https://ataunnabi.blogspot.com/



۲۔ انبیاء سابقین کے کلام سے حضور ﷺ کی توصیف۔

۳۔ ملائکہ کے کلام سے آنحضرت ﷺ کی ثناء وغیرہ۔

نہ صرف آپ ﷺ کے جانثاروں نے ہی آپ ﷺ کی مدح وثناء کی ہے بلکہ آپ ﷺ کے دشمن بھی آپ ﷺ کی رسالت کی مخالفت کے باوجود آپ ﷺ کی تعریف وتوصیف کئے بغیر نہ رہ سکے۔ مندرجہ ذیل واقعات اس قول کی تائید کرتے ہیں:

۱۔ حضرت خدیجہؓ سے نکاح کے وقت حضرت ابوطالب کا خطبہ۔

۲۔ حجر اسود نصب کرتے وقت آپ ﷺ کو کفارِ مکہ کا حکم بنانا۔

۳۔ فتح مکہ کے وقت کفار کا آپ ﷺ کی شان میں تعریفی جملے کہنا۔

۴۔ قیصرِ روم کے دربار میں حضرت ابوسفیان کی شہادت وغیرہ۔

ہمارے ادب میں شاعری کی تقسیم زیادہ تر بحر و وزن، قافیہ، ردیف وغیرہ کے لحاظ سے کر کے اصناف۔ شاعری کو قصیدہ، غزل، مثنوی اور اسی قبیل کے دیگر اصناف تک ہی محدود رکھا گیا ہے۔ جس میں مضمون اور معنی کا لحاظ کم ہوتا ہے۔ حالانکہ معنوی تقسیم ہونی چاہئے جس کے لئے ضروری ہے کہ ادب کو مختلف حیثیتوں سے سمجھا جائے اور اس کے متعلق محققین نے جو رائیں پیش کی ہیں انہیں بھی نظر میں رکھا جائے۔

''ثعالبی کی رائے ہے کہ

''عربوں نے ... علم ادب کو بارہ شاخوں میں تقسیم کیا ہے، جن میں صرف ونحو، اشتقاق، لغت، قافیہ، عروض، معانی وبیان کو اصول قرار دیا ہے۔ اور علم الخط، انشاء، شعر وتاریخ کو فروع گردانا ہے''[۲۴]۔

ادب کی مختصر اور جامع تعریف شاید یہ ہو کہ:

''ادبیات اور خصوصاً شعریہ اور ڈرامائی ادبیات روحانی اور ذہنیاتی شخصیت کے میل جول کو حروف کے ذریعے ظاہر کرنے کو کہتے ہیں''[۲۵]۔

گویا شاعری کو ادب کی اس صنف سے متعلق کیا جائے گا جسے فنونِ لطیفہ کہا جاتا ہے۔ ارسطو نے فنونِ لطیفہ کو فطرت کی محاکات قرار دیا ہے۔ یہ فطری امر ہے کہ جب انسان کسی چیز سے متاثر ہو کر مسرت محسوس کرتا ہے اور ان مسرت کے جذبات کو الفاظ کے جامے میں دوسروں کے سامنے پیش کرتا ہے تو گویا وہ اس طرح فطرت کے نقوش وتاثر کو دوسروں کے دل ودماغ پر منعکس کر کے ان کے محسوسات کو اس واقعی صداقت سے ہم آہنگ کرتا ہے۔ یہی اس کے فن کی اصل ہے درحقیقت ادب کو نظم ونثر میں تقسیم کر دینا بھی صرف صوری تقسیم ہوگی۔ معنوی لحاظ سے مناسب تقسیم کے لئے قدیم عرب میں شعر کے جو معنی سمجھے جاتے تھے اس کو سامنے رکھنا ہوگا۔ مولانا حالی کے الفاظ میں ''جو شخص معمولی آدمیوں سے بڑھ کر کوئی مؤثر اور دلکش تقریر کرتا تھا تو اس کو شاعر جانتے تھے۔ جاہلیت کی قدیم شاعری میں زیادہ تر اس قسم کے برجستہ اور دلآویز فقرے اور مثالیں پائی جاتی ہیں جو عرب کی عام بول چال سے فوقیت اور امتیاز رکھتی تھیں۔ یہی سبب تھا کہ جب

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



قریش نے قرآنِ مجید کی نرالی اور عجیب عبارت سنی تو انہوں نے اس کو کلامِ الٰہی نہ مانا۔ وہ رسولِ خدا ﷺ کو شاعر کہنے لگے، حالانکہ قرآن شریف میں وزن کا مطلق التزام نہیں ہے۔

''ملٹن نے نظم ونثر کے درمیان جوش اور سنجیدگی سے فرق پیدا کیا ہے جو ایک حد تک صحیح ضرور ہے لیکن کلیۃً اطمینان بخش نہیں ہے ہزلٹ نے شاعری کو تخیل اور جذبات کی زبان قرار دیا ہے اور یہ حقیقت بھی ہے کہ انسان کا قلب مختلف احساسات کی آماجگاہ ہے۔ کبھی وہ خوشی محسوس کرتا ہے اور کبھی غم کبھی وہ خوف کے جذبات سے دوچار ہوتا ہے، کبھی وہ رغبت محسوس کرتا ہے اور کبھی غصہ حقیقت میں شاعری کا میدان انسان کے قلب کی یہی کیفیت ہے۔ لہٰذا اصنافِ سخن کی تقسیم میں بھی اس کا لحاظ رکھنا ضروری ہے تاکہ جذبات کے اختلاف کی مناسبت سے ان کو الگ الگ نام دیا جا سکے۔ چنانچہ مسرت کے جذبات میں جہاں شعراء نے غزل سرائی کی تو غصہ ہجو کی شکل میں نمودار ہوا۔ رغبت نے مدح وشکر کو جگہ دی تو خوف نے اعتذار اور استعطاف کو بعض ادیبوں نے اصولاً شعر کی صرف دو قسمیں بتائی ہیں۔ یعنی مدح وذم اور دیگر اقسام کو انہی سے متعلق کر دیا ہے۔ مثلاً وصف، مرثیہ، فخریہ، تشبیب، غزل، تشبیہ، استعارہ، امثال، زہد، تقوی، وعظ ونصیحت وغیرہ کو مدح شمار کیا ہے اور باقی اصناف کو ہجو قرار دیا ہے''[۲۶]۔

ہمارا موضوع یعنی نعت پہلی قسم میں شمار ہوگا جسے ہم تعریف، توصیف، مدح وثناء سے تعبیر کریں گے۔

عربی میں نعت کا بیشتر حصہ رسول اللہ ﷺ کے وصالِ مبارک کے بعد کہا گیا۔ اس لحاظ سے اسے مرثیہ سے تعبیر کرنا چاہئے تھا، لیکن یہ صورت نہیں ہے۔ یہی حال فارسی اور اردو نعت کا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ اور دیگر بزرگانِ دین کے ساتھ یہ خصوصیت رہی کہ ان کی حیاتِ ارضی کے بعد بھی خطاب کا طرز وہی رکھا گیا جو ایک زندہ کے لئے ہوتا ہے۔ دوسرے یہ کہ آپ ﷺ کا اصلی حیات ہونا صاحبِ ایمان کے نزدیک مسلم ہے اور آپ ﷺ کی وساطت سے بزرگانِ دین کا حیاتِ جاودانی حاصل کر لینا بھی حقیقت ہے۔ اس کے علاوہ مرثیہ کا مقصد متوفی کے غم میں اظہارِ حزن وملال ہے۔ اس کے برخلاف یہاں بارگاہِ نبوت میں عقیدت کے پھول چڑھانے کا محاسنِ دین اور شمائلِ رسول ﷺ کا اعلان مقصود ہے تاکہ یہ تقربِ الٰہی کا ذریعہ بنے۔ اس لحاظ سے اس قسم کے اشعار کو مدحِ نبوی میں شمار کیا جائے گا۔ بعض نعت گو شعراء نے وفات نامے بھی لکھے ہیں۔ جن کو ہم اگر مرثیہ کا نام دیں تو غلط نہ ہوگا۔ لیکن یہ تفریق موقوف ہے اس مضمون پر جو شاعر نے نظم کیا ہو۔

''نعت کا عنوان اردو میں ان اشعار کے لئے مخصوص ہے جو نبی کریم ﷺ کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



> شان میں کہے جاتے ہیں۔ عربی میں یہ لفظ صفت کا مترادف ہے۔ اور ایک نحوی اصطلاح ہے۔ عربی میں اس مقصد کے لئے "مدح" کا لفظ مستعمل ہے اور عام ہے۔ نظم ونثر دونوں پر اس کا اطلاق ہوتا ہے اور انبیاء، اولیاء یا عام انسان ہوں ہر ایک کی تعریف وستائش اس ضمن میں آتی ہے۔ "وصف" کا لفظ بھی نعت ہی کے معنوں میں آتا ہے۔ چنانچہ حضرت ہند بن ہالہ کو "وصاف رسول ﷺ" کہا جاتا ہے"[۲]۔

کسی انسان کی خوبیاں اگر اس کی زندگی میں بیان کی جائیں تو اس کو مدح کہا جائے گا اور اگر اس کے مرنے کے بعد اس کے اوصاف ومناقب کا ذکر کیا جائے تو اس کو مرثیہ کہتے ہیں۔ لیکن آنحضرت ﷺ کی شان میں جو قصیدے کہے گئے، جیسے حضرت حسان بن ثابتؓ، حضرت ابن رواحہؓ کے اشعار، یا وہ اشعار جن کی نسبت حضرت فاطمۃ الزہراؓ کی طرف کی جاتی ہے، انکے لئے تو علمائے ادب وسیرت نے مرثیہ کا لفظ استعمال کیا ہے، کیونکہ ان اشعار میں آپ ﷺ کی جدائی سے پیدا ہونے والے تاثرات کا ذکر ہے، لیکن ان چند قصائد اور متفرق اشعار کو چھوڑ کر جو بھی آپ ﷺ کی شان میں کہا گیا، یا کہا جاتا رہے گا، وہ سب مدح کے ضمن میں آئے گا۔ اس خصوصیت کا سبب یہ ہے کہ انبیاء کرام اور شہداء وصالحین اپنے رب کے حضور زندہ اور اس کے انعامات کی دولت سے ہمیشہ بہرہ مند رہتے ہیں۔ اور جہاں تک آنحضرت ﷺ کی ذات گرامی کا تعلق ہے، آپ ﷺ کا نام اور کام ہمیشہ زندہ وتابندہ ہے، اور رہے گا۔

اس بیان کی روشنی میں نعت کا لفظ شاعری کی کسی ہیئت کی طرف نہیں بلکہ صرف موضوع کی جانب اشارہ کرتا ہے۔ یعنی شاعری کی مختلف ہیئتوں مثلاً قصیدہ، مثنوی، غزل، رباعی، قطعہ یا مسدس ومخمس وغیرہ میں سے کسی بھی ہیئت میں نعت کہہ سکتے ہیں، لیکن اس کے موضوع سے انحراف یا تجاوز نہیں کیا جا سکتا۔

نعت کا موضوع بہت عظیم ہے۔ اس لئے کہ اس کا تعلق دنیا کی عظیم ترین شخصیت اور سب سے بڑے انسان یعنی محسن انسانیت ﷺ سے ہے۔ جو کسی خاص گروہ، قوم یا طبقہ وفرقہ کے لئے نہیں بلکہ جملہ اقوام عالم کے لئے رحمت بن کر آیا تھا اور خود اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم میں جگہ جگہ اس کے اوصاف بیان کئے ہیں۔ جہاں تک موضوع کی وسعت کا تعلق ہے اس میں آنحضرت ﷺ کی زندگی اور سیرت کے توسط سے انسانی زندگی کے سارے ثقافتی وتہذیبی پہلو اور سماجی وسیاسی مباحث در آئے ہیں۔ یہ الگ بات ہے کہ فارسی کے بیشتر شعراء نے عموماً حضور اکرم ﷺ کے حلیۂ اقدس، واقعۂ معراج اور معجزات ہی کو اپنی توجہ کا مرکز بنایا ہے۔ لیکن نعت کے موضوع کا دائرہ اس سے بہت وسیع ہے۔ اس میں حضور اکرم ﷺ کے شمائل وفضائل کے ساتھ ساتھ معمولات نبوی، غزوات نبوی، عبادات نبوی، آداب مجلس نبوی، پیغامات نبوی اور اخلاق نبوی کے بے شمار پہلو شامل ہیں۔ اس کے علاوہ تمدنی زندگی کا کوئی پہلو ایسا نہیں ہے جس کی ترغیب اور وضع، تزئین وتعمیر کا سامان نعت کے موضوع کے اندر موجود نہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ عظمت انسانی کے جتنے گیت آج تک گائے گئے ہیں، اور بہتر عظیم انسان کے بارے میں جتنے تصورات آج تک قائم کئے گئے ہیں وہ سارے موضوعات آنحضرت ﷺ کی رحمۃ للعالمینی کے ایک ادنیٰ جزو کی حیثیت رکھتے ہیں۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اس ضمن میں ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں:

> ''بظاہر نعت کے موضوع کا تعین بہت آسان نظر آتا ہے اور یوں محسوس ہوتا ہے کہ نعت حضور اکرم ﷺ کی مدح ہی کا نام ہے۔ لیکن اگر عربی، فارسی اور اردو میں موجود نعتیہ کلام کا بغور مطالعہ کیا جائے تو اس موضوع کی عظمت اور وسعت کا اندازہ ہوتا ہے۔ اس میں کوئی کلام نہیں کہ ''مدح'' نعت کا اہم موضوع ہے اور صنفِ نعت کے آغاز ہی سے اسے نعت کے ایک مرکزی عنصر کی حیثیت حاصل رہی ہے۔ جب عربی میں باقاعدہ نعت نگاری شروع ہوئی تو کفارِ مکہ کی ہجو اور گستاخیِ رسول کے جواب میں مسلمان شاعروں نے مؤثر طور پر حضور اکرم ﷺ کا دفاع کیا۔ نعت اسی لسانی جدوجہد کی پیداوار ہے۔ دربارِ رسالت کے شاعروں نے کفار کے رد میں حضور اکرم ﷺ کے حسب و نسب اور کردار و صفات کی توصیف و ستائش کی جو مدحیہ منظومات لکھیں انہیں عربی نعت کے اولین نمونوں میں شمار کیا جاتا ہے''۲۸۔

عربی کے اس ابتدائی سرمایۂ نعت ہی کے مطالعہ سے اس موضوع کی وسعت کا اندازہ ہونے لگتا ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ دربارِ رسالت سے وابستہ شاعروں کی نعتوں میں آپ ﷺ کی سیرتِ مبارکہ کی صفت و ثناء، جمالِ ظاہری، شجاعت و سخاوت، دیانت و امانت اور صداقت و عدالت اور باطنی حسن کی تعریف، حضور ﷺ کے خلق و ہدایت کا بیان، آپ ﷺ کے آباء و اجداد اور اصحاب و آل کی مدح، دوسرے پیغمبروں کے مقابلہ میں آپ ﷺ کی فضیلت کا بیان اور اس کے ساتھ ساتھ اسلامی عقائد اور اسلامی تحریک کا تذکرہ اور تبلیغ اسلام میں حضور اکرم ﷺ کی مساعی جمیلہ کا ذکر ملتا ہے۔ یوں ''مدح'' کے ساتھ اسلام اور سیرت رسول ﷺ کے لامحدود پہلوؤں کا تذکار بھی نعت کے موضوعات میں شامل ہوگیا۔ بعد کی نعتیہ شاعری خصوصاً فارسی میں شاعر کے اپنے احساسات بھی نعت کے مضامین میں شامل ہونے لگے۔ اب نعتوں میں مدینے سے دوری کا احساس، ہوا کے ذریعے روضۂ رسول تک پیغام رسانی، درپیش مصائب میں آپ ﷺ سے فریاد رسی کی خواہش یعنی استغاثہ و استمداد کے مضامین بھی نعت میں داخل ہوگئے۔ یوں ملت اسلامیہ کے اجتماعی مسائل بھی نعت میں قلم بند ہونے لگے۔ اور نعت کا دائرہ ''مدح'' سے پھیل کر مسلمانوں کے قومی و ملی محسوسات پر محیط ہوگیا۔

زمان و مکان کی بدلتی ہوئی صورت حال میں جب آپ ﷺ کی سیرت مبارکہ کے نئے نئے پہلو اور امکانات ظاہر ہونے تو آپ ﷺ کے حوالے سے تہذیبی اور سماجی، تمدنی اور معاشرتی، معاشی اور اقتصادی، سیاسی اور تاریخی ان گنت موضوعات و مضامین نعت آشنا ہوگئے۔ آج کے دور میں نعتوں میں موضوعات کی یہ بوقلمونی اور رنگارنگی بآسانی دیکھی جاسکتی ہے۔ نعت نے حضور اکرم ﷺ کی مدح و توصیف کے علاوہ آپ ﷺ کی ذات، حیات، غزوات، معجزات، صفات، تعلیمات، احسانات، عادات و معمولات کے تذکار، شخصی واردات و کیفیات کے بیان، قومی و ملی مسائل کے ذکر اور انسانی و آفاقی تصورات و نظریات کے مختلف پہلوؤں کو ایک قرینہ اور سلیقے سے اپنے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اندر سمو یا ہے۔

نعت ذاتِ رسالت مآب ﷺ کے محاسن، آنحضور ﷺ کی صفات، تعلیمات کے تذکار اور آپ ﷺ سے محبت و شیفتگی کی واردات و کیفیات کے اظہار تک ہی محدود نہ رہی بلکہ اس نے اپنے اندر تہذیبی و معاشرتی، قومی و ملی اور سیاسی و تاریخی احوال و واقعات کو بھی سمو یا غالباً قومی شاعری سے نعت کا رشتہ مولانا حالی کی اس نعت سے ہوا:

اے خاصۂ خاصانِ رسل وقتِ دعا ہے
امت پہ تری آ کے عجب وقت پڑا ہے

مولانا حالی نے اس نعت میں اسلام کی شوکت و عظمت اور ادبار و زوال کی دوگونہ داستان نہایت مؤثر انداز میں بیان کی ہے۔ غالباً اسی نعت سے متاثر ہو کر علامہ اقبال اور مولانا ظفر علی خان نے بھی نعتیہ نظموں میں قومی اور سیاسی واقعات بیان کیے ہیں اور قومی شعراء نے سیاسیات کا مرکز حضور رسالت مآب ﷺ کی ذاتِ والا صفات کو بنایا۔

''آج کی نعت اپنے مرکزی موضوع (مدحِ رسول ﷺ) سے پھیل کر کائنات بھر کے مسائل پر محیط نظر آتی ہے۔ نعت کا موضوع بلاشبہ ارتقاء پذیر اور بتدریج بڑھنے والا موضوع ہے۔ اس کے مضامین میں عہد بہ عہد وسعت پیدا ہو رہی ہے۔ جیسے جیسے زمانہ ترقی کر رہا ہے اور نئے نئے سائنسی انکشافات رونما ہو رہے ہیں۔ ویسے ویسے حضور اکرم ﷺ کی سیرتِ طیبہ، ان کی تعلیمات اور انسانی تہذیب و معاشرت اور تاریخ و سیاست پر ان کے بڑھتے ہوئے اثرات سے پیدا ہونے والے نت نئے محسوسات نعت کا موضوع بن رہے ہیں۔ جدید طرزِ احساس رکھنے والے تخلیقی شاعروں نے نعت کے لامحدود امکانات سمجھائے ہیں''[۲۹]۔

## نعت کا فن:

مروجہ اصنافِ سخن میں نعت مشکل صنفِ سخن ہے۔ نعت کا موضوع بظاہر بڑا آسان، عام اور قریب کا موضوع لگتا ہے۔ لیکن اگر فنِ نعت کی باریکیوں کا بغور جائزہ لیا جائے تو پتہ چلے گا کہ اس موضوع سے عہدہ برآ ہونا آسان نہیں نعت کے بارے میں لکھی گئی کم و بیش ہر مختصر رائے یا طویل مضمون میں نعت کے موضوع اور فن کے اس اہم اور نازک پہلو کا ذکر ضرور کیا گیا ہے مثلاً

مولانا احمد رضا خان لکھتے ہیں کہ:

''حقیقتاً نعت شریف لکھنا بہت مشکل کام ہے۔ جس کو لوگ آسان سمجھتے ہیں۔ اس میں تلوار کی دھار پر چلنا ہے۔ اگر (شاعر) بڑھتا ہے تو الوہیت میں پہنچ جاتا ہے اور کمی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کرتا ہے تو تنقیص ہوتی ہے۔ البتہ حمد آسان ہے کہ اس میں راستہ صاف ہے، جتنا چاہے بڑھ سکتا ہے۔ غرض حمد میں ایک جانب اصلاً کوئی حد نہیں ہے اور نعت شریف میں دونوں جانب سخت حد بندی ہے"[۳۰]۔

عبدالکریم ثمر رقم طراز ہیں:

"نعت نہایت مشکل صنفِ سخن ہے۔ نعت کی نازک حدود کو مدنظر رکھتے ہوئے اس کی آفاقیت قائم رکھنا آسان کام نہیں سرکارِ دوعالم ﷺ کی شانِ اقدس میں ذراسی بے احتیاطی اور ادنیٰ سی لغزشِ خیال و الفاظ اور ایمان و عمل کو غارت کر دیتی ہے"[۳۱]۔

مجید امجد اس ضمن میں لکھتے ہیں:

"حقیقت یہ ہے کہ جناب رسالتمآب ﷺ کی تعریف میں ذراسی لغزش نعت کو حدودِ کفر میں داخل کر سکتی ہے۔ ذراسی کوتاہی مدح کو قدح میں بدل سکتی ہے۔ ذراسی شاعرانہ غلو ضلالت کے زمرے میں آسکتی ہے، ذرا سا عجزِ بیان اہانت کا باعث بن سکتا ہے"[۳۲]۔

ابواللیث صدیقی کہتے ہیں:

"نعت کے موضوع سے عہدہ برآ ہونا آسان نہیں، موضوع کا احترام، کلام کی بے کیفی و بے رونقی کی پردہ پوشی کرتا ہے۔ نقاد کو نعت گو سے باز پرس کرنے میں تامل ہوتا ہے، دوسری طرف نعت گو کو اپنی فنی کمزوری چھپانے کے لئے نعت کا پردہ بھی بہت آسانی سے مل جاتا ہے۔ شاعر ہر مرحلہ پر اپنے معتقدات کی آڑ پکڑتا ہے اور نقاد جہاں کا تہاں رہ جاتا ہے۔ لیکن نعت گوئی کی فضا جتنی وسیع ہے اتنی ہی اس میں پرواز مشکل ہے"[۳۳]۔

بقول ڈاکٹر اے۔ ڈی۔ نسیم:

"نعت گوئی کا راستہ پل صراط سے زیادہ کٹھن ہے۔ اس پر بڑی احتیاط اور ہوش سے چلنے کی ضرورت ہے، اس لئے اکثر شاعروں نے نعت کہنے میں اپنی بے بسی کا اظہار کیا ہے، جس ہستی پر خدا خود درود بھیجتا ہے انسان کی کیا مجال کہ اس کی تعریف کا حق ادا کر سکے"[۳۴]۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری کے بقول:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''نعت کا موضوع ہماری زندگی کا ایک نہایت عظیم، وسیع موضوع ہے۔ اس کی
عظمت و وسعت کی حدیں ایک طرف عبد اور دوسری طرف معبود سے ملتی ہیں۔ شاعر کے
پائے فکر میں ذرا سی لغزش ہوئی اور وہ نعت کے بجائے گیا حمد و منقبت کی سرحدوں
میں اس لئے اس موضوع کو ہاتھ لگانا اتنا آسان نہیں جتنا عام طور پر سمجھا جاتا ہے۔
حقیقی نعت کا راستہ بال سے زیادہ باریک اور تلوار کی دھار سے زیادہ تیز ہے۔ عرفی نے
اپنے ایک نعتیہ قصیدے میں، جس کا مطلع ہے؛

اقبال کرم می گزد ارباب ہمم را
ہمت نہ خورد نشتر لا و نعم را

بہت صحیح کہا ہے؛

عرفی مشتاب ایں رہِ نعت است نہ صحرا است
آہستہ! کہ رہ بردم تیغ است قدم را''۳۵

یہی سبب ہے کہ نعت کا فن دوسری بہت سی اصنافِ سخن کے برعکس بعض خصوصی لوازمات اور مقتضیات سے مشروط ہے۔
بعض ناقدین کے نزدیک موضوعاتی شاعری بحیثیتِ مجموعی خارجی واقعات سے اور غیر موضوعاتی شاعری ان کے نزدیک شاید یوں
اہم تر ہے کہ اس کے نفسِ مضمون کا ادراک ہم آسانی سے نہیں کر سکتے . . اس کے برعکس موضوعاتی شاعری خارجی واقعات کا ایک
مخصوص بلکہ جانا پہچانا پس منظر رکھتی ہے . . . یہ بھی کہا جاتا ہے کہ چونکہ کسی مخصوص موضوع سے متعلق شاعری کا اصل محور کوئی ایسا خارجی
واقعہ ہوتا ہے جس کا حلقۂ اثر عموماً کسی خاص علاقہ، طبقہ یا ملت و قوم تک محدود ہوتا ہے، اس لئے اس کا دائرۂ اثر کچھ زیادہ وسیع نہیں
ہوتا

''دنیا کے شعری کارناموں کو ذہن میں لائیے، تو اندازہ ہوگا کہ ان کارناموں
میں سے بیشتر کا تعلق غیر موضوعاتی شاعری سے نہیں، خالص موضوعاتی شاعری سے ہے۔
کالی داس کے منظوم ڈرامے، ہومر کی ایلیڈ واوڈیسی، ویاس کی مہابھارت، تلسی داس کی
رامائن، فردوسی کا شاہنامہ، نظامی گنجوی کا خمسہ، ورجل کی ایلڈ، ملٹن کی فردوس گمشدہ، ڈانٹے کا
طربیۂ ربانی اور گوئٹے کی فاؤسٹ سب موضوعاتی شاعری کے ذیل میں آتی ہیں۔ لیکن کیا
محض اس بنا پر کوئی شخص ان نظموں کو کم مرتبہ خیال کرے گا۔ اگر جواب نفی میں ہے تو پھر
اس نوع کی دوسری نظموں کو کم مایہ اور بے وقعت خیال کرنا مناسب بات نہ ہوگی
بلکہ انیس کا مرثیہ ہو یا حالی کا مسدس، میر حسن کی مثنوی سحر البیان ہو یا دیا شنکر نسیم کی مثنوی گلزار

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نسیم، شبلی و اقبال کی تاریخی نظمیں ہوں یا امیر و محسن کے نعتیہ قصیدے، ہمارے دور میں حفیظ کا شاہنامہ ہو یا ماہر القادری کی ظہور قدسی، محشر رسول نگری کی فخر کونین ہو یا عبدالعزیز خالد کی فارقلیط، ان میں سے کسی ایک کو بھی بشرطیکہ وہ شاعرانہ لوازم پر پوری اترتی ہو محض موضوعاتی ہونے کی بنا پر نظر انداز کرنا انصاف نہ ہوگی''۲۳۔

درحقیقت شاعری میں موضوعات کے انتخاب کا مسئلہ اتنا اہم نہیں ہے جتنا کہ موضوع کے بے جان جسم میں روح ڈالنے کا ہے۔ یہ روح موضوع کے خارجی پہلو میں بھی کہیں کہیں چھپی ہوتی ہے۔ لیکن جو چیز اس کو پوری قوت کے ساتھ بروئے کار لاتی ہے وہ دراصل کسی شاعر کی فنی صلاحیت اور شخصیت ہے۔ موضوع کو برتنے میں سلیقہ خاص اہمیت کا حامل ہے۔ جس کا دوسرا نام اسلوب بیان ہے اور یہ اسلوب فنکار کی تخلیقی ندرتوں اور فنی مہارتوں کے سہارے ظہور پذیر ہوتا ہے۔ بایں ہمہ اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ موضوعات و واقعات یکسر غیر اہم ہوتے ہیں۔ یقیناً بعض موضوعات اہم، بعض کم اہم اور بعض اہم تر ہوتے ہیں۔ صرف یہ کہ شاعری میں ان کی اہمیت کا انحصار عام طور پر دلکش فنی اسلوب پر ہوتا ہے اور اسلوب، فنکار کے منفرد جمالیاتی احساس اور شخصیت کا مظہر ہوتا ہے۔ اسلوب کی انفرادیت کی بدولت ایک کم اہم موضوع اہم بن جاتا ہے۔ لیکن اس ضمن میں ایک بات اور اہم ہے اور وہ شاعر کی جذباتی صداقت ہے۔

موضوعاتی و غیر موضوعاتی شاعری کے بارے میں ان حقائق کے باوجود ہمارے یہاں اکثر شعراء تاریخی واقعات، سوانح و سیرت، اسلامی تعلیمات و پیغامات اور اخلاقی موضوعات پر طبع آزمائی کرنا کسر شان سمجھتے ہیں۔ بعض ان موضوعات کو شعر و سخن کے لئے مہمل قرار دیتے ہیں اور بعض کے نزدیک شاعری میں مذہب کا نام لینا تنگ نظری، اس کے پیغام کو عام کرنا رجعت پسندی اور آنحضرت ﷺ کی سیرت و سوانح یا اسوۂ حسنہ کو شعر کا موضوع بنانا غیر شاعرانہ بات ہے۔ اسی بناء پر ایک دو شاعروں کو چھوڑ کر اردو میں کسی نے اسلام اور اس کے عالمگیر پیغام کو راہ دینا پسند نہیں کیا۔ حالانکہ جن شعراء نے ایسے موضوع کا انتخاب کیا، انہیں یہی موضوعاتی شاعری ایسے بلند مقام پر لے گئی جہاں اللہ کی توفیق یاد آ جاتی ہے۔ اس لئے کسی کا یہ خیال کرنا کہ مذہبی شاعری یا نعت گوئی کو قبول عام حاصل نہیں ہو سکتا کم نگاہی اور بے خبری کے سوا اور کچھ نہیں۔

اردو میں نعت کے موضوع کو بعض شعراء نے بڑے سلیقے سے برتا ہے۔ اس سلیقے کے ثبوت میں ایک دو شعر یا نظمیں نہیں بلکہ خاصا بڑا شعری ذخیرہ پیش کیا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ ایسا بھی ہوا کہ ہر کس و ناکس نے عقیدت کے جذبے سے سرشار ہو کر میلاد خوانوں کے لئے آئے دن اس ادب میں اضافہ ہی کیا۔ ان میں عوام کے نعت گو شعراء بھی کثرت سے پائے جاتے ہیں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ موضوع ایسا نہیں جس پر ہر کس و ناکس تخیل اندازی اور خامہ فرسائی کر سکے۔ اس راستے میں شاعر کو جگہ جگہ رکاوٹیں پیش آتی ہیں۔ ایک تو موضوع کا احترام شاعر کو مجبور کرتا ہے کہ وہ نپے تلے الفاظ، حسن خطاب اور حسن بیان کے ساتھ عقیدے کی تفصیلات اور باریکیوں کو صحت کے ساتھ لے کر چلے اور قدم قدم پر اس کا لحاظ کرے کہ تخیل کی پرواز کہیں ان مقامات تک نہ پہنچا دے جن سے صادق البیانی پر حرف آئے اور نتیجہ نعت، نعت نہ رہے۔ کیونکہ جس بارگاہ میں آواز بلند گفتگو بھی سوئے ادب قرار پائے اس بارگاہ کے آداب کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ میدان وسیع بھی ہے اور تنگ بھی۔ وسیع اس لحاظ سے کہ ممدوح کے فضائل جس قدر بے حد و حساب ہوں گے شاعر کو اسی قدر موضوع کی وسعت ہاتھ آئے گی اور اس کے تخیل کی بلند پروازی کا سامان ہو سکے گا۔ یہاں شاعر حسن و خوبی پیدا کرنے کے لئے مبالغہ کی زحمت سے بھی بچ جاتا ہے۔ اور پھر جہاں منعوت (ممدوح) کے فضائل مبالغہ کی حدود سے آگے گذر گئے ہوں وہاں تخیل کی بلند ترین پرواز کو بھی کمال سے پسماندہ ہونا پڑتا ہے۔ فضائل نبوی ﷺ کے بیان میں شاعر زمین سے پرواز کر کے افلاک کی سیر کرتا ہے۔ وہ ستاروں سے آگے گذر کر مقام مصطفائی کا مشاہدہ کرتا ہے۔ یہاں تک کہ تمام افلاک اس کی تخیل کی زد میں آجاتے ہیں اور اب وہ اپنے ممدوح کو عرش و کرسی پر جلوہ فرما پاتا ہے۔ اس لحاظ سے نعت گو شاعر کو طبع آزمائی کے لئے ایک وسیع میدان ہاتھ آتا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ وہ نقاد کی دسترس سے بھی باہر رہتا ہے۔ اور اپنے معتقدات کو سپر بناتے ہوئے ہر تنقید سے کامیاب گزر جاتا ہے۔

"یہ میدان تنگ اس لحاظ سے ہے کہ باوجود اس فضا کی کشادگی اور تخیل کے، حوصلوں کو اس بلندی کا ساتھ دینا بڑا مشکل ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے شاعر میں گوناگوں صلاحیتوں کا پایا جانا ضروری ہے۔ اس لئے کہ یہ فقط عشق و محبت کی داستان نہیں ہے کہ جس نے جیسا چاہا الاپ لیا۔ دراصل یہ ایک ایسے ممدوح کی مدح ہے جس کی بارگاہ میں مبالغہ قربت ممدوح کا وسیلہ نہیں بن سکتا اور نہ ہی یہاں اس بیان کو باریابی حاصل ہے جو صادق البیانی کی ترجمانی سے محروم ہے۔ پھر صدق و صفا کی زندگی کو سمجھنے کے لئے صدق و صفا کی حقیقت اور اس کی کیفیت کو قلب و نظر میں بسائے بغیر بھی کام نہیں چلتا۔ غرض کہ حقیقت محمدی ﷺ کو سمجھ کر ان کے مرتبے کا بیان علم و فضل، بصیرت اور شاعرانہ صلاحیت چاہتا ہے۔ اور ظاہر ہے کہ ان فضائل کا ایک جگہ جمع ہونا آسان نہیں ہے۔ اور انجام کار نعت کے موضوع سے عہدہ برآ ہونا بھی مشکل ہے"[۲۷]۔

اردو میں نعت گوئی کا فن عربی و فارسی کے زیر اثر آگے بڑھا ہے۔ عربی کے ممتاز ترین نعت گو شاعر حضرت حسان بن ثابتؓ اور حضرت کعب بن زہیرؓ ہیں۔ دونوں کو آنحضرت ﷺ کے حضور میں نعت سنانے اور آپ ﷺ کی زبانِ مبارک سے داد و تحسین حاصل کرنے کی سعادت نصیب ہوئی۔ وصالِ نبوی ﷺ کے بعد سب سے اہم اور محترم نام امام بوصیری کا ہے جو حب رسول ﷺ سے سرشار ایک صوفی منش شاعر تھے۔ جن کا قصیدہ میمیہ یا قصیدہ بردہ شریف بہت مشہور ہوا۔ عربی میں اس نعتیہ قصیدے کی تقلید میں کئی نعتیہ قصائد لکھے گئے لیکن جو قبول عام بوصیریؒ کے قصیدے کو نصیب ہوا وہ کسی دوسرے کو میسر نہ آیا۔

"معنوی حیثیت سے اردو نعت گوئی نے عربی سے کہیں زیادہ فارسی کا اثر قبول کیا ہے۔ یوں تو فارسی کے اکثر شعراء کے یہاں نعت کے نمونے ملتے ہیں لیکن اردو نعت گوئی پر شیخ سعدیؒ، حضرت امیر خسروؒ، مولانا جامیؒ اور قدسی وغیرہ نے بطور خاص اثر ڈالا ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سعدی کی نعتیہ شاعری کے نمونے خصوصاً اردو میں بہت مقبول ہوئے۔ حضرت امیر خسرو کی نعتیہ شاعری نے بھی اردو کے عام و خاص دونوں حلقوں کو متاثر کیا ہے اور ان کی نعتیں آج بھی بڑے ذوق و شوق سے پڑھی اور سنی جاتی ہیں۔ اسی طرح مولانا عبدالرحمن جامیؒ اور حضرت محمد جان قدسیؒ کی نعت گوئی نے بھی اردو کی نعتیہ شاعری اور نعت گو شعراء پر گہرا اثر ڈالا ہے۔"[۳۸]

دنیا میں کوئی الہامی کتاب ایسی نہیں ہے جس کے بارے میں یہ دعویٰ اس کے ماننے والے بھی کر سکیں کہ وہ تحریف و تغیر سے محفوظ ہے۔ اور آج جو اوراق اس کے موجود ہیں بعینہ وہی اور بالکل وہی ہیں جو آسمان سے نازل ہوئے تھے۔ البتہ قرآن ایک ایسی الہامی کتاب ہے کہ اس چودہ سو سال کی طویل مدت میں خود اغیار و اجانب و اعداء کا اعتراف ہے کہ اس کے ایک حرف، ایک نقطے اور ایک شوشے میں بھی کوئی فرق نہیں آیا ہے۔ آج جو قرآن دنیا میں موجود ہے، بالکل وہی ہے جو خدا کی طرف سے جبرئیل امین کی وساطت سے سرورِ کائنات ﷺ پر نازل ہوا تھا، وہ ہر تحریف سے پاک اور ہر تغیر سے ناآشنا ہے . . . اسی طرح دنیا میں کوئی نبی اور رسول ایسا نہیں ہے، جس کی زندگی کے شب و روز پوری تفصیل اور صحت و استناد اور جزئیات تک کے ساتھ موجود ہوں۔ حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ کی امتوں کے پاس کوئی کتاب ایسی نہیں ہے، جس میں انبیاء کے حالات، سوانح جامع طور پر نہ سہی مختصر اور مجمل طور پر سہی، مرتب اور محفوظ ہوں۔ نہ مذکورہ انبیاء کی حیاتِ گرامی کا کوئی ایک دن بھی ضروری تفصیلات کے ساتھ موجود ہو بلکہ یہ دعویٰ سے کہا جا سکتا ہے کہ کوئی ایسا واقعہ بھی نہیں ہے جسے سند مسلسل کے ساتھ پیش کیا جا سکے۔ اور جس کی صحت شک و شبہہ اور اختلاف و نزاع سے بالاتر ہو۔ ہاں محمد عربی ﷺ کی حیاتِ گرامی کا ایک ایک واقعہ، ایک ایک حادثہ، آپ ﷺ کی گفتار و کردار، امر و نہی، وضع و طریق اور اعمال و اقوال کا پورا مجموعہ بلاشبہ ریب و شک سند مسلسل کے ساتھ موجود ہے۔ اور ہر طرح کے اختلاف و نزاع سے بالاتر ہے۔ جس کی صحت و صداقت وہ لوگ بھی تسلیم کرتے ہیں جو نہ اسلام کو دین الٰہی تسلیم کرتے ہیں، نہ آپ ﷺ کو نبی برحق! قرآن کے بارے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وانا لہٗ لحافظین

چنانچہ خدا نے اس کی حفاظت کی، وہ آج تک موجود ہے اور ہمیشہ موجود رہے گا۔

رسول کریم ﷺ کی حیاتِ طیبہ کو اللہ تعالیٰ نے اسوۂ حسنہ قرار دیا۔ اس اسوۂ حسنہ پر عمل اس وقت تک ممکن نہیں جب تک وہ پوری صحت و تفصیل کے ساتھ نظر کے سامنے موجود نہ ہو۔ لازم تھا کہ آپ ﷺ کی زندگی کے شب و روز پوری تفصیل، جامعیت اور صحت کے ساتھ ہمیشہ ہمیشہ کے لئے محفوظ ہو جائیں۔ نیز آپ ﷺ کے اعمال و اقوال کا ایک ایک گوشہ اور ایک ایک نقطۂ نظر سے اوجھل نہ ہونے پائے تاکہ اس نقشِ قدم کی پیروی طالبانِ حق و صداقت کے لئے دشوار نہ رہتی، آسان ہو جاتی۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



## حواشی باب اول

۱) عبدالقدوس ہاشمی ندوی، سید، مولانا، ورفعنا لک ذکرک، مشمولہ ارمغان نعت، مرتبہ شفیق بریلوی، مطبوعہ نفیس اکیڈمی، کراچی، ۱۹۷۹ء، ص ۱۵۔

۲) ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی، بحوالہ رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، مطبوعہ کراچی، ۱۹۷۶ء، ص ۲۹۔

۳) عبدالسلام ندوی، ڈاکٹر، شعرالہند حصہ دوم، مطبوعہ نامی پریس، لاہور، ۱۹۶۵ء، ص ۳۳۷۔

۴) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، مطبوعہ اردو اکیڈمی، کراچی، ۱۹۷۶ء، ص ۳۰۔

۵) ارشاد شاکر اعوان، عہد رسالت میں نعت، مطبوعہ مجلس ترقی ادب، لاہور، ۱۹۹۳ء، ص ۱۴۷۔

۶) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، مطبوعہ آئینۂ ادب، لاہور، ۱۹۷۴ء، ص ۲۱۔

۷) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، مطبوعہ اقبال اکیڈمی لاہور، ۱۹۹۰ء، ص ۴۳۔

۸) عبدالقدوس ہاشمی ندوی، سید، مولانا، ورفعنا لک ذکرک، مشمولہ ارمغان نعت، ص ۱۵۔

۹) ریاض مجید ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۴۔

۱۰) عبدالقدوس ہاشمی، سید، مولانا، ورفعنا لک ذکرک، مشمولہ ارمغان نعت، ص ۱۶۔

۱۱) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۸۔

۱۲) یونس حسنی، ڈاکٹر، اختر شیرانی اور جدید اردو ادب، مطبوعہ انجمن ترقی اردو، پاکستان، ۱۹۷۶ء، ص ۲۵۲۔

۱۳) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۲۲۔

۱۴) طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، مطبوعہ پٹنہ، بہار، ۱۹۷۴ء، ص ۵۔

۱۵) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۳۰۔

۱۶) ترمذی، الشمائل النبویہ، شرح از سید امیر شاہ قادری گیلانی، مطبوعہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی، ۱۹۸۶ء، باب ماجاء فی خلق رسول اللہ ﷺ، حدیث نمبر ۶، ص ۱۶۔

۱۷) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۱۲۔

۱۸) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۳۱۔

۱۹) ایضاً، ص ۳۵۔

۲۰) ایضاً، ص ۳۶۔

۲۱) ایضاً۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۲۲) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۳۷۔

۲۳) ایضاً، ص ۳۸۔

۲۴) ایضاً، ص ۵۱۔

۲۵) محی الدین قادری، زور، ڈاکٹر، روح تنقید، مطبوعہ حیدر آباد دکن، ۱۹۴۰ء، ص ۵۰۔

۲۶) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۵۳۔

۲۷) عبداللہ عباس ندوی، ڈاکٹر، عربی میں نعتیہ کلام، مطبوعہ اردو اکیڈمی، سندھ، کراچی، ۱۹۸۲ء، ص ۲۹۔

۲۸) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۱۲۔

۲۹) ایضاً، ص ۱۹

۳۰) احمد رضا خان، مولانا، الملفوظ، مطبوعہ، مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی، ص ۴۳۔

۳۱) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۱۹۔

۳۲) ایضاً۔

۳۳) ابواللیث صدیقی، ڈاکٹر، لکھنؤ کا دبستان شاعری، مطبوعہ غضنفر اکیڈمی، پاکستان، کراچی، ۱۹۸۷ء، ص ۵۴۴۔

۳۴) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۱۹۔

۳۵) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۱۳۔

۳۶) ایضاً، ص ۲۳، ۲۴۔

۳۷) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۵۴ تا ۵۶۔

۳۸) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۳۴۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



باب دوم

# اردو میں نعت گوئی کے محرکات اور ابتدائی ارتقاء

---

## حصہ الف

نعت کی تخلیق و ترویج میں شامل حال محرکات کے حوالے سے گفتگو کرتے ہوئے ریاض مجید لکھتے ہیں،

''نعت کے اساسی محرکات میں حضور اکرم ﷺ سے عقیدت، محبت اور اطاعت کا جذبہ اور اس جذبہ کے اظہار کے حوالے سے حصول ثواب اور برکت طلبی کی کوششیں شامل ہیں جبکہ ثانوی محرکات کا تعلق نعت کی تخلیق کے ساتھ ساتھ اس کی ترویج و فروغ سے ہے۔ ان محرکات میں صوفیائے کرام کا نعت سے خصوصی شغف، مجالسِ میلاد، محافلِ سماع اور مجلسی نوعیت کے دوسرے محرکات مثلاً نعتیہ مشاعرے اور سیرتِ رسول ﷺ کے جلسے وغیرہ شامل ہیں۔ ان ثانوی محرکات کا ایک بڑا حصہ ذرائع ابلاغ عامہ سے متعلق ہے۔ جس میں اخبارات و رسائل، فلم، ریڈیو اور ٹی وی کے حوالے سے نعت کی ترویج و اشاعت شامل ہے''[۱]۔

حقیقت تو یہ ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کی حیاتِ طیبہ ہر مذہب اور ہر عہد کے اہلِ بصیرت اور اہلِ فکر و دانش کے نزدیک انتہائی جاذبِ نظر اور مؤثر رہی ہے۔ بقول سحر انصاری،

''آپ ﷺ کی تعلیمات، اسوۂ حسنہ اور عملی زندگی ایک انقلاب کی نقیب بنی جس نے زیر دستوں کی آقائی کو مقسومِ انسانی بنادیا۔ جن افراد کو آپ ﷺ کے دین یا عقیدے کی بنیاد پر کوئی تعلق نہیں وہ بھی اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے عظمتِ بشر کی ایسی راہیں بھائی ہیں جو اس سے پہلے چشمِ زمانہ سے اوجھل تھیں''[۲]۔

لہٰذا ایک اعلیٰ، افضل اور اشرف رہنمائے انسانیت اور محسنِ کائنات کے طور پر آپ ﷺ کی ذاتِ بابرکات نعت گوئی کا ایک محرک بنی اور مسلمانوں کے علاوہ غیر مسلموں نے بھی آپ ﷺ کے حضور نعت کی شکل میں خراجِ عقیدت پیش کیا اور بنی نوعِ انسان پر آپ ﷺ کے احسانات، آپ ﷺ کے حسنِ اخلاق، رحمت و شفقت، مومن و کافر سے مساویانہ سلوک، عدل و انصاف، انسان دوستی جیسے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اوصافِ حمیدہ کے حوالے سے انتہائی عقیدت سے آپ کی مدح وثنا کی      یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ آنحضرت ﷺ سے جو نسبت اور تعلق جتنا پختہ اور راسخ ہوگا، اسی درجہ اللہ تعالیٰ کی معرفت، شریعتِ اسلامیہ سے وفاداری، عقیدۂ توحید میں پختگی اور دینِ ایمان میں ثابت قدمی نصیب ہوگی۔ یہی وجہ ہے کہ حضورِ اکرم ﷺ سے عشق کو مذہباً وجوب کا درجہ حاصل ہے اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ ساتھ آنحضرت ﷺ سے محبت کو بھی جزوِ ایمان قرار دیا گیا ہے۔ قرآن کریم میں ارشاد ہے،

> ''سب لوگوں کو سنا دے کہ اگر تم کو ماں باپ، بیٹے بیٹیاں، بہن بھائی، زن و شوہر، قوم و قبیلہ اور مال جو تم نے جمع کیا اور تجارت، جس کے خسارے کا تم کو ڈر لگا رہتا ہے، اور وہ محل جن میں تم کو بسنا اچھا معلوم ہوتا ہے (وہ سب) زیادہ پیارے ہیں، خدا اور رسول سے اور راہِ خدا میں جہاد کرنے سے، تب تم منتظر رہو کہ خدا تمہارے لئے اپنا کوئی حکم نہ دے''۔ (سورۂ توبہ: ۲۴)

ایک اور جگہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے،

> ''بلاشبہ نبی تو اہلِ ایمان کے لئے ان کی اپنی ذات پر مقدم ہیں''۔ (سورۂ احزاب: ۶)

چنانچہ تخلیقِ نعت کا محرکِ اصلی، اطاعتِ رسول ﷺ کا جذبہ ہے، جو درحقیقت محبتِ رسول ﷺ ہی کا نتیجہ اور اسی کا عملی اظہار ہے۔ قرآنِ کریم میں نہ صرف یہ کہ متعدد بار آپ ﷺ کی پیروی اور اطاعت کا حکم آیا ہے، بلکہ آپ ﷺ کی اتباع کو اللہ تعالیٰ کی پیروی و اطاعت کہا گیا ہے۔ نیز آپ ﷺ کی اطاعت پر انعام کا وعدہ اور آپ ﷺ کی حکم عدولی یا مخالفت پر دردناک عذاب سے ڈرایا گیا ہے۔ ملاحظہ فرمائیں،

> ''اے نبی (ﷺ)! لوگوں سے کہہ دو کہ اگر تم حقیقت میں اللہ تعالیٰ سے محبت رکھتے ہو تو میری پیروی اختیار کرو''۔ (آلِ عمران: ۳۱)

اس ضمن میں ڈاکٹر ریاض مجید رقم طراز ہیں،

> ''محرکاتِ نعت میں جذبۂ اطاعتِ رسول ﷺ کو بنیادی حیثیت حاصل ہے۔ نعت گوئی کی تاریخ کا مطالعہ کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ باقاعدہ نعت کا آغاز آپ ﷺ ہی کے حکم سے ہوا۔ کتبِ سیر و مغازی میں اس کی تفصیل کچھ یوں آئی ہے کہ جب آنحضرت ﷺ پر قریشیوں کی ہجو سرائی گزرنے لگی تو آپ ﷺ نے صحابہ سے فرمایا: ''جن لوگوں نے اللہ اور رسول ﷺ کی مدد اپنے ہتھیاروں سے کی ہے انہیں کیا چیز روکے ہوئے ہے کہ وہ اپنی زبانوں سے ان کی مدد نہ کریں''۔ کفار کی ہجو اور بدزبانی کے خلاف شعرائے اسلام

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کی طرف سے لسانی جہاد کی باقاعدہ ابتداء یہیں سے ہوئی اور دربارِ رسالت کے شاعروں نے کفار کی ہجو اور ان کے مقابلے میں آپ ﷺ کی مدح و توصیف کے بیان کو اپنا شعار بنایا۔ عربی زبان میں نعت کا ابتدائی اثاثہ آپ ﷺ کے اسی حکم کی عطا ہے۔

آپ ﷺ نے نہ صرف یہ کہ شاعروں کو کارِ نبوت اور مقصدِ رسالت کو آگے بڑھانے کے لئے لسانی جہاد کا حکم دیا، بلکہ شاعروں کی مناسب حوصلہ افزائی بھی فرمائی۔ حضرت حسان بن ثابتؓ کے لئے مسجدِ نبوی ﷺ میں منبر رکھا کہ اس پر کھڑے ہو کر حضورِ اکرم ﷺ کی طرف سے مفاخرت کریں۔ حضرت کعب بن زہیرؓ کو چادرِ مبارک عطا فرمائی۔ اسی طرح شاعروں کو دعائیں بھی دیں۔ مثلاً حضرت حسان بن ثابتؓ کے لئے فرمایا،

''الٰہی حسان کو روح القدس سے مدد فرما''۔

حضرت عباسؓ کے لئے کہا،

''اللہ تمہارے منہ کو سلامت رکھے''۔

یوں آپ ﷺ کے حکم کی پیروی اور حوصلہ افزائی، تخلیقِ نعت کا ایک اساسی محرک قرار پائی اور دربارِ رسالت سے وابستہ شعرائے کرام نے کفارِ قریش کی ہجو کے جواب میں آپ ﷺ کا دفاع کرتے ہوئے ایسی شاعری تخلیق کی جس میں دعوتِ اسلام کے ساتھ ساتھ آپ ﷺ کے شمائل و کردار، حسب و نسب، اخلاق و عادات، تبلیغ و پیغام اور مقام و مرتبہ کو اپنے فکر و فن کا موضوع بنایا۔ یوں عربی شاعری کے ایک ایسے نئے دور کا آغاز ہوا جو نعتیہ عناصر سے مالا مال ہے۔ اس اولین دور کے بعد بھی اطاعتِ رسول ﷺ کا جذبہ نعت گوئی کا محرک رہا اور مسلمان شعرائے کرام نے اس لئے بھی نعت (خصوصاً سلام و صلوٰۃ کے انداز کو) اپنایا کہ آپ ﷺ نے بے شمار احادیث میں اپنے او پر درود و سلام پڑھنے کا حکم دیا ہے[۳]۔

نعت گوئی کا ایک بڑا محرک حصولِ ثواب کا جذبہ بھی ہے۔ جس طرح حضورِ اکرم ﷺ کی محبت اور اطاعت لازمۂ ایمان ہے، اسی طرح آپ ﷺ کا تذکارِ مبارک اور آپ ﷺ پر درود و سلام ذریعۂ نجات و بخشش ہے۔ آپ ﷺ چونکہ شافعِ محشر بھی ہیں، اس لئے شفاعت طلبی بھی نعت کی تخلیق اور فروغ کا باعث بنی۔

بقول ڈاکٹر فرمان فتح پوری،

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''نعت گوئی کا اولین محرک مسلمانوں کا یہ عقیدہ بھی رہا ہے کہ آنحضرت کا ذکر کرنا، ان کی سیرت و شخصیت سے عوام الناس کو روشناس کرانا، ان کی پیروی و تقلید کی ترغیب دینا اور ان کے نام پر درود و سلام بھیجنا کار ثواب ہے اور ذریعۂ نجات ہے۔ اس کار ثواب اور ذریعۂ نجات کی خاطر تحریر و تقریر دونوں میں ہر شخص نے اپنی بساط بھر سیرت رسول ﷺ کو جگہ دینے کی کوشش کی۔ بعض مفکرانہ تقریریں اور عالمانہ خطبے یادگار چھوڑ گئے۔ بعض نے سیرتِ نبوی پر بلند پایہ کتابیں تالیف کر دیں۔ اور بعض نے نذرانۂ عقیدت کے طور پر اعلیٰ درجے کے نعتیہ قصیدے اور دوسری نظمیں کہہ ڈالیں۔ لیکن ایسے کاموں کے لئے عقیدت و محبت کے ساتھ ساتھ وسیع مطالعہ اور تخلیقی صلاحیتیں بھی درکار تھیں۔ ظاہر ہے کہ ہر شخص میں یہ صلاحیتیں نہ تھیں۔ اس لئے اس کی آسان صورت یہ تھی کہ جو لوگ تھوڑی بہت قوت تحریر رکھتے ہیں وہ سیرتِ نبوی ﷺ پر چھوٹی موٹی کتابیں لکھ دیں یا نظم و نثر کو ملا کر مولود شریف کی محفلوں کے لئے کتابیں مرتب کر دیں۔ اور جو لوگ شعر و شاعری سے لگاؤ رکھتے ہیں وہ ایک آدھ نعتیہ غزل کہہ ڈالیں۔ چونکہ شعر و سخن کے رسیا ذہنوں اور موزوں طبیعتوں کے لئے سب سے آسان اور دلچسپ آخری صورت تھی اس لئے نعت گوئی ہمارے یہاں چھوٹے، بڑے، عورت، مرد اور بوڑھے، جوان سب کی توجہ کا مرکز بن گئی''[۴۴]۔

حصولِ ثواب و طلبِ شفاعت کے ساتھ ساتھ حصول خیر و برکت کے لئے بھی نعت ایک مقبول عام ذریعہ بنی۔ شعرائے کرام نے اپنی نگارشات کے آغاز میں ''حمد'' کے ساتھ اس لئے بھی نعتیہ اشعار لکھے کہ اس سے اور اس حوالے سے اللہ کی رضا اور حضور اکرم ﷺ کی خوشنودی حاصل ہو۔

اس ضمن میں ڈاکٹر رفیع الدین اشفاق نے ''اربعین'' (نووی) اور ''مسند الفردوس'' (دیلمی) سے یہ حدیث نقل کی ہے:

> ''ہر مہتم بالشان کام جو اللہ کی تعریف اور مجھ پر (حضور اکرم ﷺ) پر درود کے ساتھ نہ شروع کیا جائے تو وہ ناقص اور ہر برکت سے منہا ہوا (محروم) ہے''[۴۵]۔

حصولِ خیر و برکت کے اسی تصور و تاثر کے باعث تصنیف و تالیفِ کلام کے آغاز میں حمد کے بعد نعت نے ایک رسم اور روایت کی حیثیت اختیار کر لی۔ رسماً اور تبرکاً ہی سہی کم و بیش ہر مسلمان شاعر نے نعت کے موضوع پر طبع آزمائی ضرور کی۔ برصغیر کے ہندو شعراء نے بھی بالعموم اپنے غزلیہ دواوین اور مثنویوں کے آغاز میں حمد کے ساتھ نعت کا التزام برقرار رکھا اور اس طرح محض خیر و برکت حاصل کرنے کی غرض ہی سے سہی، اردو نعت کے اثاثے میں بہت اضافہ ہوا۔

نعت کی تخلیق اور فروغ میں یوں تو کم و بیش ہر مسلمان بلکہ بعض غیر مسلم شعراء نے بھی حصہ لیا مگر وہ بزرگانِ دین جو تصوف سے ہر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



شغف رکھتے تھے، اس میدان میں ہمیشہ نمایاں رہے۔ اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ صوفیائے کرام کے نزدیک رسول اکرم ﷺ کی ذاتِ پرنور کا مقام و مرتبہ عام مسلمانوں کے خیال سے کہیں بڑھ کر ہے۔ اہلِ تصوف کے ہاں جس طرح نورِ محمدی ﷺ، خلقتِ محمدی ﷺ اور فیضانِ محمدی ﷺ کا گہرا اور مؤثر احساس و اظہار ملتا ہے، وہ عام اہلِ علم سے کہیں وسیع، بسیط اور منفرد حیثیت اور اہمیت لئے ہوئے ہے۔ ان کے ہاں ذاتِ محمدی ﷺ کا ادراک کتبِ سیر و مغازی اور مجموعہ ہائے احادیث کے مطالعہ کے علاوہ ان روحانی واردات و مشاہدات پر مبنی نظر آتا ہے، جن سے آنحضرت ﷺ کے عام سیرت نگاروں کی تحریریں نا آشنا ہیں۔ ان روحانی واردات و مشاہدات کی اگرچہ کوئی خارجی سند ہمارے پاس موجود نہیں مگر صوفیائے کرام کے مختلف سلاسل سے وابستگان کے ملفوظات و نگارشات میں آپ ﷺ کی تجلیات و انوار اور فیوض و برکات کا جو انداز، کیفیت اور اثر ملتا ہے وہ انہی کا خاصا ہے۔

حضورِ اکرم ﷺ کی ذاتِ اقدس کے مطالعہ کے اس منفرد انداز کے سبب اہلِ تصوف نے نعت کی تخلیق اور فروغ پر خصوصی توجہ دی۔ ان کے حلقوں میں نعت ایک شعری صنفِ سخن ہی نہیں بلکہ اس کا لکھنا، پڑھنا اور سننا، بمنزلہ عبادت ہے۔ یہ تہذیبِ نفس اور بالیدگیٔ نفس اور بالیدگیٔ روح کا ایک زینہ ہے اور سالک کے لئے مختلف درجات و مقاماتِ معرفت میں حضورِ اکرم ﷺ سے رجوع اور حصولِ توجہ کا ایک اہم ذریعہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ صوفیائے کرام نے مختلف اوراد و وظائف کی طرح نعت خوانی کو بھی اپنے اشغال و معمولات میں شامل کیا۔ نہ صرف یہ کہ نعتیہ قصیدے، منظومات اور مولود نامے لکھے بلکہ اپنے حلقوں اور نشستوں میں انہیں پڑھنے کے خاص اسلوب اور طریقے وضع کئے۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری رقم طراز ہیں،

> ''نعت گوئی کا دوسرا بڑا محرک بعض علماء و صوفیاء مثلاً شاہ نیاز بریلوی، بیدم شاہ وارثی اور مولانا احمد رضا خان صاحب بریلوی وغیرہ کا وہ شغف و توجہ ہے جو انھوں نے نعت پر صرف کی ہے۔ ان بزرگوں نے اعلیٰ درجے کی نعتیں بھی کہیں اور اپنے نعتیہ کلام کے مجموعے بھی مرتب کئے۔ چونکہ یہ سب اپنے شاگردوں اور ارادت مندوں کا ایک بڑا حلقہ بھی رکھتے تھے، اس لئے ان کی نعتیہ شاعری کو شہرت ملنے میں دیر بھی نہ لگی۔ بعض شاگردوں اور مریدوں نے اپنے مرشد اور استاد سے متاثر ہو کر خود بھی نعت گوئی اور نعت خوانی کو اپنا مشغلہ بنالیا۔ ان میں سے جو سخن سنج تھے وہ نامور ہو گئے لیکن جن لوگوں میں کچھ کسر تھی وہ اپنے مقصد میں کسی نہ کسی طرح کامیاب ہوئے۔ عام شعراء کی فہرست میں نہ سہی کم سے کم نعت گو شعراء کی فہرست میں ان کا نام داخل ہو گیا۔ اس حلقے سے تعلق رکھنے والے شعراء اور سامعین نے نعتیہ مشاعروں کی بناء ڈالی۔ ان مشاعروں میں دوسرے شعراء بھی شرکت کرنے لگے۔ یہ مشاعرے چونکہ طرحی و غیر طرحی دونوں طرح کے ہوتے تھے، اس لئے ہر شاعر کو کچھ نہ کچھ کہنا پڑتا تھا۔ پھر ان نعتیہ مشاعروں کے گلدستے شائع ہونے لگے اور شاعر و متشاعر سب کو اپنا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



> نام اور کلام چھپوانے کا موقع مل گیا۔ یہ سلسلہ آج بھی جاری ہے بلکہ اخبارات، ریڈیو، ٹیلی وژن اور بعض دوسرے وسائل نے اس میں ایسی سہولت و عمومیت پیدا کر دی ہے کہ نعتوں کی مقدار میں اس کا معیار گم ہوتا جا رہا ہے''[۶]۔

باذوق صوفی شعراء نے باقاعدہ نعت گوئی کی طرف توجہ دی۔ کچھ نے بہت کم نعت کہی مگر بہت سے شعراء نے نہ صرف یہ کہ اپنی مثنویوں اور نظموں میں نعتیہ اشعار کہے، بلکہ بعض نے نعت کے دیوان بھی مرتب کئے۔ ان شعراء میں جو کسی نہ کسی حوالے سے تصوف سے منسلک رہے، ابن العربی، مولانا روم، جامی، عطار، سنائی، عراقی، خسرو، شاہ عبدالعزیز، مولانا قاسم نانوتوی، غلام رسول لاہوری، سچل سرمست، شہباز قلندر، احمد رضا خان بریلوی، حسن بریلوی، پیر مہر علی شاہ، شاہ نیاز بریلوی، بیدم شاہ وارثی اور مفتی دیدار علی شاہ کے نام قابلِ ذکر ہیں۔ پھر یہ کہ ان سے وابستہ عقیدت مندوں، پیروکاروں اور شاگردوں میں نعت گوئی کی ترغیب پیدا ہوئی۔ ان میں باصلاحیت شاعر خاص طور پر نعت گوئی کی طرف متوجہ ہوئے۔ یوں صوفیائے کرام کا ذوقِ نعت ان کے ارادت مندوں میں منعکس ہوا اور نعت گوئی و نعت خوانی کا دائرہ وسیع ہوا۔ نعت خوانی کے شوق نے نعتیہ انتخابات اور گلدستوں کی اشاعت کو رواج دیا اور یوں صوفیاء کے خصوصی شغف و توجہ سے نعت گوئی کے رجحان کو فروغ ملا۔ اس کے علاوہ میلاد کی محفلیں، سیرتِ رسول ﷺ کے جلسے اور سماع کی مجلسیں قابلِ ذکر ہیں۔

ریاض مجید کے مطابق:

> ''میلاد کے معنی زمانِ ولادت کے ہیں۔ آنحضرت ﷺ کی ولادت کے دن ان کے محامدِ جلیلہ اور محاسنِ جمیلہ کے بیان کرنے اور سننے کے لئے مسلمانوں کے اجتماع کا نام محفلِ میلاد ہے''[۷]۔

بقول مولانا سلیمان ندوی:

> ''اسلام میں میلاد کی مجلسوں کا رواج غالباً چوتھی صدی سے ہوا''[۸]۔

میلاد کی شرعی اور فقہی حیثیت سے قطع نظر عوامی حلقوں میں میلاد خوانی ہمیشہ مقبول رہی ہے۔ برِّ عظیم پاک و ہند میں اردو میلاد ناموں کی ایک باقاعدہ روایت ہے۔ اور ان میلاد ناموں کی تعداد سینکڑوں تک جا پہنچتی ہے۔ ان میلاد ناموں میں نعتیہ کلام کی تخلیق اور اس کے انتخاب میں اس کے مجلسی تقاضوں کو ملحوظ رکھا جاتا ہے۔ ۱۸۵۷ء کی جنگِ آزادی کے بعد نعت کی تاریخ میں ایک دور ایسا بھی آیا جس میں میلاد ناموں کی روایت کو بہت فروغ حاصل ہوا اور اسی نسبت سے نعت بھی پھلی پھولی۔

محافلِ میلاد ہی کی طرح مجالسِ سماع بھی اس ضمن میں قابلِ ذکر ہیں۔ سماع کی محفلیں صوفیاء کے اعراس کے ساتھ خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔ بعض سلسلوں میں اسے صوفیاء کے معمولات و اشغال کا درجہ حاصل ہے۔ ان میں پڑھا جانے والا کلام عارفانہ نوعیت کا ہوتا ہے۔ اس میں حمد، نعت اور بزرگانِ دین کی منقبت شامل ہیں۔ ان محفلوں میں نعتیہ کلام کی تکرار سے جہاں نعت کو فروغ ملا وہاں ایسی مجالس کے لئے خاص طور پر نعت لکھنے کا ذوق و شوق بھی پیدا ہوا اور یوں سماع کے وسیلے سے بھی نعت کی صنف کو وسعت، شہرت اور مقبولیت ملی۔ نعت

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سے مخصوص نعتیہ کلام کے کئی گلدستے اور انتخابات شائع ہوتے رہے ہیں۔ اسی طرح سے سیرتِ رسول ﷺ کے جلسے بھی دراصل مولود شریف کے ہی سلسلہ کی ایک شکل ہے۔ ذکرِ رسول ﷺ کی ایسی ہر محفل میں تقاریر و مضامین کے آغاز اور درمیان میں نعتِ رسول اکرم پڑھنے کا التزام بھی کیا جاتا ہے، جو کہ نعت کی ترویج کا ایک مؤثر ذریعہ ہے۔ ان کے علاوہ نعتیہ مشاعروں کا انعقاد بھی بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ عام مشاعروں کی طرح ہمارے ہاں نعت سے متعلقہ نشستوں اور اجتماعات کی تاریخ بھی کافی پرانی ہے۔

ڈاکٹر ریاض مجید کے مطابق:

> ''قیامِ پاکستان سے قبل مسجد وزیر خان میں نعتیہ مشاعرے کے انعقاد کی ایک مؤثر روایت موجود ہے۔ جبکہ قیامِ پاکستان کے بعد ریڈیو اور ٹی وی کے علاوہ کم و بیش ہر شہر میں ''بزمِ حسان''، ''انجمن غلامانِ رسول ﷺ''، ''مجلسِ نعت'' یا ایسے ہی کسی اور نام سے کوئی نہ کوئی ادارہ اور مجلس موجود ہے جو گاہے گاہے نعتیہ مشاعروں کا اہتمام کرتی رہتی ہے۔ اخبارات و رسائل (خصوصی مذہبی رسائل) میں بھی کبھی کبھار ان مشاعروں کی روداد شائع ہوتی رہتی ہے۔ ان مخصوص انجمنوں کے علاوہ کسی اسلامی تہوار، تقریب یا موقع محل کی مناسبت سے ادب و فن اور تہذیب و ثقافت سے متعلقہ انجمنیں، ادارے اور اکادمیاں بھی نعتیہ مشاعرے منعقد کرتی رہتی ہیں۔ گزشتہ کچھ سالوں سے کالجوں اور یونیورسٹیوں کی سالانہ تقریبات میں مباحثوں کے ساتھ ساتھ کہیں کہیں ''طرح مصرع'' پر نعتیہ مشاعروں کی روایت بھی چل نکلی ہے۔ جس سے نعت کی ترویج و تشہیر کا دائرہ نئی نسل تک بھی پہنچ گیا ہے''۔

اس کے علاوہ نعت کو ایک باقاعدہ صنفِ سخن کا درجہ دلانے میں ذرائع ابلاغ کا بھی بھرپور کردار ہے۔ ان میں رسائل و اخبارات، ان کے خصوصی شمارے، سیرتِ رسول ﷺ یا رسول ﷺ نمبر وغیرہ۔ گراموفون ریکارڈ، فلمیں اور ریڈیو اور ٹیلی وژن قابلِ ذکر ہیں۔ خصوصاً گزشتہ پندرہ بیس برسوں میں ریڈیو اور ٹیلی وژن کے ذریعے ''نعت'' کو بہت فروغ حاصل ہوا ہے۔ محرم الحرام، ربیع الاول اور رمضان المبارک کے مہینوں میں خصوصی نعتیہ مشاعروں اور نعت کے فکر و فن اور تاریخ کے بارے میں گفتگو اور مذاکروں کے علاوہ دوسرے ایام میں بھی پرانے اور نئے شعراء کا نعتیہ کلام نشر ہوتا رہتا ہے۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری لکھتے ہیں:

> ''نعت گوئی کا بڑا محرک میلاد شریف کی محفلوں کا انعقاد رہا ہے۔ میلاد یا مولود شریف کی محفلیں پہلے بکثرت منعقد ہوتی تھیں۔ آج ان میں کچھ کمی واقع ہوئی ہے۔ علمائے دیوبند اور ان کے حلقوں سے یہ محفلیں اٹھ چکی ہیں اور اٹھتی جا رہی ہیں۔ لیکن علمائے بریلی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کے حلقوں میں یہ محفلیں آج بھی مقبول ہیں اور ان محفلوں میں نعت کے ساتھ درود و سلام بھی بڑے جوش و خروش سے بآواز بلند پڑھا جاتا ہے۔ دوسرے حلقوں میں میلاد شریف کے نام سے نہ سہی سیرت النبی ﷺ کے جلسے بہر حال آئے دن منعقد ہوتے رہتے ہیں۔ ان میں شاید ہی کوئی ایسا جلسہ ہوتا ہو جس میں تلاوتِ کلام پاک کے بعد نعت نہ پڑھی جاتی ہو۔ نتیجہ یہ ہے کہ شاعری کی کسی اور صنف سے عام مسلمان واقف ہوں یا نہ ہوں لیکن نعت کا نام اور اس کا اصطلاحی مفہوم سب جانتے ہیں۔ بچے، طلبہ، نوجوان اور بوڑھے بھی مذہبی جلسوں میں نعت پڑھنا اور سننا پسند کرتے ہیں اور اس پسندیدگی نے نعت گوئی اور نعت خوانی کے حلقوں کو وسیع کرنے میں بہت نمایاں کردار ادا کیا ہے۔

نعت کے سلسلے میں قوالی یا سماع کی محفلیں بھی قوی تر محرک کی حیثیت رکھتی ہیں۔ محفلِ سماع میں عشقِ حقیقی کی ترجمان غزلیں اور نعتیں گائی جاتی ہیں۔ ان محفلوں میں شرکت کرنا اہلِ طریقت اور ان کے حلقوں سے تعلق رکھنے والوں کے لئے بمنزلہ عبادت ہے۔ لیکن اہلِ شریعت بھی ان محفلوں میں شریک ہوتے ہیں۔ عقیدت کے ساتھ نہ سہی تفریح کے لئے سہی۔ صوفی بزرگوں کے سالانہ عرسوں کے موقع پر سماع کے بڑے اجتماعات منعقد کئے جاتے ہیں۔ دور دور سے قوالوں کی پارٹیاں آتی ہیں۔ ہزاروں لاکھوں کا مجمع ہوتا ہے۔ اور بھی حسبِ ذوق نعتیہ نظموں سے لطف اٹھاتے ہیں۔ پڑھے لکھے حلقوں میں یہ محفلیں چھوٹے پیمانے پر بڑے خشوع و خضوع کے ساتھ برپا کی جاتی ہیں۔ ان میں بانیانِ محفل کے اعزا و اقارب بھی لطف اندوزی کے لئے شریک ہوتے ہیں۔ ان حقائق کی روشنی میں اگر غور کریں تو اندازہ ہوگا کہ نعت گوئی کے عروج و مقبولیت میں جتنا دخل صوفی شعرا اور تصوف کے خانوادوں کا ہے کسی اور کا نہیں ہے"[۱]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



## حصہ ب

برِعظیم پاک و ہند میں مسلمانوں کی آمد ایک عہد آفریں واقعہ تھا۔ اسلام کے اثر و نفوذ نے یہاں کی سماجی و معاشرتی، ثقافتی و مذہبی اور لسانی و ادبی فضا پر انمٹ اور گہرے اثرات مرتب کیے ۔ اسلامی ثقافت و تمدن، علوم و فنون اور تعلیمات و افکار نے جہاں ہندوستان کی سماجی زندگی کے مختلف شعبوں کو متاثر کیا، وہاں مقامی زبانوں پر بھی نمایاں اثرات ڈالے۔ مسلمانوں کے اقتدار و حکمرانی کے زمانے میں ان کی زبانوں عربی، ترکی اور فارسی نے ہندوستانی پراکرتوں اور مقامی بولیوں کے ساتھ مل کر ایک نئے لسانی پیرائے کو جنم دیا جو بعد میں اردو کے نام سے موسوم ہوا۔ دہلی کی مرکزی حکومت سے مسلمان برِعظیم میں جہاں گئے یہی زبان ان کے ہمرکاب رہی۔ مسلمانوں کی فتوحات میں توسیع کے ساتھ ملک کے گوشے گوشے میں پہنچی اور مقامی بولیوں کے دوش بدوش اس نے اسلامی قلمرو کی وسعت کے مطابق آہستہ آہستہ ایک عام اور ملک گیر زبان کا مقام حاصل کر لیا۔

اردو زبان کے آغاز کے تہذیبی و معاشرتی اور سیاسی و فکری پس منظر کا جائزہ لیتے ہوئے ڈاکٹر جمیل جالبی کہتے ہیں کہ:

> ''مسلمانوں نے ہندوستان کی معاشرت و تمدن اور تہذیب و ثقافت، شعر و ادب، ہر شعبہ کو نمایاں طور پر متاثر کیا۔ اس کی ایک وجہ تو یہ تھی کہ مسلمان جب یہاں آئے تو واپس جانے کے ارادے سے نہیں آئے بلکہ آریوں کی طرح انہوں نے اس ملک کو ہمیشہ ہمیشہ کیلئے اپنا وطن بنا لیا۔ دوسری وجہ یہ تھی کہ یہاں والوں کی تہذیب کمزور، پارہ پارہ اور زوال پذیر تھی۔ باہر سے آنے والوں کے پاس جاندار زبانیں بھی تھیں اور ان کے خیالات و عقائد میں وہ توانائی اور لپک بھی تھی جو چڑھتے سورج اور ابھرتے، پھیلتے نظامِ خیال میں ہوتی ہے۔ ایک نے دوسرے کے الفاظ ملا کر بولنے اور اپنی بات دوسرے تک پہنچانے کی کوشش کی۔ جب قوی کلچر، کمزور کلچر سے ملا تو یہاں کی تہذیب کی طرح زبانوں میں بھی زندگی کے آثار پیدا ہونے لگے اور منجمد پتھر پگھلنے لگے''[۱]۔

ڈاکٹر تاراچند لکھتے ہیں:

> ''نہ صرف ہندو مذہب، فن، ادب اور حکمت نے مسلم عناصر کو جذب کیا بلکہ خود ہندو تمدن کی روح اور ہندو ذہن بھی تبدیل ہو گیا اور مسلمانوں نے زندگی کے ہر شعبے کو متاثر کیا اور ساتھ ساتھ ایک نیا لسانی امتزاج بھی رونما ہوا''[۲]۔

نعت گوئی کی ابتدا کب سے ہوئی یعنی کس سن سے؟ اس کا تعین کرنا دشوار ہے۔ البتہ اس میں شک نہیں کہ اسلام کے ابتدائی دور ہی سے اس کا سلسلہ رواں ہو چلا تھا۔ عرب کے نعت گویوں میں حضرت حسان بن ثابت کا نام کون نہیں جانتا۔ جو حضور سرورِ کائنات ﷺ کی تعریف میں اشعار لکھا کرتے تھے اور خود خدمتِ اقدس میں حاضر ہو کر سناتے اور خوشنودیٔ مزاج کا باعث ہوتے تھے۔ جب غیر اسلام کی



Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



شعاعیں ایران پہنچیں اور وہاں کے ارباب شعر وسخن نے نظم گوئی کی طرف توجہ کی تو نعت میں قابلِ قدر گلفشانیاں کی گئیں۔ ان صاحبانِ عزت و تکریم میں شیخ سعدیؒ، ملا جامی اور حاجی جان محمد قدسی کے نام زیادہ روشن ہیں۔ خصوصاً قدسی کی ایک غزل آج تک خادمانِ بارگاہِ رسالت ﷺ کی زبان پر ہے جس کا مطلع ہے؛

مرحبا سیدی مکی مدنی العربی

دل و جاں باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

یہ مطلع سنتے ہی دل جوشِ محبت وعقیدت میں تڑپنے لگتا ہے۔ یہ نعتیہ غزل اتنی مقبول ہوئی کہ اردو کے اکثر نعت گو شعراء نے اس کی تضمینیں کی ہیں۔ ان تضمینوں کا مجموعہ ''حدیثِ قدسی'' کے نام سے شائع بھی ہو چکا ہے۔ ایران سے شاعری کا سیلاب ہندوستان آیا تو تمام اصنافِ سخن کے ساتھ ساتھ نعت گوئی میں بھی حقِ سخن وری ادا کیا گیا۔ اور مسلم اہلِ فکر نے مستقلاً بھی اور جزواً بھی دیگر موضوعات کے ساتھ نعت گوئی میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔

''جس طرح اردو زبان کی ابتداء کا مسئلہ برصغیر میں مسلمانوں کی آمد اور ان کے یہاں توطن اختیار کرنے سے وابستہ ہے۔ اسی طرح اردو نظم ونثر کے اولین نمونوں کی تخلیق انہی صوفیائے کرام کی مرہونِ منت ہے۔ اردو ادب کی دوسری اصناف کی طرح اردو نعت کے اولین نمونوں کی تلاش میں بھی ہمیں سب سے پہلے جنوبی ہند کے صوفیائے کرام کی تحریروں سے رجوع کرنا پڑتا ہے۔ عربی وفارسی شاعری کو نعت گوئی میں آغاز وارتقاء کا شرف حاصل ہے۔ یہ زبانیں نعت گوئی کے آغاز کے وقت اظہار وبیان کے ابتدائی مرحلوں سے گزر کر پختہ ہو چکی تھیں۔ اس لحاظ سے اردو نعت کی ابتداء کا جائزہ لیا جائے تو ایک مختلف صورتحال نظر آتی ہے۔ یہاں ہم دیکھتے ہیں کہ یہ صنف اور زبان ساتھ ساتھ اپنے ارتقائی مراحل سے گزرتے ہیں''[۳۱]۔

دکنی نظم (نثر) کا باقاعدہ آغاز عام طور پر حضرت خواجہ بندہ نواز گیسو دراز سے کیا جاتا ہے اور مختلف رسائل میں اردو ادب کے ابتدائی نمونے تلاش کئے جاتے ہیں۔ اگرچہ جدید تحقیق نے ان رسائل کی نسبت کو مشکوک قرار دیا ہے، ان رسائل میں آپ سے منسوب اشعار میں نعت کا ایک نمونہ ملتا ہے۔ مولوی عبدالحق اور نصیرالدین ہاشمی نے اپنی کتابوں میں یہ اشعار درج کئے ہیں؛

اے محمد تجلو جم جم جلوہ تیرا

ذات تجلی ہوئی سیس سپورنہ تیرا

واحد اپنی آپ تھا اپیں آپ مجھایا

پرگٹ جلوے کارنے الف میم ہو آیا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



امت رحمت بخشش ہدایت تشریف پائے

مخفی ناؤں معشوق رکہ ظاہر شہباز کلائے

عشق کے جیسی چندر بند اپنی آپ دکھائے

الان کما کان پھر آپسیں آپ سمائے[۱۳]

لیکن ڈاکٹر جمیل جالبی نے اس بارے میں محققانہ انداز سے صراحت کی ہے کہ:

''خواجہ گیسو دراز ۔۔۔ کی کوئی اردو تصنیف نہیں''[۱۴]۔

اس دور کی سب سے پہلی تصنیف جو اب تک دریافت ہوئی ہے ''مثنوی کدم راؤ، پدم راؤ'' ہے۔ لہٰذا اردو نعت کے اولین، باقاعدہ اور مستند نمونے کی تلاش میں ہمیں سب سے پہلے اسی مثنوی سے رجوع کرنا پڑتا ہے۔

دکنی دور میں نعت گوئی کے حوالے سے جناب افسر صدیقی امروہوی رقمطراز ہیں کہ:

''اردو کی سب سے پہلی منظوم تصنیف جس کا اب تک سراغ لگا ہے، فخر الدین نظامی کی ایک مثنوی ''کدم راؤ پدم راؤ'' ہے، جو بہمنی دور میں تصنیف ہوئی، اور جہاں تک قرائن کا تقاضہ ہے اسے ۸۲۵ھ سے ۸۲۸ھ تک کے زمانے کی تصنیف کہا جا سکتا ہے۔ اس مثنوی کی زبان ٹھیٹھ ہندی ہے، جس میں سنسکرت اور پراکرت کے سینکڑوں الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔

نظامی نے اپنی اس مثنوی میں عام رواج کے مطابق اول حمد لکھی ہے اور اس کے بعد نعت کے اشعار لکھے ہیں۔ درج ذیل میں چند اشعار پیش کئے جاتے ہیں:

تو ہیں ایک ساجا گسائیں امر

سری دوئی نین جگ تورا ادھر

پچھایو امولک رتن نور دھر

کہ تی وہیں بلکات کرن راج کر

اموولک ملک سیس سنسار کا

کرے کام نردھار کرتار کا[۱۵]

بقول ڈاکٹر ظہیر رضوی:

''اردو کو دیگر زبانوں کے درمیان یہ اعزاز و افتخار حاصل ہے کہ یہ اپنی پیدائش کے وقت سے ہی مومنہ اور کلمہ گو رہی ہے۔ صوفیائے کرام اور مبلغین اسلام کے ہاتھوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دینی متنین کی ترویج واشاعت کے لئے یہ پروان چڑھی اور شروع سے ہی اس کی توتلی زبان پر حمد وثناء اور نعتِ رسول مقبول جاری ہوئی''۱۶۔

ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں؛

''نظامی کے بعد اردو کے پہلے صاحبِ دیوان شاعر قلی قطب شاہ تک کی درمیانی شعری روایت میں بہت سے صوفیائے کرام کے نام ملتے ہیں۔ جنھوں نے دوہروں، جکریوں اور اپنے عہد کی مقبول شعری ہیئتوں میں اردو شاعری کو ابتدائی نمونے فراہم کئے۔ ان صوفیائے کرام کے ملفوظات وتصانیف میں دوسرے عارفانہ وصوفیانہ مسائل کے علاوہ کہیں کہیں نعت کے عناصر بھی لودیتے ہیں۔ اردو نعت کے آغاز وارتقاء کے سلسلے میں صوفیاء ومشائخ کا یہ اثاثہ نعت تعداد میں تھوڑا سہی مگر اپنی تاریخی حیثیت کے سبب بہت اہم ہے''۱۷۔

افسر صدیقی کے مطابق؛

''مثنوی کدم راؤ، پدم راؤ اور اس کے بعد ۸۳۸ھ سے ۹۰۰ھ تک کسی اور منظوم کتاب کا سراغ نہیں ملتا۔ البتہ دسویں صدی ہجری کے آغاز میں 'اشرف' تخلص کے ایک شاعر نے ایک مثنوی تصنیف کی تھی، جس کا نام 'نوسر ہار' ہے۔ اسے ۹۰۹ھ میں تصنیف کیا گیا تھا۔ نوسر ہار میں حمد کی ۴۵ ابیات کے بعد نعت کی ۲۱ ابیات ہیں۔ ہمارے سامنے نوسر ہار کا جو مخطوطہ ہے وہ ناقص الاول ہے۔ اور جو اوراق گم ہیں ان ہی میں ابتدائی واختیہ اشعار شامل تھے۔ اس لئے نعت کا نمونہ یہاں پیش نہیں کیا جاسکتا۔ اس صدی کے دوسرے باکمال شاعر خوب محمد گجراتی ہیں۔ خوب محمد شاعر بھی تھے اور نثر نگار بھی۔ ۹۸۶ھ میں انہوں نے ایک کتاب لکھی، جو 'خوب ترنگ' کہلاتی ہے۔ اس میں شیخ کمال محمد کے دو منقولات نظم کئے گئے ہیں جن کا تعلق معارفِ محمدیہ سے ہے۔ مثنوی 'خوب ترنگ' کی شرح بھی خوب محمد نے ۱۰۰۰ھ میں لکھی تھی جو فارسی نثر میں ہے۔

خوب محمد چشتی آخری باب میں کہتے ہیں؛

جو سا آدی و حدت جان
جسم محمد اسے پہچان

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ایک عکس اس ماں جو ہوئے
قلب محمد کا ہے سوئے
ایک عکس پھر ایک عکس جو پائے
یہی ابوالارواح کہائے
مثل محمد ہوئے نہ کوئے
سب اس کی تفصیل جو ہوئے
ذات سو ذاتوں مانہ تمام
جسم محمد عین اجسام''[۱۸]

بقول ڈاکٹر جالبی؛

''خوب محمد چشتی اس نئے رجحان کے اولین معمار ہیں، جس کے بعد یہ رجحان دکن پہنچ کر اردو زبان و شاعری کے دھارے کو بدل دیتا ہے اور فارسی روایت آہستہ آہستہ ہندی روایت کی جگہ لے لیتی ہے''[۱۹]۔

ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں؛

''اردوئے قدیم کے دوسرے صوفیائے کرام اور بزرگان دین کی تصنیفات میں بھی ایک دو نعت کے شعر مل جاتے ہیں۔ اس سرسری انداز کے علاوہ اگرچہ اردو ادب ان ابتدائی مآخذات میں نعت کا بحیثیت صنف یا جداگانہ فن کے کوئی نمونہ دستیاب نہیں ہوتا، لیکن ان بزرگوں کے مساعی سے یہ ضرور ہوا کہ اردو کی مذہبی شاعری کا باقاعدہ آغاز ہوگیا۔ شریعت و طریقت کے بہت سے مسائل منظوم ہونا شروع ہوئے جن میں حضور اکرم ﷺ کی احادیث کی تشریح اور سیرت کے بعض واقعات نظموں کا حصہ بننے گئے''[۲۰]۔

گیارھویں صدی ہجری کے آغاز کے قریب جب بہمنی سلطنت کے زوال کے بعد قطب شاہی سلطنت کا قیام عمل میں آیا تو اردو ادب کے ایک انتہائی گراں قدر، وقیع اور تاریخی دور کا آغاز ہوا۔ قطب شاہی سلطنت قریب قریب دو سو سال تک قائم رہی۔ اس سلطنت کے بادشاہوں کی ایک مشترک خصوصیت یہ تھی کہ وہ نہ صرف آپ تعلیم یافتہ تھے بلکہ علم و ادب کے فروغ سے بھی انتہائی دلچسپی رکھتے تھے۔ اور شعر و سخن کی قدردانی کے علاوہ خود بھی شعر گوئی کا عمدہ ذوق رکھتے تھے۔ یہ دور جس قدر اردو شاعری کے لئے سازگار ثابت ہوا اسی قدر نعت گوئی کے لئے بھی مبارک رہا۔ اس دور کے پہلے نمایاں شاعر محمد قلی قطب شاہ (۹۷۲ھ ۔ ۱۰۲۰ھ) ہیں۔

بقول افسر میرٹھی؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''اس کا کلیات جس میں تقریباً تمام اصناف سخن موجود ہیں، بڑے اہتمام کے ساتھ شائع ہو چکا ہے۔ محمد قلی کو بانئ اسلام ﷺ کے ساتھ بے پناہ عقیدت تھی۔ وہ پہلا اردو کا شاعر ہے جس نے نعت کو غزل کے معیار کے مطابق رکھا''[۲۱]۔

بقول ڈاکٹر ریاض مجید:

''محمد قلی قطب شاہ اردو کے پہلے صاحب دیوان شاعر ہیں۔ انہوں نے زندگی کو وسیع تناظر میں دیکھا اور کم و بیش سبھی مروجہ اصناف شاعری میں اپنے محسوسات و مشاہدات کا اظہار کیا۔ موضوعات کے تنوع اور مضامین کی رنگارنگی کے اعتبار سے انہیں نظیر اکبر آبادی کا پیشرو کہا جا سکتا ہے۔ ان کی شاعری میں مذہبی موضوعات پر بھی متعدد نظمیں ملتی ہیں۔ اردو نعت کی تاریخ میں یہ شرف بھی قلی قطب شاہ کو حاصل ہے کہ انہوں نے نعت کو ایک جداگانہ موضوع کے طور پر برتا۔ غزل کی ہیئت میں سب سے پہلے انہوں نے ہی نعت لکھی۔ ان کے ہاں نعتیہ کلام تین انداز میں آیا ہے۔

۱- نعتیہ غزلیں۔
۲- نعتیہ موضوعات پر نظمیں۔
۳- متفرق نعتیہ عناصر''[۲۲]۔

مجموعی اعتبار سے قلی قطب شاہ کا نعتیہ کلام اردو نعت کا پہلا اہم مرجع ہے۔

بقول ڈاکٹر ریاض مجید:

''نعت کے موضوع کی صنفی حیثیت متعین کرنے میں پہلا اہم حوالہ قلی قطب شاہ ہی کا ملتا ہے۔ اردو کے قدیم کی نعت گوئی میں قلی قطب شاہ کی اہمیت اس سبب سے بھی ہے کہ انہوں نے فارسی کی پیوندکاری سے اردو زبان و بیان کے دائرے کو وسعت دی اور نعت کو فارسی عروض و بحور سے آشنا کیا''[۲۳]۔

اس دور کے دوسرے بڑے شاعر ملا اسداللہ وجہی ہیں۔

بقول افسر صدیقی:

''انہوں نے تین بادشاہوں کا زمانہ دیکھا۔ اردو نثر کی پہلی اہم تصنیف ''سب رس'' اور ایک فارسی دیوان کے علاوہ ایک داستانی مثنوی میں ''قطب مشتری'' ان کی یادگار ہے جو ۱۰۱۸ھ میں لکھی گئی۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



قطب مشتری کی ابتداء میں حمد کے بعد نعت شریف میں ۱۲۶ ابیات قلمبند کی ہیں۔ ذکر معراج کی ۱۳۴ ابیات ان کے علاوہ ہیں۔ اس حساب سے نعت کی ۲۶۰ ابیات ہوئیں۔ وجہی کے زبان بہت صاف ہے ... وجہی نے سیدھے سادے الفاظ میں عقیدت و ارادت کے خیالات پورے جذب و کیف کے ساتھ قلم بند کیے ہیں کہ بے ساختہ داد دینے کو جی چاہتا ہے"۔[۲۳]

افسر میرٹھی کی تحقیق کے مطابق؛

"نعت گویوں کے تیسرے دور کے شعراء میں معظم، بلاقی، عالم، احمد اور مختار کے نام نمایاں نظر آتے ہیں۔ معظم بیجاپور کا شاعر ہے۔ وہ شاہ امین الدین اعلیٰ متوفی ۱۰۸۶ھ کا مرید تھا۔ 'معراج نامہ' اس کی تصنیف ہے جو ۱۰۸۰ھ میں ختم ہوا، اس نے معراج نامہ کے عنوانات شعر میں لکھے ہیں، جن کو یکجا کرنے سے آٹھ اشعار کی ایک نعتیہ نظم بھی بن جاتی ہے۔ ایک شعر درج کیا جاتا ہے؛

گئے حق سے مقرب ہو جہاں قوسین سے نزدیک
امت کے باپ کا حق سو گئے ہیں عرش محشر کا

اس سال بلاقی حیدرآبادی نے بھی ایک معراج نامہ لکھا تھا۔ اس کے متعدد قلمی نسخے دستیاب ہیں۔ معراج کی تمام تفصیلات درج کرتے ہوئے کہتا ہے؛

الف تھا گپت میں سو پرگٹ ہوا
محمد خدا صاف گھونگھٹ ہوا
اول نام اللہ بولوں ابد
ثناء ہور صفت تج کروں بے عدد
ثناء اس اپڑتے سزاوار ہے
کرن ہار قدرت میں کرتا رہے

۱۰۸۷ھ میں وفات نامہ تصنیف ہوا جس کے مصنف عالم کوئی صاحب تخلص تھے؛ نمونہ ملاحظہ فرمایئے؛

کیا چھپاؤں تم تیس کوچ
نزدیک رہے گا میرا کوچ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



خدا تموں کوں نیکی دے
خبر تمھاری دوہی لے
اس کوں تم کوں سونپی میں
حافظ ناصر دنیا میں

وفات نامہ کے دو سال بعد یعنی ۱۰۸۹ھ میں احمد نے نور نامہ لکھا۔ یہ ۵۳۰ ابیات کی ایک کتاب ہے۔ شاعر حمد میں کہتا ہے:

الٰہی نرنجن، نرن کارتوں
نرا دھار، آدھار، کرتا رہوں
توں قدرت سوں پیدا کیا سب جہاں
کہ ان سور پانی، زمین آسماں
زمین کوں دیے زیب زینت بہوت
بھر یا اس میں کئی بہا نعمت بہوت

اس صدی کے ختم ہوتے ہوتے دو کتابیں اور لکھی گئیں۔ ایک مختار کا معراج نامہ، دوسرے فتاحی کا مولود نامہ۔ فتاحی غالباً پہلا شاعر ہے جس نے اپنی کتاب کا نام مولود نامہ رکھا، جو بعد کے شعراء میں کافی مقبول ہوا۔ چنانچہ مولود سعدی، مولود شہیدی اور میلاد عودی وغیرہ متعدد کتابیں طبع ہو چکی ہیں اور عام طور پر دستیاب ہوتی ہیں۔ خود اس کے ہم عصر مختار کا بھی ایک مولود نامہ موجود ہے۔ مختار قطب شاہی دور کا شاعر تھا۔ کتاب کے آخر میں یوں التماس کرتا ہے:

محمد پو مختار کوں کر فدا
تو ایمان اس کو اچھے گا سدا
یو معراج نام کہی یادگار
نبی کے کرم کا اس ہے ادھار
جو کائی پوستے سو دیوے اس دعا
دعا کا رکھیا ہے اُنے مدعا

فتاحی کا مولود نامہ ایک ضخیم کتاب ہے جس میں تین ہزار سے زائد ابیات ہیں۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اس نے اپنا نام رفعت اور رفعتی بھی لکھا ہے اور فتاحی بھی؛

یو فتاحی تیرا کمینہ غلام
تیری سوچ دل باندھیا ہے مدام
کیا رفعتی یو سونا در ثمن
نبوت کے کنی کھول دیتا چمن
سو فتاحی مولود کر سب تمام
نبی پر ہزاراں سو بھیجا سلام
سدا نہیں رہا اس میں کچھ آب و تاب
وہ رفعت کا جس کو دیا توں خطاب

گیارھویں صدی کے اختتام تک ہمارے سامنے جتنی کتابیں اس نوع کی آئیں، وہ سب دکنی شعراء کی تھیں۔ ممکن ہے کہ شمالی ہند میں بھی اس دوران میں لکھی گئی ہوں۔ لیکن ابھی تک ان کی کوئی فہرست ہمارے علم میں نہیں آئی۔ اس دور کے دو اور نامور شاعر نصرتی اور ہاشمی ہیں۔ نصرتی بیجاپور کا ساکن اور علی عادل شاہ کا مصاحب تھا۔ اس نے شاہ موصوف کے حالات زندگی مثنوی کی صورت میں قلمبند کئے ہیں۔

نصرتی نے علی نامہ ۱۰۷۶ھ میں تصنیف کیا۔ حمد کے بعد اس نے نعت اور ذکر معراج میں ۱۲۰ ابیات لکھیں ہیں۔ چند یہاں نقل کی جاتی ہیں؛

تمھیں اے شہنشاہ دنیا و دیں
شجاعت کی ہے صف کا کرسی نشیں
شرف کوں دلیری کی تج سینہ صدر
دیا ہت پکڑ تیغ کوں توں قدر
تیرے کاج جس حق نے پیدا کیا
غزا کا شرف توں ہویدا کیا
تیرا دبدبہ سن کے خوش دبات کا
زمیں پر نہ ٹھارے قدم بات کا

ہاشمی کا نام سید میراں تھا۔ وہ بھی بیجاپور کا باشندہ تھا اور علی عادل شاہ کا ہم عصر۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



آخر میں ارکاٹ چلا گیا تھا۔ اس نے بھی معراج نامہ لکھا ہے۔ کہتا ہے:

نبیاں میں جسے سب نے افضل کیا
تو ہے اے محمد رسول انبیاء
اول کر محمد کوں پروردگار
بزاں سب خدائی کیا آشکار
اول نور ذاتی ہویدا کیا
بزاں سب یو عالم ہویدا کیا
دیکھو کیا ہے قدرت خدا کی نول
تو دادے ہے تج کریو ترے کو اول
نبیاں کا دادا ہے آدم صفی
کی روحاں کا دادا ہے خاتم نبی

بارہویں صدی میں شمائل نامہ کے نام سے بھی دو کتابیں تصنیف ہوئیں۔ ایک کے مصنف عبدالمحمد ترین ہیں۔ دوسری تصنیف صاحبان عثمان کی ہے۔

عثمان کے شمائل نامے میں ۱۴۷ ابیات ہیں۔ خاتمے پر وہ کہتا ہے:

لکھا عثمان عاشق ہو شمائل
ہمیشہ کر رکھوں گل میں حمائل
محمد ہے رسول اللہ سوں مجکوں
اور ان کی آل پاک باصفا سوں

عبدالمحمد ترین کے شمائل نامہ کا سن تصنیف صحیح طور پر تحقیق نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن ۱۱۵۰ھ سے پہلے کی تصنیف ضرور ہے۔ کلام کا انداز یہ ہے:

الٰہی سچا توں ہے پروردگار
دونوں جگ میں قدرت تیرا آشکار
سچا توں ہے صانع سچا توں رحیم
سچا توں ہے قادر سچا توں حکیم

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سراؤں تجھے میں سدا یاد کر
محمد کے کلمے تے دل شاد کر
محمد پہ پیغمبری کر ختم
کیا ان پہ مہر نبوت کرم
شمائل نبی کا کلوں بولنے
کریماں کرم کر زباں کھولنے
کیا قصد عبدالحمد ترین
شمائل نبی کا کہوں بہترین

اس صدی کے ایک کامیاب شاعر عنایت شاہ ہیں، جو حضرت محبوب سبحانیؒ کی اولاد میں سے تھے۔ انھوں نے فارسی نثر کا ایک رسالہ دکنی نظم میں منتقل کیا (۱۱۱۱ھ)۔ اس میں ۵۴۰ ابیات ہیں۔ عنایت شاہ کی وفات ۱۱۵۵ھ میں واقع ہوئی۔

الٰہی تو ہی نور اور تجھ سے نور
کیا نور تیرا نبی میں ظہور
ترے نور کی کوئی صفت کیا کرے
ازل سے ابد لگ کہونا سرے
زانور نور، علی نور ہے
ترے نور سے جگ کو معمور ہے
ترے نور کے نامہ کے تیں
الٰہی منگوں کہنے دکنی سو میں

بارھویں صدی میں معراج نامے لکھے گئے۔ ان میں پانچ معراج ناموں کا علم ابھی تک ہو سکا ہے، جن کی تفصیل یہ ہے۔ ایک معراج نامہ اعظم تخلص کے ایک شاعر نے لکھا، جو فارسی کا شاعر بھی تھا۔ یہ ۱۱۲۰ھ کی تصنیف ہے۔ اس کے معراج نامہ (مخطوطہ) کے آخر میں تین فارسی غزلیں بھی درج ہیں۔ اعظم سید محمد حسینیؒ کا مرید بھی۔ معراج نامہ کے آخر میں کہتا ہے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نبیاں مرسلاں ﷺ نامی ہے تو

دو عالم کوں محشر میں حامی ہے او

چھتر جس کے سر ہوئے روز حشر

رسولاں میں ہے شاہ خیر البشر

منگ اعظم توں ایسے سوں جس ہوراس

دیا جن طبیعت کے فارس کو جس

دوسرا معراج نامہ محمد بن مجتبیٰ مہدوی کا ہے، جس کا نام بحرالمعانی بھی ہے۔ وہ ۸۱ھ میں تصنیف ہوا۔

محمد جو کہ ابن المجتبیٰ ہے

جو سارے مہدیوں کا خاک پا ہے

انے معراج حضرت کا یوسارا

نظم دکنی میں بولا ہے اشارہ

بزرگاں نے لکھے ہیں جو رسالے

دقائق اور حقائق ان میں ڈالے

سو عاجز نے نپٹ آسان بولیا

بچارے کن جو گٹھری تھی سو کھولا

لکھی ہندوستانی میں عبارت

سو بوجھنے بول دکنی میں عبارت

تیسرا معراج نامہ شاہ کمال الدین کمال ساکن کڑپہ کا ہے۔

چوتھا معراج نامہ صاحب اورنگ آبادی کا ہے، جن کا نام پچھمی نرائن تھا۔ وہ شفیق بھی تخلص کرتے تھے۔ بڑے عالم و فاضل استاد اور قادر الکلام شاعر گزرے ہیں۔ اس معراج نامہ کی سب سے بڑی فضیلت و خصوصیت یہ ہے کہ ایک غیر مسلم شاعر کا لکھا ہوا ہے۔ الفاظ کا انتخاب، مصرعوں کی برجستگی اور زبان کی صفائی دیکھنے کے لائق ہے۔ شب معراج کی کیفیت کتنے پیارے الفاظ میں بیان کی ہے۔ ملاحظہ ہو:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عجب رات تھی وہ نور افشاں
کہ ہر کوکب تھا اک مہر درخشاں
کہوں گر رات اس کو ہے تامل
کہوں گر، دن تو عالم میں پڑے غل
غرض غفلت، سبھوں پر چھا رہی تھی
گرد، دا روے حیرت کھا رہی تھی
سفیر نیک پے پیغام لایا
سلام حق کہا، اور یہ سنایا
در حجرہ پہ دو آجوڑ بات
کہا سرور ترے پہ حق کی صلوٰت
چل اٹھ اے شہ کوثر کہ ہے معراج تیرا
غنی بھی آج ہے محتاج تیرا

پانچواں معراج نامہ مولانا باقر آگاہ کے استاد شاہ ابوالحسن قربی بیجاپوری کا ہے۔ یہ صغر سنی میں ویلور آگئے تھے جہاں رشد و ہدایت سے سیکڑوں کو مستفیض فرمایا۔ ان کا انتقال ۱۱۸۲ھ میں ہوا۔ قربی نے معراج کے حالات صحیح احادیث کے حوالے سے نظم کئے ہیں۔ اول و آخر کی بیتیں یہ ہیں؛

ثنا اس خدا کا سزاوار ہے
کہ ہر ذرہ اس کا نمودار ہے
یہ ختم ہیں ذکر معراج کا
بنام محمد نبی مصطفیٰ

معراج ناموں کے بعد اگر وفات ناموں پر نظر ڈالی جائے تو صرف دو نام مزید دو نمایاں نظر آتے ہیں۔ ایک وفات نامہ علی بخش دریا کا ہے (۱۱۱۱ھ)، دوسرا میر فیاض ویلوروی کا ہے، جس کی ''دو مجلس'' مشہور ہے۔ ولی کا وفات نامہ دریا کے وفات کے تقریباً ۵۰ سال بعد تصنیف ہوا۔ اس لئے دونوں کی زبان میں فرق ہے۔ دریا نے آغاز میں کہا:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بنا اول کروں حمد خدا میں
رہوں اوپر اس کی ابتداء میں
کیا قوت سوں ظاہر اپنی قدرت
بنا کر جگ دکھایا اپنی حکمت

اس وفات نامے کی ابیات کی تعداد ۲۲۰ ہے۔ ولی کا وفات نامہ اس بیت سے شروع ہوتا ہے؛

بسم اللہ الرحمن الرحیم
عشق کے فرمان کا طغری قدیم

اس دور کی دو ضخیم کتابیں اعجازِ احمدی اور ہشت بہشت بھی ہیں۔ اعجازِ احمدی کا سنِ تصنیف ۱۱۸۶ھ ہے۔ اسے دکن کے مشہور شاعر نوازش خاں شیدا نے تصنیف کیا جن کی دوسری ضخیم کتاب ''روضۃ الاطہار'' بھی ہے۔ اس مثنوی کے چار حصے ہیں۔ حصہ اول میں نورِ محمدی سے آغاز کر کے چالیس سال کی عمر تک کے حالات نظم کئے ہیں۔ دوسری جلد میں بعثت سے ہجرت کے حالات ہیں۔ تیسری میں ہجرت سے وفات کے کوائف اور چوتھی جلد میں معجزات وغیرہ کا بیان ہے۔ چاروں جلدوں کی ابیاتِ آغاز یہ ہیں؛

اول حمد مولا میں کھولوں زباں
کہ تا ہووے سرسبز میرا بیاں
الٰہی میرے دل کو پرنور کر
محبت ستی اپنی معمور کر
الٰہی تو کر فضل کا فتح باب
مجھے میرے مطلب سے کر کامیاب
الٰہی ترا نام ہے گا مجیب
محبت نبی کی مرے کر نصیب

ہشت بہشت کے مصنف محمد باقر آگاہ ارکاٹی، جو شاہ ابوالحسن قربی کے فیض یافتہ تھے، ان کا انتقال ۱۲۲۰ھ میں ہوا۔ ہشت بہشت کے آٹھ حصے ہیں۔ ان حصوں کے نام دیپک، من موہن، آرامِ دل، راحتِ جاں، جشن جیون ہیں۔ سیر اقدس اور اخلاق حسنہ کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بیان زیادہ ہے۔ ابتداء ان ابیات سے ہوئی ہے:

سن تو دل کے کان سے اب یہ بیاں
مصطفیٰ کے عصر سے تا ایں زماں
گزرے ہیں جو اولیاء و عالماں
متفق اس بات پر ہیں بے گماں

اب تک جو مثالیں پیش کی گئی ہیں، وہ مثنوی کے نمونے سے متعلق تھیں۔ غزل قصیدہ اور دیگر اصنافِ سخن کے پیرائے میں نعت لکھنے کا خیال شاید ابھی تک کسی کو نہیں آیا تھا۔ اسی صدی میں دو ایسے شاعر نظر آتے ہیں جن کے ہاں غزل اور قصیدے کی صورت میں بھی نعت کی مثالیں ملتی ہیں۔ ایک فدوی خان فدوؔی، دوسرے میر محمد شریف مفتوؔن ہیں۔ فدوؔی، وؔلی کے متبع اور نا بابجزی تخلص کے کسی شاعر کے شاگرد تھے۔ ان کا دیوان (مخطوطہ) جو تقریباً ۱۱۵۰ھ کی تصنیف ہے، ادارۂ ادبیات اردو، (حیدرآباد) کے کتب خانے میں موجود ہے۔ دیوان شروع کرنے سے قبل انھوں نے ۱۷ شعروں کا ایک قصیدہ لکھا ہے، جس میں حمد و نعت و منقبت سب کچھ ہے۔ ابتدائی دو شعر ملاحظہ فرمایئے۔

ایزد کے نام پاک سوں میں ابتداء کیا
بعد از ثناء و نعتِ رسول خدا کیا
ہے ختم نبوت و سرتاجِ مرسلاں
اس ناتواں پر سوں جیوا جس کا فدا کیا

مفتوؔن کا نام محمد شریف تھا۔ وہ اورنگ آباد کے تھے، مگر آخر عمر میں حیدرآباد منتقل ہو گئے۔ اور نصرت جنگ (۱۱۶۶ھ تا ۱۲۱۰ھ) کے متوسلین میں شامل تھے۔ مفتون کا دیوانِ قلمی موجود ہے۔ اس دیوان میں نعت کے تین قصیدے ہیں۔ تیرھویں صدی نے دکن میں بڑے اچھے نعت گو پیدا کئے۔ جن میں شیر محمد خان ایماؔن کا نام سرفہرست ہے۔ ان کے علاوہ اعزالدین خان ناؔمی متوفی ۱۲۴۰ھ، خواجہ فیاض الدین بندؔہ متوفی ۱۲۸۵ھ، خواجہ معین الدین شاہ خاموؔش متوفی ۱۲۸۸ھ، خواجہ عبداللہ خان تحیؔر، محمد حیات خان حیاؔت میسوری، فیاض الدین خان ادؔب محمود علی ناظم حیدرآبادی اور نؔدا، مداح نواب ارسطو جاہ خصوصیت کے ساتھ معروف ہیں۔ مشہور مداح رسول مولوی غلام امام شہیؔد بھی اسی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دوران میں حیدر آباد آئے تھے۔ ان حضرات کی مستقل تصنیفات نعت میں ہیں۔

اس باب میں چودھویں صدی کا آغاز نیرھویں صدی کی نسبت زیادہ کامیاب نظر آتا ہے۔ سب سے زیادہ مقبول نعت گو اعظم علی شائق ہیں، جن کی وفات غالباً ۱۳۲۷ھ میں ہوئی۔ یہ خاص سرزمین دکن سے تعلق رکھتے تھے۔ بیرون دکن سے آنے والے سرآمد شعراء میں حضرت امیر مینائی اور ان کے جانشین حضرت جلیل مانک پوری کا پختہ کلام اس باب میں مقبول ہو چکا ہے۔ جنوبی ہند کے نعت گو شعراء میں جناب خطیب بادشاہ مدراسی (وفات ۱۳۴۳ھ) اور سیٹھ محمد اسمٰعیل مغموم مدراسی (وفات ۱۳۴۸ھ) کے کلیات طبع ہو چکے ہیں اور نعتیہ ہیں۔ اسی دور کے شعراء میں ترچنا پلی کے غلام مصطفٰی راسخ (صاحب چمنستانِ راسخ) کا نام بھی لیا جا سکتا ہے۔ دورِ حاضر میں دکن کے اور بھی ایسے شعراء کا سراغ لگایا جا سکتا ہے، جن کے کلام میں شعری پختگی بھی اور مدحتِ رسول ﷺ کی تابش بھی۔ بہرنوع اس میں شک نہیں کہ ہمارے نثری و شعری سرمائے میں مدحِ رسول ﷺ پر کافی مواد موجود ہے اور اس کا بیشتر حصہ بزا وقیع، جامع اور ایمان افروز ہے۔ جس کا محفوظ رکھنا ہمارا علمی و ادبی فریضہ ہے''[۲۵]۔

دکن کی صاحب دیوان نعت گو شاعرات کے حوالے سے ڈاکٹر مجید بیدار ایک مضمون میں لکھتے ہیں:

''حیاتِ محمدی ﷺ اور سیرتِ رسول ﷺ کے ساتھ اسوۂ حسنہ کا شعر میں ذکر درحقیقت نعت گوئی کا فن کہلاتا ہے۔ مدحِ رسول ﷺ کے باب میں حضور اکرم ﷺ کی زندگی کے تمام گوشوں کا بیان نعت گوئی میں کیا گیا اور اس فن کے ذریعے حبِ رسول ﷺ کے علاوہ عقیدت کے بیش بہا پھول لٹائے گئے۔ اگرچہ نعت کے ذریعے مدحیہ شاعری کی بنیاد پڑی لیکن اس صنف شریف کے ذریعے غلو اور مبالغے کے دریا بھی بہائے گئے۔ ان تمام عوامل کی کارفرمائی کے باوجود نعت گوئی کا فن ایشیائی زبانوں میں بڑے ہی آب و تاب کے ساتھ ترقی کرتا رہا اور دورِ رسالت مآب ﷺ سے آج تک ان چودہ سو سالوں میں نعت کی صنف میں شعرائے کرام نے ایسے جوہر دکھائے کہ اس قسم کی ندرتوں کی مثال کسی اور صنف شاعری میں دستیاب ہونی ناممکن نہیں تو مشکل ضرور ہے۔

اردو زبان نے قصیدے اور غزل کی ہیئت میں نعت گوئی کی صنف کا آغاز کیا اور اردو کے تقریباً ہر صاحبِ دیوان شاعر نے تبرکاً حمد اور نعت کے علاوہ منقبت کو بھی دیوان کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جزو بنا دیا۔ دکن کی مطبوعہ اور غیر مطبوعہ شعری تصانیف میں تبرک کے طور پر نعت کو اولین صفحات میں جگہ دینے کا التزام پایا جاتا ہے۔ دور قدیم میں پابند نعت کا رواج رہا لیکن دور حاضر میں آزاد نظم اور پابند نظم کے روپ میں بھی نعت لکھنے کا تصور پایا جاتا ہے۔

اردو زبان کی تاریخ میں دکن کو ہی یہ افضلیت حاصل ہے کہ سب سے اولین تصانیف اسی زبان میں لکھی گئیں اور اس زبان کے دہلی پہنچنے سے قبل ہی خواتین نے شاعری کے جوہر دکھائے اور اپنی حیات میں دیوان مرتب کر دیئے۔ شمالی ہند میں اردو کے آغاز اور ارتقاء کے طویل عرصے کے بعد بھی خواتین شعراء کا وجود دکھائی نہیں دیتا۔

دکن کی خواتین نے صرف اصناف شاعری میں اپنے فنی کمالات کا اظہار نہیں کیا بلکہ نعت کی صنف کو بھی پورے لوازمات کے ساتھ استعمال کیا۔ انہوں نے بطور تبرک نعت نہیں لکھی بلکہ عالم جذب اور محویت کے ساتھ ساتھ حب رسول ﷺ کی بنیاد رکھی۔ موجودہ تحقیق اور دستیاب شدہ متن کے لحاظ سے لطف النساء امتیاز، مہ لقا چندا بائی، اور شرف النساء شرف ایسی شاعرات ہیں جنہوں نے اپنی نعت گوئی کے ذریعے دکن کی شاعری میں خواتین کے حصے کی نشاندہی کر دی۔ قدیم تحقیقات کے رو سے مہ لقا چندا بائی کو اردو کی پہلی صاحبِ دیوان شاعر تصور کیا جاتا تھا لیکن موجودہ تحقیقات نے ثابت کر دیا ہے کہ اسدعلی خان تمنا صاحب تذکرہ ''گل عجائب'' کی شریک حیات لطف النساء امتیاز اردو کی پہلی صاحب دیوان شاعرہ ہیں۔

لطف النساء امتیاز نے مسدس کی ہیئت میں نعت رسول ﷺ کا حق کچھ اس انداز میں ادا کیا ہے کہ حب رسول ﷺ اور عقیدت کا جذبہ کھل کر سامنے آ جاتا ہے؛

میں دل سے مصطفیٰ کا جانفدا ہوں
محب شیر یزداں باصفا ہوں
جہاں میں بندۂ خیر النساء ہوں
یہی ہر دم کہوں گا اور کہا ہوں
محب اہل بیت مصطفیٰ ہوں
غلام خاندان مرتضیٰ ہوں

امتیاز نے صرف اردو ہی میں نہیں بلکہ فارسی میں بھی نعتیں لکھیں جو ان کے اردو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دیوان میں شامل ہیں۔ ایک نعت بھی اس دور کے نئے قوافی کے ساتھ لکھی گئی ہے جس کا پہلا شعر ہے:

اے وصی مصطفیٰ ہو صاحب لولاک کے
حکم پر ہیں جن و انس اور ساکناں افلاک کے

لطف النساء کا دیوان ۱۵۶ صفحات پر مشتمل ہے جس میں ۱۸۴ غزلیں، پندرہ رباعیاں، پانچ قطعات، چند مخمس، مثمن، نعت اور حمد ہے۔ مناقب، ایک فارسی نعت، نظام علی خان کی مدح میں دس قطعات، چھ قصائد اور ۱۲۲۱ اشعار پر مشتمل ایک مثنوی اور ایک فارسی نظم اور اسی پر دیوان کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔ اختتام پر لکھے گئے فارسی قطعہ سے ۱۲۱۲ھ تاریخ برآمد ہوتی ہے جو دیوان کی ترتیب کی تاریخ ہے۔

امتیاز نے اپنے سوانحی حالات مثنوی "گلشن شعرا" میں تحریر کئے ہیں۔ جس کے لحاظ سے دو سوا سال کی تھیں کہ والد کا انتقال ہوگیا۔ قرینہ کے مطابق کچھ دنوں کے لئے شفقتِ پدری سے محروم ہوگئیں۔ غیروں کے گھر میں پرورش ہوئی۔ تیرہ چودہ سال کی عمر میں امتیاز کی شادی اسد علی خان تمنا سے ہوگئی۔ بیاہتا زندگی کے چھبیس سال بعد امتیاز کے شوہر کا انتقال ہوگیا۔ اس کے بعد امتیاز نے اپنے کلام کو حروف تہجی سے ترتیب دے کر ۱۲۱۲ھ میں اپنا دیوان مرتب کیا۔

دکن کی صاحب دیوان شاعرات میں شرف النساء شرف کا بھی شمار ہوتا ہے جو ریاست میسور کی رہنے والی تھیں۔ وہ ٹیپو سلطان کے مشہور سپہ سالار میراں سید اشرف کی پوتی اور سید غلام دستگیر قادری کی زوجہ تھیں۔ ڈاکٹر زور کی تحقیق کے مطابق ۱۲۴۵ھ میں پیدا ہوئیں اور ۸۶ سال کی عمر میں ۱۳۳۰ھ سے قبل وفات پائی۔ شرف النساء شرف کے دیوان کا مسودہ خود ان کی تحریر میں "ادارۂ ادبیات اردو" کے شعبۂ مخطوطات میں محفوظ ہے۔ ڈاکٹر زور کے مطابق دیوان میں ایک ہزار شعر ہیں جن میں غزلیات اور مختصر قصیدوں کے علاوہ نعتیں بھی ہیں۔ کلام کا نمونہ ملاحظہ ہو:

مظہر کبریا نہیں ملتا
سرور انبیاء نہیں ملتا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جان لب پر ہے ہجر میں جس کے

وہ مسیحا مرا نہیں ملتا

رب سے جو مانگا وہی تجھ سے ملا

اور ایسا حق کا پیارا کون ہے

جان دے آخری کے عشق میں

جز شرف مشتاق ایسا کون ہے

یہ حقیقت ہے کہ اردو کے ابتدائی دور میں دکن کے اکثر شاعروں کی توجہ نعت گوئی کی طرف رہی۔ دکن کے صرف شاعروں نے نعت گوئی نہیں کی بلکہ صاحبِ دیوان شاعرات نے نعت کے فن کو بطور خاص اپنایا۔ جس سے یہ ثبوت بھی ملتا ہے کہ نعت گوئی کے معاملے میں دکن کی خواتین مردوں سے کسی طرح بھی پیچھے نہیں رہیں''[۲۱]۔

ولی دکنی (م ۱۱۱۹ھ) اردو شاعری کے اولین معماروں میں سے ہیں۔ ان کا کارنامہ یہ ہے کہ انہوں نے شمالی ہندوستان کی زبان کو دکنی ادب کی طویل روایت سے ملا کر ایک کر دیا۔ ان تک آتے آتے دکنی شاعری کی روایت تین سو سال سے بھی پرانی ہو چکی ہے۔ بقول جمیل جالبی:

''ولی نے فارسی ادب کی رچاوٹ سے دکنی شعر و ادب کی طویل روایت میں اتنی رنگا رنگ آوازیں شامل کر دیں اور امکانات کے ستاروں سے روشنی حاصل کرتی رہی ولی کی شخصیت میں شمال اور جنوب کی تہذیبوں کا امتزاج عمل میں آیا اور زبان و بیان کے اس نئے معیار کا آغاز ہوا جسے برسوں تک ''ریختہ'' کے نام سے موسوم کیا جاتا رہا۔ ریختہ، ہندوی، گجری، دکنی (یہ اردو زبان کے علاقائی معیاروں کے نام تھے اور دکنی اس آخری کڑی تھی) کی وہ ارتقائی شکل تھی جس کے ساتھ اردو زبان و بیان کا علاقائی روپ ختم ہو گیا اور زبان نے ملک گیر سطح کا نیا معیار تلاش کر لیا''[۲۲]۔

اردوئے قدیم میں ایک نئی، نمایاں اور اہم تبدیلی نے اردو نعت کے خد و خال کو بھی متاثر کیا اور ولی کے نعتیہ اشعار اردو کے ارتقائی سفر میں ایک نئی منزل کی نشاندہی کرتے ہوئے محسوس ہوتے ہیں۔ ولی کا نعتیہ سرمایہ ان کی غزلوں، قصیدوں سے لے کر رباعیوں، مثنویوں، مخمس اور مستزاد پر مشتمل ہے جو ان کے مخصوص رنگ کی ترجمانی کرتا ہے۔

ولی کی کلیات میں نعت سے متعلق دو قصیدے ہیں۔ پہلے قصیدے میں نعت کی حیثیت ایک جزو کی ہے۔ یہ قصیدہ ''در حمد و نعت و منقبت و موعظت'' ہے۔ جب کہ دوسرا قصیدہ ''در نعت خیر البشر ﷺ'' کے عنوان سے ہے۔ پہلا قصیدہ ۱۲۳ اشعار پر مشتمل ہے۔ اس

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کا آغاز حمد خدا تعالیٰ سے ہوتا ہے۔ اس کے بعد وہ نعت کہتے ہیں۔ نمونہ ملاحظہ ہو:

بعد حمدِ خدائے بے ہمتا
یاد کر نعتِ سیدِ مرسل
جس کی ہمت کی ہے ترازو میں
دو جہاں مثلِ دانہ خردل
اس کی مجلس میں آ ہوا ہے کھڑا
صفِ آخر میں جوہرِ اول
گر ہو وہ آفتاب گرم عتاب
آسماں جائیں مثلِ موم پگھل
بعد اس آفتابِ انور کے
چار ہیں اہلِ علم و اہلِ عمل[۲۸]

دوسرا قصیدہ جو مکمل نعتیہ قصیدہ ہے، پہلے سے مختصر (۲۰ اشعار کا) ہے۔
اس کا مطلع یہ ہے:

عشق میں لازم ہے اول ذات کوں فانی کرے
ہو فنا فی اللہ دائم یادِ یزدانی کرے
یا محمد دو جہاں کی عید ہے تجھ ذات سوں
خلق کوں لازم ہے جیو کوں تجھ پہ قربانی کرے[۲۹]

اس نعتیہ قصیدے میں اچھوتے خیالات، شوکتِ الفاظ اور زورِ بیان کے اوصاف موجود ہیں۔ اس کے ہر شعر میں کسی نہ کسی تلمیح یا رعایتِ لفظی کا قرینہ ملتا ہے۔

اس ضمن میں ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں:

"یہ ولی کا مخصوص انداز ہے کہ وہ شعر کے دونوں مصرعوں میں لفظی و معنوی مناسبت قائم کر کے اپنے قاری پر ایک خوش گوار تاثر چھوڑتے ہیں۔ اردو نعت کا یہ لب و لہجہ ولی سے پہلے ناپید تھا۔ یہ اس پیروی فارسی کا اثر ہے جس میں ولی کی ساری شاعری رنگی ہوئی ہے۔ ولی کے نعتیہ قصیدے کے زبان و بیان کی نمایاں خوبی ان کی تلمیحات ہیں جو انکے ترسیلِ فکر کو ایجاز کا وصف عطا کرتی ہیں اور اظہار کو وقیع اور موثر رتبہ بخشتی ہیں"[۳۰]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ون کی کلیات میں صرف دو مثنویاں ملتی ہیں۔ ان میں سے ایک کا موضوع "حمد نعت اور مناجات" ہے۔ نعت کا نمونہ دیکھئے:

محمد وہ کہ جس کے حق میں لولاک

کہا ہے خالقِ املاک و افلاک

اسی کا ذکر ہے ایمانِ مومن

اسی کا یاد اطمینانِ مومن[۳۱]

رباعیات میں دو نعتیہ رباعیاں بھی دکھائی دیتی ہے اور مخمسات میں بھی نعتیہ عناصر ملتے ہیں۔ اور غزلوں میں بھی نعت کے متعدد شعر ملتے ہیں۔

ڈاکٹر طلحہ رضوی برق لکھتے ہیں:

"شمالی ہند میں ولی اورنگ آبادی کی آمد سے باضابطہ اردو شاعری آغاز ہوتا ہے۔ متقدمین میں شاہ مبارک آبرو، شرف الدین مضمون، شاکر ناجی، محمد احسن احسن، سراج الدین آرزو، اشرف فغاں ۔۔۔ ان سب کے کلام میں ڈھونڈنے سے نعتیہ اشعار مل جائیں گے۔ مگر فنی طور پر اہلِ دکن کی طرح ان حضرات نے نعت گوئی نہیں کی"[۳۲]۔

بقول ڈاکٹر ریاض مجید:

"اس دور کے نعتیہ نمونے اسلوبی لحاظ سے بھی متنوع ہیں۔ غزل، دوہرے، گیت، دوہے سے لے کر منظوم مذہبی رسائل اور مثنویوں تک میں نعت کے عناصر پھیلے ہوئے ہیں۔ ان میں ہندی آمیز اسلوب اور بحروں کے ساتھ عربی و فارسی کی پیوندکاری بھی ہے۔ الفاظ و قوافی کے انتخاب و استعمال میں اگرچہ رسمی اور روایتی ادبی پابندیوں کا التزام نہیں ملتا، مگر بحروں میں بظاہر جھول یا املا و تلفظ کے اختلاف کے باوصف ترسیلِ خیالات یا ابلاغِ شعر میں کہیں رکاوٹ پیدا نہیں ہوتی"[۳۳]۔

دہلی میں شاعری کا آغاز حاتم و آبرو اور ناجی و یکرنگ سے ہوتا ہے۔ جن کے کلام میں ایہام گوئی اور رعایت لفظی کی صنعت گری ملتی ہے۔ اس دور میں شعرا کی توجہ نعت گوئی کے بجائے ایہام گوئی پر رہی کہ یہی معیار شاعری تھا۔ مگر بعد میں جب میر و مرزا کے دور میں شمالی ہند میں اردو شاعری کا باقاعدہ آغاز ہو جاتا ہے اور زبان و ادب کے اسالیب نسبتاً واضح اور پختہ ہونے شروع ہو جاتے ہیں تو مختلف شاعروں کے یہاں نعتیہ عناصر نظر آنے لگتے ہیں۔ اور اردو کے معروف شاعروں کے ہاں نعت گوئی کے کچھ متفرق نمونے ضرور مل جاتے ہیں۔

مرزا محمد رفیع سودا (م ۱۱۹۵ھ) شمالی ہند کے شاعروں میں پہلے معروف شاعر ہیں جنہوں نے مختلف اور متنوع موضوعات اور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہیئتوں کی رنگا رنگی بھی پائی جاتی ہے جو ان کے زورِ بیان، فنی پختگی اور قادرالکلامی کا ثبوت ہے۔ قصیدہ نگاری ان کے تخلیقی جوہر کا خاص میدان ہے۔ اردو قصیدے کو صحیح معنوں میں تکنیکی ہنرمندی انہوں نے ہی بخشی۔

بقول عبدالسلام ندوی؛

''اردو قصیدہ نگاری میں سوؔدا سب کے سرخیل ہیں''۳۴۔

انہوں نے حضور اکرم ﷺ کی نعت میں بھی قصیدے لکھے۔ ایک نعتیہ قصیدے کا مطلع درج ذیل ہے:

ہوا جب کفر ثابت ہے وہ تمغائے مسلمانی
نہ ٹوٹی شیخ سے زنّارِ تسبیحِ سلیمانی۳۵

یہ قصیدہ ۴۸ اشعار پر مشتمل ہے۔

بقول ڈاکٹر طلحہ رضوی برق؛

''اس قصیدے کو شمالی ہند میں اردو کی باضابطہ نعتیہ شاعری کا ابتدائی نمونہ کہا جا سکتا ہے''۳۶۔

سوؔدا کے اس غیر معروف قصیدے کی زمین فارسی سے مستعار ہے اور اس کے اسلوب پر بھی فارسی قصیدے کے اثرات نمایاں ہیں۔ اس قصیدے کی تشبیب اخلاقی مضامین سے عبارت ہے۔ شاعر عشقِ مجازی سے بیزاری کا اظہار کرتے ہوئے دینِ محمدی ﷺ میں داخل ہونے کی تلقین کرتا ہے۔ اس کے بعد دینِ محمدی کی تعریف اور نعتِ رسول مقبول ﷺ کا بیان شروع ہو جاتا ہے۔ درج ذیل اشعار دیکھیے؛

زہے دینِ محمد پیروی میں اس کے جو ہوویں
رہے خاکِ قدم سے ان کے چشمِ عرش نورانی
ملک سجدہ نہ کرتے آدمِ خاکی کو گر اس کی
امانت دار نورِ احمدی ہوتی نہ پیشانی
خیالِ خلق اس کا شفیعِ کافراں ہووے
رکھیں بخشش کے سر منت یہودی اور نصرانی
رکھا جب سے قدم مسند پہ ان نے شریعت کا
کرے ہے موجِ بحرِ معدلت تب سے یہ طغیانی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



غرض مشکل ہمیں ہوتی کہ پیدا کرتے ایسے کو
خدا گر یہ نہ فرماتا نہیں کوئی مرا ثانی[۳۷]

ان اشعار کو دیکھ کر بہ آسانی یہ اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ سودا کی نگاہ کتنی بلند تھی۔ اس قصیدے میں مدحت نبوی ﷺ میں بڑے نازک مسائل و مقامات کی طرف اشارہ کیا ہے۔ مگر اس احتیاط کے ساتھ کہ قرآن و حدیث سے کہیں بھی عدم تطبیق نہ ہونے پائے۔ بقول ڈاکٹر ریاض مجید؛

> ''یہ قصیدہ اپنی معنوی اور فنی خوبیوں کے سبب نہ صرف سودا بلکہ اردو کے نعتیہ قصائد میں ایک خاص اہمیت رکھتا ہے۔ اس کی منفرد خصوصیت اس کا اسلوب ہے جس نے اسے فارسی کے بہترین قصیدوں کے برابر لا کھڑا کیا ہے۔ سودا نے پہلی بار اردو قصیدے کو زور بیان، شوکت الفاظ، علوئے تخیل، معنی آفرینی، نزاکت مضمون اور جدت سے آشنا کیا۔ یوں سودا کے ذریعے اردو نعت کو صحیح معنوں میں قصیدے کا پیکر ملا، جس طرح مصحفی نے سودا کو ''نقاش اول نظم قصیدہ بزبان ریختہ'' قرار دیا ہے۔ اسی طرح شمالی ہند میں نعتیہ قصیدے کے باقاعدہ آغاز میں سودا ہی کو اولیت کا فخر حاصل ہے''[۳۸]۔

سودا کا دوسرا نعتیہ قصیدہ ۱۳۰ اشعار پر مشتمل ہے۔ یہ قصیدہ نعت و منقبت میں ہے۔ سودا نے حضور اکرم ﷺ کی مدح کے ساتھ حضرت امیر المومنین جناب علیؓ کی منقبت کو اس قصیدے کا موضوع بنایا ہے۔ یہ قصیدہ موضوع کی طرح اسلوب و ادا میں بھی ایک انفرادی شان رکھتا ہے۔ اس کا مطلع درج ذیل ہے؛

چہرۂ مہروش ہے ایک سنبل مشک خام دو
حسن بتاں کے دور میں ہے سحر ایک شام دو[۳۹]

ان قصائد کے علاوہ ان کے ہاں غزل میں بھی نعت کا نمونہ نظر آتا ہے۔ ان کی کلیات کی پہلی غزل میں حمد و معرفت کا بیان اور دوسری غزل نعت کے موضوع پر ہے۔ اس کی ردیف ''محمد کا'' ہے۔ مطلع سے مقطع تک اس ردیف کی تکرار نے ساری غزل کے مضامین کو نعتیہ آہنگ دے دیا ہے۔ دو شعر ملاحظہ فرمائیے:

ولا دریائے رحمت قطرہ ہے آب محمد کا
جو چاہے پاک ہو پیرو ہو اصحاب محمد کا
ادا کس کی زباں سے ہو سکے شکر اس کی نعمت کا
دو عالم ریزہ چیں حق نے کیا قاب محمد کا[۴۰]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اس کے علاوہ سودا نے مثنوی میں بھی نعت رسول اکرم ﷺ کا التزام رکھا۔
سودا کے ساتھ ہی میر کے یہاں نعت کا نمونہ ملاحظہ فرمائیے:

دہر زیر سایۂ لطف عظیم ہے
خلق سب وابستۂ خلق عظیم ہے
تجھ سے جو ہوئے کرم عاصم اثیم ہے
سخت حاجت مند ہیں ہم تو کریم ہے
رحمت اللعالمینی یا رسول اللہ
ہم شفیع المذنبینی یا رسول اللہ[۲۱]

میر کا یہ نعتیہ مسدس ''در بار رسالت مآب ﷺ میں ایک عاصی اور گنہگار کا ندامت نامہ'' ہے۔ بارہ بندوں پر مشتمل یہ مسدس ایک منفرد تاثر کا حامل ہے۔ میر حضور اکرم ﷺ کی رحمت، لطف عمیم، خلق عظیم اور دوسرے اوصاف کا ذکر کر کے اپنے گناہوں پر ندامت کا اظہار کرتے ہیں۔ ٹیپ کا شعر بار بار رحمت طلبی اور حصول شفاعت کی شدید تڑپ کا اظہار اور ایک درد انگیز کیفیت لیے ہوئے ہے۔ کم و بیش تمام بند اسی ٹیپ کے شعر کی وضاحت اور تشریح نظر آتے ہیں۔ میر کی نعت میں رسول اکرم ﷺ سے عشق کے اظہار کے بجائے اپنے گناہوں اور خطا کاریوں پر ندامت کا اظہار اور رحمت طلبی کا تاثر نمایاں ہے۔ میر کے کلام کی خصوصیات جن میں دردمندی، اخلاص اور سوز و گداز کو خاص اہمیت حاصل ہے، اس نعتیہ مسدس کے ہر بند میں نمایاں ہیں۔ میر کی نعت میں مناجات اور التجا کا رنگ ایک ایسی منفرد خصوصیت ہے جو اسے شمالی ہند کے اولین نعت پاروں میں ممتاز مقام عطا کرتی ہے۔

اس ضمن میں ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں:

''میر نے اگرچہ اس نعتیہ مسدس کے علاوہ نعت میں کوئی قابلِ ذکر شعر نہیں کہا (ان کی مثنویوں میں بھی روایت نعت کا التزام نہیں ملتا) مگر یہ ایک مسدس بھی اپنی فکری و فنی خوبیوں کے باعث اس قابل ہے کہ شمالی ہند کے اولین نعت گو شعراء میں میر کا ذکر بھی کیا جائے۔ میر کی یہ خوبصورت رباعی بھی دیکھئے:

پیغمبر حق کہ حق دکھایا اس کا
معراج ہے کمترین پایا اس کا
سایہ جو اسے نہ تھا یہ باعث ہوگا
کل حشر کو سب پہ ہوگا سایہ اس کا''[۲۲]

غلام ہمدانی مصحفی (م ۱۲۴۰ھ) سودا و میر کے ہم عصر ہیں۔ انہوں نے دلی کے دبستان شاعری کی شعری روایت میں آنکھ کھولی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عمر نادری کے لئے اور دلی کی تہذیبی شکست و ریخت کے بعد یہاں سے نقل مکانی کر گئے۔ ان کی عمر کا آخری حصہ لکھنؤ میں گذرا۔ یوں انہوں نے لکھنؤ کے دبستانِ شاعری کا رنگ بھی دیکھا۔ مصحفی کا کلام اس دور کے دوسرے مشاعروں سے منفرد ہے۔ غزلوں میں کہیں کہیں نعت کا شعر نظر آتا ہے؛

نہ ہوگی جان کنی کے وقت ہر گز تشنگی غالب
کہ تو اے مصحفی مداح ہے ساقی کوثر کا[۴۳]

ایک مخمس کا آغاز بھی مدح پیغمبر ﷺ کے ذکر سے ہوتا ہے[۴۴]۔

ایک رباعی میں حمد، نعت اور منقبت کا ایک ساتھ بیان ہے[۴۵]۔

مصحفی کے اردو قصائد میں ایک نعتیہ قصیدہ خاص طور پر مطالعہ کے قابل ہے۔ اس میں مصحفی نے اپنے شاعرانہ مسلک پر روشنی ڈالتے ہوئے اس زمانے کے شاعروں کے لسانی و عروضی رویوں اور ضرورت سے زیادہ زبان ومحاورہ کی صحت اور استادانہ طرز عمل کے طنزیہ بیان سے قصیدے کا آغاز کیا ہے۔

اسی عہد میں ایک طویل العمر قلندر شاعر نظیر اکبر آبادی اپنی بے پناہ شاعرانہ صلاحیتوں کے لئے مشہور ہے۔ نظیر ایک صوفی منش فقیر صفت اور آزاد طبع انسان تھا۔ اس کی قلندرانہ شان، عبرت و نصیحت کا خزانہ ہے۔ نظیر نے طویل عمر پائی اور کئی دور کے شعراء کا زمانہ دیکھا۔ ایک مدت کی مشق سخن اور ریاضِ فن نے اس کی زبان کو سلاست و روانی، فصاحت و بلاغت اور شگفتگی و رعنائی کا جو ہر عطا کیا ہے۔ سرکار ختمی مرتبت کی مدح میں نظیر اکبر آبادی کا حسب ذیل خمسہ برداد کا مستحق ہے۔

تم شہہ دنیا و دیں ہو یا محمد مصطفیٰ
سرگروہِ مرسلیں ہو یا محمد مصطفیٰ
حاکمِ دینِ مبیں ہو یا محمد مصطفیٰ
قبلۂ اہلِ یقیں ہو یا محمد مصطفیٰ
رحمۃ اللعالمیں ہو یا محمد مصطفیٰ

ہیں جو یہ دونوں جہاں کی آفرینش کے چمن
جس میں کیا کیا کچھ عیاں ہیں صنع خالق کے ختن
باعثِ خلق ان کے ہو تم یا حبیب ذوالمنن
اور اک مطلع پڑھوں میں یمن سے جس کے سخن
سو سعادت آفریں ہو یا محمد مصطفیٰ
تم ظہورِ اولیں ہو یا محمد مصطفیٰ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تم ہی خیر الآخریں ہو یا محمد مصطفیٰ
ہمدمِ جاں آفریں ہو یا محمد مصطفیٰ
وجہِ قرآنِ مبیں ہو یا محمد مصطفیٰ
نزہتِ بستانِ دیں ہو یا محمد مصطفیٰ

احمد مختار ہو تم یا شہ ہر دو سرا
ہے تمہارے حکم کے تابع قدر بھی اور قضا
خلق میں خواہش سے تم جس امر کی رکھو بنا
دیر اک پل درمیاں آئے نہیں ممکن ذرا
جس گھڑی چاہو وہیں ہو یا محمد مصطفیٰ

آپ کے نقشِ قدم سے جو مشرف ہو زمیں
دیکھتا ہے اس کی رفعت رات دن عرشِ بریں
راز تو خلقت کے تم کو ہی کھلے ہیں شاہِ دیں
اور جو کچھ کہ اسرار رب العالمیں
سب کے تم بر حق امیں ہو یا محمد مصطفیٰ

مخبر صادق ہو تم یا حضرت خیر الوریٰ
سرور ہر دوسرا اور شافع روزِ جزا
ہے تمہاری ذاتِ والا منبع لطف و عطا
کیا نظیر اک، اور بھی سب کی مدد کا آسرا
یاں بھی تم واں بھی تمہیں ہو یا محمد مصطفیٰ [۲۸]

نظیر نے جس مستی و سرشاری کے ساتھ اپنی عقیدتِ بے پایاں و عشقِ رسول ﷺ کا اظہار کیا ہے۔ اس دور میں اس کی مثال نہیں ملتی۔ حضور نبی کریم ﷺ کے متعلق جن مبنی بر حقیقت عقیدوں کا اظہار عہد نبوی سے ہوتا آرہا ہے، ان سب کا ذکر ہم ان عاشقانِ رسول ﷺ کی نعتوں میں دیکھتے ہیں۔ اب یہی عقیدے بعض نئے فرقوں کے نزدیک اختلاف کا سبب بن گئے ہیں۔ مختار رسول مقبول ﷺ کا شفیع المذنبین ہونا، خاتم المرسلین ہونا، عالم الغیب ہونا، وجہ تخلیق کائنات ہونا، نور من نور اللہ ہونا، مولا و مختار کل ہونا۔ نتیجہ یہ ہے کہ عصر حاضر میں ان مسائل عقائد میں اختلافی گروہ سے متاثر حضرات جب نعتیں رقم فرماتے ہیں تو ان کے اشعار سادہ اور جذب و عقیدت سے عاری نظر آتے ہیں۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/

انشاء، مصحفی و نظیر کے عہد سے اردو میں نعت نویسی فنی و صنفی حیثیت اختیار کرتی چلی گئی۔ انشاء اردو کا بڑا نازک خیال اور نازک دماغ شاعر تھا۔ اس کی جولانیٔ طبع، اس کی شوخیٔ ادا، اس کی قادرالکلامی، اس کی استادی میں کسے کلام ہو سکتا ہے۔ انشاء نے نعت گوئی پر کوئی توجہ نہ دی۔ اس میں اس سے زیادہ اس کے ماحول کا قصور ہے۔ تاہم انشاء کا دیوان روایتی طور پر حمد و نعت و منقبت ہی سے شروع ہوتا ہے۔ آغاز دیوان یہ نعت ملاحظہ ہو؛

اے عشق مجھے شاہد اصلی کو دکھا لا
قم خذ بیدی و فتنک اللہ تعالیٰ

ہے تجھ کو جنوں کی قسم اے جذب محبت
اس نور تجلی کی جھلک مجھ کو جھکا لا

اتنا تو پھرا وادیٔ وحشت میں کہ میرے
ہے پائے نظر میں بھی پڑا اشک کا چھالا

سوجھے ہے مجھے عالم اطلاق کی منزل
الفت نے تقیید کی منزل سے نکالا

ہر چند کہ عاصی ہوں پہ امت میں ہوں اس کی
جس کا ہے قدم عرش معلیٰ سے بھی بالا

مولائے جہاں رہبر عشاق، محمد
سب عقدۂ مشکل کا مرے کھولنے والا[۴۷]

اسی عہد میں میر اثر و میر حسن نے اپنی مثنویوں "خواب و خیال" اور "سحرالبیان" میں نعتیہ اشعار قلمبند کیے۔ میر حسن کے یہاں پہنچ کر اردو اپنے پورے شباب پر آ گئی ہے، اس کی رعنائیاں دلکش اور ادائیں دلنشیں ہیں۔ منجھی ہوئی صاف و شفاف زبان سلاست و فصاحت کا نمونہ ہے؛

نبی کون یعنی رسول کریم
نبوت کے دریا کا درِ یتیم

ہوا گو کہ ظاہر میں امی لقب
پہ علم لدنی کھلا دل پہ سب

کیا حق نے نبیوں کا سردار اسے
بنایا نبوت کا حق دار اسے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نبوت جو حق نے اس پہ تمام
کیا اشرف الناس خیر الانام [۴۸]

مثنویوں میں حمد و نعت و منقبت کو روایتی طور پر اجزائے لاینفک قرار دے دیا گیا اور ہر مثنوی نگار پر خواہ وہ کسی دین و مذہب کا ہو، مثنوی لکھتے وقت ان اجزا کی رسمی پیروی لازم ہوئی۔ آتش کے شاگرد پنڈت دیا شنکر نسیم کو ہندو تھے۔ مگر جب انہوں نے گلزار نسیم لکھی تو اشعار حمد و نعت بھی موزوں کیے۔

ہر شاخ میں ہے شگوفہ کاری
ثمرہ ہے قلم کا حمد باری
کرتا ہے یہ دو زباں سے
حمد حق و مدحت پیمبر [۴۹]

''میر محمد باقر آگاہ دکنی جامع العلوم شاعر تھے۔ آپ کی نعتیہ مثنوی ''راحت جاں'' اس فن کا شاہکار ہے۔ ضخیم دیوان کے علاوہ آپ کی اہم تصانیف سیرت پاک رسول ﷺ سے متعلق چند مثنویاں ہیں جن کے نام من دیپک، من ہرن، من موہن، جگ سوہن، آرام دلا ور راحت جاں ہیں۔ آگاہ ایک کثیر التصانیف عالم و شاعر تھے اور نظم و نثر دونوں پر یکساں قدرت حاصل تھی۔ ''راحت جاں'' سے چند اشعار نمونہ درج ذیل ہیں، جن سے آگاہ کی قدرت سخن کا پتہ چلتا ہے:

جوں خدا کی حمد میں حیراں ہے عقل
یوں نبی کی نعت میں ناداں ہے عقل
احمد مرسل شہنشاہ رسل!
سرور عالم امام جزو و کل
وحدت مطلق کے گگن کا آفتاب
خلق جس کے نور کا ہے ایک تاب
جب خلائق کوں ہوا اس سوں ظہور
اس سبب سوں حق رکھا نام اس کا نور
حق سوں ہر دم سو درود و سو سلام
نت اچھو تربت پہ اس کی صبح و شام

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مولانا ظہیر احسن شوق نیموی نے اپنی مثنوی "سوز و گداز" میں اس طرح نعتیہ اشعار قلم بند کیے ہیں:

جو وقتِ ذکرِ مصطفیٰ ہے
زبانِ خامہ پہ صلِّ علیٰ ہے
نہ کیوں کر شور ہو صلِّ علیٰ کا
تصور ہے جنابِ مصطفیٰ کا

علامہ شوق نیموی نے بڑی فنی چابکدستی، عقیدت، محاسنِ شعری اور روایتی مسلمات کے ساتھ سرکار کے قدِ بالا، سوادِ زلف، جمالِ روئے روشن، نقاطِ خال، لبِ جاں بخش، دُرِ دنداں، اندازِ تبسم، زیبِ زنخداں، گلو، سینہ، مہرِ نبوت کی تصویر کشی اور سراپا نگاری کی ایک روشن مثال پیش کی ہے۔ اس کے بعد فرماتے ہیں:

اب اس سے بڑھ کے کیا کہیے کہ کیا تھے
وہ اک آئینۂ وحدت نما تھے

واقعۂ معراج کے ذکر میں فرماتے ہیں:

ہوا قربِ خداوندِ دو عالم
ہوئے کیا کیا نیاز و ناز باہم
ادب اب مانعِ طولِ سخن ہے
خیالِ این و آں مہرِ دہن ہے[۵۰]

ذوق و غالب و مومن کے دور میں دلی کے آخری مغل تاجدار بہادر شاہ ظفر کی طرف سے باقاعدہ نعتیہ مشاعروں کا اہتمام ہونے لگا تھا۔ ظفر، مومن، مجروح، صہبائی، مولوی غلام امام شہید، فتح الملک رمز، رحیم میرٹھی، عزت سنگھ عیش اور سندر لال شگفتہ لکھنوی۔ ان مشاعروں کی جان ہوتے تھے۔

"اسی زمانے میں میرٹھ کے مشہور رئیس منشی منور خان منور، دلمیر کسی موقع سے بادشاہ کی خدمت میں باریاب ہوئے اور اپنا کلام دیہاتی زبان میں نذر کیا۔ بادشاہ دلمیر کے کلام سے لطف اندوز ہوئے۔ خلعت سے نوازا اور دیہاتی زبان میں دیوان مرتب کرنے کی فرمائش کی۔ افسوس کہ ۱۸۵۷ء میں بساطِ سلطنت ہی الٹ گئی اور آں قدح بشکست و آں ساقی نہ ماند، بہرحال بقول مولانا حالی "دلمیر سے قبل کسی نے دیہاتی زبان "دوآبے اور ہریانے" کی بولی میں ایسا دیوان مرتب نہیں کیا جس میں حمد و نعت، غزل اور جملہ اصنافِ سخن موجود ہوں۔ دلمیر کی ایک نعت کے اشعار اسی زبان میں ملاحظہ ہوں:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نبی محمد رب کے دلارے

سکھ پرجا کے راج دلارے

رب کے بھیجے جگ ماں آئے

ہماری کھاطر دیوا لائے

کران سرپتھ کھدا کی باتی

ہمیں سنائی پڑھ کے جہانی

پاپ کٹے اور پن سنوارے

ہوگئے مہارے کل نستارے

چل دلبرا وا کے ڈگرے

چھوڑ جگت کے رگڑے جھگڑے''[۵۱]

اس عہد میں حکیم مومن خان مومنؔ (م ۱۲۶۸ھ) نے بھی اردو نعت کے سرمایہ میں وقیع اضافہ کیا۔ انہوں نے نعت میں ایک زوردار قصیدہ لکھا جو ۹۷ اشعار پر مشتمل ہے۔ مثنوی میں نعت کے ۸۲ شعر کہے۔ قدسی کی فارسی غزل پر تضمین کی اور چند نعتیہ رباعیاں لکھیں۔ اس کے علاوہ غزلوں میں اور حمد و منقبت سے متعلق قصیدوں میں بھی نعت کے شعر کہے۔ جو ان کے ہم عصر شعراء کے لحاظ سے بے حد وقیع اور قابل ذکر نظر آتا ہے۔

''مومنؔ کی نعت کا انداز اردو نعت کے متنوع اسالیب میں ایک خوشگوار اضافہ ہے''[۵۲]۔

انہوں نے قدسیؔ کی مشہور نعت پر ۹ بندوں کا ایک خمسہ بھی لکھا جس میں حضور اکرم ﷺ سے حد درجہ احترام و عقیدت کے ساتھ اپنی محبت و شیفتگی کا اظہار کیا گیا ہے۔

ہوں تو عاشق مگر اطلاق یہ ہے بے ادبی

میں غلام اور وہ صاحب ہے، میں امت وہ نبی

یا نبی یک نظرِ لطف بہ امی و ابی

مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جاں باد فدایت چہ عجب خوش لقبی[۵۳]

مجموعی طور پر مومن کے نعتیہ اشعار عقیدت و وابستگی رسول ﷺ کے ساتھ ایک عالمانہ شان کے مظہر ہیں۔ مومنؔ نے نعت میں اگر چہ چند نمونے ہی پیش کئے مگر علمیت و شعریت کے امتزاج کے سبب ان کے نعتیہ اسلوب کا ایک منفرد رنگ ہے۔ انکے نعتیہ کلام میں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



احترام وعقیدت کی شدت کے باوجود اظہار کا ایک سنبھلا ہوا انداز ہے اور کہیں بے اعتدالی نہیں پائی جاتی اور یہی ان کی نعت کا رنگ خاص ہے۔

''اس عہد کے بعد کرامت علی شہیدی، مولانا کفایت علی کافی، مولانا غلام امام شہید، مولانا لطف بریلوی اور مولوی تمنا مرادآبادی جیسے نعت گوشعراء نے اپنے شغفِ نعت سے نہ صرف یہ کہ نعت گوئی کی ترویج وتشہیر میں قابلِ قدر خدمات انجام دیں بلکہ نعت کے اعلیٰ نمونے بھی تخلیق کئے ہیں۔ یہی وہ دور ہے جب پہلی بار ردیف وار نعتیہ دیوان مرتب کرنے کا آغاز ہوا۔

اس دور کے پس منظر میں سب سے بڑا ہاتھ عصری، معاشرتی و مذہبی رویوں اور تحریکوں کا ہے جن میں سرفہرست سید احمد شہید کی اصلاحی تحریک اور اس کے خلاف شدید ردعمل کی تحریک ہے۔ اس سلسلے کی ایک اہم اور مؤثر کڑی شاہ اسمٰعیل شہید کی معروف کتاب ''تقویت الایمان'' (سن تصنیف ۱۲۴۳ھ) ہے جس کے خلاف شدید ردعمل اس دور کے نعت گوشاعروں کے ہاں بھی ملتا ہے''۵۴۔

انہوں نے حضور اکرم ﷺ کی فضیلت، مدح اور عشقِ رسول کے اظہار کے ساتھ ان عصری، مذہبی مسائل کو بھی اپنی نعت گوئی کا موضوع بنایا...... اور ان مضامین کے علاوہ تشکیلی دور کی نعت گوئی میں معاصر ادبی میلانات کی جھلک بھی ملتی ہے۔ اس وقت لکھنوی دبستانِ شاعری کے زیر اثر اردو شاعری میں سراپا نگاری کا رجحان عام تھا۔ اس کے اثرات نعت گوئی پر بھی پڑے اور نعتوں میں حضور اکرم ﷺ کے ظاہری جمال اور اعضائے مبارک کے حسن کے تذکار پر بھی توجہ دی جانے لگی۔

مولوی کرامت علی خان شہیدی (المتوفی ۱۲۵۶ھ) عبدالرسول خان کے بیٹے اور بانس بریلی کے رہنے والے تھے۔ لکھنؤ میں بڑے ہوئے اور وہیں پہلے مصحفی سے اصلاح لی اور ان کے بعد شاہ نصیر دہلوی سے رجوع کیا۔ نواب مصطفیٰ خان شیفتہ کی صحبت میں رہتے تھے اور ان سے استفادہ کرتے تھے۔

نواب شیفتہ نے ان کے متعلق ''گلشن بے خار'' میں لکھا ہے:

''در عروض دستگاہے معقول دارد''۵۵۔

۱۲۵۵ھ میں حج کیا اور اس دوران ایک قصیدہ لکھا جو اس طرح شروع ہوتا ہے:

رقم پیدا کیا کیا طرفہ بسم اللہ کے مد کا
سردیواں لکھا ہے میں نے مطلع نعتِ احمد کا۵۶

یہ قصیدہ صرف ۳۳ اشعار پر مشتمل ہے اور یہی قصیدہ (سوائے ایک نعتیہ غزل کے) شہیدی کا نعتیہ سرمایہ ہے۔ لیکن حسن خاتمہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کی وجہ سے جو مقبولیت ان کو حاصل ہے اس کا اندازہ صرف اس بات سے ہو سکتا ہے کہ جب کبھی اردو کی نعتیہ شاعری کا ذکر آتا ہے تو شہیدیؔ کا نام عزت سے لیا جاتا ہے۔ حالانکہ یہ حقیقت ہے کہ اس قصیدے میں فن کے لحاظ سے زیادہ خوبیاں نہیں ہیں۔ کچھ اشعار یہ ہیں:

دبستانِ ازل میں وہ معلمِ عقلِ کل کا تھا
نہ تھا نام و نشاں جن روزوں اس لوحِ زبرجد کا
چمن پیرائے کن فراش کس کی بزمِ رنگیں میں
بہارِ آفرینش ایک بوٹا اس کی مسند کا
عجم میں زلزلہ نوشیرواں کے قصر میں آیا
عرب میں شور اٹھا جس وقت اس کی آمد آمد کا
شرف حاصل ہوا آدمؑ اور ابراہیمؑ کو اس سے
نہ تنہا فخرِ عالم، فخر تھا اپنے اب و جد کا
ادھر اللہ سے واصل ادھر مخلوق میں شامل
خواص اس برزخِ کبریٰ میں ہے حرفِ مشدد کا
گزر وحدت سے کثرت میں نہ ہوتا ذاتِ مطلق کو
نہ بنتا صفر گر نقشِ احمد پر میم احمد کا
رہا کعبے میں تیرے روضے کے در پر نہ جاپائی
اسی اندوہ سے ہے رنگ تیرہ سنگِ اسود کا[۵۷]

ڈاکٹر فرمان فتح پوری ان کے بارے میں لکھتے ہیں:

"کرامت علی خان شہیدیؔ ... حقیقی معنوں میں عاشقِ رسول ﷺ تھے۔ ان کا ایک نعتیہ قصیدہ رنگِ قدیم کی شاعری کا قابلِ ذکر نمونہ ہے۔ یہ قصیدہ اتنا مقبول ہوا کہ بعد کے متعدد شعراء نے اس کی تقلید میں قصیدے کہے اور تضمینیں لکھیں۔ اس قصیدے میں انھوں نے کہا تھا:

تمنا ہے درختوں پر ترے روضے کے جا بیٹھے
قفس جس وقت ٹوٹے طائرِ روحِ مقید کا[۵۸]

ان کی یہ دعا قبول ہوئی۔ شہیدیؔ ۱۲۵۵ھ میں حج بیت اللہ کو گئے، بیمار پڑے اور وہیں ابدی نیند سو گئے"۔ ان کے مشہور نعتیہ قصیدے کے چند اشعار دیکھئے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہوئی ہے ہمتِ عالی مری معراج کی طالب
میسر ہو طواف اے کاش مجھ کو تیرے مرقد کا
کبھی نزدیک جا کر آستانے پر ملوں آنکھیں
کبھی گردور بیٹھوں میں کروں نظارہ گنبد کا
تری تعریف سے میری زباں میں آئی ہے تیزی
صفاہاں تک مسخر ہو گا اس تیغِ مہند کا[۵۹]

''شہیدی کا یہ قصیدہ خاصا طویل ہے اور ان کے اردو دیوان مطبوعہ نولکشور لکھنؤ ۱۸۷۶ء مطابق ۱۲۹۳ھ شامل ہے۔ اس دیوان میں دو قابلِ ذکر نعتیں اور ہیں۔ پہلی نعت کا مطلع ہے:

مرا سینہ ہے بیشہ بود و باشِ شیرِ یزداں کا
فضائے لامکاں سے قرب ہے میرے نیستاں کا

یہ نعت ناسخ کی مشہور زمین میں ہے اور زبان و بیان کی صناعیوں کے لحاظ سے لکھنوی رنگ میں ڈوبی ہوئی ہے۔ دوسری نعت اس طرح شروع ہوتی ہے:

ہے سورۂ والشمس اگر روئے محمد
واللیل کی تفسیر ہوئی موئے محمد

علاوہ ازیں دیوانِ شہیدیؔ میں مولانا جامیؔ کی ایک نعتیہ غزل کا خمسہ بھی قابلِ مطالعہ ہے''[۶۰]۔

ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں:

''اس مختصر سے سرمایۂ نعت کے علاوہ مولوی کرامت علی شہیدیؔ نے اردو نعت میں کوئی چیز یادگار نہیں چھوڑی مگر ان کے مختصر سے نعتیہ کلام ہی نے انہیں وہ مقام و مرتبہ بخشا کہ اردو نعت کی تاریخ کے اولین اہم شاعروں میں ان کا نام عزت سے لیا جاتا ہے۔ امیر مینائی جیسے نعت گو شاعر نے شہیدیؔ کے حسنِ خاتمہ کی آرزو کی ہے:

ان کے کوچے میں اجل کاش میسر ہوتی
میری تربت بھی شہیدی کے برابر ہوتی''[۶۱]

''مشہور مداحِ رسول مولوی غلام امام شہیدؔ کا مرتبہ ان نعت گویوں میں سب سے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بلند ہے۔ آپ کی پر کیف نعتیں بے حد مقبول ہوئیں اور آج بھی مجالس میلاد النبی ﷺ میں ان سے روحانی لذت حاصل ہوتی ہے۔ نمونۃً چند اشعار ملاحظہ ہوں:

"اڑا لے گئیں دل صدائیں تمھاری
کدھر آ کے گلیوں سے جائیں تمھاری
اتر آئیں پریاں نہ کیوں اڑتے اڑتے
فرشتوں کو بھائیں ادائیں تمھاری
سنا قصۂ بطن نخلہ تو جانا
نرالی ہیں جاناں ادائیں تمھاری
کریں جان و دل کو فدا جن و انساں
جو دلداریاں ہم کو سنائیں تمھاری
شہید اب عجب کیا ہے جن و بشر سب
غزل یہ مدینے میں گائیں تمھاری" [۴۲]

مولوی غلام امام شہید کے بارے میں حامد حسن قادری لکھتے ہیں:

"والد کا نام مولوی شاہ غلام محمد۔ قصبہ امیٹھی ضلع لکھنؤ وطن تھا۔ عربی و فارسی کے بڑے عالم تھے۔ فارسی تعلیم آغا پیر محمد مازندرانی سے حاصل کی تھی۔ نظم فارسی میں مرزا قتیل کے شاگرد تھے، اردو میں مصحفی کے۔ ایک عرصے تک صدر نظامت آگرہ میں سررشتہ دار رہے۔ ۱۸۳۹ء میں سرسید احمد خان بھی نوکر ہو کر آگرہ آ گئے۔ مولانا شہید، سرسید اور دیگر مشاہیر آگرہ کی صحبتیں گرم رہتی تھیں۔ شہید کی ترک ملازمت کے بعد ہندوستان کے مشاہیر، امرا اور رؤسا ان کے خدمت کرتے تھے۔ نواب کلب علی خان والیٔ رام پور، سر سالار جنگ وزیر اعظم حیدر آباد، سعید عالم خان رئیس سورت ان کے بڑے قدردان تھے۔ حیدر آباد سے ۴۳۰ روپیہ سالانہ مقرر ہو گیا تھا و آخر عمر تک ملتا رہا۔ یہ سب قدردانیاں شہید کے عشق و محبت رسول ﷺ کی برکتیں تھیں۔ ان کی شیفتگی اور فدائیت اس درجہ پر پہنچ گئی تھی کہ بجز نعت لکھنے اور پڑھنے کے اور کوئی شغل نہ تھا۔ اسی سبب سے مداح نبی و عاشق رسول ﷺ کے مبارک القاب سے مشہور تھے۔ اطراف ہندوستان میں ضلع آگرہ و مراد آباد و رامپور والہ آباد و دکن میں شہید نے صدہا شاگرد و مرید چھوڑے۔ پیرانہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سالی میں انتقال کیا۔ تاریخ ولادت و وفات معلوم نہیں۔ فارسی میں قصائد و غزلیات وغیرہ کا ضخیم دیوان کلیات شہید کی یادگار ہے۔ اردو میں انشائے بہار بے خزاں ان کے خطوط و مضامین کا مجموعہ ہے۔ یہ کتاب اس قدر مقبول ہوئی اور اتنی مرتبہ چھپی کہ اس کی اشاعتوں کا شمار دشوار ہے۔ آج تک رائج و شائع ہے۔ اس کے ایک ایک فقرے، ایک ایک روایت، ایک ایک شعر سے شہید کا عشق و ولولہ، جوش و شوق، سوز و درد مترشح ہے۔ سنا ہے جب شہید خود اس کو محفل میں پڑھتے تھے تو عجب سماں بندھ جاتا تھا۔ اکثر اہلِ محفل پر وفور رقت سے غش طاری ہو جاتا تھا۔ اس طرز اور اس مقصد کی یہ اردو میں پہلی کتاب ہے''۶۳۔

غلام امام شہید شمالی ہندوستان کے اولین معروف نعت نگاروں میں شمار ہوتے ہیں۔ انہوں نے پہلی بار اردو نعت کو ایک انفرادی رنگ دیا اور نعت رسمی دائرے سے نکل کر حقیقی اور تخلیقی انداز و اسلوب سے آشنا ہوئی۔ بلکہ اس میں کیف و تاثیر کا عنصر بھی داخل ہو گیا فارسی نعتوں کے علاوہ اردو میں غلام امام شہید نے غزل، مثنوی، ترجیع بند اور دوسری ہیئتوں میں بھی نعتیہ شعر کہے۔ مختلف اصناف کے علاوہ انہوں نے مختلف بحور میں بھی نعت کی ترویج کی۔ بحرِ طویل میں ان کی نعت کا نمونہ دیکھئے جو شاید اردو میں پہلی مثال ہے:

باغ جہاں آباد ہے، یاں سرو بھی آزاد ہے
قمری نہایت شاد ہے، نہ صید نہ صیاد ہے
ہاں محفلِ میلاد ہے، وقتِ مبارکباد ہے
جبریل کو ارشاد ہے، مشہور کر دے یہ سخن ۶۴

ڈاکٹر ریاض رقم طراز ہیں:

''غزل کی ہیئت میں بھی انہوں نے متعدد نعتیں لکھیں جو اندازِ بیان کی شگفتگی کے سبب ایک منفرد حسن اور تاثیر کی حامل ہیں۔ ان میں غزل کے رنگ کے ساتھ ساتھ نعت رسول مقبول ﷺ کا کیف بھی شامل ہے۔ غلام امام شہید کی نعتیہ غزلوں نے نہ صرف یہ کہ معیاری اور تخلیقی نعت کی روایت کو آگے بڑھایا بلکہ اسے ایک معیاری اسلوب سے آشنا کیا''۶۵۔

ان کی نعتیہ شاعری کا غالب حصہ مولود شریف میں نظر آتا ہے جو موضوعات اور طرز اظہار کے اعتبار سے متنوع اور رنگا رنگ کیفیات و تاثرات کا حامل ہے۔ ولادت، سلام اور مناجات کے علاوہ ان کی نعت گوئی کا کمال وہ تین منظوم قصے ہیں جو ان کی مولود شریف کے آخر میں ہیں۔ یہ تینوں قصے مثنوی کی ہیئت اور مختصر بحروں میں ہیں۔ اور ان میں عشقِ رسول ﷺ کی کیفیات واردات کا بیان ہے یعنی:

۱۔ قصۂ حضرت بلالؓ۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۲- قصہ حضرت حلیمہؓ۔

۳- روایت استن حنانہ۔

غزلیں اور قصیدے اس کے علاوہ ہیں جو مولود نامہ میں شامل نہیں ہیں۔ قدماء کے دور میں ممتاز شعراء نے نعت کی طرف توجہ نہیں کی۔ جو کچھ لکھا برائے نام لکھا۔ صرف سودا کے یہاں کچھ نعتیہ کلام ملتا ہے۔ شیدا اور باقر آگاہ کی کاوشیں اس دور میں نہایت گراں قدر ہیں لیکن ان کی ضخیم منظوم سیرت میں شعری عنصر کم ہے اور زبان کے لحاظ سے دکن کی مثنویوں کو مخاص حیثیت حاصل نہیں جن میں معراج نامے، وفات نامے، غزلیں وغیرہ، سب ہی کچھ شامل ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ شیدا کی ''اعجاز احمدی'' اور آگاہ کی ''ہشت بہشت'' نعتی کے کارناموں کی نہایت حسین اصلاحی صورت ہے۔ لیکن غلام امام شہید کا بڑا کارنامہ یہ ہے کہ انہوں نے اس میں شاعرانہ رنگ آمیزی سے اسے حسین تر بنا کر پیش کیا۔ تشبیہات اور استعارات سے کلام کو سنوارا اور اس کے بیانیہ انداز میں شاعرانہ طرز اختیار کیا۔

''شہید کے یہاں حب رسول ﷺ میں شوق، جذب اور سرمستی کی مثالیں جا بجا ملتی ہیں۔ شاعر ہر اس چیز کا فدائی نظر آتا ہے جس کا تھوڑا سا بھی رشتہ سرور کائنات سے ہے۔ چنانچہ وصفِ مدینہ میں وصف کا عنصر بہت کم ہے۔ جو کچھ ہے بس شاعر کے اپنے والہانہ داخلی جذبات کا اظہار ہے۔ اس کیف و مستی میں جہاں شہید وصف کا مضمون بیان کر جاتے ہیں تو ''شررِ طور'' اور ''ید بیضا'' کی رقصاں اور تابناک تشبیہوں سے ان قلبی واردات کا ثبوت دیتے ہیں جن سے یہ مضمون پیدا ہوا ہے:

سینہ ہے میرا روکشِ صحرائے مدینہ
دل ہے جرسِ محملِ لیلائے مدینہ

اوس دشت سے پیدا ہے تمنائے مدینہ
اوس رنگ سے نکلے ہے صدا ہائے مدینہ

بوسے کی تمنا ہے جو مینائے فلک کو
جھکتا ہے سوئے گنبد خضرائے مدینہ

وصف مدینہ میں شعر کی رقصاں کیفیت ملاحظہ کیجئے:

ہر سنگ میں واں کے شررِ طور ہے پنہاں
ہر خشت کو کہئے ید بیضائے مدینہ

حب رسول ﷺ میں شاعر کی فریفتگی کا یہ عالم ہے کہ وہ نہ صرف مدینہ پہ والہانہ قربان ہے بلکہ ہزار جان سے اس پر فدا ہے جس کی آنکھیں مدینہ کے دیدار سے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مشرف ہوئی ہیں۔ اس جذب وکیف میں حسرت کا مضمون بھی ہے۔

قسمت یہ دکھاتی ہے کہ حسرت کی نظر سے

ہم دیکھتے ہیں اوس کو جو دیکھ آئے مدینہ“[۶۶]

غرض یہ کہ شہیدؔ نے نعت کے مقدس موضوع میں اپنی شعری صلاحیتوں کا استعمال نہایت خوبی سے کیا ہے، اور کلام کو لطافت، تڑپ، کیف، مستی اور جذب وشوق سے آراستہ کر کے اس میں بے پایاں اثر بھر دیا ہے۔

شہیدؔ کو اس لحاظ سے نعتیہ شاعری میں اولیت حاصل ہے کہ انھوں نے سراپا کے بیان میں شاعرانہ طرز بیان اختیار کیا ہے اور جمال محمدی ﷺ کو دلربایانہ بنا کر پیش کیا ہے۔ بایں ہمہ ان کے یہاں وہ ناہمواری کہیں نظر نہیں آتی جو بعد کے شعراء نے اس رنگ کے تتبع کی کوشش میں اپنے کلام میں پیدا کر لی۔

”مولوی غلام امام شہیدؔ کا مقام نعت گو شعراء میں نہایت بلند ہے۔ بلکہ یہ کہنا زیادہ صحیح ہے کہ ان کے کلام کی گوناگوں خصوصیات اور اس کے رنگارنگ محاسن انھیں اس صف میں امام کا مرتبہ بخشتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ ایک عرصے کی رسمی شاعری کے بعد ہم پہلی مرتبہ ایک نعت گو شاعر کو اس اجتہادی اور انفرادی رنگ میں بزم سخن میں جلوہ گر پاتے ہیں۔ جس نے نعت رسول مقبول ﷺ کی لے ہی بدل دی اور آنے والوں کے لئے ایک ایسا نمونہ چھوڑا کہ جس کی تقلید میں اردو نعتیہ ادب مضامین اور دلآویز طرز بیان سے مالا مال ہو گیا“[۶۷]۔

”شہیدی کی طرح غلام امام شہیدؔ نے بھی معیاری نعت کی روایت کو آگے بڑھایا ہے۔ شہیدؔ نے اردو فارسی دونوں زبانوں میں بلند پایہ نعتیں کہی ہیں۔ ان کی تصنیف کردہ کتاب ”میلاد شہیدی“ بھی بہت مقبول ہوئی ہے، یہ آج تک مولود شریف کی محفلوں میں پڑھی جاتی ہے۔ اس میلاد شریف میں بعض اعلیٰ درجے کی نعتیں بھی شامل ہیں غلام امام شہیدؔ کے فارسی کلیات مطبوعہ نولکشور ۱۳۰۰ھ میں دو نعتیہ چیزیں خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ ایک مخمس اور ایک بحر طویل میں قصیدہ۔ مخمس حضرت امیر خسروؔ کی مشہور نعتیہ غزل پر کہا گیا ہے قصیدہ آنحضرت ﷺ کی پیدائش کے موقعے کے لئے ہے اس قصیدے کی تشبیب بہاریہ اور ہر مصرع مرصع و مسجع ہے۔ پھر یہ بھی نہیں کہ محض الفاظ کا انبار لگایا گیا ہو یا محض زبان و بیان کا رعب جمانے کے لئے ترصیع و تسجیع کے لئے ہم وزن ٹکڑے جمع کئے گئے ہوں۔ ایسا نہیں ہے بلکہ پورا قصیدہ جوش محبت سے لبریز ہے اور طبیعت کی آمد

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کا پتہ دیتا ہے      اور ایسی ہی شگفتگی اور قادر الکلامی کی شان ان کے یہاں اردو میں بھی نظر آتی ہے۔ چھوٹی بحر ہو یا بڑی دونوں میں ان کی طبیعت دریا کی طرح بہتی ہے۔ چھوٹی بحر کے ایک قصیدے کے چند اشعار دیکھئے:

چمن میں آج کیوں شور فغاں ہے
کہ گل خنداں ہے بلبل نوحہ خواں ہے
طرب انگیز ہے پھولوں کی خوشبو
نشاط انگیز رنگ گلستاں ہے
نہ جنت ہے نہ ہے عرش معلی
محمد مصطفیٰ کا یہ مکاں ہے
محمد بادشاہِ دو جہاں ہے
محمد قبلہ گاہِ مقبلاں ہے
محمد شمع ہے بزمِ قدم کی
محمد مالکِ کون و مکاں ہے
محمد ہے دوائے درد منداں
محمد چارۂ بے چارگاں ہے
محمد سے ہوئی تکوینِ کونین
محمد مدعائے کن فکاں ہے"۲۸

اردو میں نعت گوئی کا مقبول اور کامیاب ترین دور محسن کاکوری اور امیر مینائی سے شروع ہوتا ہے۔ انہوں نے اپنے نعتیہ کلام کو یکجا کر کے خاص اہتمام سے شائع کیا اور اردو میں نعتیہ شاعری کی ترتیب و تدوین کی نئی طرح ڈالی ہے۔ درحقیقت انیسویں صدی کے وسط سے لے کر آج تک اردو شعراء نے نعت کے موضوع سے جس گہری دلچسپی کا اظہار کیا ہے اور جس شغف کے ساتھ اپنے کلام میں حب رسول ﷺ کو جگہ دی ہے اسے اول اول شاعری کی بلند سطح تک پہنچانے میں امیر مینائی اور محسن کاکوری کا ہی ہاتھ رہا ہے۔

امیر مینائی کا شغفِ نعت کسی رسم یا تقلید کا نتیجہ نہ تھا۔ انہوں نے نعت گوئی کی طرف بطور خاص توجہ دی اور اسے ایک اہم شعری صنف کے درجہ اور معیار پر پہنچانے کی مخلصانہ کوشش کی۔ نعت کے موضوع کو ایک مکمل فن بنانے کے علاوہ نعت کے فکری پہلوؤں کے سلسلے میں بھی ان کی مساعی قابل ذکر ہے۔ ان کے سامنے میلاد ناموں کی ایک طویل روایت تھی جس میں بالعموم صحت واقعات کا خاص خیال نہیں رکھا جاتا تھا۔ لہٰذا امیر نے صحت روایات کی طرف خصوصی توجہ دی۔ ان کی نعت گوئی میں دو انداز یا اسلوب واضح طور پر دکھائی دیتے ہیں۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پہلا انداز وہ جس میں مجلسی انداز نمایاں ہے۔ انہوں نے میلاد کے تمام مروج اور مقبول عام موضوعات پر نعتیں لکھی ہیں۔ ایک ترجیع بند کا انداز دیکھیں:

گردو خبر یہ محفل میلاد شاہ ہے
یاں آمد جناب رسالت پناہ ہے
امت پہ اپنے رسول کی یہ جلوہ گاہ ہے
سیدھی یہی بہشت میں جانے کی راہ ہے
دربار عام گرم ہوا اشتہار دو
جن و بشر سلام کو آئیں پکار دو[۲۹]

امیر مینائی (م ۱۳۱۸ھ) ایک مذہبی گھرانے سے تعلق رکھتے تھے۔ ان کا سلسلہ نسب شاہ میناؒ تک جا پہنچتا ہے۔ خود بھی سلسلہ صابریہ میں امیر شاہ سے بیعت کی۔ طبیعت اور کلام میں تصوف، توکل واستغنا، انکسار وزہد اور عشق رسول ﷺ کا میلان اسی پس منظر کی دین ہے جو بعد میں ان کی نعتیہ شاعری کی تخلیق کا محرک بنا۔ انہوں نے نعت گوئی کو بطور خاص اس وقت اپنایا جب ۱۸۵۷ء میں انہوں نے لکھنؤ چھوڑ کر کاکور میں پناہ لی جہاں ان کی ملاقات مشہور نعت گو شاعر محسن کاکوری سے ہوئی۔ درحقیقت ان کے نعتیہ کلام کا بڑا اور وقیع حصہ ان کے قیام کاکور اور اس کے بعد کے زمانے میں تخلیق ہوا، جس میں محسن کاکوری کے اثرات کی جھلک واضح طور پر نظر آتی ہے۔ ان کی متعدد تصنیفات میں سے محامد خاتم النبیین ﷺ، مثنوی نور وتجلی ابر کرم، نعتیہ مسدس صبح ازل، شام ابد، لیلۃ القدر اور شاہ انبیا نعت سے متعلق ہیں۔ علاوہ اس کے تین نعتیہ قصیدے بھی لکھے۔

''خیابان آفرینش'' ان کا مولود نامہ ہے جو نثر میں ہے۔ ان تصنیفات کے علاوہ ان کے متعدد نعتیہ اشعار ہیں جو ان کے دوسرے شعری مجموعوں میں ملتے ہیں[۷۰]۔

ان کے مشہور ترجیع بند پر تبصرہ کرتے ہوئے ڈاکٹر فرمان فتح پوری لکھتے ہیں:

''زبان وبیان کا بہت اچھا نمونہ ہے۔ بعض مقامات پر اس مسدس کا حسن و زور انیسؔ و دبیرؔ کے مرثیوں سے جا ملتا ہے''[۷۱]۔

ولادت مبارکہ کا بیان بھی اہم موضوع ہے۔ اس کا انداز ملاحظہ کیجئے:

زہے رحمت کہ ختم انبیاء کی آمد آمد ہے
حبیب خاص محبوب خدا کی آمد آمد ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



زمانہ تیرہ و تاریک تھا اب روشنی ہوگی
مٹیں گی ظلمتیں شمعِ ہدا کی آمد آمد ہے[۷۲]

''محامد خاتم النبیین'' (مجموعۂ نعت) میں دوسری قسم ان نعتوں کی ہے جو حضور اکرم ﷺ کی معراج کے موضوع پر لکھی گئی ہیں۔ جن کے بارے میں اظہارِ خیال کرتے ہوئے ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں؛

''ہر دور کے نعت نگاروں نے معراج نامے، معراجیہ مثنویاں یا نعتیہ غزلوں میں معراج سے متعلق کچھ نہ کچھ ضرور لکھا ہے۔ امیر مینائی نے معراج کے واقعہ کو قلم بند کرتے ہوئے سیرتِ رسول پاک ﷺ میں اس کی اہمیت کے ساتھ ساتھ جس فضا بندی کا التزام کیا ہے وہ ان کی شاعری کا کمال ہے''[۷۳]۔

چند مطلع ملاحظہ کیجیے؛

گرم حضرت کا یہ بازار تھا معراج کی شب
کہ خدا آپ خریدار تھا معراج کی شب

کس کے آنے کی فلک پر ہے خبر آج کی رات
آنکھ سورج سے ملاتا ہے قمر آج کی رات

اللہ نے خلوت میں بلایا شبِ معراج
کیا رتبۂ محبوب بڑھایا شبِ معراج[۷۴]

غزلوں کے علاوہ ایک ترجیع بند میں بھی معراج کا موضوع یوں رقم کرتے ہیں؛

راہی ہوئے سرورِ دو عالم
خورشید علم ستارہ پرچم
جبریل رکاب میں شتاباں
پرواز میں مرکبِ صبا دم
آئے سوئے کعبۂ قبلۂ دیں
دونی ہوئی آبروئے زم زم
کعبے سے جو بڑھ چلی سواری
اقصیٰ میں تھے انبیاء فراہم
دیکھی جب دور سے سواری

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

تسلیم کو گردنیں ہوئیں خم
کرسی پہ گئے جناب والا
بولے ملک آج خوش ہوئے ہم
پہنچے جو قریب عرش حضرت
آئی یہ صدائے عرشِ اعظم
گر برسر و چشم من نشینی
نازت بکشم کہ نازنینی۷۵

اسی طرح شیخ سعدی کے مشہور نعتیہ قطعہ کی تضمین میں لکھی گئی نظم میں معراج کا نقشہ کیسا کھینچا ہے:

شب جشن خالقِ بحر و بر
جو طلب ہوئی تو بندھی کمر
صف انبیاء تھی ادھر ادھر
وہ نجوم میں صفتِ قمر
چمن جناں کے کھلے تھے در
لگے جھومنے شجر و حجر
ہوئے جبرئیل جو راہبر
تو سوار ہو کے براق پر
بلغ العلیٰ بکمالہ
جو ادھر سے شوق فزوں ہوا
تو ادھر سے شوق سوا ہوا
جو حباب بن کے جدا ہوا
وہی قطرہ عینِ بقا ہوا
الف ایک تھا نہ دو تا ہوا
تھا اگرچہ حد سے بڑھا ہوا
نہ کروں گمان کہ کیا ہوا

https://ataunnabi.blogspot.com/



سرِ عرش ہے یہ لکھا ہوا
بلغ العلیٰ بکمالہٖ [۶]

''یہ پوری تضمین ایک کیف آور فضا سے عبارت ہے۔ اس کے چھوٹے چھوٹے مصرعوں سے امیر مینائی نے کئی صوفیانہ نکات پیدا کیے ہیں۔ منظر نگاری، مناکات، معنی آفرینی اور غنائی آہنگ اس نعت کی جان ہے۔ یہ نعت معراج کے بیان میں امیر مینائی کا شاہکار ہے۔ اس میں منظر نگاری اور فضائل محمدی، دونوں کا حسین امتزاج ہے'' [۷]۔

لکھنؤ کے دبستان شاعری کے سراپا نگاری کے رجحان سے امیر بھی متاثر ہوئے۔ لیکن ان کے یہاں کسی بھرپور اور طویل سراپا کے بجائے مختلف نعتیہ غزلوں میں آنحضرت ﷺ کے جمال ظاہری اور اعضائے مبارک کے اوصاف ملتے ہیں۔

جن و بشر تسخیر ہیں، سب صورت تصویر ہیں
مازاغ کے سرمے سے ہیں، آنکھیں تری شوخی بھری [۸]

یا:

درود پڑھتے تھے قدسی جو دیکھتے تھے وہ رخ
لب آپ کے تھے وہ معجز نما کہ صل علیٰ [۹]

یا وہ نعت:

زہے نو بہار شبیہ مبارک
مصور نثار شبیہ مبارک [۱۰]

تم پر میں لاکھ جان سے قربان یا رسول
بر آئیں میرے دل کے بھی ارمان یا رسول
کیوں دل پہ میں فدا نہ کروں جان یا رسول
رہتے ہیں اس میں آپ کے ارمان یا رسول
اس شوق میں کہ آپ کے دامن سے جا ملے
میں چاک کر رہا ہوں گریبان یا رسول [۱۱]

اب کہاں چین خبر دی مرے جی نے مجھ کو
کہ مدینے میں بلایا ہے نبی نے مجھ کو [۱۲]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جتنے ہیں رسولوں کے وہ ماہ مدنی ہے
کیا چاند کی تنویر ستاروں میں چھنی ہے
عشاق سے پوچھے نہ گئے حشر میں اعمال
کیا بگڑی ہوئی بات محبت سے بنی ہے
کہتا ہے مسافر سے یہ ہر نخل مدینہ
آرام ذرا لے لو یہاں چھاؤں گھنی ہے[۸۳]

بقول ڈاکٹر ریاض مجید؛

''امیر مینائی نے نعت گوئی کی تاریخ میں قابل قدر اضافہ کیا۔ انہوں نے نہ صرف نعت کی روایت کو آگے بڑھایا، بلکہ نعت خوانوں کے حلقوں اور عوام الناس میں نعت کی ترویج و تشہیر میں بھی ان کی نعتیہ غزلوں کا خاص عمل دخل ہے''[۸۴]۔

سید محمد محسن کاکوروی کے یہاں پہلی بار اردو نعت کا فن تکمیل آشنا ہوتا نظر آتا ہے۔ ان کی نعت اب تک کہی گئی نعت گوئی کا ماحصل ہے۔

بقول ریاض مجید:

''تقلیدی روش اور تشکیلی مراحل کے بعد محسن کے ہاں پہلی بار اردو نعت فن کا ایک مثالی معیار اور ایک جداگانہ صنف سخن کا اعلیٰ درجہ حاصل کرتی ہے۔ اس کی سب سے بڑی وجہ محسن کا شغف نعت ہے''[۸۵]۔

ان کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ نعت گوئی تو سب کے لئے ہے مگر محسن کاکوروی نعت گوئی کے لئے ہیں۔
ڈاکٹر ابواللیث صدیقی لکھتے ہیں؛

''محسن کی نعت میں تخلیقی شان پائی جاتی ہے محسن کا کلام جذبات کی غیر فانی بنیادوں پر استوار ہے۔ خلوص اور محبت، شیفتگی اور عقیدت جو محسن کی زندگی کے عناصر تھے، انہی سے ان کی شاعری نے ترکیب پائی ہے اور یہی وجہ ہے کہ اس میں صوری و معنوی دلکشی پائی جاتی ہے''[۸۶]۔

ڈاکٹر اشفاق کی رائے یہ ہے کہ؛

''اس لحاظ سے محسن ایک مجتہد کی حیثیت رکھتے ہیں کہ انہوں نے (لکھنوی)

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ماحول کے اس بگاڑ میں اصلاح کی بہترین راہیں پیدا کیں۔ نہ صرف لکھنؤ کے محاسن کے کھوٹ کو دور کیا بلکہ ان میں اور چار چاند لگا دیئے۔ محسن نے زبان کے اعجاز کو ایک ایسے موضوع کے لئے وقف کر دیا جو خود سراپا اعجاز ہے''۸۷۔

محسن نے مختلف اصناف میں نعتیہ شعر کہے۔ مثنویوں میں صبح تجلی اور چراغ کعبہ زیادہ مشہور ہوئیں اور قصیدوں میں ''مدیح خیر المرسلین'' (جسے قصیدۂ لامیہ بھی کہتے ہیں) زیادہ اہم ہے۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری ان کے بارے میں لکھتے ہیں؛

''کلیات نعت مولوی محمد محسن مرتبہ نور الحسن پر نظر ڈالنے سے پتہ چلتا ہے کہ محسن کاکوروی کو نعت کے موضوع سے شروع ہی سے دلچسپی رہی ہے۔ انہوں نے اپنا نعتیہ قصیدہ جس کا مطلع ہے:

پھر بہار آئی کہ ہونے لگے صحرا گلشن
غنچہ ہے نامِ خدا نافۂ آہوئے ختن

سولہ سال کی عمر میں کہا تھا۔ اس قصیدہ کا نام ''گل دستۂ رحمت'' ہے اور یہ ۱۲۵۸ھ بمطابق ۱۸۴۲ء کی تصنیف ہے۔ یہ اشعار ایک سولہ سال کی عمر کی تخلیق ہیں اور ان کی اٹھان بتاتی ہے کہ اس قصیدے کا نوجوان شاعر آئندہ عظیم شاعر ہوگا۔ واقعی یہ ہوا کہ محسن کاکوروی اردو نعت گوئی کی تاریخ کا روشن ستارہ بن گیا''۸۸۔

پہلے محسن کی مثنویات کا جائزہ لیتے ہیں۔ کلیات محسن میں ''صبح تجلی'' سب سے طویل مثنوی ہے، جس کے اشعار کی تعداد قریباً پونے دو سو ہے۔ یہ مثنوی ۱۲۸۹ھ مطابق ۱۸۷۲ء میں تصنیف ہوئی۸۹۔ گلزار نسیم کی بحر میں لکھی گئی یہ مثنوی حضور اکرم ﷺ کی ولادت کے ذکر مبارک پر مشتمل ہے اور اس میں واقعۂ معراج کا بیان بھی ہے۔

بقول ڈاکٹر فرمان فتح پوری؛

''تلمیحات، استعارات، تشبیہات اور رعایت لفظی کی وہ طلسمی فضا جو گلزار نسیم میں نظر آتی ہے وہ محسن کی مثنویوں پر بھی چھائی ہوئی ہے''۹۰۔

بقول ڈاکٹر ریاض مجید؛

''محسن کاکوروی کے فن کا کمال یہ ہے کہ انہوں نے موضوع کی مناسبت سے الفاظ کا انتخاب کیا ہے۔ یہ ان کے فن کا اعجاز ہے کہ انہوں نے بلیغ استعارات اور پاکیزہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



> تشبیہات کے باعث شروع سے آخر تک مثنوی کی فضا میں طہارت و تقدس کا عنصر برقرار رکھا ہے۔ تلمیحات کی ندرت و کثرت نے ان کی مثنوی میں بھی قصیدہ کی شان پیدا کردی ہے"۹۱۔

رعایت لفظی سے زیادہ محسن نے رعایت معنوی ملحوظ رکھی۔ اس کی سب سے بڑی وجہ ان کی تخلیقی صلاحیت اور قوت ایجاد ہے جس نے بقول ڈاکٹر ریاض مجید؛

> "لکھنوی شاعری کی تصنعات (رعایت لفظی، مراعات النظیر، اور صنائع بدائع کی بھرمار) کو فنِ شریف بنایا"۹۲۔

نعتیہ مثنویوں کی تاریخ میں محسن کی یہ مثنویاں اپنے اسلوب کی انفرادیت کے سبب ممتاز اور سرفہرست ہیں۔ لکھنوی شاعری کے محاسن کا سب سے منفرد اور مبارک استعمال انہیں مثنویوں میں ہوا ہے۔

محسن کے نعتیہ قصائد میں سرفہرست وہ قصیدہ لامیہ ہے جس کا مطلع ہے؛

سمتِ کاشی سے چلا جانب متھرا بادل
برق کے کاندھے پہ لائی ہے صبا گنگا جل۹۳

محسن کا یہ نعتیہ قصیدہ اردو میں اپنے نوع کی بالکل نئی چیز ہے۔ اس کی تشبیب بہاریہ ہے۔ اس کا رنگ روپ اردو فارسی کے نعتیہ قصائد کی تشبیبوں سے بہت مختلف ہے۔ انہوں نے اس میں ایسے مقامی رنگوں سے کام لیا ہے جو اس سے پہلے اردو کے نعتیہ قصائد میں نظر نہیں آتے۔

بقول ڈاکٹر فرمان فتح پوری؛

> "یہ تشبیب نعتیہ قصائد کی تاریخ میں بالکل اچھوتی تھی۔ آنحضرت ﷺ کی سیرت و محبت کے بیان میں ہندوستانی تہذیب اور تہذیبی اصطلاحات کا سہارا اس سے پہلے کسی نے نہیں لیا تھا۔ عام طور پر قصیدے کی تشبیب انہی بندھے ٹکے الفاظ اور اصطلاحات و تشبیہات میں کہی جاتی تھی جو عربی اور فارسی شعرا کے ذریعے اردو میں مروج و مستعمل تھے۔ اس لئے محسن کاکوروی نے قصیدے کی تشبیب میں جس مقامی رنگ سے کام لیا تھا اسے بعض متشرع حلقوں میں ناپسندیدگی کی نگاہ سے دیکھا گیا اور طرح طرح کے اعتراضات اٹھائے گئے۔ یہ محض تنگ نظری اور بدذوقی تھی۔ اس تشبیب کو جب قصیدے کے گریز کے ساتھ ملا کر پڑھئے تو سارے اعتراضات خود بخود ختم ہو جاتے ہیں"۹۴۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



امیر مینائی نے کلیاتِ محسن کے دیباچہ میں اس تشبیب کا مدلل دفاع کیا ہے[95]۔

تشبیب کے بہاریہ اشعار دیکھیں۔

گھر میں اشنان کریں سرو قدانِ گوکل
جا کے جمنا پہ نہانا بھی ہے اک طولِ امل
خبر اڑتی ہوئی آئی ہے مہابن میں ابھی
کہ چلے آتے ہیں تیرتھ کو ہوا پہ بادل
کالے کوسوں نظر آتی ہیں گھٹائیں کالی
ہند کیا ساری خدائی میں بتوں کا ہے عمل
نہ کھلا آٹھ پہر میں کبھی دو چار گھڑی
پندرہ روز ہوئے پانی کو منگل منگل
دیکھیے ہوگا سری کرشن کا کیونکر درشن
سینۂ تنگ میں دل گوپیوں کا ہے بیکل
راکھیاں لے کے سلونوں کی برہمن نکلیں
تار بارش کا تو ٹوٹے کوئی ساعت کوئی پل
اب کے میلا تھا ہنڈولے کا بھی گرداب بلا
نہ بچا کوئی محافہ نہ کوئی رتھ نہ بہل
ڈوبے جاتے ہیں گنگا میں بنارس والے
نوجوانوں کا سنیچر ہے یہ بڑھوا منگل
تہ و بالا کیے دیتے ہیں ہوا کے جھونکے
بیڑے بھادوں کے نکلتے ہیں بھرے گنگا جل
کبھی ڈوبی کبھی اچھلی مہِ نو کی کشتی
بحرِ اخضر میں تلاطم سے پڑی ہے ہلچل
قمریاں کہتی ہیں طوبیٰ سے مزاجِ عالی
لالۂ باغ سے ہندوئے فلک کھیم کسل

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

شاہد کفر ہے مندر سے اٹھائے گھونگھٹ
چشم کافر میں لگائے ہوئے کافر کاجل[۹۶]

اس قصیدے کے ۱۴۲ اشعار میں دو غزلیں بھی شامل ہیں۔ قصیدے میں غزل کی شمولیت نئی چیز نہیں مگر عام طور پر قصیدے میں شامل غزلیں، قصیدہ ہی کی ردیف و قافیہ میں ہوتی ہیں۔ مگر محسن نے دونوں غزلوں میں ''بادل'' کو ردیف بنایا ہے اور ''متھرا'' کو قافیہ یہ دونوں غزلیں قصیدے کی معنوی فضا سے اس طرح مربوط ہیں کہ اسی کا تخلیقی حصہ نظر آتی ہیں۔ دونوں غزلوں کے اشعار بطور نمونہ دیکھئے:

سمت کاشی سے چلا جانب متھرا بادل
تیرتا ہے کبھی گنگا کبھی جمنا بادل
شاہد گل کا لئے ساتھ ہے ڈولا بادل
برق کہتی ہے مبارک تجھے سہرا بادل
میری آنکھوں میں سماتا نہیں یہ جوش و خروش
کسی بے درد کو دکھلائے کرشما بادل
اپنی کم ظرفیوں سے لاکھ فلک پر چڑھ جائے
میری آنکھوں کا ہے اترا ہوا صدقا بادل
جوش پر رحمت باری ہے چڑھاؤ خم ہے
چشمک برق سے کرتا ہے اشارا بادل[۹۷]

کیا جھکا کعبے کی جانب کو ہے قبلہ بادل
سجدہ کرتا ہے سوئے یثرب و بطحا بادل
چھوڑ کر مے کدۂ ہند و صنم خانۂ برج
آج کعبے میں بچھائے ہے مصلیٰ بادل[۹۸]

قصیدے میں خالص نعت کے اشعار دیکھئے:

گل خوش رنگ رسول مدنی العربی
زیب دامان ابد طرۂ دستار ازل
نہ کوئی اس کا مشابہ ہے نہ ہمسر نہ نظیر
نہ کوئی اس کا مماثل نہ مقابل نہ بدل

https://ataunnabi.blogspot.com/
Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اوجِ رفعت کا قمر، نخلِ دو عالم کا ثمر

بحرِ وحدت کا گہر، چشمۂ کثرت کا کنول

مرجعِ روحِ امیں، زیبدۂ عرشِ بریں

حامیِ دینِ متیں، ناسخِ ادیان و ملل[99]

قصیدے کے آخر میں مناجات کے طور پر بھی کچھ اشعار تازہ مطلع کے ساتھ کہے ہیں جو کہ دراصل قصیدے کے روح کی حیثیت رکھتے ہیں۔ چند شعر دیکھیے:

سب سے اعلیٰ تیری سرکار ہے سب سے افضل

میرے ایمانِ مفصل کا یہی ہے مجمل

ہے تمنا کہ رہے نعت سے تیری خالی

نہ مرا شعر، نہ قطعہ، نہ رباعی، نہ غزل

دین و دنیا میں کسی کا نہ سہارا ہو مجھے

صرف تیرا ہو بھروسہ، تیری قوت، ترا بل

ہو مرا ریشۂ امید وہ نخلِ سرسبز

جس کی ہر شاخ میں ہو پھول ہر اک پھول میں پھل

آرزو ہے کہ رہے دھیان ترا تادمِ مرگ

شکل تیری نظر آئے مجھے جب آئے اجل

صف محشر میں تیرے ساتھ ہو تیرا مداح

ہاتھ میں ہو یہی مستانہ قصیدہ یہ غزل

کہیں جبریل اشارہ سے کہ ہاں بسم اللہ

سمت کاشی سے چلا جانب متھرا بادل[100]

"محسن کے اس 'قصیدہ لامیہ' کی تمہید و تضمین میں بہت سے شعرائے کرام نے طبع آزمائی کی ہے۔ سب سے کامیاب تضمین منشی عبدالمجید سحر مرحوم کی ہے۔ اس تضمین کا تاریخی نام 'مدح پیغمبر' ہے۔ ۱۳۰۶ھ میں کہی گئی اور کلیات محسن کے حاشیہ میں قصیدۂ لامیہ کے ساتھ ہی شائع ہو چکی ہے"[101]۔

بہ حیثیت مجموعی اس قصیدے کو نہ صرف محسن کے نعتیہ قصائد بلکہ اردو قصائد نعت کی تاریخ میں ممتاز مقام حاصل ہے۔ اس

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



قصیدے کی اس سے بڑی خوبی کیا ہوگی کہ:

''اردو کے نعتیہ قصائد میں مقبولیت وشہرت اور فنی محاسن کے اعتبار سے صرف ایک قصیدہ منتخب کیا جائے تو بلا خوف تردید محسن کے اسی قصیدۂ لامیہ کا نام ذہن میں آتا ہے''[۱۰۲]۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری لکھتے ہیں:

''آخری مصرع بتاتا ہے کہ قصیدہ جس مصرع سے شروع ہوا تھا اسی پر آ کر ختم ہو گیا۔ یہی صورت قصیدے کے معنوی پہلو کی ہے۔ پہلے شعر سے حسن الفاظ و حسن معانی کی جو خوشگوار فضا قائم ہو گئی تھی وہ آخر تک برقرار رہی ہے اور ایسے ربط و تسلسل کے ساتھ کہ کہیں سے کوئی شعر نکال نہیں سکتے۔ اس لحاظ سے یہ نعتیہ قصیدہ فن قصیدہ سے آگے بڑھ کر مثنوی اور غزل کے فنی معیار پر بھی پورا اترتا ہے۔ ربط کلام اور تسلسل بیان کے لحاظ سے اس میں مثنوی کا سا لطف ہے۔ قادرالکلامی، زبان و بیان کے شکوہ اور تخیل پرواز و زورِ کلام کے اعتبار سے یہ اچھے سے اچھے قصائد کے مقابلے میں رکھا جا سکتا ہے۔ محبت کے والہانہ اظہار، رندانہ و پاکبازانہ خیالات اور متغزلانہ بیان نے اسے مومن اور حسرت کی غزلوں کا حریف بنا دیا ہے۔ لیکن لفظ و معنی کی اس ہم آہنگی و رنگا رنگی میں نعت کے حدود کو پھلانگ جانے کی کوشش نہیں ملتی۔ بلکہ محسن متغزلانہ و عاشقانہ نفسار کھنے کے باوجود عام طور پر آیاتِ قرآنی اور احادیثِ نبوی ﷺ ہی کی ترجمان رہتے ہیں''[۱۰۳]۔

مثنویات و قصائد کے علاوہ محسن نے رباعی کو بھی فن نعت کے لئے برتا اور اس خوش اسلوبی سے برتا کہ بحیثیت مجموعی محسن کا کوروی نے اردو نعت کو فنی معیار سے ہمکنار کیا۔ اردو نعت کی وہ روایت جس کے ابتدائی نمونے جنوبی ہند کے شاعروں کے ہاں ملتے ہیں، اپنے ارتقائی و تشکیلی دور سے گزرتی ہوئی محسن کے شغف و وابستگی نعت، قادرالکلامی اور اعلیٰ تخلیقی صلاحیتوں کے سبب ایک مستقل فن کی شکل میں ظاہر ہوئی۔ انہوں نے نعت کو وہ انفرادیت دی کہ جو اسے ان سے پہلے حاصل نہ تھی۔

مولیٰ کی نوازش نہاں کھلتی ہے
عزت مری پیش قدسیاں کھلتی ہے
کہہ دو کہ ملک گوش بر آواز رہیں
مداحِ پیمبر کی زباں کھلتی ہے[۱۰۴]

بقول ڈاکٹر فرمان فتح پوری، ''اردو شاعری کو بلند سطح تک پہنچانے میں جتنا ہاتھ ان کا ہے کسی اور کا نہیں''[۱۰۵]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



## حواشی باب دوم

۱) ریاض مجید، ڈاکٹر، "اردو میں نعت گوئی" مطبوعہ اقبال اکادمی، پاکستان (لاہور) ۱۹۹۰ء، ص ۱۷۔

۲) پیش لفظ "باب حرم"، بحوالہ ریاض مجید، ڈاکٹر، ص ۲۷۔

۳) ریاض مجید، ڈاکٹر، "اردو میں نعت گوئی" ص ۷۶۔

۴) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، "اردو کی نعتیہ شاعری" مطبوعہ آئینہ ادب (لاہور) ۱۹۷۴ء، ص ۳۹۔

۵) "اردو میں نعتیہ شاعری"، رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، مطبوعہ اردو اکیڈمی (سندھ، کراچی) ۱۹۷۶ء، ص ۷۸۔

۶) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، "اردو کی نعتیہ شاعری" ص ۵۹۔

۷) ریاض مجید، ڈاکٹر، "اردو میں نعت گوئی" ص ۸۰، ۸۱۔

۸) سلیمان ندوی، سید، مولانا، "سیرت النبی ﷺ" مطبوعہ مطبع معارف (اعظم گڑھ)، ۱۹۲۸ء، جلد ۳، ص ۶۶۴۔

۹) ریاض مجید، ڈاکٹر "اردو میں نعت گوئی" ص ۹۰۔

۱۰) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر "اردو کی نعتیہ شاعری" ص ۴۰، ۴۱۔

۱۱) جمیل جالبی، ڈاکٹر، "تاریخ ادب اردو" مطبوعہ مجلس ترقی ادب (لاہور) ۱۹۸۴ء، جلد اول، ص ۱۰۔

۱۲) تاراچند، ڈاکٹر، "تمدن ہند پر اسلامی اثرات" (ترجمہ) مطبوعہ مجلس ترقی ادب (لاہور) ۱۹۶۴ء، ص ۲۲۸۔

۱۳) ریاض مجید، ڈاکٹر، "اردو میں نعت گوئی" ص ۱۶۷، ۱۶۸۔

۱۴) جمیل جالبی، ڈاکٹر، "تاریخ ادب اردو"، جلد اول، ص ۱۶۰۔

۱۵) افسر صدیقی، امروہوی، "اردوئے قدیم اور نعت گوئی" مشمولہ "ماہ نو، سیرت رسول نمبر" (کراچی) ۱۹۶۳ء، مرتبہ ظفر قریشی ص ۱۱۰، ۱۱۱۔

۱۶) طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر، "اردو کی نعتیہ شاعری" مطبوعہ لیبل لیتھو پریس، رمنا روڈ، پٹنہ نمبر ۴، ۱۹۷۴ء، ص ۵۔

۱۷) ریاض مجید، ڈاکٹر "اردو میں نعت گوئی" ص ۱۷۱، ۱۷۲۔

۱۸) "اردوئے قدیم اور نعت گوئی" مشمولہ "ماہ نو، سیرت رسول نمبر" ص ۱۱۱۔

۱۹) جمیل جالبی، ڈاکٹر "تاریخ ادب اردو" (جلد اول) ص ۱۲۱، ۱۲۲۔

۲۰) ریاض مجید، ڈاکٹر، "اردو میں نعت گوئی" ص ۱۸۵۔

۲۱) "اردوئے قدیم اور نعت گوئی" مشمولہ "ماہ نو، سیرت رسول نمبر" ص ۱۸۶۔

۲۲) ریاض مجید، ڈاکٹر "اردو میں نعت گوئی" ص ۱۸۶۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۲۳) ''ایضاً''، ص۱۹۰، ۱۹۱۔

۲۴) ''اردوئے قدیم اور نعت گوئی''، مشمولہ ''ماہ نو، سیرت رسول نمبر''، ص۱۱۱۔

۲۵) ''ایضاً''، تلخیص، ص۱۱۲ تا ۱۲۳۔

۲۶) مجید بیدار، ڈاکٹر، ''دکن کی صاحب دیوان نعت گو شاعرات''، مشمولہ ''نعت رنگ''، شمارہ نمبر۴، (کراچی)، مرتبہ صبیح رحمانی، ص۴۶۷۔

۲۷) بحوالہ ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص۲۲۹۔

۲۸) ولی، ''کلیات''، مرتبہ نورالحسن ہاشمی، مطبوعہ الوقار پبلی کیشنز (لاہور)، ۱۹۹۶ء، ص۳۴۱، ۳۴۲۔

۲۹) ایضاً، ص۳۴۸، ۳۴۹۔

۳۰) ریاض مجید، ڈاکٹر ''اردو میں نعت گوئی''، ص۲۳۱۔

۳۱) ولی، ''کلیات''، ص۳۶۹۔

۳۲) طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ص۳۴۔

۳۳) ریاض مجید، ڈاکٹر ''اردو میں نعت گوئی''، ص۲۸۰۔

۳۴) ندوی، عبدالسلام، ''شعر الہند''، جلد دوم، مطبوعہ مطبع معارف، اعظم گڑھ، سن ندارد، ص۹۲۔

۳۵) سودا، ''کلیات''، جلد اول، مرتبہ عبدالباری آسی، مطبوعہ نولکشور، (لکھنؤ) مطبوعہ ۱۹۳۲ء، ص۲۲۲۔

۳۶) ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ص۳۵۔

۳۷) سودا، ''کلیات''، جلد اول، ص۲۲۳، ۲۲۴۔

۳۸) ''اردو میں نعت گوئی''، ص۲۸۲۔

۳۹) سودا، ''کلیات''، جلد اول، ص۲۲۴۔

۴۰) سودا، ''کلیات''، جلد اول، ص۲۔

۴۱) میر، ''کلیات''، مطبوعہ سنگ میل پبلیکیشنز (لاہور)، ۱۹۸۷ء، ص۲۱۔

۴۲) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی''، ص۲۸۹۔

۴۳) مصحفی، ''کلیات''، دیوان اول، مرتبہ نورالحسن نقوی، مطبوعہ مجلس ترقی ادب (لاہور)، ۱۹۶۸ء، ص ۱۔

۴۴) ایضاً، دیوان چہارم (مطبوعہ ۱۹۷۴ء)، ص۴۸۹۔

۴۵) ایضاً، ص۴۸۳۔

۴۶) نظیر اکبر آبادی، ''کلیات''، مرتبہ عبدالباری آسی، مطبوعہ لاہور، ۱۹۵۱ء، ص۳۸۱، ۳۸۲۔

۴۷) انشاء اللہ خان انشاء، ''کلیات''، جلد اول، مرتبہ ڈاکٹر شمس الحق، مطبوعہ مجلس ترقی ادب (لاہور)، ۱۹۶۹ء، ص۲، ۳۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۴۸) میر حسن، ''مثنوی سحر البیان''، مرتبہ ڈاکٹر ظہیر احمد صدیقی، مطبوعہ علی گڑھ، ۱۹۴۸ء، ص ۵۳۔

۴۹) دیا شنکر نسیم، ''مثنوی گلزار نسیم''، مرتبہ ڈاکٹر ظہیر احمد صدیقی، مطبوعہ علی گڑھ ۱۹۸۴ء، ص ۵۹۔

۵۰) طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ص ۴۱، ۴۲۔

۵۱) ایضاً، ص ۴۲، ۴۳۔

۵۲) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی''، ص ۲۹۵۔

۵۳) مومن خان مومن، ''کلیات''، مطبوعہ مکتبہ شعر و ادب، (لاہور)، سن ندارد، ص ۲۲۴۔

۵۴) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی''، ص ۳۰۲۔

۵۵) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعتیہ شاعری''، ص ۲۲۵۔

۵۶) شہیدی، ''دیوان''، مطبوعہ مطبع نامی، نولکشور (لکھنؤ)، سن ندارد، ص ۳۔

۵۷) شہیدی، ''دیوان''، ص ۳۔

۵۸) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ص ۵۰۔

۵۹) شہیدی، ''دیوان''، ص ۳۔

۶۰) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ص ۵۱۔

۶۱) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی''، ص ۳۰۷۔

۶۲) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ص ۴۳، ۴۴۔

۶۳) حامد حسن قادری، ''داستان تاریخ اردو''، مطبوعہ اردو اکیڈمی (سندھ) ۱۹۶۶ء، ص ۲۳۹، ۲۴۹۔

۶۴) غلام امام شہید، ''کلیات''، مطبوعہ مطبع نظام المطابع (مدراس)، سن ندارد، ص ۹۔

۶۵) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی''، ص ۳۱۶۔

۶۶) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعتیہ شاعری''، ص ۲۶۹، ۲۷۰۔

۶۷) ایضاً، ص ۲۷۴۔

۶۸) غلام امام شہید، ''دیوان''، ص ۱۶، ۱۷۔

۶۹) امیر مینائی، ''محامد خاتم النبیین''، مطبوعہ امیر المطابع (حیدر آباد، دکن) ۱۸۷۲ء، ص ۱۶۶۔

۷۰) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی''، ص ۳۲۸۔

۷۱) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ص ۶۹۔

۷۲) ''محامد خاتم النبیین''، ص ۱۲۹۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۷۳) ریاض مجید، ڈاکٹر "اردو میں نعت گوئی" ص ۳۵۲۔

۷۴) "محامد خاتم النبیین" ص ۴۴۔

۷۵) "محامد خاتم النبیین" ص ۱۷۰، ۱۷۱۔

۷۶) "محامد خاتم النبیین" ص ۵۰۔

۷۷) ریاض مجید، ڈاکٹر "اردو میں نعت گوئی" ص ۳۵۴۔

۷۸) "محامد خاتم النبیین" ص ۱۳۳۔

۷۹) بحوالہ ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۳۵۵۔

۸۰) "محامد خاتم النبیین" ص ۲۷۔

۸۱) ایضاً، ص ۷۶۔

۸۲) ایضاً، ص ۹۶۔

۸۳) ایضاً، ص ۱۳۷۔

۸۴) ریاض مجید، ڈاکٹر "اردو میں نعت گوئی" ص ۳۶۳۔

۸۵) ایضاً، ص ۳۴۳۔

۸۶) ابواللیث صدیقی، ڈاکٹر "لکھنو کا دبستان شاعری" مطبوعہ غضنفر اکیڈمی (کراچی) ص ۵۴۵ تا ۵۴۸۔

۸۷) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر "اردو میں نعتیہ شاعری" ص ۳۲۱۔

۸۸) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر "اردو کی نعتیہ شاعری" ص ۵۶، ۵۷۔

۸۹) مولوی محمد محسن، "کلیات نعت" مرتبہ مولوی محمد نور الحسن صاحب، مطبوعہ الناظر پریس، چوک لکھنؤ ۱۹۱۵ء، ص ۷۵۔

۹۰) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر "اردو کی نعتیہ شاعری ص ۶۶۔

۹۱) ریاض مجید، ڈاکٹر "اردو میں نعت گوئی ص ۳۶۶۔

۹۲) ایضاً، ۳۶۹۔

۹۳) مولوی محمد محسن، "کلیات" ص ۹۵۔

۹۴) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، "اردو کی نعتیہ شاعری" ص ۶۰۔

۹۵) مولوی محمد محسن، "کلیات" ص ۵۵۔

۹۶) ایضاً، ص ۹۵ تا ۹۸۔

۹۷) ایضاً، ص ۱۰۴ تا ۱۰۷۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۹۸) ایضاً۔

۹۸) ایضاً'' ص، ۱۱۸۔

۹۹) ایضاً ص، ۱۱۳، ۱۱۴۔

۱۰۰) ایضاً ص، ۱۲۱ تا ۱۲۳۔

۱۰۱) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ۲۶۔

۱۰۲) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی'' ص ۳۷۷۔

۱۰۳) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری'' ص ۶۴۔

۱۰۴) مولوی محمد محسن، ''کلیات'' ص ۱۹۰۔

۱۰۵) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر ''اردو کی نعتیہ شاعری'' ص ۵۶۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



باب سوم

# اردو نعت گوئی کا عہدِ زریں؛ حالی سے اقبال تک

۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی، ہندوستانی مسلمانوں کی تہذیبی، مذہبی اور سیاسی و ادبی زندگی کا سب سے اہم واقعہ تھی۔ مسلمان علماء نہ صرف ۱۸۵۷ء کے زمانے میں بلکہ اس سے بہت پہلے سے مسلمانوں کو جہاد کے لئے اکساتے رہے تھے۔ مسلمانوں نے تعداد میں کم ہونے کے باوجود جنگ آزادی میں ہندوؤں سے زیادہ جوش و خروش کا مظاہرہ کیا۔ بے مثال استقامت دکھائی اور بے شمار جانی و مالی قربانیاں دیں۔ لہٰذا جنگ آزادی میں ناکامی کے بعد زیادہ تر مسلمان ہی انگریزوں کی انتقامی کاروائیوں کا نشانہ بنے۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کو سرکشی و بغاوت کا نام دے کر اس کا ذمہ دار مسلمانوں کو ٹھہرایا گیا اور اس بغاوت میں ہندوؤں کی شرکت کو محض ایک عارضی لغزش سے تعبیر کیا گیا۔ ۱۸۵۷ء کے بعد کئی برس تک انگریزوں کی حکمت عملی اس اصول پر مبنی رہی کہ ہندوستان کے مسلمانوں کو زیادہ کمزور و ناکارہ اور محتاج بنا دیا جائے اور ان کے حوصلے ایسے پست کر دیے جائیں کہ وہ پھر کبھی انگریزی حکومت کے خلاف نبرد آزما ہونے کا خیال تک دل میں نہ لا سکیں۔ چنانچہ جنگ آزادی کے ناکام ہونے کے بعد انہوں نے مسلمانوں پر مظالم شروع کر دیے۔ وحشیانہ قتل عام، تاراجی و غارت گری، ضبطیاں، قرقیاں، خانہ بربادیاں اور جلاوطنیوں اور ظلم و تعدی کا بڑا ہدف مسلمان ہی تھے۔ ۱۸۵۸ء کے شاہی اعلانِ معافی کے باوجود مسلمانوں کے لئے شدید ابتلاء و آزمائش کا زمانہ ختم نہیں ہوا۔ پکڑ دھکڑ پھر بھی جاری رہی اور پھانسیوں اور کالے پانی کی سزائیں پھر بھی ان کا مقدر بنی رہیں۔ اور ان سے نجات نہ ملی جنگ آزادی میں مسلمانوں میں عوام کے ساتھ ساتھ علماء و شعراء کی نمایاں تعداد بھی شامل تھی۔ خصوصاً دین سے شغف رکھنے والے شاعر نہ صرف یہ کہ اس میں پیش پیش رہے بلکہ انہوں نے قید و بند کی صعوبتیں بھی جھیلیں اور جام شہادت بھی نوش کیا۔ اردو نعت کا عصرِ جدید انہی نعت گو شاعروں کے ذکر سے شروع ہوتا ہے۔

ڈاکٹر ریاض مجید اپنی کتاب میں لکھتے ہیں:

> ''مولانا لیاقت علی الہ آبادی کی مشہور نظم ''جہادیہ'' جنگ آزادی کے سلسلے کی ایک اہم تاریخی دستاویز ہے۔ مولانا انگریزوں کے خلاف جہاد کے پرزور مبلغ تھے۔ جگہ جگہ نہ صرف یہ نظم سنائی جاتی بلکہ دیواروں پر بھی چسپاں کر دی جاتی۔ لوگوں کے ٹھٹ کے ٹھٹ اسے کھڑے ہو کر پڑھتے اور ''دین دین'' کے نعرے لگاتے ہوئے آزادی کی راہ میں مرنے کے لئے تیار ہو جاتے۔ اس جہادیہ میں قرآن و حدیث کے حوالوں کے ساتھ مسلمانوں کا لہو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



فرمایا گیا۔ اس کا پہلا شعر ہے؛

بعد تمہید خدا، نعتِ رسولِ اکرمؐ
یہ رسالہ ہے جہادیہ کو لکھتا ہے قلم

مولانا گرفتاری کے بعد برطانوی صعوبتوں کے تاب نہ لاتے ہوئے ۱۷ اپریل، ۱۸۶۱ء میں جزیرہ انڈیمان میں شہید ہوئے۔ ان کے علاوہ دوسرے شعراء میں مولانا رضی الدین بدایونی شہید، منشی محمد اسماعیل، منیر شکوہ آبادی، مولانا فضل احمد اسیر دہلوی، امیر مینائی، مفتی سید احمد خان، مولانا فضل حق خیر آبادی کے علاوہ مولانا کفایت علی کافی شہید، تحریک آزادی میں حصہ لینے کی پاداش میں شہید ہوئے۔ روایت ہے کہ جب مرادآباد میں آپ کو برسر عام پھانسی دی جارہی تھی تو آپ کے ہونٹوں پر نعت کے شعر تھے؛

کوئی گل باقی رہے گا، نے چمن رہ جائے گا
پر رسول اللہ کا دینِ حسن رہ جائے گا
سب فنا ہو جائیں گے کافی ولیکن حشر تک
نعتِ حضرت کا زبانوں پر سخن رہ جائے گا

جنگ آزادی کے دوسرے نعت گو شاعروں میں فضل حق خیر آبادی کی خاص اہمیت ہے۔ عربی میں نعتیہ اشعار لکھے۔ آپ بھی انڈیمان میں تنگی و عسرت میں فوت ہوئے۔

ان کا نمونہ کلام یہ ہے۔

نام کے نقش سے روشن یہ نگینہ ہو جائے
کعبۂ دل مرے اللہ مدینہ ہو جائے
اس کی تقدیر جو پامال ہو تیرے در پر
اس کی تقدیر کہ جو خاک مدینہ ہو جائے
جان کی طرح تمنا ہے یہی دل میں رئیس
مروں کعبہ میں تو منہ سوئے مدینہ ہو جائے[۲]

''ان کے علاوہ ''منیر شکوہ آبادی'' ان شعرائے مجاہدین میں سے ہیں جنہوں نے فرنگیت کے خلاف زبردست محاذ قائم کر لیا۔ آپ مولانا فضل حق خیر آبادی کے تلامذہ میں سے تھے۔ آپ نے بھی اسیر ہو کے جزیرۂ انڈیمان میں قید و بند کی صعوبتیں جھیلیں۔ انہوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نے اپنے ایام روپوشی اور زمانہ مصائب کا دردناک احوال اپنے قصائد میں قلم بند کیا ہے۔ منیر نے نعتیہ قصائد بھی کہے۔ اسی طرح امیر مینائی بھی انگریزوں کی مخالفت میں گرفتار ہوئے۔ مفتی سید احمد خاں (م ۱۸۵۹ء) مرزا غالب کے شاگرد تھے۔ آپ نے زمانۂ اسیری میں جزائر انڈیمان میں آنحضرت ﷺ کے حضور ایک منظوم عرضداشت لکھی جس میں مصائب و آلام اور قید و بند کا اندوہناک بیان ہے۔ جزیرۂ انڈیمان ہی میں ان کا انتقال ہوا۔ سید مرحوم نے نعت میں اور کلام بھی کہا۔

جنگ آزادی سے قیامِ پاکستان تک ہندوستانی مسلمان جن سیاسی و تاریخی اور مذہبی و دینی تحریکوں سے گزرتے رہے اردو نعت ان کا بھی اثر قبول کرتی رہی۔ برصغیر سے باہر بھی ملتِ اسلامیہ جن مسائل اور جنگوں سے دوچار رہی ان کی جھلکیاں بھی برصغیر کی اردو نعت گوئی میں نظر آتی ہیں۔ بیسویں صدی عیسوی کے آغاز، خصوصاً پہلی جنگ عظیم کے بعد کے نعتیہ کلام میں یہ ملی شعور زیادہ نمایاں ہے۔ ۱۹۱۴ء میں ترک، جنگ عظیم اول میں شریک ہوگئے۔ ۴ نومبر ۱۹۱۴ء کو برطانیہ نے مسلمانوں کے مقاماتِ مقدسہ کی حرمت برقرار رکھنے کا وعدہ کیا مگر انہوں نے (۱۹۱۶ء میں) وعدہ شکنی کی۔ ۱۹۱۸ء میں انگریزوں نے موصل کی طرف پیش قدمی کی اور قسطنطنیہ پر قبضہ کرلیا۔ ۱۵ مئی ۱۹۱۹ء کو یونانیوں نے ایشیائے کوچک اور قبرص کی زمینوں کو پامال کرنا شروع کردیا۔ ۱۹۱۹ء میں آل انڈیا خلافت کمیٹی کی بنیاد پڑی۔ مسئلہ تحفظ ناموس خلافت نے ہندوستان کی عدالتوں کا بائیکاٹ، ولایتی مال کا مقاطعہ، والنٹیر کور کی تشکیل، سول نافرمانی کا آغاز ایک اجتماعی کروٹ تھی اور ایک ایسی انقلابی تحریک تھی جس کی بدولت ہندوستانی مسلمانوں کے سیاسی خیالات کی از سرنو تشکیل ہوئی اور ان کے قومی مزاج میں ایک ہمہ گیر سیاسی تغیر رونما ہوا۔ تحریک خلافت کا تذکرہ اس دور کی نعت گوئی میں بھی نظر آتا ہے۔ اس دور میں اردو کے نعت گو شاعروں نے دربار رسالت مآب ﷺ میں ایسی کئی عرضداشتیں پیش کیں جن میں امت مسلمہ کی زبوں حالی، انگریزوں کے مظالم اور آپ سے استمداد کا ذکر ملتا ہے۔ بیسویں صدی عیسوی کا پہلا ربع نعت میں استغاثہ اور استمداد کے موضوع کا زمانہ ہے۔ اردو نعت میں اس کثرت سے اس سے پہلے کبھی استغاثے نہیں لکھے گئے۔ استغاثوں کی یہ کثرت نعت گو شاعروں میں بڑھتے ہوئے ملی شعور کی علامت ہے"[۳۱]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۱۸۵۷ء کے بعد تقریباً ایک صدی کے عرصے میں رونما ہونے والی قومی و ملی تحریکوں نے اردو نعت کے موضوعات اور اسالیب کو بھی متاثر کیا۔ موضوع نعت میں دربارِ رسول کریم ﷺ میں عرضِ حال اور استمداد و استغاثہ کا انداز اس عصر کی دین ہے۔ پہلے اردو نعت میں انفرادی مصائب و آلام پر آنحضرت ﷺ سے عرضداشت اور نجات طلبی کی مثالیں تو کہیں کہیں نظر آتی تھیں مگر قومی و ملی آشوب پر اجتماعی صورتحال کا تذکرہ ۱۸۵۷ء کے بعد ہی نعت کا موضوع بنا۔ عہدِ جدید کی نعت گوئی کا بڑا دھارا ملی و قومی موضوعات لئے ہوئے ہے۔ اس میں رسول کریم ﷺ کے اسوۂ حسنہ کے بیان کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ تذکارِ سیرت رسول ﷺ سے نعت گو شاعروں نے اصلاحِ احوال کا کام لیا اور معجزات اور جمال محمدی ﷺ کی بجائے آنحضرت ﷺ کے پیغام اور سیرت رسول ﷺ کو نعتوں کا موضوع بنایا گیا۔ ان شاعروں میں مولانا حالی، شبلی، نظم طباطبائی، علامہ اقبال، مولانا ظفر علی خان اور حفیظ جالندھری کے نام قابل ذکر ہیں۔ اس کے علاوہ نعت گوئی کی ایک اور روایت صوفیائے کرام اور بزرگانِ دین کے ہاتھوں پروان چڑھی۔ ان میں مولانا احمد رضا خان، حسن رضا خان، مفتی غلام سرور لاہوری، مفتی دیدار علی شاہ اور بیدم وارثی کے نام قابل ذکر ہیں۔ نعت گو شاعروں کا ایک بڑا گروہ نعت کے رنگِ قدیم کو اپنائے رہا۔ ان میں شائق حیدر آبادی، مظفر خیر آبادی، جلیل مانک پوری، اکبر میرٹھی، بیان یزدانی اور ممتاز گنگوہی وغیرہ خاص طور پر ذکر کے قابل ہیں۔ انہوں نے نعت میں ملی و قومی مقاصد کے بجائے حبِ رسول ﷺ کی کیفیات و مشاہدات کو موضوع بنایا۔ اس دور میں میلاد نامے بھی بکثرت تصنیف ہوئے اور انہوں نے بھی ایک خاص طرز کی نعت کی ترویج و مقبولیت میں حصہ لیا۔

اس پورے عہد کے ادبی، تحریکی اور لسانی تجزیے کے بعد یہ بات سامنے آتی ہے کہ ۱۸۵۷ء کے ہنگامے کے بعد زندگی نے ایک نئی کروٹ بدلی۔ آزادی کی جدوجہد میں یہ (بظاہر) ناکامی ایک انقلاب کا پیش خیمہ ثابت ہوئی۔ یہ انقلاب ایک نئے احساس کی شکل میں نمودار ہوا اور اس کی ہمہ گیری نے علمی و ادبی دنیا کو بھی گھیر لیا۔ اس دور کو ہم سادگی و حقیقت کا دور کہہ سکتے ہیں۔ اب ادب و شعر میں تکلف اور تصنع سے پرہیز کیا جانے لگا۔ اظہارِ خیال کے لئے آسان راستے تلاش کئے گئے۔ اور مضامین کے لئے وہ موضوعات پسند کئے جانے لگے جو زندگی سے تعلق رکھتے ہیں۔ چنانچہ اب ایسی نظموں سے اردو ادب مالا مال ہو گیا جن میں تاریخی، سیاسی، اخلاقی اور نیچرل مضامین پائے جاتے ہیں۔ غزل کا رنگ بھی وقت کے مذاق کے لحاظ سے بدل گیا۔ اب فطری جذبات کا اظہار کمالِ فن قرار پایا۔

اسی فضا کے زیرِ اثر اس دور کے نعتیہ ادب نے بھی ماضی سے الگ ایک نئی لے پیدا کی اور نعتیہ شاعری میں نئی روح پھونک دی۔ دراصل اس دور کی برکات کا عصرِ حاضر بھی ممنون ہے کہ جس نے ادب میں ایک نئی نظر پیدا کر کے حقیقت پسندی کا ثبوت دیا۔ اب نعتیہ شاعری صرف جذباتی دنیا میں محصور نظر نہیں آتی۔ جمال محمدی ﷺ پر فریفتگی کی رسمی والہانہ کیفیت نے اسوۂ حسنہ پر فریفتگی کو جگہ دی اور بیان نے حضورِ انور ﷺ کے وصف میں سیرت پاک کو زندگی سے ہم آہنگ دکھایا۔ یہ ایک انقلابی دور ہے جس میں زندگی کی حقیقی قدروں کے شعور نے زندگی کو بے نقاب کیا۔ اب حسن پرستی کا وہ معیار نہ رہا جو آخر میں صنم پرستی کا رنگ اختیار کر لیتا ہے، بلکہ صداقت پسندی کی بیداری نے باطل جذبات اور رجحانات کا قلع قمع کرنے کا بیڑہ اٹھایا۔ اس سے پہلے زیادہ تر معجزات کے بیان سے رسول ﷺ کی عظمت بیان کرنے کی کوشش کی جاتی تھی۔ یا یہ کہ تصوف کی زبان میں ایسے مضامین باندھے جاتے تھے جن سے آپ ﷺ کی حقیقی عظمت یعنی عبدیت

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پر حرف آتا۔ اس دور میں خُلقِ محمدی ﷺ کی برکات کا چرچا کیا گیا۔ مسلمانوں کو گرتی ہوئی حالت سے ابھارنے کے لئے اسوۂ حسنہ کے مختلف پہلو بیان میں آنے لگے۔ اس طرح نعتیہ ادب میں سیاسی اور معاشرتی مضامین بھی داخل ہوئے۔ اس دور کے چند نہایت اہم شعراء کی نعت گوئی کے حوالے سے آئندہ صفحات میں جائزہ پیش کیا جارہا ہے۔ جس سے اندازہ ہو سکے گا کہ ان کے اثرات اپنے عہد اور آنے والے عصر پر کتنے گہرے پڑے۔

بقول ڈاکٹر طلحہ رضوی برق:

''بیسویں صدی کا آغاز سیاسی آویزشوں اور تحریکوں کے ساتھ ہوا۔ ہندوستان کی آزادی کا خواب دیکھا جانے لگا تھا اور اس کی تعبیر یقینی سی چیز ہوگئی تھی۔ تمام مذہب وملت کے افراد ایک ہی جذبۂ حب وطن کے ساتھ اس جدو جہد میں لگ گئے۔ ہر شعبۂ زندگی میں بیداری کا احساس شدید ہوگیا۔ کیا سیاست، کیا صحافت، کیا تعلیم و تعلم ہر جگہ یہ کارگزاری جاری رہی۔ ان حالات میں مولانا محمد علی جوہر، مولانا ظفر علی خان، مولانا اقبال سہیل، مولانا حسرت موہانی اور مولانا ابوالکلام آزاد ایسی ہی چند ہستیاں تھیں، جن کے قلوب اسی رہبرِ انسانیت وشمعِ ہدایت سے روشنی پاتے رہے۔ ان کی انفرادیت مسلم ہے اور بقول اقبال؛

تامرا افتاد بروئت نظر
از اب و ام گشتۂ محبوب تر''

مولانا الطاف حسین حالؔی پانی پت میں ۱۸۳۷ء میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم گھر میں ہوئی۔ قرآن بھی حفظ کیا۔ سید جعفر علی سے فارسی اور طب پڑھی۔ سترہ برس کی عمر میں رشتۂ ازدواج سے منسلک ہوئے۔ پھر تقریباً ڈیڑھ برس دلی میں رہ کر مولوی نوازش علی سے صرف و نحو اور منطق کی ابتدائی کتابیں پڑھیں۔ یہاں مرزا غالبؔ سے ان کی شناسائی ہوگئی تھی۔ چنانچہ کبھی کبھی انہیں غزلیں سنایا کرتے تھے۔ عزیزوں کے اصرار پر حالؔی کو پانی پت لوٹنا پڑا۔ لیکن ان کا دل دلی کی علمی صحبتوں میں رہا۔ ۱۸۵۶ء میں ضلع حصار کی کلکٹری میں معمولی خدمت پر مامور ہوئے جو ۱۸۵۷ء کے ہنگامے میں جاتی رہی۔ پھر تقریباً چار سال تک تفسیر، حدیث، منطق، فلسفہ کی کتابیں خود ہی پڑھیں۔ آخر فکر معاش نے نواب مصطفیٰ خان شیفتہ سے آٹھ سال تک وابستہ رکھا۔ یہ زمانہ حالؔی کے ادبی مذاق کی اصلاح کے لئے نہایت مفید ثابت ہوا۔ شیفتہ کی وفات کے بعد حالؔی پنجاب گورنمنٹ بک ڈپو لاہور میں ملازم ہوگئے۔ یہاں سے وہ انگریزی سے اردو میں ترجمہ کی ہوئی کتابوں کی عبارت درست کرتے تھے۔ یہ دور بھی ان کے ادبی رجحانات کو متعین کرنے میں بڑا کارگر ثابت ہوا۔ شیفتہ کی صحبت میں انہیں قدیم نظریۂ شعر میں ایک نئی صورت نظر آئی تو لاہور میں ان کی جدید شاعری کی بنیاد رکھی گئی۔

اب حالؔی کی زندگی کو ایک اور رنگ دیکھنا تھا۔ یعنی ان کا تبادلہ دلی ہوگیا اور اینگلو عربک اسکول میں وہ تدریسی خدمت پر مامور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہوگئے۔ یہاں سرسید احمد خان سے شناسائی پیدا ہوئی۔ ''مسدس مدو جزر اسلام'' اسی صحبت کی برکت کا نتیجہ ہے۔ یہیں انہوں نے اپنی مشہور کتابیں ''حیات سعدی''، ''حیات جاوید''، ''یادگار غالب'' اور ''مقدمہ شعرو شاعری'' لکھیں۔ ان کا انتقال ۳۱ دسمبر ۱۹۱۴ء کو ہوا''۔[۵]

دیوان حالی میں پہلا قصیدہ نعتیہ ہے یعنی؛

''بنے ہیں مدحت سلطان دو جہاں کیلئے''[۶]

اس کے حاشیے میں حالی نے لکھا ہے؛

''یہ قصیدہ ۱۲۸۱ھ یعنی ۱۸۶۴ء یا ۱۲۸۲ھ یعنی ۱۸۶۵ء کا لکھا ہوا ہے۔ اس سے پہلے نعت میں کبھی کچھ نہیں لکھا گیا''۔[۷]

لیکن مجموعۂ کلام حالی میں ایک تضمین ملتی ہے جو انھوں نے تقریباً ۱۶ سال کی عمر میں (۱۲۷۱ھ یعنی ۱۸۵۶ء) قدسی کی مشہور نعتیہ غزل پر لکھی تھی اور اس وقت حالی کا تخلص خستہ تھا۔ آخری بند یہ تھا؛

خستہ خاموش کہ مشکل ہے بہت وصف نبیؐ
ہاتھ اٹھا سوئے مدینہ دمِ حاجت طلبی
پڑھ زبان سے زرہ صدق یہ شعرِ قدسی
سیدی انت حبیبی وطبیبِ قلبی
آمدہ سوئے تو قدسی پئے درماں طلبی[۸]

اس تضمین کے بعد حالی کا دو نعتیہ قصیدہ قریب دس سال بعد لکھا گیا اس کا مطلع یہ ہے؛

بنے ہیں مدحت سلطان دوجہاں کیلئے
سخن زباں کیلئے اور زباں دہاں کیلئے

اس میں ۳۳ شعر ہیں اور حالی نے بجائے ظاہری محاسن کے، جو عام نعت گو شعرا کا معمول تھا صرف داخلی اوصاف کا ذکر کیا ہے۔ حضور انور ﷺ کے شمائل، قرآن، جبرائیل، معراج، خلق عظیم، ذات کریم وغیرہ حقیقی اوصاف و متعلقات کا بیان ہے۔ بعض اشعار یہ ہیں؛

وہ لحظہ لحظہ تفقد وہ دمبدم الطاف
رضائے خاطر یاران جانفشاں کے لئے
وہ گونہ گونہ مدارات وہ بات بات میں مہر
کشائشِ گرہ کینِ دشمناں کے لئے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کہیں ہلاک میں تاخیر قوم سرکش کے
کہیں نماز میں تعجیل ناتواں کے لئے۹

اسی قسم کے حقیقی اوصاف بیان کئے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جب وہ دنیوی ممدوحوں کی طرف رجوع ہوئے تو محض حقیقت نگاری کو موضوع بنایا۔ ۱۸۶۸ء میں غالب کا مرثیہ اور ۱۸۷۴ء میں نواب کلب علی خان کا قصیدہ اسی حقیقت نگار قلم نے تیار کیا کہ ایسے اصناف میں جہاں کہ تصنع اور تکلف ایک جز لاینفک ہے، حالی نے محض حقیقت نگاری کو رائج کیا اور سلاست و روانی کو اختیار کیا۔ حالی کا دوسرا نعتیہ قصیدہ ۱۲۸۷ھ یا ۱۸۷۰ء کا لکھا ہوا ہے، جس کا مطلع یہ ہے؛

میں بھی ہوں حسن طبع پر مغرور
مجھ سے اٹھیں گے ان کے ناز ضرور۱۰

اس قصیدے کے حاشئے پر حالی لکھتے ہیں؛

> ''اس قصیدے کی تمہید ۱۲۷۸ھ یا ۱۲۸۸ھ کے ہذیانات میں سے ہے۔ یہ وہ زمانہ ہے کہ دلی میں نامور شعرا کا خاتمہ ہو چکا ہے۔ مومن، ذوق، آزردہ، غالب اور شیفتہ ایک کے بعد ایک رخصت ہو چکے ہیں اور میدان بالکل خالی ہے۔ انہی دنوں سیتا رام کے بازار (دہلی) میں مشاعرہ قرار پایا۔ مصرع طرح پر تین غزلیں بڑے دعوے سے لکھیں۔ جن لوگوں کی داد کی توقع پر وہ غزلیں لکھی تھیں وہ کسی وجہ سے باوجود اصرار کے مشاعرے میں نہ آئے۔ بیسوا اپنے خریدار کی بے التفاتی سے شاید اتنی کھسیانی نہیں ہوتی جیسا کہ شاعر ان لوگوں کی بے التفاتی سے جن کو وہ سچ مچ اپنے شعر کا قدر دان سمجھتا ہے۔ اسی خام خیالی کے جوش میں اس قصیدے کی فخریہ تمہید لکھی گئی تھی۔ مطلب یہ تھا کہ اگر لوگ ہماری قدر نہیں کرتے تو ہم آپ ہی اپنے منہ میاں مٹھو بنتے ہیں۔ کیونکہ اس زمانہ کے خیالات کے موافق اس بات کا یقین تھا کہ جس طرح آج کل تجارت کی گرم بازاری اشتہارات کے ذریعے سے ہوتی ہے اسی طرح شاعری بھی منوانے سے مانی جاتی ہے۔ لیکن جب تفاخر حد سے زیادہ بڑھ گیا تو دفعتاً اپنی غلطی پر متنبہ ہوا۔ لہذا قصیدے کا خاتمہ نعتیہ اشعار پر کیا گیا، تاکہ فخر کے لئے ایک وجہ پیدا ہو جائے''۱۱۔

چنانچہ یہ قصیدہ اپنی تمہید میں محض تعلی و تفاخر سے متعلق ہے اور اسی تعلی کے ساتھ گریز کیا ہے۔ چند اشعار یوں آتے ہیں:

چھیڑ دوں گر فسانۂ فرہاد
دل خسرو میں ڈال دوں ناسور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



گر نے جاؤں جو حق سے عذر گندہ
لے کے آؤں نوید عفو قصور
لوں ملائک سے داد حسن کلام
گر لکھوں نعت سرور جمہور
وہ شہنشاہ امتی جس کا
یاں گنہگار اور واں مغفور
وہ خداوند خدمتی کس کا
یاں سبکسار اور واں ماجور
مژدہ اے امت ضعیف کہ یاں
سعی ہوتی ہے بے کئے مشکور[۲]

مدح غائبانہ میں حضور انور ﷺ کے اخلاق، فیوض و برکات وغیرہ کا ذکر ہے پھر اس طرح خطاب ہے:

اے ترا پایہ فہم سے برتر
اے ترا نام عرش پہ مسطور[۱۳]

اور خطاب کر کے اپنی تعلق کا ردعمل یوں کیا ہے:

طبع غالب ہے اور میں مغلوب
نفس قاہر ہے اور میں مقہور
بحر غفلت میں ہوں سراسر غرق
نشۂ کبر میں ہوں بالکل چور
چھوڑتی ہی نہیں خودی دامن
ہوں بہت اپنے ہاتھ سے مجبور[۱۴]

اسی طرح اشعار میں اپنی بے مائیگی، بے بضاعتی اور دیگر خامیوں کا ذکر ہے اور آخر میں لکھتے ہیں:

ہاں مگر کچھ امید بندھتی ہے
تیرے زمرے میں گر ہوا محشور
جب ترے کارواں میں جا پہنچا
پھر رہا باب خلد کتنی دور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دوریٔ آستانِ والا سے
ہے بہت تنگ حالیؔ مہجور[۱۵]

اس قصیدے پر تبصرہ کرتے ہوئے ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں:

''یہ قصیدہ حالیؔ کے پہلے اور بعد کے نعتیہ کلام کی درمیانی کیفیات اور روش کلام کا آئینہ دار ہے۔ اس میں قصیدے کا شکوہ ہے مگر بحر کے اختصار اور ردیف کی عدم موجودگی کے سبب اس میں انکسار کا رنگ نمایاں ہے۔ موضوعات کی پیش کش میں بھی حقیقت بیانی، سادگی اور خلوص کے وہ عناصر لودیتے ہیں جو بعد میں حالی کے نعتیہ کلام کی انفرادی خصوصیات واوصاف قرار پائے۔ (یہ) نعتیہ اشعار غیر ضروری صناعیوں اور مبالغے سے پاک ہیں اور اس میں اس غیر ضروری معنی آفرینی اور رعایت لفظی کا شائبہ نہیں جن کا اس دور کی شعری خصوصیات میں شمار ہوتا تھا۔ مگر حالی کی نعت گوئی کا کمال ان کی یہ سادگی اور حقیقت بیانی نہیں۔ اردو نعت میں ان کی انفرادی حیثیت کا تعین اس نعتیہ کلام سے ہوتا ہے جو انہوں نے بعد میں لکھا اور جس میں مسدس ... اور ایک مناجات خصوصی ذکر کے لائق ہیں''[۱۶]۔

اس کے تقریباً نو سال کے بعد مسدس شائع ہوا جس کے جوش واثر کی کیفیات کسی سے پوشیدہ نہیں۔

مسدس حالی (سن تصنیف ۱۸۷۹ء/۱۲۹۶ھ) اردو کی پہلی طویل نظم ہے جو اپنا ایک مخصوص قومی وملی پس منظر رکھتی ہے۔ حالی نے یہ نظم سرسید کی تحریک پر لکھی۔ اس میں مسلمانوں کے عروج وزوال کا سادگی اور دردمندی سے نقشہ کھینچا گیا ہے اور اس کا واحد مقصد یہ تھا کہ برصغیر کے زوال پذیر مسلمانوں کو ان کا شاندار ماضی یاد دلا کر ان معاشرتی وسماجی اور مذہبی ودینی نقائص وبدعات کی نشاندہی کی جائے جو ان کے زوال کا اصل سبب ہیں اور اس طرح انہیں ان کے قومی وملی فرائض یاد دلا کر از سرنو ایک واضح اور تعمیری مستقبل کی طرف گامزن کیا جائے۔ یہ طویل اور مؤثر نظم جو اردو شاعری میں قومی وملی جذبات کی پہلی مؤثر اور اہم دستاویز کی حیثیت رکھتی ہے جس کے پس منظر میں سرسید کی اصلاحی تحریک اور اس کے مقاصد جھلک رہے تھے۔

مسدس حالی میں جہاں مسلمانوں کی مذہبی، تہذیبی اور عملی زندگی کا ارتقا دکھایا گیا ہے، وہاں ظہور اسلام سے قبل کی معاشرت، آغاز اسلام اور آنحضرت ﷺ کے اعلان نبوت، اصلاح معاشرت کے سلسلے میں آپ کی مساعی جمیلہ اور اسی حوالے سے آپ کی صفات ومحاسن کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ مسدس کا یہ حصہ اردو نعت کے عصر جدید کا آغاز ہے۔ یہ چند نعتیہ بند نہ صرف یہ کہ سادہ بیانی کا شاہکار ہیں بلکہ اس دور کے عمومی انداز نعت سے قطعی مختلف ہیں وہ جدید نعت کے بڑے شاعر اور پیشوا اس لئے شمار ہوتے ہیں کہ انہوں نے اردو نعت کو قومی وملی موضوعات سے ہم آہنگ کیا اور ان کی پیش کش میں سادگی اور حقیقت بیانی کا طرز اپنایا۔

مسدس حالی میں ملنے والے نمونہ نعت کے دو حصے ہیں پہلا حصہ تو ان مضامین اور موضوعات پر مشتمل ہے جو براہ راست

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حضور اکرم ﷺ کی مدح تو نہیں مگر جس کا نعت کے ذیلی موضوعات سے ہر دور میں کوئی نہ کوئی ربط رہا ہے اور دوسرا حصہ حضور اکرم ﷺ کی براہ راست نعت سے عبارت ہے۔ اس میں نعت کے وہ چند بند ملتے ہیں جو مطالعہ نعت سے شغف رکھنے والوں کے علاوہ زبان زد عام ہیں۔

حالی نے اپنی نعت گوئی میں مقصدی نعت گوئی کا فریضہ انجام دیا اور حضور اکرم ﷺ کے معجزات کے بجائے آپ ﷺ کے بشری اوصاف و فضائل کو اجاگر کیا۔ آپ ﷺ کی سیرت مبارکہ کے ضمن میں ولادت کا بیان وہ مرحلہ ہے جہاں بڑے بڑے شاعروں سے رنگین بیانی میں بعض غیر معتبر روایات بھی قلم بند ہوگئی ہیں مگر حالی نے یہاں بھی حد درجہ احتیاط سے کام لیا ہے اور میلاد نگاروں کے اسلوب کی بجائے واقعیت نگاری کا علمی مگر شعری انداز اختیار کیا ہے۔ مثلاً؛

ہوئی پہلوئے آمنہ سے ہویدا
دعائے خلیل اور نوید مسیحا[۱۷]

حالی کی نظر زندگی کی شیرازہ بندی کی صورت اتباع رسول ﷺ میں دیکھتی ہے۔ اس لئے وہ کیف آور انداز میں آقائے دو جہاں کی یادوں کو دلوں میں تازہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور اسوۂ حسنہ کا ایسا سماں باندھتے ہیں کہ سننے والا بیتاب ہو جاتا ہے اور حقیقت محمدی ﷺ اس کے قلب و نظر میں روشن ہو جاتی ہے۔ اس کا دل محمد ﷺ کی محبت سے لبریز ہو جاتا ہے۔ آنکھوں سے بے اختیار آنسو جاری ہو جاتے ہیں اور جذب، کیف، سرمستی زندگی میں حرکت اور قلب میں جلا کا کام کرتی ہے۔

حالی کے نعتیہ کلام کی یہ ایک امتیازی خصوصیت ہے کہ سیدھے سادے انداز میں غزل کی لطافت سے عاری ہو کر بیان کی ایک ایک لے اختیار کرتے ہیں کہ سننے والے کو بے اختیار کر دیتے ہیں۔ شاعر کی طبعیت کا نقشہ مولانا سلیمان ندوی نے جس لطیف انداز میں پیش کیا ہے وہ حالی کی اس اثر آفرینی کو نہایت قوت سے واضح کرتا ہے؛

"شاعر کی طبیعت نہایت گداز تھی۔ وہ ازل سے دردمند دل لے کر آیا تھا۔ اس کا مزاج سدا کا اداس تھا۔ وہ عالم کی نیرنگی، زمانہ کی ناسازگاری اور پھر اپنی قوم کی پستی کے منظر دیکھ کر خود بھی اکثر روتا تھا اور دوسروں کو بھی رلاتا تھا۔ پیغمبر اسلام ﷺ کی نعت میں ہمارے خوش خیال شاعروں نے کیا کیا کچھ نہیں کہا اور کس کس طرح مدح و توصیف نہیں کی مگر مسدس میں نعت کے جو چند بند ہیں وہ اپنی واقعیت اور سچائی کی بنا پر جس اثر سے مالا مال ہیں، وہ تکلف اور مبالغہ سے بھری ہوئی اکثر نعتوں سے بڑھ چڑھ کر ہیں۔ شاعروں نے اپنی نعتوں میں شاعری کے جادو سے اثر پیدا کرنا چاہا ہے اور مولانا حالی نے سچائی اور واقعیت کے اعجاز سے۔ اس لئے ان کی نعت کے یہ چند اشعار دوسروں کے سارے دفتر سے بہتر ہیں اور بعد میں نئے شاعروں نے اسی طرز کی تقلید کی اور کامیاب رہے"[۱۸]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یوں مولانا حالی کے دور سے پہلے بھی نعت گو شعراء کے کلام میں اسوۂ حسنہ کے بہت سے پہلو آگئے ہیں جو ہمارے لئے مشعلِ راہ بن سکتے ہیں لیکن حالی نے اس میں ضبط اور نظم قائم کر کے نعت کے اس مقصدی رنگ کو زیادہ اجاگر کیا ہے اور اسے صرف تعمیرِ حیات کا ذریعہ بنایا ہے۔ اس میں ان کی بڑی خصوصیت یہ بھی ہے کہ نعت میں انھوں نے ایک نیا رنگ پیدا کیا اور مسلمانوں کی اخلاقی، معاشی، معاشرتی اور سیاسی زبوں حالی کا علاج قرار دیا کہ تعلیمات نبوی ﷺ کو عملی طور پر زندگی میں از سرِ نو جاری و ساری کیا جائے۔ شاعر کے ذہن میں نعت گوئی کا پس منظر وہ عالمی گمراہی اور تباہ حالی ہے، جس کی اصلاح کے سامان اتباعِ رسول ﷺ نے کئے۔ حقیقت میں مسلمانوں کے ماضی کی ساری عظمت آقائے نامدار ﷺ کے نام پر قربان ہونے کے سبب سے تھی۔ یہی شاعر کا ایمان ہے اور یہی ایقان اسے نغمہ کے لئے ابھارتا ہے۔ اس کی نظر ہمہ گیر ہے اس لئے اس کے تخیل کی زد میں ساری زندگی آجاتی ہے۔ زمانہ جاہلیت کے تاریک دور کا ذکر کرنے کے بعد شاعر ظہورِ رحمت کا نقشہ اس طرح پیش کرتا ہے:

یکایک ہوئی غیرتِ حق کو حرکت
بڑھا جانبِ بو قبیس ابرِ رحمت
ادا خاکِ بطحا نے کی وہ ودیعت
چلے آتے تھے جس کی دیتے شہادت
ہوئی پہلوئے آمنہ سے ہویدا
دعائے خلیل اور نویدِ مسیحا
ہوئے محو عالم سے آثارِ ظلمت
کہ طالع ہوا ماہِ برجِ سعادت
نہ چٹکی مگر چاندنی ایک مدت
کہ تھا ابر میں ماہتابِ رسالت
یہ چالیسواں سال لطفِ خدا سے
کیا چاند نے کھیت غارِ حرا سے[۹]

رحمتِ عالم ﷺ کی تعلیمات کی برکات نے نہ صرف عرب کی پراگندہ زندگی کو سنوارا بلکہ وہ سارے عالم کے لئے رحمت ثابت ہوئیں۔ اسلام کی برکات جو دنیا کے مختلف گوشوں میں پہنچیں اسے بھی حالی نے دنیا کی ابتری کے بیان کے بعد اس طرح پیش کیا ہے:

گھٹا اک پہاڑوں سے بطحا کے اٹھی
پڑی چار سو یک بیک دھوم جس کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کڑک اور دمک دور دور اس کی پہنچی

جو ٹیکس پہ گرجی تو گنگا پہ برسی

رہے اس سے محروم آبی نہ خاکی

ہری ہوگئی ساری کھیتی خدا کی[۲۰]

شاعر کا تخیل ساری دنیا کا جائزہ لے کر حضور ﷺ کی مدح میں طرح طرح کے مضامین پیدا کرتا ہے۔ لیکن ہر جگہ جو ایک مرکزی خیال کام کر رہا ہے وہ آپ ﷺ کا ہادیٔ عالم ہونا ہے۔ اس لئے وہ خلقِ محمدی کو اسی ایک رنگ میں پیش کرتا ہے۔ یعنی یہ کہ آپ ﷺ نے دنیا کو گمراہی سے نکال کر رشد و ہدایت کی راہ پر گامزن فرمایا۔ خلوص کا یہ عالم ہے کہ کلام کی اثر آفرینی ہر جگہ موجود ہے۔ رسول کریم ﷺ کے جمالِ معنوی پر شاعر اس طرح فدا ہے کہ ذکرِ حبیب ﷺ جہاں بھی آتا ہے تو صفاتِ محمودی اس کے دل و دماغ میں روشن ہو جاتی ہیں۔ یہاں تک کہ جب وہ بارگاہِ ایزدی میں حضور ﷺ کا واسطہ دے کر دعا کے لئے ہاتھ اٹھاتا ہے تو دعا کو چھوڑ کر اپنے آقا کی مدح سرائی میں کھو جاتا ہے پھر جب ہوش میں آتا ہے تو دعا کا مضمون بیان کرتا ہے۔ لیکن عام نعت گو شعراء کے رنگ سے بالکل جدا۔ وہ اپنے لئے دعا نہیں مانگتا بلکہ آقائے نامدار ﷺ کی امت کی زبوں حالی سے بے تاب ہو کر اس کی اصلاحِ حال کی درخواست کرتا ہے:

الٰہی بحقِ رسولِ تہامی

ہر اک فردِ انساں کا تھا جو کہ حامی

جسے دور نزدیک تھے سب گرامی

برابر تھے مکی و زنگی و شامی

شریروں کو ساتھ اپنے جس نے نباہا

بروں کا ہمیشہ بھلا جس نے چاہا

طفیل اس کا اور اس کی عترت کا یارب

پکڑ ہاتھ جلد اس کی امت کا یارب[۲۱]

بیان کی سادگی کے ساتھ اس کی قوت بھی دلوں کو ہلا دینے والی ہے:

وہ بجلی کا کڑکا تھا یا صوتِ ہادی

عرب کی زمیں جس نے ساری ہلادی

نئی اک لگن دل میں سب کے جگادی

اک آواز میں سوتی بستی جگادی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پڑا ہر طرف غل یہ پیغام حق سے
کہ گونج اٹھے دشت و جبل نام حق سے[۲۲]

زبان وحی سے وحدت کا گیت اپنی ساری جلالی اور جمالی کیفیتوں کو آشکار کر رہا ہے:

یہ سنتے ہی تھرا گیا گلہ سارا
یہ راعی نے للکار کر جب پکارا
کہ ہے ذات واحد عبادت کے لائق
زبان اور دل کی شہادت کے لائق
اسی کے ہیں فرماں اطاعت کے لائق
اسی کی ہے سرکار خدمت کے لائق
لگاؤ تو لو اس سے اپنی لگاؤ
جھکاؤ تو سر اس کے آگے جھکاؤ
اسی پر ہمیشہ بھروسا کرو تم
اسی کے سدا عشق کا دم بھرو تم
اسی کے غضب سے ڈرو گر ڈرو تم
اسی کی طلب میں مرو جب مرو تم
مبرا ہے شرکت سے اس کی خدائی
نہیں اس کے آگے کسی کو بڑائی[۲۳]

حالی نعتیہ کلام میں خیالی اور جذباتی والہانہ کیفیت سے کبھی لطافت پیدا نہیں کرتے۔ اس میں ہمیشہ وصف رسول ﷺ کے ان مضامین کا بیان ملتا ہے جو مقصود رسالت ہیں۔ چنانچہ زبان وحی سے توحید کے پرزور بیان کے بعد اب رسالت اور مقام مصطفائی ﷺ کی حقیقت کو واضح کر رہے ہیں:

تم اوروں کی مانند دھوکا نہ کھانا
کسی کو خدا کا نہ بیٹا بنانا
مری حد سے رتبہ نہ میرا بڑھانا
بڑھا کر بہت تم نہ مجھ کو گھٹانا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سب انسان ہیں واں جس طرح سرفگندہ
اسی طرح ہوں میں بھی اک اس کا بندہ
بنانا نہ تربت کو میری صنم تم
نہ کرنا مری قبر پر سر کو خم تم
نہیں بندہ ہونے میں کچھ مجھ سے کم تم
کہ بے چارگی میں برابر ہیں ہم تم
مجھے دی ہے حق نے بس اتنی بزرگی
کہ بندہ بھی ہوں اس کا اور ایلچی بھی[۲۴]

نعتیہ کلام کی یہ خصوصیت ہے کہ جس میں اسلوب بیان کی ندرت اور مضامین کی صداقت اپنے حسن و انداز میں ہر جگہ جلوہ گر ہے۔ اردو نعتیہ ادب میں یہ حسن و خوبی بہت کم ملتی ہے۔ مسدس کے نعتیہ بند اپنی سادگی اور پرکاری کی وجہ سے ہمیشہ امتیازی خصوصیت رکھتے ہیں۔ مسدس کی ایک اور خصوصیت زبان کی سلاست، روانی اور بے ساختگی ہے۔ بقول مولانا سلیمان ندوی مرحوم:

"معلوم ہوتا ہے کہ کوئی صاف شفاف نہر کسی ہموار ترائی میں آہستگی سے بہتی چلی جارہی ہے۔ نہ کہیں رکاوٹ ہے، نہ لفظ میں گرانی ہے، نہ قافیہ کی تنگی ہے، زبان میں گھلاوٹ، بیان میں حلاوت، لفظوں میں فصاحت اور ترکیبوں میں لطافت ہے۔ ہماری زبان میں سہل ممتنع کی یہ بہترین مثال ہے"[۲۵]۔

وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا
مرادیں غریبوں کی بر لانے والا
مصیبت میں غیروں کے کام آنے والا
وہ اپنے پرائے کا غم کھانے والا
فقیروں کا ملجا ضعیفوں کا ماویٰ
یتیموں کا والی غلاموں کا مولیٰ
خطا کار سے در گزر کرنے والا
بد اندیش کے دل میں گھر کرنے والا
مفاسد کا زیر و زبر کرنے والا
قبائل کو شیر و شکر کرنے والا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اتر کر حرا سے سوئے قوم آیا

اور اک نسخۂ کیمیا ساتھ لایا

مس خام کو جس نے کندن بنایا

کھرا اور کھوٹا الگ کر دکھایا

عرب جس پہ قرنوں سے تھا جہل چھایا

پلٹ دی بس اک آن میں اس کی کایا

رہا ڈر نہ بیڑے کو موج بلا کا

ادھر سے ادھر پھر گیا رخ ہوا کا[۲۶]

اس انداز میں سیرت طیبہ کو ایسے دلنشین پیرائے میں بیان کیا گیا ہے کہ ہر بار پڑھنے میں نیا لطف آتا ہے۔ برعظیم کے مختلف حضرات نے ان اشعار کی بڑی قدر کی۔

''رسالہ مولوی دہلی نے ایک مرتبہ حالی کے ایسے تمام مصرعوں کی تفسیر میں مولود نمبر بھی (غالباً ۱۹۳۰ء) شائع کیا تھا''[۲۷]۔

مسدس حالی کا نعتیہ بیان خلوص، محبت، درد، تڑپ اور جذب وشوق میں ڈوبا ہوا، شاعر کی اس ایمانی کیفیت کی آواز ہے جس نے حب نبی ﷺ میں خود کو بھی فراموش کر دیا ہے۔ اس کی نظر میں محمد ﷺ، محمد ﷺ کا دین، محمد ﷺ کی امت، غرض کہ جو چیز بھی اس کے آقا ﷺ سے نسبت رکھتی ہے، محبوب ہے اور اس کا خیال اسے ہر گھڑی بے چین کئے ہوئے ہے۔ حقیقت میں حالی کی قومی شاعری کی اصل یہی جذبہ ہے۔ یہی انہیں نغمہ کے لئے ابھارتا ہے۔ اور اسی کو وہ حاصلِ زندگی سمجھتے ہیں۔ چنانچہ ہم ان کی زندگی کی عملی مساعی میں ہر جگہ اس کی کارفرمائی پاتے ہیں۔ حالی نے ۱۸۸۸ء میں ''شکوۂ ہند'' لکھا جس میں اسلامی محاسن اوصاف ختم ہو جانے کا ذکر ہے۔ آخری بند میں کہتے ہیں:

ہیں یہ باتیں بھول جانے کی مگر کیوں کر کوئی

بھول جائے رات کا سب صبح ہوتے ہی سماں

گو یقیں ہے رفتہ رفتہ یاد ایام سلف

دل سے چھوڑے گی مٹا کر گردش دور زماں

پر زمانے میں رہیں گے تا قیامت یادگار

جو کئے برتاؤ تو نے ہم سے اے ہندوستاں

برکتیں چھوڑ کر ہم اپنی جائیں گے بہت

ہم نہ ہوں گے پر نصیحت ہم سے پائیں گے بہت[۲۸]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دین کی انہی برکتوں کے چلے جانے پر حالیؔ نے ایک مناجات، سرورِ کائنات ﷺ کی جناب میں پیش کی ہے جو اپنی شہرت و مقبولیت میں خاص طور پر ممتاز ہے؛

اے خاصۂ خاصانِ رسل وقتِ دعا ہے
امت پہ تری آ کے، عجب وقت پڑا ہے
جو دین بڑی شان سے نکلا تھا وطن سے
پردیس میں وہ آج غریب الغرباء ہے
جس دین کے مدعو تھے کبھی سیزر و کسریٰ
خود آج وہ مہمان سرائے فقراء ہے
وہ دین ہوئی بزمِ جہاں جس سے چراغاں
اب اس کی مجالس میں نہ بتی نہ دیا ہے[۲۹]

آگے چل کر کہتے ہیں؛

جو تفرقے اقوام کے آیا تھا مٹانے
اس دین میں خود تفرقہ اب آ کے پڑا ہے
جس دین نے تھے غیروں کے دل آ کے ملائے
اس دین میں خود بھائی سے اب بھائی جدا ہے[۳۰]

پھر دعا کے لئے درخواست کی ہے کہ اس قوم کا جہاز خطروں میں گھرا ہوا ہے؛

امت میں تری نیک بھی ہیں بد بھی ہیں لیکن
دل دادہ ترا ایک سے ایک ان میں سوا ہے
کل دیکھئے پیش آئے غلاموں کو ترے کیا
اب تک تو ترے نام پہ ایک ایک فدا ہے[۳۱]

اسی کے آخر میں کہتے ہیں؛

ہاں حالیؔ گستاخ نہ بڑھ حدِ ادب سے
باتوں سے ٹپکتا تری اب صاف گلہ ہے[۳۲]

شاید شکوہ ہند کے علاوہ ایسے اشعار بھی ''اقبالؔ'' کو شکوہ لکھنے پر آمادہ کر سکے تھے۔ تاہم حالیؔ اور اقبالؔ کے عشق میں بہت فرق

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہے۔ حالی نے حضور انور ﷺ سے ان کی سیرت طیبہ کی وجہ سے عشق کیا لیکن اقبال نے مخض محبوب سمجھا اور ایسا محبوب جس کے بلند مرتبہ کی وجہ سے وہ گرد راہ بننے میں فخر محسوس کرتا ہے۔

''مولانا حالی کے اس اصلاحی رنگ کے اثرات بعد کے نعت گو شعراء پر نہایت گہرے، خوشگوار اور صحت مند ثابت ہوئے۔ اکثر شعراء نے اس لے میں حضور ﷺ کی مدح سرائی شروع کی اور نعتیہ ادب کو مقصدی صورت بخش کر اخلاقی مضامین سے مالا مال کر دیا۔ اب بیان میں فقط جذب و کیف ہی کا اظہار نہیں رہا بلکہ اس کے ساتھ اسوۂ رسول کریم ﷺ کے حیات بخش نمونہ کو جاندار بنا کر پیش کیا جانے لگا۔ اس کی مثال آنے والے شعراء کے کلام میں جا بجا ملتی ہے''۳۳۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری صاحب رقمطراز ہیں؛

''واقعہ یہ ہے کہ مولانا حالی نے جس دردمندی اور خلوص نیت کے ساتھ اسلامی قدروں کو اپنے فکر و فن کا محور بنایا ہے۔ اردو کے بہت کم شاعروں نے بنایا ہے۔ پرانی غزلوں کو چھوڑ کر ان کی شاعری کا شاید ہی کوئی جزو ہو جس میں آنحضرت ﷺ کی سیرت اور پیغام کا عکس صاف نظر نہ آتا ہو لیکن نعت کے موضوع پر براہ راست بھی انہوں نے بہت کچھ لکھا ہے...... ان کا مجموعۂ کلام دو جلدوں میں ''کلیات نظم حالی'' کے عنوان سے ۱۹۶۸ء میں مجلس ترقی ادب لاہور سے شائع ہوا ہے۔ اس کے دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ حالی نے ہر صنف میں کچھ نہ کچھ کہا ہے''۳۴۔

درحقیقت حالی کے نعتیہ اشعار ہر قسم کے تکلفات سے پاک ہیں۔ ان میں نہ تو فکر و خیال کی جدت دکھانے کی کوشش کی گئی ہے، نہ کسی قسم کے مبالغے یا لفظی اہتمام سے کام لیا گیا ہے۔ نہ غیر ضروری معنی آفرینی کو جگہ دی گئی ہے اور نہ ہی الفاظ کی شعبدہ گری کو شاعری کا طرۂ امتیاز سمجھا گیا ہے۔ نہ زبان و بیان کے ظاہری شکوہ کو اہمیت دی گئی ہے اور نہ تخیل کی بے جا اڑان کہیں نظر آتی ہے۔ حالی نے جو کچھ کہنا چاہا ہے درد بھرے دل کے ساتھ حد درجہ معصوم، سادہ اور بے ساختہ زبان میں کہہ دیا ہے۔ صاف اندازہ ہو جاتا ہے کہ مولانا جو کچھ کہہ رہے ہیں دل کی گہرائیوں کے ساتھ کہہ رہے ہیں۔ چنانچہ وہ آنحضرت ﷺ کی زندگی پر روشنی ڈالیں یا ان کی سیرت کا بیان کریں، انسان اور انسانیت پر ان کے الطاف و اکرام کا جائزہ لیں یا ان کی ذات گرامی کے وسیلے سے مناجات کی صورت میں قوم کو ذلت و رسوائی سے نجات دلانے کی دعائیں مانگیں۔ سب کے سب جذبات و تاثیر میں ڈوبے ہوئے ہیں۔

''مولانا حالی کے اس سادہ و پرکار لب و لہجہ نے اپنے معاصرین اور بعد کے شعراء پر گہرا اثر ڈالا ہے۔ سرسید کی ملی تحریک اور پاک و ہند میں مسلمانوں کی بعض دوسری

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تحریکات نے بھی بعض مذہبی موضوعات خصوصاً نعت گوئی کی جانب ہمارے شعراء کی توجہ مبذول کرائی ہے۔ چنانچہ بیسویں صدی عیسوی کے اکثر شعراء نے نعتیں کہی ہیں اور روایتی نعت گوئی سے ہٹ کر بالکل نئے انداز سے کہی ہیں۔ بعض نے نعت کے موضوع کو قوم و ملک کی سیاسی و تمدنی زندگی سے ہم آہنگ کر کے اسے ایک نیا روپ دینے کی کوشش کی ہے۔ بعض نے مسدس اور مثنوی کو نظر انداز کر کے نظم کی جدید ہیئتوں کو نعت کے موضوع کا متحمل بنانا چاہا ہے۔ بعض نے مختصر نعت کہنے کی بجائے آنحضرت ﷺ کی پوری زندگی اور ان کی سیرت کے سارے پہلوؤں کو طویل نظم کی صورت میں سمیٹ لیا ہے۔ بعض نے پوری تاریخ اسلام کو کئی جلدوں میں نظم کر دیا ہے۔ اور بعض نے درود و مناجات و سلام کی صورت میں نہایت مؤثر اور پاکیزہ نعتیں کہی ہیں اور تازہ صورت حال یہ ہے کہ نئی نسل کے شعراء معریٰ اور آزاد نظموں کی شکل میں ایک نئی معنویت کے ساتھ نعت کے موضوع کو پیش کر رہے ہیں"[۳۵]۔

ملکی آشوب اور ملی مصائب پر دربار رسالتمآب ﷺ میں عرضداشت و گزارش، التجا و فریاد اور استغاثہ و استمداد کا انداز فارسی نعت میں شیخ سعدی اور مولانا جامی کے یہاں ملتا ہے۔ مگر اردو میں اس کا مؤثر اور بھرپور اظہار حالی کی اسی طویل نظم (عرضِ حال) سے ہوتا ہے۔ حالی سے پہلے کی نعت میں انفرادی مسائل و مصائب کا اظہار تو عام ہے مگر کسی اجتماعی مصیبت یا آشوب کی جھلک کم ہی نظر آتی ہے۔ جذبات و تاثیر میں ڈوبی ہوئی یہ مناجات حالی کے خلوصِ جذبات اور ملتِ اسلامیہ کے بارے میں ان کی دلسوزی و دردمندی کا مرقع ہے۔ یہ مناجات ایک طویل نعتیہ قصیدے کے آہنگ سے مملو ہے۔ اس میں امتِ مسلمہ کی مذہبی، معاشرتی، علمی اور اقتصادی بدحالی کا شکوہ کیا گیا ہے۔ حالی کے لب و لہجہ میں تیزی اور بلند آہنگی ہے۔ بحر کی صوتی کیفیت نے حالی کے لب و لہجہ اور لے کو نمایاں اور مؤثر کر دیا ہے۔ موضوع کے اعتبار سے یہ نظم اردو نعت میں ایک نئے باب کی حیثیت رکھتی ہے۔ بعد میں آنے والے شعراء خصوصاً علامہ اقبال اور ظفر علی خان کے نعتیہ کلام میں قومی مسائل و مصائب کا جو دلسوز بیان ملتا ہے اس کا آغاز حالی کی اسی نظم سے ہوا۔ اس اعتبار سے اردو نعت میں حالی کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے کہ انہوں نے نعتیہ شاعری کی نئی روایات قائم کیں۔ ان کی حقیقت پسندی، اخلاص و دردمندی اور قومی مسائل کے دلسوز طرزِ اظہار نے فکری و فنی طور پر اردو نعت کے دامن کو وسیع کیا۔

نعتیہ شاعری کے اس دور میں مولانا حالی کے ساتھ علامہ شبلی کا رنگ بھی بالکل اصلاحی ہے۔ ان کے یہاں تغزل نام کو نہیں ملتا۔ نعت میں ان کی جو نظمیں ہیں ان میں مذہبی اور اخلاقی مضامین پائے جاتے ہیں۔ اس کا اندازہ نظموں کے عنوانات سے بخوبی ہو جائے گا۔ مثلاً:

''ہجرت نبوی ﷺ۔ تعمیر مسجد نبوی ﷺ، ایک خاتون کی آزادانہ گستاخی اور رسول اکرم ﷺ کا حلم و عفو، اہل بیت رسول

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ﷺ کی زندگی، ایثار کی اعلیٰ ترین مثال اور مساوات اسلام"۔ ان میں وقت کے تقاضے کے لحاظ سے سیرت رسول کریم ﷺ کے چند موثر پہلوؤں کو دکھانے کے علاوہ حب رسول ﷺ کے اعلیٰ نمونے بھی نظم کئے ہیں جو اصحاب رسول ﷺ کی زندگی میں ملتے ہیں۔ مورخ کی حیثیت سے علامہ شبلی نے جہاں رسول کریم ﷺ کی سیرت لکھ کر نثر اور تاریخ کی ایک بے مثل تصنیف اردو زبان کو عطا کی وہاں شاعر کی حیثیت سے نعتِ نبی میں جو کچھ کہا اس سیرت نگاری کو پیش نظر رکھ کر کہا۔ علامہ نے نعت کو صرف والہانہ تصدق، جذب اور شوق کے اظہار کا ذریعہ نہیں بنایا بلکہ اسے اخلاقی اور تاریخی رنگ دے کر اس میں انتہائی خوبی اور بلندی پیدا کی۔ یہ تاریخی اور اخلاقی نظمیں اس پایہ کی ہیں کہ بقول علامہ سلیمان ندوی؛

> ''جن میں ہر ایک اپنی خوبی اور بلندی کے لحاظ سے اردو کے بڑے بڑے ضخیم دیوانوں کے مقابلے میں بھاری ہیں بلکہ یہ کہنا چاہئے کہ اردو ادب میں ان کی کوئی مثال نہیں اور نہ اب تک ان کی تقلید کی جا سکی''[۳۲]۔

شبلی کے کلام کی تاثیر کا یہ عالم ہے کہ پڑھنے اور سننے والے کے دل میں عظمت رسول ﷺ گھر کر جاتی ہے۔ سیرت رسول ﷺ سے متعلق روایات کو نظم کرنے میں مبالغے کی قطعاً کوئی گنجائش نہیں ہوتی اور نتیجتاً شاعر کا تخیل خیالی بلند پروازیوں کے کمال سے محروم رہ جاتا ہے۔ ان پابندیوں کے ساتھ کلام میں خوبی اور اثر پیدا کرنے کے لئے اعلیٰ درجہ کی شاعرانہ صلاحیت درکار ہے۔ شبلی نے اپنے زور بیان سے اس کا ثبوت بہم پہنچایا ہے۔

شبلی کے نعتیہ کلام کا تجزیہ کرنے سے پہلے ان محرکات کو پیش نظر رکھنا چاہئے، جن کی بناء پر شبلی کی شاعری نے یہ رنگ اختیار کیا، جدید مذہبی اور اخلاقی نظمیں علامہ نے ۱۹۰۸ء اور ۱۹۱۴ء کے درمیان لکھیں۔ یہی دوران کی شاعری کا آخری اور امتیازی دور ہے۔ مسلمانوں کی سیاست سے مولانا کو اتنا گہرا تعلق رہا اور یہ وہ زمانہ تھا کہ اسلامی دنیا انتہائی پریشانی میں مبتلا تھی۔ ایک طرف مسلمانانِ ہند کی حکومت برطانیہ سے کشمکش جاری تھی، دوسری طرف فرقہ وارانہ تنازعہ اور تقسیم بنگال کی تنسیخ میں مسلمانانِ ہند الجھے ہوئے تھے۔ ساتھ ہی بلقان کی جنگ نے مسلمانوں کو مضطرب کر رکھا تھا۔ مولانا اپنا ایک سیاسی مسلک رکھتے تھے اور جذبۂ ایمان بھی۔ اس پر آشوب زمانے کے حالات نے ان کے احساس کو ایک نئے انداز سے جھنجھوڑا اور شدت تاثر کی شاعرانہ سحر آفرینیوں نے اردو شاعری کے لئے جدید مذہبی اور اخلاقی نظموں کا سرمایہ فراہم کیا۔ ان نظموں کے بیان کی قوت اور اثر کی سحر آفرینی نے دلوں کو تڑپا دیا اور ایک نئی زندگی کی لہر دوڑا دی۔ اسی دور کی پیداوار مولانا کا نعتیہ کلام ہے اور ظاہر ہے کہ اس میں بھی شاعر کے احساسات کا رنگ ہونا چاہئے۔

زندگی کی سختیوں کا خندہ پیشانی سے استقبال کرنا مسلمان کا ایمانی شعار ہونا چاہئے۔ افلاس کی بدحالی سے گھبرا جانا ایمان کے منافی ہے۔ ثروت اور دولت میں ڈوبی ہوئی ماں کی لاڈلی بیٹی اور رسول اللہ ﷺ کی لخت جگر باپ کے حضور میں ایک درخواست لے کر، ایک آس اور امید کے ساتھ پہنچتی ہے۔ شاعر نے اس سادہ مگر مہتم بالشان واقعہ کو اسی سادگی اور زور بیان کے ساتھ پیش کیا ہے۔ خلق محمدی ﷺ کی تصویر کشی کس حسن و خوبی سے کی ہے؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



افلاس سے تھا سیدۂ پاک کا یہ حال
گھر میں کوئی کنیز نہ کوئی غلام تھا

گھس گھس گئی تھیں ہاتھ کی دونوں ہتھیلیاں
چکی کے پیسنے کا جو دن رات کام تھا

سینے پہ مشک بھر کے جو لاتی تھیں بار بار
گو نور سے بھرا تھا مگر نیل فام تھا

اٹ جاتا تھا لباس مبارک غبار سے
جھاڑو کا مشغلہ بھی جو ہر صبح شام تھا

آخر گئیں جناب رسول خدا کے پاس
یہ کچھ اتفاق وہاں اذن عام تھا

محرم نہ تھے جو لوگ تو کچھ کر سکیں نہ عرض
واپس گئیں کہ پاس حیا کا مقام تھا

پھر جب گئیں دوبارہ تو پوچھا حضور نے
کل کس لئے تم آئیں تھیں کیا خاص کام تھا

غیرت یہ تھی کہ اب بھی نہ کچھ منہ سے کہہ سکیں
حیدر نے ان کے منہ سے کہا جو پیام تھا

ارشاد یہ ہوا کہ غریبانِ بے وطن
جن کا صفۂ نبوی میں قیام تھا

میں ان کے بندوبست سے فارغ نہیں ہنوز
ہر چند اس میں خاص مجھے اہتمام تھا

جو جو مصیبتیں کہ اب ان پر گزرتی ہیں
میں ان کا ذمہ دار ہوں میرا یہ کام تھا

کچھ تم سے بھی زیادہ مقدم ہے ان کا حق
جن کو کہ بھوک پیاس سے سونا حرام تھا[۳۷]

شبلی کی نظر میں وصف نبوی ﷺ کا مقصود ان مکارم اخلاق کی تعلیم ہے جن سے کردار کی تعمیر ہوتی ہے اور زندگی کو استحکام نصیب

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہوتا ہے۔ والہانہ جذب وشوق کے بعد بھی اگر اسوۂ حسنہ کی کوئی جھلک کردار میں نظر نہ آئی تو اسے ہم بے مقصد اور خیالی اظہار مندی سے تعبیر کریں گے؛

ہجرت نبوی ﷺ کا نقشہ بھی ملاحظہ کیجئے:

جبکہ آمادۂ خون ہوگئے کفار قریش
ناجرم سرور عالم نے کیا عزم سفر
کوئی نوکر نہ تھا خادم نہ برادر نہ عزیز
گھر سے نکلے بھی تو اس شان سے نکلے سرور
اک فقط حضرت بوبکر تھے ہمراہ رکاب
ان کی اخلاص شعاری تھی جو منظور نظر
تین دن رات رہے ثور کے غاروں میں نہاں
تھا جہاں عقرب و افعی کی حکومت کا اثر
بیم جاں، خوف عدو، ترک غذا، سختیٔ راہ
ان مصائب میں ہوئی اب شب ہجرت سے سحر[۳۶]

مدینۂ طیبہ میں رسول کریم ﷺ کے استقبال کا جوش وخروش اپنی انتہائی سادگی میں بھی محبت، خلوص اور جذب وشوق کا ایسا شاندار مظاہرہ ہے کہ جس پر قیصر وکسریٰ کا جاہ وحشم ہزار بار تصدق ہے۔ شہنشاہِ کونین کے استقبال کے لئے اللہ والے دل وجان کا ہدیہ لئے ہوئے مضطربانہ کیفیت کی قیامت خیز ساعتوں میں تصدق کے لئے آنکھیں بچھائے ہوئے ہیں۔ حقیقت میں سلطانی اسی کی ہے جو جسموں پر نہیں بلکہ دلوں پر حکمرانی کرے۔

حب رسول ﷺ میں ڈوبی ہوئی استقبال کا شان ملاحظہ کیجئے:

ہاں مدینے میں ہوا غل کہ رسول آتے ہیں
راہ میں آنکھ بچھانے لگے ارباب نظر
لڑکیاں گانے لگیں ذوق میں آکر اشعار
نغمہ ہائے طلع البدر سے گونج اٹھے گھر
ماں کی آغوش میں بچے بھی مچل جانے لگے
نازنینان حرم بھی نکل آئیں باہر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

آل نجار چلے شہر سے ہوکر تیار
زرہ و جوشن و چار آئینہ و تیغ و سپر
دفعتاً کوکبۂ شاہ رسل آپہنچا
غل ہوا صل علیٰ خیرالناس وبشر
جلوۂ طلعت اقدس جو ہوا عکس فگن
دفعتاً تار شعاعی تھا ہر اک تار بصر
طور پر حضرت موسیٰ کی صدا آتی تھی
آج اک اور جھلک سی مجھے آتی ہے نظر
سب کو تھی فکر کہ دیکھیں یہ شرف کس کو ملے
میہماں ہوتے ہیں کس اونٹ نشیں کے سرور
سینے کہتے تھے کہ خلوت کہ دل حاضر ہے
آنکھیں کہتی تھیں کہ دو اور بھی تیار ہیں گھر
ہاں مبارک کہ اے خاکِ حریم نبوی
آج سے تو بھی ہوئی خاک حرم کی ہمسر
صل یارب علیٰ خیر نبی و رسول
صل یا رب علیٰ افضل جن و بشر۳۹

رسول کریم ﷺ اپنے اصحاب کے ساتھ مزدور کے لباس میں تعمیرِ مسجد کے کام میں مصروف کار ہیں۔ خلق محمدی ﷺ کی یہ شان شاعر نے نہایت اختصار اور حسن وخوبی سے دکھائی ہے۔

انصار پاک اور مہاجر تھے جس قدر
مزدور بن گئے کہ خدا کا یہ کام تھا
اک اور نفس پاک بھی ان سب کا تھا شریک
جو آب وگل کے شغل میں بھی شاد کام تھا
کندھوں پہ اپنے لاد کے لاتا تھا سنگ وخشت
سینہ غبار خاک سے سب گرد فام تھا

https://ataunnabi.blogspot.com/



سمجھے کچھ آپ کون تھا ان کا شریکِ حال
یہ خود وجودِ پاکِ رسولِ انام تھا
جو وجہ آفرینشِ افلاک و عرش ہے
جس کا کہ جبرئیل بھی ادنیٰ غلام تھا
صلوٰ علی النبی و اصحابہ الکرام
اس نظمِ مختصر کا یہ مسکِ اختتام تھا[۴۰]

حبِ رسولؐ ایمان کا اصلِ اصول ہے۔ یہ وہ مقام ہے کہ جہاں ساری دنیاوی محبتیں دب جاتی ہیں۔ ماں، باپ، اولاد، زن، برادر، مال، زر، جان وغیرہ کی قربانی حبِ رسول کی خاطر گوارا ہو جاتی ہے۔ تو سمجھنا چاہئے کہ ایمان نے دل میں جگہ پائی ہے۔ اس ایثار کی اعلیٰ ترین مثالیں ہم اصحاب رسول کی سیرت میں جابجا پاتے ہیں۔ شبلی نے اس کا ایک ہی واقعہ بیان کر کے محبت کی اس کیفیت کو نہایت دلنشین پیرایہ میں پیش کیا ہے جس میں ایمان کی تازگی کے لئے اہتمام پیدا جاتا ہے۔ جنگِ احد میں سرورِ کائنات کی شہادت کی خبر مدینہ میں پہنچتی ہے، جس سے، ہر گلی ماتم کدہ بن جاتی ہے۔ عورتیں، مرد، جوان، بوڑھے اور بچے سب ہی پریشان اور مضطرب گھروں سے نکل آتے ہیں۔ اس مضمون کو علامہ شبلی نے اس طرح بیان کیا ہے:

وہ بھی نکلیں کہ جو تھیں پردہ نشین عفاف
جن میں تھیں سیدۂ پاک بھی بادیدۂ نم
ایک خاتون کہ انصار تھو نام سے تھیں
سخت مضطر تھیں نہ تھے ہوش و حواس ان کے بہم
موقعِ جنگ پہ پہنچیں تو یہ لوگوں نے کہا
کیا کہیں تجھ سے کہ کہتے ہوئے شرماتے ہیں ہم
تیرے بھائی نے لڑائی میں شہادت پائی
تیرے والد بھی ہوئے کشتۂ شمشیرِ ستم
سب سے بڑھ کر یہ کہ شوہر بھی ہوا تیرا شہید
گھر کا گھر صاف ہوا ٹوٹ پڑا کوہ الم
اس عفیفہ نے یہ سن کے جو کہا تو یہ کہا
یہ تو بتلاؤ کہ کیسے ہیں شہنشاہِ امم

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سب نے دی اس کو بشارت کہ سلامت ہیں حضور
گرچہ زخمی ہے سروسینہ و پہلو و شکم
بڑھ کے اس نے رخ اقدس کو دیکھا تو کہا
تو سلامت ہے تو پھر ہیچ ہے سب رنج و الم
میں بھی اور باپ بھی، شوہر بھی، برادر بھی فدا
اے شہِ دیں ترے ہوتے ہوئے کیا چیز ہیں ہم[۴۱]

علامہ شبلی نعمانی کی نعتیہ شاعری کا تجزیہ کرتے ہوئے ڈاکٹر سید رفیع الدین اشفاق لکھتے ہیں:

''حقیقت میں وصف نبوی ﷺ کی یہی شان ہے جہاں نعت کو شاعر اپنے فن کی سحر آفرینی سے تلب کے لئے رقت کا سامان کرتا ہے اور آنکھیں فرط محبت میں آنسو بہانے لگتی ہیں۔ صحابہ کرامؓ کی زندگی کا حقیقی سرمایہ حب نبی ﷺ کی ایسی بیش بہا دولت ہے کہ ان کی سیرت میں ہم اسی کی جلوہ فرمائیاں پاتے ہیں۔ نعت کے یہی مضامین ایمان کی تازگی کا سامان بھی کر سکتے ہیں اور جب یہ حاصل ہو جاتا ہے تو شاعر کی کاوشیں بے مقصدی کی تہمت سے بچ جاتی ہیں۔ علامہ شبلی روایات کے ترجمے میں بھی شاعری کی ساری خوبیاں سمو دیتے ہیں۔ شعر کی جان اگر اثر ہے تو ہم شبلی کے اشعار کو جاندار کہے بغیر نہیں رہ سکتے۔ بیان میں نہ تو لفظی رعایت اور نہ کوئی ایسی صنائع کہ مطلب کے سمجھنے میں دماغ کے لئے الجھاؤ کا سامنا ہو۔ بیان سادہ مگر دلنشین ہے جو اپنے جوش اور قوت میں مکارم اخلاق کا بڑا سامان رکھتا ہے''[۴۲]۔

ان کے نعتیہ کلام میں ان کی سیرت نگاری کے اثرات غالب نظر آتے ہیں۔ انہوں نے نعت کا جو اسلوب اختیار کیا وہ رنگ تغزل کے بجائے سادگی اور حقیقت بیانی سے عبارت ہے۔ انہوں نے حضور اکرم ﷺ کی سیرت طیبہ میں سے بعض واقعات کو سیدھے سادے انداز میں منظوم کر دیا ہے اور یہی چند نظمیں ان کے نعتیہ کلام کا مآخذ ہیں۔ ان نظموں میں حضور اکرم ﷺ کی زندگی کے ان پہلوؤں کا تعلق ہے جو آپ ﷺ کی بشریت اور مکارم اخلاق سے متعلق ہیں۔ مولانا شبلی کے انداز نعت پر بھی حالی کی مسدس کا اثر نمایاں ہے۔ پیروئ مغربی کی جواہر جدید شاعری کا پیش خیمہ بنی اور اس نے اردو شاعری کو سادگی، حقیقت نگاری اور اصلیت وغیرہ کی جن خصوصیات سے روشناس کیا ان کی جھلک شبلی کی مذکورہ بالا نظموں میں نظر آتی ہے

ڈاکٹر ریاض مجید کے خیال میں:

شبلی کا یہ انداز نعت نہ صرف تمثیلی انداز و صفات کا حامل ہے بلکہ حسن تاثیر میں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بھی موثر ہے۔ قارئین تک ترسیلِ واقعہ کے ضمن میں یہ انداز بہت بلیغ اور کارگر ہے شبلی کے اندازِ نعت میں اخلاص کی تاثیر لو دیتی ہے۔ واقعاتِ سیرتِ رسول ﷺ منظوم کرتے ہوئے وہ ایک مورخ اور سیرت نگار ہی نہیں، حبِ رسول ﷺ سے بھرا ہوا دل رکھنے والے شاعر بھی نظر آتے ہیں۔ بحیثیتِ مجموعی ان کا اندازِ نعت مقصدی اور اصلاحی ہے۔ انہوں نے سیرت کے بعض منور گوشوں پر نظمیں لکھ کر نعت میں سیرت نگاری کی روایت کو مضبوط بنایا''[۴۳]۔

مولانا اسماعیل میرٹھی کے کلام میں خصوصیت کے ساتھ نعت کے عنوان سے زیادہ مواد موجود نہیں ہے۔ پھر بھی ان کی نظموں میں جا بجا حمدِ باری تعالیٰ اور یادِ رسول ﷺ کی جھلک پائی جاتی ہے۔ مثلاً ان کی نظم ''شمعِ ہدایت'' جو کہ حمد باری تعالیٰ سے شروع ہوتی ہے اور آگے چل کر انبیائے کرام کی فضیلتیں بیان کی ہیں، اسی میں کہتے ہیں؛

ہاں یہ بھی سن رکھو کہ دیتا ہوں میں گواہی
ہادی مرا محمد ہے بندۂ الٰہی
تاجِ رسالت اس کے سر پر خدا نے رکھا
اوروں سے اس کو برتر صدق و صفا میں رکھا
اس کو خدا نے اپنا پیغام بر بنایا!
بے کم و کاست اس نے جو حکم تھا سنایا
وہ خاتمِ نبوت وہ سرورِ دو عالم
درگاہِ ایزدی کا تھا اک سفیرِ اعظم
حلم و وقار، نرمی خوش خوئی مہربانی
پیغمبری کی اس میں تھی یہ کھلی نشانی[۴۴]

زبان کی سادگی اور بیان کا بے ساختہ پن ان کے کلام کا منفرد اسلوب ہے جو کہ اس عہد کی دین ہے جس میں وہ شعر کہہ رہے تھے۔ اسی طرح ایک اور نظم ''رحمۃ للعالمین'' کے عنوان سے کلیات میں موجود ہے۔
اس نظم میں انہوں نے بڑی خوبی اور انتہائی سادگی سے تمام عالمِ اسباب کو گنوا کر یہ ثابت کیا ہے کہ اس عالمِ وجود کی غرض و غایت ہی دراصل ذاتِ محمدی ﷺ ہے۔ اگر وہ نہ ہوتی تو کچھ بھی نہ ہوتا؛

محمد ہے وہ تاج دارِ ہدیٰ
مدارِ نبوت رسولِ خدا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بشیر و نذیر و رؤف و رحیم
امین و شفیع و حبیب و کریم
وہی ہے ثمر نخل اظہار کا
وہی ہے گہر بحر انوار کا
وہی میہمانِ سرائی ہے یاں
اسی کے لئے ہے یہ بزم جہاں
جمال الٰہی کا مظہر ہے وہ
کمال خدائی کا منظر ہے وہ[۴۵]

اپنی ''مثنوی فی العقائد'' میں بھی ذاتِ حق کی بڑائیاں اور ایمان کے اجزاء بیان کرنے کے بعد کہتے ہیں:

خاتم انبیا محمد ہے
جس کا احسان ہم پہ بے حد ہے
اس نے حکم خدا کیا تلقین
تھا وہ اللہ کا رسول امین
اس نے تعمیل حکم کر دی ہے
ٹھیک ہے اس نے جو خبر دی ہے[۴۶]

روانی اور لطفِ بیان کے ساتھ اظہار مدعا'' حالی کی مقدمہ شعر و شاعری'' کی دین ہے۔ اور اسماعیل میرٹھی تو انجمن پنجاب کے نظمیہ مشاعروں میں شامل ہوتے رہے لہٰذا ان کے کلام میں ایسی خوبیوں کی موجودگی کوئی حیرت کی بات نہیں۔ ایک مثال اور پیش ہے:

خلیل حق کی جو تھی اشارت
اور ابن مریم کی جو بشارت
ظہور احمد سے تھی عبارت
سمجھ گئے صاحب بصارت
صلوٰۃ اس پر سلام اس پر
اور اس کے سب آل باصفا پر
وہ فخر آدم، ابن عالم
امین محکم، رسول اکرم

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کیا مدینے کو سبز و خرم

درود محمود بھیج پیہم ۴۷

اسی طرح ملی احیاء کی کوششوں میں تاریخ کی مدد لینے والے ایک اور اہم شاعر نظم طباطبائی بھی ہیں۔

''سید علی حیدر نام اور نظم تخلص۔ ۱۶ صفر ۱۲۷۰ھ مطابق ۱۸۵۳ء کو لکھنؤ میں پیدا ہوئے۔ انتقال ۳ مئی ۱۹۳۳ء کو ہوا۔ ان کی غزلوں کا مجموعہ ''صوت تغزل'' کے نام سے شائع ہوا۔ نظموں کا مجموعہ اس کے علاوہ ہے''۴۸۔

نظم اس ماحول کی آخری یادگار تھے۔ جہاں دیگر دلچسپیوں کے ساتھ علم و ادب اور ارباب فضل کی بھی بڑی قدر و منزلت تھی۔ انھوں نے جہاں واجد علی شاہ کی صحبت میں اردو شاعری کے قدیم رنگ کو پرکھا تھا وہاں ان کی طویل عمر نے یہ موقع بھی دیا کہ وہ جدید شعری تحریکات سے کماحقہ متاثر ہوں اور متاثر کریں۔ چنانچہ اردو قصیدہ نگاری کی تاریخ میں یہ پہلے اور آخری شاعر ہیں جنھوں نے صدر اسلام کے غزوات کو قصیدے کا موضوع بنایا اور طول طویل قصیدے لکھے۔ وہ احادیث کی روشنی میں واقعات بیان کرتے ہیں۔ مجاہدین کی سرفروشی، اور جانبازی کی تصویر کشی کرتے ہیں اور قوم کو پیام عمل دیتے ہیں۔ حدیث و تاریخ پر ان کی اتنی گہری نظر ہے کہ وہ جب کسی غزوہ کا حال بیان کرتے ہیں تو اسی ماحول میں پہنچ جاتے ہیں اور جزویات نگاری کو اپنا شعار بنا لیتے ہیں۔

''انیس و دبیر نے اپنے معتقدات سے فائدہ اٹھا کر لکھنوی ماحول پر اپنا گہرا اثر جمایا۔ شہیدان کربلا کی مرثیہ گوئی نے اہل بیت سے محبت میں گرمی اور طوفان کا سامان کیا اور اس سلسلے میں مضامین کے دریا بہا دیئے۔ ضرورت تھی کہ آل رسول ﷺ کی ثناء خوانی میں بھی شعراء اس مجتہدانہ صلاحیت کا ثبوت بہم پہنچاتے۔ چنانچہ بحمد للہ ہم اس فضا میں محسن کاکوروی، امیر مینائی اور نظم طباطبائی کو اسی شان میں جلوہ گر ہوتے ہوئے دیکھتے ہیں''۴۹۔

طباطبائی کی عظمت کا دارومدار ان کی نظموں پر ہے اور جدید اردو شاعری میں ان کا ممتاز مقام بھی اسی بناء پر ہے۔ انھوں نے مناظر قدرت اور دیگر موضوعات پر کثرت سے نظمیں لکھی ہیں۔ جن میں ان کی شاعری کا مقصدی پہلو بھی واضح ہوتا ہے۔ نظم کی شاعری نہایت مستحکم بنیادوں پر قائم ہے۔ ان کے کلام سے علم و فضل کی گہرائی، دقت نظری اور اعلیٰ حسن مذاق کا ثبوت ملتا ہے۔ زبان اور محاوروں پر قدرت حیرت انگیز ہے۔ قصیدہ گوئی جتنا مشکل فن ہے اتنا ہی انھوں نے اسے آسان سمجھ کر برتا ہے۔ وہ اشعار کا ڈھیر لگاتے جاتے ہیں اور بہتر سے بہتر الفاظ سے مضامین کو سنوارتے جاتے ہیں۔ پڑھنے والے کو کہیں یہ محسوس نہیں ہوتا کہ ان کے الفاظ اور محاورات کے خزانے میں ذرا بھی کمی واقع ہوئی ہے۔ تشبیہات کی ندرت اور شگفتگی جگہ جگہ نمایاں ہے۔ نعت گو شعراء نے قصیدے کم لکھے ہیں اور غزلیں زیادہ۔ اور یہی صورت عام اردو شاعری میں بھی پائی جاتی ہے۔ لیکن نظم نے نعتیہ مضمون کو تمام تر قصیدوں میں پیش کیا ہے۔ ان کے ''صوتِ تغزل''

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



میں نعتیہ کلام برائے نام ہے۔ ''مجموعہ نظم'' میں نعتیہ قصیدوں کی تعداد سات ہے جن کے عنوانات درج ذیل ہیں:

''ذکر بعثت و فتح مکہ، ہجرت و غزوۂ بدر، قصیدۂ احزاب، قصیدۂ حنین، قصیدۂ معراج، عہد جاہلیہ کا کفر اور پیغمبر مجاہد، قصیدۂ خیبر''۔[۱۰]

نظم کا شمار ان نعت گو شعراء میں ہوتا ہے جنہوں نے حضور اکرم ﷺ کے اسوۂ حسنہ کے مختلف پہلوؤں کو اجاگر کیا ہے۔ لیکن ان میں بھی نظم کو اس لحاظ سے ممتاز حیثیت حاصل ہے کہ انہوں نے اس بیان کے لئے سب سے زیادہ مشکل صنفِ سخن کو اختیار کیا، جو قصیدہ ہے۔ اس قسم کے مضامین کے لئے مثنوی کو زیادہ موزوں سمجھا گیا ہے۔ طویل بیان کی سہولت جو مثنوی میں ہے کسی اور صنفِ سخن میں نہیں لیکن اسے نظم کی مشکل پسندی کہئے یا ان کی قادرالکلامی کہ وہ آنحضرت ﷺ کی حیاتِ مقدس کے طویل طویل مضامین کو قصیدہ کی ساری پابندیوں کو عائد کر کے بیان کرتے ہیں اور قصیدہ گوئی کے فنی لوازم سے کہیں پہلو تہی کرتے نظر نہیں آتے۔ محسن کے قصائد کو اس معیار پر جانچنے کے لئے تاویل کے بغیر کام نہیں چلتا۔ طباطبائی کے قصائد میں نہ تو تشبیب کے حسن میں، اور مدح سے اس کی مناسبت میں کوئی کلام ہو سکتا ہے، نہ گریز کی صورت میں کوئی قباحت بتائی جا سکتی ہے اور نہ مدح کے مضمون پر حرف گیری کی جا سکتی ہے۔ حق تو یہ ہے کہ نعتیہ قصائد میں شاعر کا فکر اپنے انتہائی کمال پر نظر آتا ہے۔ کلام میں گہرائی، گیرائی، علمیت اور شعری صلاحیت نظم کی اعلیٰ قابلیت کا پتہ دیتی ہے۔ ان کی تشبیب میں نہ تو زمانۂ جاہلیت کا رنگ ہے اور نہ کاشی اور تھرا کی سیر کا حال۔ تشبیب کا مضمون اخلاقی اور فلسفیانہ ہوتا ہے جو زندگی کے حقائق سے پردے اٹھا کر مسائلِ حیات کو بے نقاب کرتا ہے۔ نہ تو وہ اپنی طوالت میں مدح سے سبقت لے جاتا ہے اور نہ مدح کے مضمون سے نامناسبت میں قصیدہ کا بے جوڑ ٹکڑا معلوم ہوتا ہے۔ اسلامی ادب میں تشبیب کا رنگ جو متنبی نے زمانۂ جاہلیت کے قیود کو توڑ کر پیش کیا، اسے ہم نظم کے قصائد میں جلوہ گر پاتے ہیں۔ ان کے نعتیہ قصائد میں فنی اعتبار سے ''ذکر بعثت و فتح مکہ'' اور ''قصیدۂ احزاب'' نہایت اہم ہیں۔ ان میں بوصیری کے مشہور نعتیہ قصیدے یعنی ''قصیدہ بردہ'' اور علامہ زمخشری کے قصیدوں کا اتباع پایا جاتا ہے۔ اس لحاظ سے نظم نے اردو نعتیہ قصائد کو ایک نیا رنگ بخشا ہے۔

ذکر بعثت و فتح مکہ کی تشبیب ملاحظہ ہو:

کہاں سے کھینچ کر وارفتگی مجھ کو کہاں لائی
میں ہوں رازِ نہفتہ اور جہاں بازارِ رسوائی
کوئی سمجھے کہ یہ جھنکار کی کیسی صدا آئی
دلِ نازک تھا شیشہ اور پتھر تھی شکیبائی[۱۱]

شاعر وجود سے گلہ مند ہے کہ اس نے رنگ و بو کی زندگی بخش کر زندگی کی کلفتوں میں مبتلا کیا۔ انسان کے اس دنیا میں قدم رکھنے کو کس حسن و خوبی سے بیان کیا ہے کہ سننے والا پکار اٹھتا ہے کہ ''احسنت کل الانسان''۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بڑے ناز و نعم سے بزم عالم میں قدم رکھا
اجل نے منتیں مانیں، قضا نے گود پھیلائی[۵۲]

پھر فریب زندگی کا بیان ہے:

شباب آتے ہی سر پر حسرتوں نے آسماں توڑا
زمیں قدموں کے نیچے سے دل مضطر نے سرکائی
کبھی پہلے حیا آئی نہ اپنے تن کے چھنے پر
بھلا ہو عہد پیری کا کہ گر دن اب تو جھوڑائی[۵۳]

شاعر نہایت دل نشین پیرائے میں اسرار حیات کھولتا چلا جاتا ہے اور اخلاقی مضامین پیدا کرتا ہے۔ شعری دلآویزیوں کے ساتھ زندگی کی تلخ حقیقتوں کو نہایت سلیقے ہوئے اور متین انداز میں پیش کرتا ہے۔ جب دنیا کو دل سے نکالنے کے لئے خرابات جہاں کی حقیقت کا بیان اس سے بہتر اور کیا ہو سکتا ہے:

حقیقت سے خراباتِ جہاں کی رند واقف ہیں
کہ اٹھ جائیں گے اس محفل سے لے کر ایک انگڑائی[۵۴]

اب گریز کی صورت ملاحظہ کیجئے جس میں نظم نے حسرت کے مضمون میں زندگی کی روح پھونک دی ہے:

یہ حسرت تھی نثارِ مقدمِ خیرالبشر کرتا
حیاتِ جاوداں افسوس ہے مجھ کو نہ ہاتھ آئی[۵۵]

ثنائے آقائے نامدار میں ان کا یہ رنگ ہے:

ظہور اس کا جو آخر میں ہوا اس سے یہ ظاہر ہے
کہ ذات اس کی ہے ایجادِ جہاں کی علتِ غائی
یہ اس سید کے ختم المرسلین ہونے سے ثابت ہے
کہ یہ قربت رسولانِ سلف نے بھی نہیں پائی
بنا سجدہ کہہ کر کے بیاں نقش قدم تیرا
زمیں کعبے کے نیچے جب یہ قدرت نے بچھائی
یہ کس رستے سے تو اے رہنما ہوتا ہوا آیا
ہزاروں ہی برس عالم کو تو نے راہ دکھلائی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نہ ہوتے معجزے بھی گر تو کیا شک تھا رسالت میں
شریعت تیری ہے فطری نبوت تیری آبائی
ترا اعجاز قرآن مبیں ہے سامنے جس کے
فصیحانِ عرب سے آج تک ہے سلب گویائی[۵۶]

نظم کا بیان منطقی، دلنشین اور خلوص میں ڈوبا ہوا ہوتا ہے۔ وصف نبی ﷺ کا مضمون قرآن اور حدیث کی ترجمانی کرتا ہے جو شاعر کی معلومات کی وسعت پر شاہد ہے۔ نظم کے کلام میں اثر آفرینی کے جوہر کی کمی بتائی جاتی ہے اور اس میں سوائے زبان کے چٹخارے کے اور کسی لطف کے نہ ہونے کی شکایت ہے۔ کلام کے نمونے سے ہم ان کے شعری محاسن کا بخوبی اندازہ کر سکیں گے۔ نظم نے جس انداز میں **بعثت کی** تمہید باندھی ہے وہ بیک وقت ان کی شاعری کے گونا گوں محاسن کی آئینہ داری کرتی ہے۔ کیا بلحاظ طرز بیان اور کیا باعتبار ندرت فکر و شگفتگی مضمون طباطبائی نے جگہ جگہ اپنی شاعری کے انتہائی کمال کا ثبوت بہم پہنچایا ہے:

حرا پر یہ تجلی کس کے جلوے کی نظر آئی
ہوئی گل آتش زرتشت شمع طور شرمائی
جو پایا ناشناس اہل جہاں کو شاہ بطحا نے
تو بس آئینۂ زانو سے پیدا کی شناسائی
رہے غار حرا میں سربزانو ایک مدت تک
پسندِ طبع تھی عزلت شریکِ حال تنہائی
نہ تھا جز ذکر حق دنیا و مافیہا سے کچھ مطلب
اسی عالم میں گزرا عالم طفلی و برنائی
قدم چالیسویں منزل میں اس یوسف نے جب رکھا
تو پہنچی کاروان وحی آواز جرس آئی
عجب آن تھی جس نے [illegible] کبھی [illegible] بھی
کہ دل تو جاگ اٹھے آنکھوں میں غفلت نیند کی چھائی[۵۷]

حضور ﷺ اور ان کے عزیزوں کا شعب ابی طالب میں قیام تاریخ اسلام کا ایک اہم واقعہ ہے۔ جہاں سختیوں کی روح فرسا کیفیت حقیقت میں عزم، ایمان اور محبت کی آزمائش تھی۔ شاعر کے تخیل نے اس وادی رنج و محن کو گلزار بنا کر پیش کیا ہے، جس میں رنگ آمیزی **اعجاز احمدی کے بیان سے کی گئی ہے۔ حضور** ﷺ کے معجزے کا یہ بیان نہایت دلچسپ نہایت شگفتہ، لطیف اور معنا کاتی شاعری کا نادر نمونہ ہے۔ جس میں الفاظ کی رقصاں کیفیت جنت نگاہ اور فردوس گوش بن کر روح کی تازگی کے لئے کیفیت انگیز لطافتوں کا سامان کر رہی ہے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



شعاعِ مہر آئی جب کرہیاں صبح نے کھولا
کھلے تارے شبِ دیجور نے جب زلف بکھرائی
بخار اپنا نکالا ٹھنڈی سانسیں صبح نے بھر کر
خمارِ اپنا جو ڈالا کہکشاں نے لے کے انگڑائی
ہوئے صد گوشِ گل پیدا جہاں شہ کی صدا پہنچی
کھلے نرگس کے سوتختے جدھر کو آنکھ دوڑائی
جو چشمِ نرگستاں کو شہ لطف نے کھولا
تو زلفِ سنبلستاں پنجۂ مژگاں نے سلجھائی
چمن کی سیر میں تسبیح پڑھ کر خوش گلوؤں نے
عنادل کو سکھادی نغمہ سنجی نکتہ پیرائی[۵۸]

شروع سے آخر تک بیان کی شگفتگی کا یہی عالم ہے۔

نظم کے بیان کی بڑی خصوصیت اس کا ایجاز ہے اور حقیقت میں یہی شاعر کا اعجاز ہے۔ وہ ایک طویل مضمون کو دو چار اشعار میں سمیٹ کر رکھ دیتے ہیں۔ کہیں کہیں تو ایک ایک قصے کو ایک ایک لفظ میں نہایت حسن و خوبی سے بیان کر دیا ہے۔ ذیل میں مضمون کی وسعت دیکھئے اور بیان کا ایجاز بھی ملاحظہ کیجئے:

یہ وہ آواز تھی جو دشت و در میں ہوگئی ساری
یہ وہ آواز تھی جو کوہ سے پھر کر نہیں آئی
امین و صادق و ناصح کہا کرتے تھے جو پہلے
وہ سب کہنے لگے اب شاعر و مجنون و سودائی
ہوئے جو رو جفا پر متفق سب فتنہ گر آخر
چڑھا کر آستینیں لات و عزیٰ کی قسم کھائی
کمر باندھی شریروں نے اٹھایا قتل پر بیڑا
کئے پیمان لکھی تحریر اور کعبہ میں لٹکائی
یہ باعث تھا کہ جب غارِ حرا سے نور حق نکلا
رہی شعبِ ابی طالب میں برسوں رونق افزائی[۵۹]

تشبیہوں اور استعاروں کا استعمال نظم کے کلام میں نہایت حسن و خوبی سے پایا جاتا ہے۔ اور اس کی مثالیں مسلسل کئے بعد

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دیگر ے کئی کئی اشعار میں برابر اسی آب و تاب سے ملتے ہیں۔ رسول کریم ﷺ کی ہجرت کا بیان ہے جس میں حسن اور اثر پیدا کرنے کیلئے شاعر نادر تشبیہوں اور استعاروں سے کلام کو سنوارتا ہے۔ قصیدہ ''ذکر ہجرت و غزوۂ بدر'' کے مندرجہ ذیل اشعار اس بیان کی تائید کرتے ہیں :

آتش افروزی جو کی مشرق میں پیرِ صبح نے
ہوگیا مغرب میں پنہاں ساحرِ زنار دار
آسمان شعبدہ گر نے یہ کی افسوں گری
مہرِ مشرق میں اُگل کر چھپ رہا مغرب میں مار
آنکھ بھی محوِ تماشا تھی کہ بجھ کر رہ گئے
یا الٰہی جلوۂ انجم تھا یا رقصِ شرار
صبح ہوتے خیمۂ زنگار کوں آیا نظر
تھا طلسمِ سیمیائی گنبدِ گوہر نگار
حصنِ خاور میں ہوئی فوجِ کواکب جاگزیں
ہوگیا لشکر پہ غالب ایک ترکِ نیزہ دار[۲۰]

نعت میں ہندوستانی رنگ پیدا کرنے کی اکثر شعراء نے کوشش کی ہے۔ نظم نے بھی محسن کاکوروی کے بادل والے قصے کی زمین میں ایک نعتیہ قصیدہ لکھا ہے جس کا عنوان ہے ''ذکر جاہلیہ و جہادِ آنحضرت ﷺ'' ہے۔ اس کی تشبیب میں ہندوستانی عنصر کو شامل کیا گیا ہے۔ اور اس میں کنول، ہریل، کشن، گوکل، اندر، ارجن، کنھیا، گنگا جل وغیرہ کا ذکر ہے۔ لیکن ہندوستانی فضا کے قائم کرنے میں جو حسن محسن کے قصیدے میں پایا جاتا ہے وہ نظم کے یہاں نہیں پایا جاتا۔

بقول ڈاکٹر ریاض مجید؛

> ''نظم کے نعتیہ قصیدے علمیت و شعریت کا امتزاج ہیں۔ انہوں نے رسول کریم ﷺ کی نعت کے موضوعات، واقعاتِ سیرت خصوصاً غزوات سے اخذ کئے ہیں۔ اس موضوع کے انتخاب کا سبب ہندوستانی مسلمانوں کو درپیش مسائل و حالات تھے۔ انہوں نے اسلامی قصے دہرا کر مسلمانوں میں سعی و عمل کا جذبہ پیدا کرنے کی کوشش کی ہے۔ تشبیبوں میں اخلاقی و صوفیانہ مضامین قلمبند کر کے زندگی کے حقائق سے پردہ اٹھایا ہے۔ وصفِ نبی ﷺ کے بیان میں انہوں نے قرآن و حدیث کی ترجمانی کی ہے۔ اور حقیقت نگاری کو ملحوظ رکھا ہے۔ بہ حیثیت مجموعی نعت میں غزوات کے واقعات رقم کرنے میں انہوں نے جس طرح تاریخی اور واقعاتی شعور کا خیال رکھا ہے یہ ان کی سب سے بڑی خوبی ہے''[۲۱]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حفیظ جالندھری اردو کے ممتاز ترین شاعروں میں سے ہیں۔ نعت کے موضوع سے متعلق ان کا سب سے اہم شعری کارنامہ "شاہنامۂ اسلام" ہے۔ شاہنامۂ اسلام کے موضوع پر اردو کے بعض شعراء نے بھی بطور خاص توجہ دی ہے۔ بحیثیت مجموعی فکر وفن کی جو رعنائیاں حفیظ جالندھری کے شاہنامۂ اسلام میں نظر آتی ہیں وہ دوسروں کے یہاں کم ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جو قبول عام حفیظ کی نظم کو نصیب ہوا وہ کسی اور کو میسر نہیں آیا۔

شاہنامۂ اسلام کی پہلی جلد ۱۹۲۹ء میں پہلی بار چھپی تھی۔ اس میں آنحضرت ﷺ کی پیدائش سے قبل کی آیاتِ اسلامی سے لے کر ہجرتِ نبوی تک کے حالات ہیں۔ دوسری جلد ۱۹۳۲ء میں شائع ہوئی۔ یہ معرکۂ بدر سے لے کر معرکۂ احد کی تیاریوں تک کے واقعات پر مشتمل ہے۔ تیسری جلد معرکۂ احد کے واقعات سے لے کر اس کے اثرات ونتائج کی تفصیل پر ختم ہوتی ہے۔ یہ جلد پہلی دفعہ ۱۹۳۶ء میں شائع ہوئی تھی۔ شاہنامے کی چوتھی جلد شہدائے احد کے حالات سے لے کر جنگِ احزاب کے خاتمے تک کے واقعات پر محیط ہے۔ یہ پہلی بار ۱۹۴۷ء میں القرآن لمیٹڈ لاہور سے چھپی ہے۔ شاہنامے کی پہلی تین جلدوں میں سر شیخ عبدالقادر کے جامع مقدمات بھی شامل ہیں۔ آخری جلد میں صرف مصنف کا دیباچہ ہے۔

واقعہ یہ ہے کہ حفیظ نے تاریخ اسلام کو جس واقعیت اور جوشِ محبت کے ساتھ نظم کیا ہے اردو میں کسی اور کے یہاں اس کی مثال نہیں ملتی۔ انہوں نے اردو کو "شاہنامہ اسلام" کے نام سے ایک ایسی طویل اور پاکیزہ نظم دے دی ہے جس سے اردو کا دامن اب تک خالی تھا۔ بصورتِ مثنوی یہ ایک طویل مذہبی نظم ہے جو اپنے اندر جابجا غیر معمولی شعری محاسن رکھتی ہے۔ اور عام و خاص دونوں میں مقبول ہے۔ شاہنامۂ اسلام کا ایک نمایاں وصف یہ ہے کہ حفیظ نے اس کے سارے اجزاء کو بڑی امنگوں اور بڑے ولولوں کے ساتھ جدید وصاف ستھری زبان اور دلآویز لب ولہجہ میں نظم کرنے کی کوشش کی ہے۔ نتیجتاً اس کے بہت سے ٹکڑے نہایت خوبصورت اور پرزور و پراثر شاعری کا نمونہ بن گئے ہیں۔ دوسری خاص بات یہ ہے کہ حفیظ نے اصل واقعات سے تجاوز نہیں کیا بلکہ زیادہ تر وہ روایت صحیحہ کی حدود میں رہے ہیں۔ حفیظ کا کمال یہ ہے کہ انہوں نے اصل واقعات کو مسخ کئے بغیر ان میں شاعری کا جادو جگایا ہے۔ اس میں جابجا بہت خوبصورت ٹکڑے مل جاتے ہیں اور حفیظ کو ایسا بلند پایہ شاعر ثابت کرتے ہیں، جسے رزم و بزم کی تصویر کشی اور مناظر و جذبات کی مصوری دونوں پر یکساں قدرت حاصل ہے۔ اس سلسلے میں پہلی جلد کے وہ اشعار خاص طور پر قابلِ توجہ ہیں جن میں حفیظ نے آنحضرت ﷺ کے دنیا میں تشریف لانے سے چند ساعت قبل کا منظر پیش کیا ہے۔

یہ کس کی جستجو میں مہر عالم تاب پھرتا تھا
ازل کے روز سے بیتاب تھا بے خواب پھرتا تھا
یہ کس کی آرزو میں چاند نے سختی سہی برسوں
زمیں پر چاندنی برباد و آوارہ رہی برسوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ کس کے شوق میں پتھرا گئیں آنکھیں ستاروں کی
زمیں کو تکتے تکتے آ گئیں آنکھیں ستاروں کی
کروڑوں رنگتیں کس کے لئے ایام نے بدلیں
پیا پے کروٹیں کس دھن میں صبح و شام نے بدلیں
یہ کس کے واسطے مٹی نے سیکھا گل فشاں ہونا
گوارا کر لیا پھولوں نے پامالِ خزاں ہونا
یہ سب کچھ ہو رہا تھا ایک ہی امید کی خاطر
یہ ساری کاوشیں تھیں ایک صبحِ عید کی خاطر
مشیت تھی کہ یہ سب کچھ تہہ افلاک ہونا تھا
کہ سب کچھ ایک دن نذرِ شہِ لولاک ہونا تھا[۶۲]

ان اشعار کے بعد آنحضرت ﷺ کی بعثت کے سلسلے میں انبیاء علیہ السلام کی دعاؤں اور آسمانی صحیفوں میں بشارت نبوی ﷺ کا نہایت خوبصورت ذکر ہے۔ بعد ازاں حضور ﷺ کی ولادت کا بیان ہے اور اس کا آخری حصہ ''سلام'' کے عنوان سے وہ ٹکڑا ہے جس کا پہلا شعر ہے:

سلام اے آمنہ کے لال اے محبوب سبحانی
سلام اے فخرِ موجودات فخرِ نوعِ انسانی[۶۳]

''ولادت اور سلام سے متعلق سارے اشعار جذب و تاثیر میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ اور مقبولِ خاص و عام ہیں''[۶۴]۔

حفیظ کی شاعرانہ صلاحیتوں کے ساتھ حقیقتِ محمدی ﷺ ان کی نظروں میں پیامِ حیات کی طرح بسی ہوئی ہے اور جان و دل کے ساتھ پیوست ہے۔ محبت کا ابال ہے، خلوص کی فراوانی ہے، اسوۂ حسنہ کے محاسن اپنی رعنائیوں کے ساتھ شاعر کے تخیل کو مسحور کئے ہوئے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ بیان واقعہ میں بھی شعریت دبنے نہیں پاتی اور شاعر کا جوش و جذبہ کہیں تھکتا نہیں۔ وہ سیرتِ رسول ﷺ کے اندر مسیحائی محسوس کرتا ہے اور زندگی کے چشمے ابلتے ہوئے دیکھتا ہے۔ اس لئے حفیظ کے بیان نے ایک الہامی صورت اختیار کر لی ہے۔'' کلام کیا ہے سیرتِ رسول ﷺ کی جیتی جاگتی تصویر ہے۔ اس کے ساتھ شاعر اپنے مقام کی نزاکت کا احساس بھی رکھتا ہے اور اس لئے وہ ایک جذب و کیف میں خیالات

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کو سمیٹتا ہوا، الفاظ کو تولتا ہوا، آداب کو ملحوظ رکھ کر جناب سرکار ﷺ کے خطاب سے بارگاہِ نبوی ﷺ میں عقیدت کا ہدیہ پیش کرتا ہے۔ بیان میں وہ جاذبیت اور اثر ہے کہ رقت طاری ہو جاتی ہے۔ دل امڈ آتا ہے اور آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتے ہیں۔ حقیقت میں یہی شاعر کا کمال بھی ہے''۶۵۔

''حفیظ جالندھری نے اپنی شاہکار مثنوی ''شاہنامۂ اسلام'' لکھ کر دنیائے علم و عرفان سے خراج تحسین حاصل کیا۔ شاہنامہ حفیظ کا وہ زندہ کارنامہ ہے جس میں حفیظ کے نعتیہ اشعار ان کے خلوص و شوق، عشق و محبت اور درد و گداز دل کے غماز ہیں۔ حفیظ کے جذباتِ مطہر کے تقدس کی قسم کھائی جا سکتی ہے۔ شاہنامہ میں نبی مکرم ﷺ کی ولادت با سعادت کا بیان دیدنی ہے''۶۶۔

شعرا کی اس صف میں اکبر وارثی بھی شامل ہیں۔

اکبر وارثی میرٹھی کا نام ان کی تالیف ''میلادِ اکبر'' کی وجہ سے محتاج تعارف نہیں رہا۔ لوگ عام طور پر ان کے نام سے واقف ہیں۔ بات یہ ہے کہ مولودِ شہیدی کے بعد میلاد شریف کی کتابوں میں جو قبول عام ''میلادِ اکبر'' کو نصیب ہوا، وہ کسی دوسری کتاب کو نہ ملا۔ ''میلادِ اکبر'' کی تقلید میں کئی کتابیں لکھی گئیں، لیکن ''مداوی مدن'' والی بات کسی میں پیدا نہ ہو سکی''۶۷۔

''میلادِ اکبر'' کی مقبولیت کا خاص سبب یہ ہے کہ اکبر میرٹھی نے اپنی کتاب میلاد شریف کی عام محفلوں کے لئے لکھی ہے اور یہ سمجھ کر لکھی ہے کہ ان کے مخاطب خواص سے زیادہ عوام ہیں۔ اسی لئے انہوں نے نثر و نظم دونوں میں سلاست و روانی کا حد درجہ لحاظ رکھا ہے۔ لیکن چونکہ ان کی طبیعت کو نعت کے موضوع سے خاص مناسبت کے ساتھ ساتھ زبان و بیان پر بھی خاصی قدرت ہے۔ اس لئے ان کی سادگی بھی ایک طرح کی پرکاری لئے ہوئے ہے۔ یہی پرکاری جو کبھی نتیجہ ہوتی ہے حسن بیان کا اور کبھی حسن خیال کا، دوسروں کو اپنی طرف متوجہ کرتی ہے۔ غرض کہ اکبر وارثی میرٹھی بعض دوسرے میلاد نگاروں کی طرح محض موزوں طبع نہیں ہیں بلکہ اردو کے ایک خوش فکر اور خوش مذاق شاعر ہیں۔ ان کی خوش فکری اور خوش ذوقی کی اصل جولان گاہ نعت کا موضوع ہے۔ اس موضوع سے انہیں گہرا لگاؤ ہے۔ ایسا لگاؤ جو انہیں شعر گوئی پر مجبور بھی کرتا ہے اور ان کے کلام میں حسن و تاثیر کے رنگ بھی بھر دیتا ہے۔

اکبر وارثی میرٹھی صاحبِ دیوان شاعر ہیں اور نعت میں انہوں نے بہت کچھ کہا ہے۔ ''میلادِ اکبر'' میں البتہ جا بجا ان کی نعتیہ غزلیں، نظمیں اور قصائد درج ہیں۔ ان کی مدد سے کہا جا سکتا ہے کہ اکبر وارثی رسمی معنوں میں نہیں بلکہ حقیقی معنوں میں نعت گو شاعر ہیں۔ ان کی شاعری کی بنیاد تصنع و تکلف پہ نہیں بلکہ جذبے کی سچائی اور احساس کی پاکیزگی پر ہے۔ مثال کے طور پر ان کی نعتیہ غزلوں کے چند اشعار

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

دیکھئے کیسے خوبصورت اور پاکیزہ ہیں:

جو خیال آیا تو خواب میں وہ جمال اپنا دکھا گئے
وہ مہک لہک سی تھی لباس میں کہ مکان سارا بسا گئے
کہیں حسن بن کے قبول میں کہیں رنگ بن کے وہ پھول میں
کہیں نور بن کے رسول میں وہ کمال اپنا دکھا گئے[۲۸]

ثانی ترا کونین کی کشور میں نہیں ہے
بس حد ہے کہ سایہ بھی برابر میں نہیں ہے
ہو کیوں نہ خدائی کو گدائی کی تمنا
کیا چیز ہے جو ان کے بھرے گھر میں نہیں ہے[۲۹]

تعظیم سے لیتا ہے خدا نام محمدؐ
کیا نام ہے اے صل علیٰ نام محمدؐ
اللہ کرے اس پہ حرام آتش دوزخ
جس شخص کے ہو دل پہ لکھا نام محمدؐ[۳۰]

اس قسم کی نعتیہ غزلوں کے علاوہ اکبر وارثی کی وہ نظمیں بھی قابل توجہ ہیں جن کا تعلق آنحضرت ﷺ کی زندگی کے بعض اجزاء اور واقعات سے ہے۔ ان نظموں میں بھی انہوں نے اپنے رنگِ تغزل کو برقرار رکھا ہے۔ بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ جو کچھ کہا ہے غزل ہی کے پیرائے میں کہا ہے۔ ان کی اس قسم کی نظموں میں سے ایک کامیاب نظم وہ ہے جس کا پہلا شعر ہے:

آمد مصطفیٰ سے ہے پھولا پھلا چمن چمن
آئی بہار ہر طرف کھلنے لگا چمن چمن[۳۱]

یہ نظم آنحضرت ﷺ کی پیدائش کے موقع کے لئے بطور تہنیت کہی گئی ہے۔ اور جذباتِ مسرت میں اس طرح ڈوبی ہوئی ہے کہ ساری کائنات کی سرخوشی کا مرقع بن گئی ہے۔ دوسری قابلِ ذکر نظم وہ ہے جس میں انہوں نے آسمان اور زمین کا مکالمہ نظم کیا ہے۔ تیسری قابلِ مطالعہ نظم وہ ہے جس کا تعلق واقعہ معراج سے ہے۔ یہ نظم قصیدے کے روپ میں ہے اور خاصی طویل ہے۔ اس میں شاعر نے معراج کی رات کا حال بڑے والہانہ انداز سے نظم کیا ہے۔

ان کے سلام کا آغاز اس طور پر ہوتا ہے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یا نبی سلام علیک
یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک
صلوٰت اللہ علیک
فخر آدم فخر حوا
فخر نوح و فخر یحییٰ
فخر ابراہیم و موسیٰ
فخر اسمٰعیل و عیسیٰ[۴۲]

اس سلام پر رائے دیتے ہوئے ڈاکٹر فرمان رقم طراز ہیں:

''یہ اردو کا مقبول ترین سلام ہے۔ اس سے زیادہ نہ کوئی سلام آج تک پڑھا گیا نہ سنا گیا۔ پاک و ہند کا شاید ہی کوئی مسلمان ہو جس کے کان اس سے آشنا نہ ہوں۔ درود و سلام کے عنوان سے اردو میں درجنوں نظمیں لکھی گئی ہیں۔ خود اکبر وارثی کے سلام کی تقلید میں سینکڑوں سلام منظر عام پر آئے ہیں لیکن سادگی و صفائی، اثر و تاثیر اور قبول عام کے لحاظ سے کوئی بھی اکبر کے کلام کو نہیں پہنچتا''[۴۳]۔

رفیع الدین اشفاق کے خیال میں:

''اکبر چونکہ عالم باعمل ہیں اور خلوص و عقیدت والے بزرگ ہیں اس لئے ان کے کلام میں بھی بہت درد و اثر ہے۔ اور ان کی لکھی ہوئی میلاد شریف اسی لئے پورے ملک میں سب سے زیادہ شہرت رکھتی ہے۔ وہ اپنی تصنیفات کی مقبولیت کے لئے دعا بھی کرتے ہیں:

لکھ کے لایا ہے تیری درگاہ میں حمد و ثنا
ہوں قبول اکبر کی تصنیفات اللہ الصمد[۴۴]

نعت کے حوالے سے مولانا ظفر علی خان بھی خصوصیت کے ساتھ قابلِ ذکر شاعر ہیں۔ ان کی شاعری ان کی زندگی کے حالات میں پروان چڑھی جو ملک کی عام سیاسی بیداری کی بناء پر ایک مسلسل جدوجہد کی صورت میں نمودار ہوئے۔ مولانا جنگِ آزادیٔ ہند کی تحریک کو عملی طور پر آگے بڑھانے میں نمایاں طور پر پیش پیش رہے۔ ان کا شمار ان سربرآوردہ قائدین میں ہے جن کی تحریر، تقریر اور گوناگوں مساعی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کے ساتھ جرأت آموز قربانیوں نے ایک ایسا ماحول پیدا کیا جس میں ہندوستان کے ایک گوشے سے دوسرے گوشے تک ایک عام احساس بیدار ہوا۔ ماضی کی عظمت کا احساس، حال کی نکبت سے بیزاری اور مستقبل کے شکوہ کی امید میں تڑپ، اضطراب، بے چینی، پریشانی اور آلام و مصائب اس دور کی برکت ہیں جن سے قوم میں زندگی کے آثار کا پتہ چلتا ہے۔ مولانا ظفر علی خان نے اس مقصد کے حصول کے لئے خصوصاً مسلمانوں کو ان کی مذہبی روایات کو یاد دلا کر ابھارا۔ یہ فطری امر بھی تھا اس لئے کہ مولانا کی زندگی کی صلاحیتیں اپنے اندر مجاہدانہ رنگ کے ساتھ حکیمانہ نظر اور مذہبی فکر لئے ہوئے تھیں۔ ملت کی زبوں حالی پر ان کا دل ہمیشہ تڑپتا رہا۔

مولانا ظفر علی خان کی شاعری میں ہم ان کی زندگی کے یہ سارے تاثرات پاتے ہیں، جن میں مذہبی تاثر نہایت نمایاں ہے۔ اس لئے کہ ان کے کلام میں اس والہانہ جذبے کی فراوانی پائی جاتی ہے۔ اسلام کی عظمت کے مضامین سے ان کا کلام پر ہے۔ ہر وہ چیز جسے اسلام سے برائے نام بھی لگاؤ ہے انہیں عزیز ہے۔ جس کلمہ گو کے رگ و پے میں اللہ اور اس کے دین سے اس درجہ الفت رچی ہوئی ہو، اس کے دل میں حب رسول ﷺ کا گہرا نقش ہونا ایک لازمی امر ہے۔ چنانچہ مولانا نے سرکار دو عالم ﷺ کی جا بجا مدح سرائی کر کے اس عقیدت مندی کا ثبوت دیا ہے۔ ان کا یہ جذبہ ''فریاد بحضور سرور کونین ﷺ''، ''صلو علیہ والہ''، ''رحمۃ للعالمین''، ''شب معراج''، ''التجا بحضور سرور کائنات ﷺ''، ''نذر حقیر''، ''عرضداشت امت''، ''اسلامیان ہند کی فریاد''، ''نذر عقیدت''، ''جشن میلاد النبی ﷺ''، ''صاحب قاب قوسین او ادنیٰ''، ''عرش سے فرش تک''، ''مقام محمود''، ''تاجدار عرب و عجم ﷺ''، ''فخر رسل ﷺ''، ''عشق رسول ﷺ''، ''نور حقیقت ﷺ''، ''صاحب معراج ﷺ''، ''نوید مسیح ﷺ''، ''چشمۂ آب بقا''، ''اللہ والے''، ''انک انت الاعلیٰ''، ''عالم و عامل''، ''اطاعت و استطاعت''، ''شان احمد مجتبیٰ ﷺ''، ''شان مصطفوی ﷺ''، ''من کان اللہ کان المدد'' وغیرہ میں جلوہ گر ہے [۴۷]۔

مولانا نے حضور ﷺ کے حقیقی اوصاف بیان کئے ہیں۔ اس لئے کلام میں جا بجا قرآن اور حدیث کی تلمیحات ملتی ہیں۔ یہاں تک کہ بعض نظموں کے جو عنوانات قائم کئے ہیں وہ قرآنی آیات کے ٹکڑے ہیں۔ عشق رسول ﷺ، عظمت رسول ﷺ کے بیان کے لئے جو واقعات نظم کئے ہیں وہ بھی حقیقت میں احادیث ہی کے مضامین ہیں۔ مثلاً حضرت زیدؓ کے جرم عشق نبی ﷺ میں قتل کا روح فرسا واقعہ نہایت قوت سے بیان کیا ہے۔ مولانا ظفر علی خان کی نعت گوئی کے متعلق جناب شورش کاشمیری کا خیال ہے:

> ''ان کے ممدوحین کی فہرست مختصر لیکن معتوبین کی فہرست طویل ہے۔ جن ہستیوں کو انہوں نے خراج ادا کیا ان میں حمد باری تعالیٰ اور نعت رسول مقبول ﷺ تو مستقلاً ہیں۔ اس باب میں انہوں نے سنگلاخ سے سنگلاخ زمینیں منتخب کیں اور شگفتہ سے شگفتہ شعر نکالے۔ ان کے نعتیہ کلام کی بنیادی خصوصیت یہ ہے کہ وہ دوسرے شعراء کی طرح غلو سے کام نہیں لیتے بلکہ حضور ﷺ کی سیرت کا نقشہ اور ان کے محاسن کی تصویر اس کمال سے کھینچتے ہیں کہ آنکھوں کے سامنے سیرت النبی ﷺ چلتی پھرتی نظر آتی ہے۔ چنانچہ خواجہ حسن نظامی نے ایک دفعہ آپ کے ''قمی چہرے'' میں لکھا تھا کہ قیامت کے روز اپنی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نعتوں کے باعث بخشے جائیں گے۔ خود ظفر علی خان اپنے اس کلام کو توشۂ آخرت سمجھتے ہیں''۔

مولانا ظفر علی خان نے حضور ﷺ کی ثناء خوانی میں آپ ﷺ کے جو اوصاف بیان کئے ہیں انہیں زندگی کی حقیقتوں سے ہم آہنگ دکھایا ہے۔ قرآن اور احادیث کے ان مضامین کو خاص طور پر واضح کیا جن سے عظمت رسول ﷺ کے اظہار کے ساتھ ان میں تعمیر حیات کا سامان پایا جاتا ہے۔ مولانا حالی کے یہاں بھی ذکر نبی ﷺ کا مقصد یہی ہے کہ وہ اسوۂ حسنہ دنیا کے سامنے پیش ہو۔ لیکن حالی کی لے مصلحانہ، واعظانہ اور درد انگیز ہے، جس میں آہ و نالہ کے ساتھ قوم کو اس کی کھوئی ہوئی عظمت کا احساس دلایا گیا ہے اور یاد رفتہ کو دل و دماغ میں بسا کر اس کے ذریعہ اصلاح قوم کی امید باندھی گئی ہے۔ مولانا ظفر علی خان نے بھی اسی مقصد کو پیش نظر رکھا ہے۔ لیکن اس کے حصول کے لئے جمالی سے زیادہ جلالی روش اختیار کی ہے۔ انہوں نے یادِ حبیب ﷺ میں نہ تو آہ کی اور نہ نالہ و فریاد سے کام لیا، بلکہ اس کے لئے نعرے بلند کئے اور ایک جوش اور ولولے سے دلوں کو گرمایا کہ کارِ حیات کے لئے حضور ﷺ کے نام لیوا سرفروشی کی تمنا لے کر اٹھیں اور آپ ﷺ کا نام لے کر جینے کے بجائے آپ ﷺ کے نام پر مرنے کی تڑپ اور جذبہ پیدا کریں۔ اس لئے مولانا نے نعت کے لئے وہی مضامین منتخب کئے جو ان کے مقصد کو پورا کر سکتے ہیں۔ بیان کی گرمی، زور اور روانی فطری اور خداداد ہے۔ مولانا حالی کی طرح ظفر علی خان نے بھی نعتیہ مضامین کو عام فہم، سادہ اور صاف بنا کر پیش کیا اور نتیجتاً اس کی افادیت عوام اور خواص دونوں کے لئے یکساں ہے۔ جہاں مولانا کا نعتیہ کلام ادبی خوبیوں سے مالا مال ہے وہاں اس کی عملی اور عوامی افادیت بھی ظاہر ہے۔ اسی قسم کی شاعری نے ملک کے طول و عرض میں احساس اور بیداری کی ایک عام لہر دوڑا دی جس نے میلاد کی آہ، واہ اور جذب و مستی کی کیفیت سے نکل کر بالکل مختلف رنگ جمایا اور زندگی میں ایک ایسی حرکت پیدا کی جس نے فکر و نظر کے رجحانات میں ایک تعمیری انقلاب برپا کیا۔ اب لوگ حضور ﷺ کی زندگی کو زندگی سمجھ کر دیکھنے لگے، عالم قدس کی رونق نہیں بلکہ عالمِ امکان کا حاصل، زندگی کا مدعا اور محفلِ ہستی کی جانِ جاں۔ یہی وجہ ہے کہ مولانا ظفر علی خان کی نعت گوئی کا اصلاحی اور مقصدی رنگ فقط حب رسول ﷺ کی سرمستی کا اظہار نہیں ہے۔ یوں کلام میں جذب و کیف اور شوق کی شدت کا یہ عالم ہے کہ گلِ محمدی ﷺ کا یہ فدائی اس گلستان کے کانٹوں سے بھی پیمانِ محبت باندھ کر انتہائی جذبۂ سرفروشی سے سرشار معلوم ہوتا ہے۔ لیکن مقصدی نظر رکھنے کی بناء پر شاعر کا یہ جذبہ بے مقصد نہیں ہے۔ وہ جمالِ محمدی ﷺ کا فریفتہ بن کر اسوۂ محمدی ﷺ کی تجلیوں کے لئے بے تاب رہتا ہے۔ وہ صفات محمدی ﷺ میں زندگی کی تعمیر کے سامان کا متلاشی ہے۔ اس کے نزدیک محمد ﷺ کا نام ہر عقدہ کشائی کے لئے اسم اعظم کا حکم رکھتا ہے۔ رسول کریم ﷺ سے ایمانی رشتہ درحقیقت محبت کا رشتہ ہے۔ جس کے بغیر ایمان کی تکمیل ممکن نہیں ہے۔ نعتیہ شاعری میں اسی ایک جذبہ کی کارفرمائی شاعر کو نغمہ کے لئے ابھارتی ہے، جو اس دولت سے سرفراز کیا گیا وہ درحقیقت دونوں جہانوں کی نعمتوں سے مستغنی ہو گیا۔ مولانا، الفت رسول ﷺ کو لطفِ خدا کا نتیجہ سمجھتے ہیں:

مجھ کو رسول اللہ کی الفت، لطفِ خدا سے مل گئی
اے دلِ نادان اس سے زیادہ تجھ کو ہوس کس دولت کا حصول ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ان کے یہاں عقیدت کی فراوانی اور رسول ﷺ سے بے انتہا محبت کی وجہ سے ذرہ نوازی کے مضامین بہت ملتے ہیں:

لکھنے کو ہوں آج میں نعت رسولِ کریم
میری زباں کیوں نہ ہو رشکِ زبانِ کلیم
مایۂ نازش مجھے ہے مری فکرِ رسا
وجہ تفاخر مجھے ہے مری طبعِ سلیم[۷۸]

مجھے دین و دنیا کی دولت ملی ہے
کہ ہے میرے ہاتھوں میں دامانِ احمد
مری مدح کرتی ہے ساری خدائی
ہوا ہوں میں جب سے ثناء خوانِ احمد
ترانے مرے عرش پر گونجتے ہیں
میں ہوں عندلیبِ گلستانِ احمد[۷۹]

بارگاہ ایزدی میں شاعر کی دعا بھی اسی کیفیت کی آئینہ دار ہے:

بتادوں گا کہ خاکِ ہندیوں اکسیر بنتی ہے
مری پلکوں کو جاروبِ حریمِ مصطفیٰ کردے[۸۰]

اسی لئے تصدق، جاں نثاری اور نیازمندی کے جذبات کی ترجمانی کثرت سے پائی جاتی ہے:

میرے ہزار دل ہوں تصدق حضور پر
میری ہزار جان ہو قربانِ مصطفیٰ
رشتہ مرا خدا کی خدائی سے ٹوٹ جائے
چھوٹے مگر نہ ہاتھ سے دامانِ مصطفیٰ
لائے نہ کیوں یہ نغمہ ملائک کو وجد میں
گاتا ہے جس کو بلبلِ بستانِ مصطفیٰ[۸۱]

سارے جہاں کی حکمتیں تیرے کلام پر نثار
سارے جہاں کی دولتیں تیرے نظام پر نثار

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہم تیری ذات پر فدا، ہم تیرے نام پر نثار
تیری گلی میں ہوں مقیم تیرے مقام پر نثار[۸۲]

شاعر عرضِ تمنا بھی کرتا ہے تو آقائے نامدار ﷺ کے حضور میں۔ اپنا درد اور دکھ اسی بارگاہ میں پیش کرتا ہے اور درماں طلبی کے لئے اسی آستانے پر گڑگڑاتا ہے۔ چنانچہ نعتیہ عنوانات کو دیکھ کر اس کا اندازہ بخوبی ہو جائے گا، مثلاً "فریاد بحضور سرورِ کونین ﷺ"، "التجا بہ حضور سرورِ کائنات ﷺ"، "عرضداشتِ امت بحضور سرورِ کون و مکاں ﷺ"، "اسلامیانِ ہند کی فریاد بارگاہِ سرورِ کائنات ﷺ میں"، وغیرہ۔

ہم ہیں ننگے سر، اٹھ اے شانِ عرب آنِ عجم
اور پہنا دے ہمیں پھر سطوتِ کبریٰ کا تاج
اب دوا سے کام کچھ چلتا نہیں بیمار کا
اب تو ہے تیری دعا ہی تیری امت کا علاج[۸۳]

مولانا کی نظر میں زندگی کی صرف دو حقیقتیں ہیں۔ ایک حقیقتِ احدیت اور دوسری حقیقتِ محمدی ﷺ۔ اور یہی حقیقتیں کائنات کے قیام کی ضامن ہیں۔ رسولِ کریم ﷺ کے مقام کے بیان میں شعراء نے نہایت بلیغ مضامین پیدا کئے ہیں۔ جن میں تصوف کی آمیزش سے گوناگوں لطافتیں بھی پیدا کی گئیں۔ لیکن ان میں حدود کو اکثر قائم نہیں رکھا گیا اور بیان نے وہ صورتیں اختیار کیں جن میں تعلیمات اسلامی کو کلام ہوتا ہے اور باوجود تاویلات کے محلِ اعتراض باقی رہتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ نعت گو شعراء نے ان نازک مسائل سے ہمیشہ دامن بچایا ہے اور بیان کے لئے کنائے اور متصوفانہ انداز سے پرہیز کیا ہے۔ مولانا کے یہاں عقیدت کی فراوانی کے باوجود عقیدت مندی میں غلو کا شائبہ بھی نہیں پایا جاتا۔ مقامِ محمد ﷺ کے اظہار میں بہت کچھ کہا بھی تو صرف اس قدر کہ:

فقط دو حقائق پہ دنیا قائم ہے
بقائے خدا و دوامِ محمدؐ[۸۴]

حضور ﷺ کے مقام کو بیان کرنے میں مضمون نہایت صاف، سادہ اور عام فہم نظم کیا ہے۔ مولانا کے یہاں ہر مقام پر حقیقی اوصاف کا بیان پایا جاتا ہے:

نہ پہنچے وہاں جبریلِ امیں بھی
بلند اس قدر ہے مقامِ محمدؐ
مرا منہ لیا چوم روح الامیں نے
لیا میں نے جس وقت نامِ محمدؐ[۸۵]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہماری محفل ہستی کی ساری آرائش حضور ﷺ ہی کے دم قدم سے ہے۔ ''نذرِ عقیدت'' میں شاعر نے اس مضمون کو نہایت دل آویز اور اثر انگیز بنا کر پیش کیا ہے۔ اس شان کی نعتیں اردو ادب میں بہت کم ملیں گی۔

اے کہ آرائش ہماری داستاں کی تجھ سے ہے
اے کہ افزائش ہماری عزّ و شان کی تجھ سے ہے
ملتِ بیضا کی رونق تیرے دم سے برقرار
تمکنت اس باتجمل کارواں کی تجھ سے ہے
تیرے آب و رنگ سے رنگیں ہے ایراں کا چمن
جلوہ ریزی گلشنِ ہندوستاں کی تجھ سے ہے
سایہ پرور تیری رحمت کا حرم بھی دیر بھی
سود اور بہبود جہان و فلاں کی تجھ سے ہے
امتِ مرحوم کے دردِ جگر کے چارہ ساز
ساری تاثیر اس کی فریاد و فغاں کی تجھ سے ہے
ساری دنیا بن گئی ہنگامہ زارِ کشت و خون
کچھ اگر امید ہے امن و اماں کی تجھ سے ہے[۸۶]

رونقِ بزمِ جہاں دودۂ آدم
خواجۂ گیہاں سرورِ عالم
سب سے اونچا سایہ ہے اس کا
اور ترے سر پر سایہ ہے اس کا
ملتِ بیضا پھر تجھے کیا غم[۸۷]

اے خاورِ حجاز کے رخشندہ آفتاب
صبحِ ازل ہے تیری تجلی سے فیضیاب
شایاں ہے تجھ کو سرورِ کونین کا لقب
نازاں ہے تجھ پہ رحمتِ دارین کا خطاب
برسا ہے شرق و غرب پہ ابرِ کرم ترا
آدم کی نسل پر ترے احساں ہیں بے حساب

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پیدا ہوئی نہ تیری مواخات کی نظیر
لایا نہ کوئی تیری مساوات کا جواب[۸۸]

یوں رسول کریم ﷺ کے خوانِ کرم سے امتِ محمدی ﷺ کا بہرہ ور ہونا بھی نعت گو شعراء کے کلام میں ملتا ہے۔ حضور ﷺ کے اس احسان کے جواب میں شکر گزاری کے مضامین مختلف طور پر شعراء نے باندھے ہیں۔ مولانا کی نظر ان حدود سے گزر کر وسیع تر مضامین پیدا کرتی ہے۔ وہ آپ ﷺ کی رحمۃ اللعالمینی کو قومی، ملی اور مقامی حد بندیوں سے نکال کر عالمی رنگ میں پیش کرتے ہیں۔ وصفِ نبی ﷺ کا یہ پہلو حقیقی اور قرآنی ہے۔ اور عملی سیاست کے مردِ میدان ہونے کی حیثیت سے مولانا نے حضور ﷺ کے فیض کو اسی نظر سے دیکھا ہے۔

وہ وقت آنے کو ہے جب ایشیا کی طرح یورپ بھی
رسول اللہ کے خوانِ کرم سے ریزہ چیں ہوگا[۸۹]

عرب کے واسطے رحمت عجم کے واسطے رحمت
وہ آیا لیکن آیا رحمۃ اللعالمیں ہوکر[۹۰]

ہیں عرب و عجم ترے دونوں پہ ہیں کرم تیرے
تجھ سے حرم کی آبرو تیرے قدم میں سومنات[۹۱]

شرق ہے تجھ سے مستفیض غرب ہے تجھ سے فیضیاب
دونوں جہاں کی رحمتیں ہوگئیں تیری ہمرکاب
جو ترے در کی خاک تھے ہوگئے آسماں جناب
لطف ترا ہے بے شمار فیض ترا ہے بے حساب
ہم سے پھرا ہوا ہے کیوں گوشۂ چشمِ التفات
چین سے تا بہ اندلس بادہ فروش تو ہی تھا
بادہ کشوں کے واسطے چشمۂ نوش تو ہی تھا
شاہدِ علم و فضل کا حلقہ بگوش تو ہی تھا
سارے جہان کے لئے دیدۂ ہوش تو ہی تھا
ہم سے پھرا ہوا ہے کیوں گوشۂ چشم التفات[۹۲]

عام نعتیہ رنگ کے برخلاف مولانا کے نعتیہ کلام میں تغزل کو زیادہ دخل نہیں ہے۔ یہاں جو بھی ہے اوصاف کا بیان ہے۔ لیکن جگہ جگہ داخلی کیفیت کی آمیزش نے جذبات کی لطافتوں سے کلام کو تغزل کے محاسن سے بھی محروم نہیں رکھا۔ مولانا کے کلام کی یہ خصوصیت ان کی نظم

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''صاحب قاب قوسین او ادنیٰ'' سے پیش کی جاتی ہے:

دل جس سے زندہ ہے وہ تمنا تمھی تو ہو
ہم جس میں بس رہے ہیں وہ دنیا تمھی تو ہو
پھوٹا جو سینۂ شبِ تار الست سے
اس نورِ اولیں کا اجالا تمھی تو ہو

جلتے ہیں جبرئیل کے پر جس مقام پر
اس کی حقیقتوں کے شناسا تمھی تو ہو
جو ماسوا کی حد سے بھی آگے گزر گیا
اے رہ نوردِ جادۂ اسریٰ تمھی تو ہو
پیتے ہی جس کے زندگیٔ جاوداں ملی
اس جانفزا زلال کے مینا تمھی تو ہو
اٹھ اٹھ کے لے رہا ہے جو پہلو میں چٹکیاں
وہ درد، دل میں کر گئے پیدا تمھی تو ہو[۹۳]

اثر آفرینی ظفر علی خان کے کلام کی خصوصیت ہے۔ اور درحقیقت یہ اثر آفرینی کیا ہے؟ حضور خواجۂ دوجہاں احمد مجتبیٰ ﷺ سے والہانہ محبت میں وارفتگی کا کرشمہ ہے جو سارے نعتیہ کلام میں جاری و ساری ہے۔ مولانا اثر میں ڈوبا ہوا شعر کہتے اور اس کے لئے خود بھی اثر میں ڈوب جاتے ہیں۔ حیرت ہوتی ہے کہ اتنا پرگو شاعر جذب و تڑپ کو اس قدر سرعت اور شدت سے رگ و پے میں جاری کر کے کیونکر یہ ساحرانہ کیفیت پیدا کر سکتا ہے۔ ہمیں مولانا کے محاسنِ شاعری کو دیکھ کر اس کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ: ''یہ اس کی دین ہے جسے پروردگار دے۔'' اس خصوصیت کی پرکیف مثالیں تمام کلام میں ملیں گی۔ ہم یہاں ایک مثال پر اکتفا کریں گے جو کسی اور جگہ اس حصہ مضمون میں درج نہیں ہے:

وہ اٹھا خاکِ بطحا سے سعادت کا امیں ہوکر
علم بردارِ حق بن کر سپہ سالارِ دیں ہوکر
خدا نے اس کو اپنے حسن کے سانچے میں ڈھالا ہے
چمکتا ہے اس کا پرتوِ نورِ صبحِ اولیں ہوکر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



خدا پر تھا یقیں پہلے ہی لیکن اس کا احساں ہے
کہ آنکھوں میں یقیں پھر نے لگا عین الیقیں ہوکر۹۴

مولانا کی جو نظمیں یا غزلیں مقبولِ عام ہو کر محافلِ حال و قال کی رونق نہیں بلکہ جذب و شوق کی محرک ہوئیں ان میں سے چند یہ ہیں؛

اے کہ ترا جمال ہے زینتِ محفلِ حیات
دونوں جہاں کی رونقیں ہیں ترے حسن کی زکوٰۃ۹۵

وہ شمع اجالا جس نے کیا چالیس برس تک غاروں میں
اک روز چمکنے والی تھی، سب دنیا کے درباروں میں۹۶

اے کہ تری نمود ہے غازۂ روئے کائنات
جلوہ فشاں ہیں ہر طرف تیری ہی سب تجلیات۹۷

ڈاکٹر برق مولانا کے نعتیہ کلام کے بارے میں رائے دیتے ہوئے رقم طراز ہیں:

''دنیائے صحافت میں ایک عرصہ تک مولانا ظفر علی خان کا ڈنکا بجتا رہا۔ آپ نے زبان و ادب اور ملک و قوم کی جو خدمتیں کی ہیں ان کا زمانہ قائل ہے۔ مولانا ظفر علی خان نے نعتیہ شاعری کے نہایت عمدہ اور مقبولِ عام نمونے چھوڑے ہیں۔ آئینۂ قلب کی عکس ریزیاں اور اظہار بیان کی قدرت ان کے کلام میں ملاحظہ کی جا سکتی ہے''۹۸۔

دیکھی نہیں کسی نے اگر شانِ مصطفیٰ
دیکھے کہ جبرئیل ہے دربان مصطفیٰ
لطفِ خدائے پاک کی تصویر پھر گئی
پھر نے لگے جب آنکھ میں احسان مصطفیٰ
پھیلا ہوا ہے اسود و احمر کے واسطے
صحنِ عرب میں تا بہ عجم خوانِ مصطفیٰ۹۹

مولانا کی نعتیہ شاعری پر اظہارِ خیال کرتے ہوئے ڈاکٹر فرمان فتح پوری لکھتے ہیں:

''شاعری میں انھوں نے زندگی کے بے شمار موضوعات پر طبع آزمائی کی ہے۔ ان موضوعات میں سے بیشتر کا تعلق چونکہ وقتی سیاسی ہنگاموں سے ہے۔ اس لئے ممکن ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کہ ان کی شاعری کا یہ حصہ فنی و ادبی لحاظ سے زیادہ بلند پایہ نہ ہو لیکن مذہبی موضوعات خصوصاً نعتیہ شاعری میں یہ چیز ان کے کلام کا حسن بن گئی ہے۔ چنانچہ دوسری قسم کی شاعری میں یہ تو ممکن ہے کہ مولانا کی شہرت و عظمت کسی وقت ناقدری کا شکار ہو جائے لیکن ان کی نعتیہ شاعری کا ایک جزو ایسا ہے کہ جو ہمیشہ قدر کی نگاہ سے دیکھا جائے گا اور ان کے نام کو زندہ رکھے گا"۱۰۰۔

مولانا کی نعت میں ملی عناصر کا کینوس حالی اور اقبال سے بہت وسیع ہے۔ خصوصاً ہندی مسلمانوں کی زبوں حالی کا جو نوحہ مولانا کے یہاں نظر آتا ہے کسی دوسرے معاصر شاعر کے نعتیہ کلام میں نہیں ملتا۔ انہوں نے اپنی نعتوں سے اصلاح و اتحاد کا کام لیا اور عشق رسول ﷺ کے ترانے گا کر ملتِ اسلامیہ کے اندر ایک ولولہ تازہ پیدا کیا۔ ان کے نعتیہ کلام میں عظمت رفتہ کا احساس، لمحۂ موجود کی زبوں حالی، مستقبل کے روشن اور پرشکوہ عہد کا انتظار اور ان سے وابستہ تاثرات و احساسات بکثرت ملتے ہیں۔ ان میں سب سے اونچی لے حضور اکرم ﷺ کے دربار میں فریاد و استغاثہ کی ہے۔

ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں؛

"مولانا کی اکثر نعتوں میں عرضداشت و التجا کی یہ لے نمایاں ہے۔ بحیثیت مجموعی مولانا ظفر علی خان نے حالی و اقبال کی ملی و قومی روایات کو نعت میں آگے بڑھایا۔ ان کی نعتیہ شاعری، معاصر مذہبی اور سیاسی واقعات اور تحریکوں کا عکس لئے ہوئے ہے . انہوں نے قرآن و احادیث کے حوالوں سے اپنی نعت کی تزئین کی . (اس کے علاوہ) اردو نعت میں "عقیدۂ ختم نبوت" کے تحفظ کی روایت کا پہلا باقاعدہ موڑ ظفر علی خان کی شاعری ہی ہے۔ ان سے پہلے اقبال کے یہاں بھی اس عقیدے کے بارے میں متفرق اشعار ملتے ہیں مگر اس عقیدے کے تحفظ کو ایک تحریک کی شکل ظفر علی خان ہی نے دی"۱۰۱۔

"مولانا محمد علی ۱۰ دسمبر ۱۸۷۸ء کو رامپور میں پیدا ہوئے۔ والد کا نام عبدالعلی خان تھا جو کہ ۱۸۸۰ء میں فوت ہو گئے۔ والدہ نے پرورش کی۔ ان کی گرانمایہ خدمات تحریکِ خلافت کے سلسلے میں کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ بطلِ حریت کی موت بھی ان کی شانِ آزادی کی غماز ہے۔ اور ان کے جسدِ خاکی کو ارضِ مقدس جیسی شاندار مٹی میں تدفین نصیب ہوئی۔ ۴ جنوری ۱۹۳۱ء کو انتقال ہوا"۱۰۲۔

محمد علی جوہر کی شاعرانہ صلاحیتیں مسلم تھیں۔ وہ اگر صرف اردو شاعری کے ہو رہتے تو نہ معلوم شاعر کی حیثیت سے ان کا مقام کتنا بلند ہوتا۔ تاہم جو کلام ان کا دستیاب ہے، وہی ان کی قادر الکلامی اور فنکارانہ مہارت کی دلیل ہے۔ جو بہ بے پوری صداقت سے کہا ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مولانا جوہر کی حسب ذیل نعت ان کے جذبات و کیفیات کی سچی ترجمان ہے:

کلفتِ قطعِ منازل ہوئی کافور ہے آج
ہے مدینہ سے جو نزدیک تو سب دور ہے آج
اپنے پلّے کوئی سوغات نہیں اس کے سوا
نقدِ جاں نذر کرائے دل یہی دستور ہے آج
سنگِ در تک تو بہر حال رسائی بخشی
دیکھوں کیا کیا مرے سرکار کو منظور ہے آج
آرزو ہائے دو عالم تھیں اور اک دل کل تک
فقط اک تیری تمنا سے وہ معمور ہے آج
اب بھی دیدار سے محروم ہی رکھے گا ہمیں
تھی جو اک حسرت پابوس بدستور ہے آج
جس سے چہرے دمک اٹھے تھے کبھی یثرب کے
دیکھو جوہر کی بھی آنکھوں میں وہی نور ہے آج[۱۰۳]

اپنے کلام کی روشنی میں مولانا محمد علی جوہر حب رسول ﷺ سے سرشار ایک عاشق صادق کے روپ میں ہمارے سامنے آتے ہیں۔ ان کی درج ذیل غزل دیکھئے، کیسی محبت میں ڈوبی ہوئی شاعری ہے:

تنہائی کے سب دن ہیں، تنہائی کی سب راتیں
اب ہونے لگیں ان سے خلوت میں ملاقاتیں
ہر لحظہ تشفی ہے، ہر آن تسلی ہے
ہر وقت ہے دلجوئی، ہر دم ہیں مداراتیں
کوثر کے تقاضے ہیں، تسنیم کے وعدے ہیں
ہر روز یہی چرچے، ہر روز یہی باتیں
معراج کی سی حاصل سجدوں میں ہے کیفیت
اک فاسق و فاجر میں اور ایسی کراماتیں
بے مایہ سہی لیکن شاید وہ بلا بھیجیں
بھیجی ہیں درودوں کی کچھ ہم نے بھی سوغاتیں[۱۰۴]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نعت گو شعرا کی تین قسمیں ہیں۔ ایک ایسے طبقے سے تعلق رکھتے ہیں جو محض رسمیہ طور پر برکت کے لئے دیوان میں چند نعتیہ غزلیں یا قصیدے لکھ لیتے ہیں دوسرا وہ گروہ ہے جو سیرت طیبہ کے محاسن اوصاف کی وجہ سے حضور انور ﷺ سے محبت اور عقیدت رکھتا ہے۔ لیکن تیسری جماعت ایسی ہے جو حضور اکرم ﷺ کو محض ان کی وجہ سے چاہتی ہے اور ان کے عشق میں مرنے کو اپنا جینا سمجھتی ہے۔ اقبال اس عہد میں دوسری جماعت سے بھی تعلق رکھتے ہیں اور تیسری جماعت کے بھی امام ہیں۔ اقبال نے اگر چہ اردو نعت بہت کم لکھی ہے لیکن جو کچھ لکھا ہے، اس کا جواب بہ مشکل نظر آتا ہے۔ ان کا نعتیہ کلام فارسی میں زیادہ پایا جاتا ہے۔ مگر ''بانگ درا'' (سن اشاعت ۱۹۲۴ء) کی نظموں میں بھی حجازی لے اور حجازی مے پائی جاتی ہے۔

بقول ڈاکٹر ریاض مجید؛

> ''علامہ اقبال اگر چہ رسمی معنوں میں نعت گو شاعر نہ تھے۔ انہوں نے براہ راست بہت کم بلکہ نہ ہونے کے برابر نعت لکھی مگر متفرق منظومات کے حوالوں سے اتنے نعتیہ شعر ضرور کہے ہیں کہ اردو نعت کی تاریخ میں ان کا ذکر ناگزیر اور اہم ہے۔ نعتیہ کلام میں مقدار کی کمی کے باوجود ان کے یہاں فکری وفنی ہر دو اعتبار سے اعلیٰ و معیاری نعت گوئی کے نمونے ملتے ہیں۔ انہوں نے اپنی عظیم شاعرانہ صلاحیتوں سے نعت کے داخلی اور خارجی اسلوب میں ایسی نمایاں تبدیلیاں کی ہیں جن سے ابھی تک اردو نا آشنا تھی''۔[۱۰۵]

اقبال کی تعلیمات کا مرکز رسول کریم ﷺ کی ذات ہے۔ وہ آپ ﷺ کی سیرت پاک میں حیات انسانی کے لئے مکمل نمونہ دیکھتے ہیں۔ ان کی شاعری اگر زندگی کی تفسیر ہے تو حقیقت میں وہ زندگی یہی اسوۂ حسنہ ہے۔ انھوں نے اس ایک مضمون کو فلسفیانہ رنگ دے کر سو طرح سے باندھا ہے۔ ان کا مردِ مومن، مردِ قلندر اور مردِ خودی اس بارگاہ کے تربیت یافتہ ہیں، جس کی ادنیٰ سی توجہ مٹی کو اکسیر بنا سکتی ہے۔ اگر اقبال کی شاعری اخلاقی اور روحانی مقاصد رکھتی ہے تو ان کی قدروں کو متعین کرنے کے لئے وہ اس مکمل کتاب زیست کی ورق گردانی کرتے ہیں۔ وہ اس حسن صداقت سے خود بھی مسحور ہو جاتے ہیں اور اس کے بیان سے دوسروں کو بھی مسحور کرتے ہیں۔

ہر شاعر میں شعر گوئی کے لئے حسن کا شعور اور حسن پرستی کا بے پایاں جذبہ فطری امر ہے۔ اس لئے شاعر کا تخیل حسن کی تلاش میں وادی وادی کے چکر لگاتا ہے اور اکثر فریب حسن کا شکار بھی ہو جاتا ہے۔ ظاہر پرست نظر رنگ و بو میں الجھ کر حقیقت حال تک نہیں پہنچتی۔ یہی وجہ ہے کہ شاعر کے فکر کی ساری کاوشیں بے مقصدی کی تہمت سے نہیں بچ سکتیں۔ لیکن جو حسن کہ صداقت کی راہ سے دل و دماغ پر روشن ہوتا ہے، وہ وجود کے اندر ایک لازوال کیفیت پیدا کر دیتا ہے۔ اقبال کا دل جمال محمدی ﷺ پر اس لئے فریفتہ ہے کہ وہ اسے صداقت کے پیکر میں جلوہ گر پاتے ہیں۔ انسان کی افضلیت اور اس کے کمال کی آخری منزل اقبال کو حقیقتِ محمدی ﷺ میں نظر آتی ہے۔ اسی لئے حضور انور ﷺ کا عشق ان کے کلام میں جگہ جگہ کار فرما ہے۔ وہ زندگی کی کامرانی حضور ﷺ سے وابستگی میں دیکھتے ہیں۔ چنانچہ بارگاہ ایزدی میں مسلمانوں کی زبوں حالی کی شکایت کرتے ہوئے بھی اس عشق رسول ﷺ کے سہارے اللہ تعالیٰ سے امتِ محمدی ﷺ کی گئی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہوئی عظمت کی عطا کی امید باندھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ سے عتاب کا سبب ان الفاظ میں دریافت کرتے ہیں:

تجھ کو چھوڑا کہ رسولِ عربی کو چھوڑا
بت گری پیشہ کیا بت شکنی کو چھوڑا
عشق کو عشق کی آشفتہ سری کو چھوڑا
رسمِ سلمان و اویسِ قرنی کو چھوڑا[۱۰۶]

''جوابِ شکوہ'' میں اللہ تعالیٰ کا جواب بھی اسی مضمون پر مشتمل ہے:

کون ہے تارکِ آئینِ رسولِ مختار
مصلحت وقت کی ہے کس کے عمل کا معیار
کس کی آنکھوں میں سمایا ہے شعارِ اغیار
ہوگئی کس کی نگہ طرزِ سلف سے بیزار
قلب میں سوز نہیں روح میں احساس نہیں
کچھ بھی پیغامِ محمدؐ کا تمہیں پاس نہیں[۱۰۷]

اور بارگاہِ ایزدی سے تلقین ہوتی ہے تو حصولِ عظمت کے لئے اس عشق کو پیدا کرنے کے لئے کہا جاتا ہے:

قوتِ عشق سے ہر پست کو بالا کر دے
دہر میں اسمِ محمدؐ سے اجالا کر دے[۱۰۸]

کی محمدؐ سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں[۱۰۹]

''صدیق'' کے عنوان سے جو نظم اقبال نے لکھی ہے اس میں بھی اسی عشق کے مضمون کو باندھا ہے:

اتنے میں وہ رفیقِ نبوت بھی آگیا
جس سے بنائے عشق و محبت ہے استوار
لے آیا اپنے ساتھ وہ مردِ وفا سرشت
ہر چیز جس سے چشمِ جہاں میں ہو اعتبار
ملکِ یمین و درہم و دینار و رخت و جنس
اسپِ قمر سم و شتر و قاطر و حمار

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بولے حضور چاہیئے فکرِ عیال بھی
کہنے لگا وہ عشق و محبت کا رازدار
پروانے کو چراغ ہے بلبل کو پھول بس
صدیق کے لئے ہے خدا کا رسول بس[۱۰]

اقبال جہاں بھی آقائے نامدار ﷺ کا ذکر کرتے ہیں وہاں عشقِ رسول ﷺ کے مضمون ضرور باندھتے ہیں اور حقیقت میں اصلِ ایمان بھی یہی ہے۔ ''جنگ یرموک کا ایک واقعہ'' جو علامہ مرحوم نے نظم کیا ہے وہ بھی حضور ﷺ کے ایک فدائی کی یہی داستان ہے جو فراق سے بے چین ہو کر لقائے حبیب کے لئے رخصت پکار کی درخواست امیرِ لشکر سے کر رہا ہے۔ اقبال نے واقعہ کو جس سادگی اور صفائی سے موثر انداز میں پیش کیا ہے وہ شاعر کی داخلی کیفیت کی آئینہ داری کرتا ہے۔

اقبال کے نعتیہ اشعار حقیقت و معرفت، توحید و رسالت، اسلام کے آفاقی پیغام، غافل مسلمانوں کو پیغامِ محمد ﷺ کا پاس اور احساس دلانے اور محمد ﷺ سے وفا کرنے، ایسے مقصدی موضوعاتِ نعت پر مشتمل ہیں۔ ان کے نزدیک تخلیقِ کائنات کی غرض و غایت ذاتِ مصطفوی ﷺ ہے اور سارا عالمِ امکان اسی ایک محور کے گرد گھوم رہا ہے۔ انہوں نے اردو نعت گوئی کو فکری و فنی طور پر وسعت دی۔ نعت کے موضوع کو قوم و ملک کی سیاسی و تمدنی زندگی سے ہم آہنگ کر کے اسے ایک نیا روپ دیا۔ نعت کے پرانے اسالیب اور معروف شکلوں کو نظر انداز کر کے نظم کی جدید ہیئتوں اور اسالیب کو نعت کا موضوع بنایا۔ نظم میں نعت کہنے کی جو طرح حالی نے ڈالی تھی، اسے فروغ دیا۔

علامہ اقبال کے نعتیہ کلام میں حکمت آفرینی کی مثالیں جگہ جگہ پائی جاتی ہیں۔ وہ ہر مضمون میں اسی فکر و نظر کی ترجمانی کرتے ہیں جو ان کے فلسفۂ حیات سے متعلق ہے۔ ''اقبال کے فلسفہ کی ابتداء کائنات میں انسان کی افضلیت کے مسئلے سے ہوتی ہے۔ وہ اس خاک کے پتلے میں حیرت انگیز ممکنات دیکھتے ہیں اور وہ اس ''لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم'' کی تعبیر کرتے جاتے ہیں۔ وہ انسان کے بلند مقام کے سامنے فرشتوں کو بھی حیرت زدہ دکھاتے ہیں۔ یہاں تک کہ وہ مقامِ مصطفائی ﷺ تک پہنچ کر عرش و کرسی تک اس کی کبریائی کی زد میں دیکھتے ہیں۔ اس لحاظ سے تجزیہ کیا جائے تو اقبال کا سارا کلام اس زندگی کی تفسیر ہے جس کی سربلندی آسمانوں کو بھی سرنگوں کئے ہوئے ہے۔ فلسفۂ خودی کے بیان میں اقبال نے اس نکتہ کی اس طرح وضاحت کی ہے:

خودی کی جلوتوں میں مصطفائی
خودی کی خلوتوں میں کبریائی
زمین و آسمان و کرسی و عرش
خودی کی زد میں ہے ساری خدائی

حضورِ انور ﷺ کی نعت کا یہ ایک نرالا ڈھنگ ہے جو علامہ اقبال نے اپنے کلام میں اختیار کیا ہے۔ اقبال کے کلام کو اس نظر سے دیکھا جائے تو اس کا سارا فلسفیانہ رنگ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حضور ﷺ ہی کی ثنا خوانی میں ڈوبا ہوا ہے۔ جہاں علامہ اقبال کی شاعری کو اپنی دیگر خصوصیات کی بناء پر حیات جاودانی حاصل ہے، وہاں ان کے کلام کی یہ نعتیہ خصوصیت بھی انہیں مجتہدانہ حیثیت بخش رہی ہے۔ آقائے نامدار ﷺ کی نعت کا یہ انداز نہ تو عربی شاعری کو نصیب ہے، اور نہ فارسی میں یہ صورت پائی جاتی ہے۔ اس لحاظ سے علامہ اقبال کا مقام نعت گوشعراء میں منفرد ہے''۔[۱۱۱]

ڈاکٹر طلحہ رضوی برق اقبال کی نعت گوئی کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''اس برصغیر میں سرزمین پنجاب وہ مبارک جگہ ہے جہاں صوفیوں، فقیروں اور اللہ والوں کے علاوہ شاعروں میں بھی قابل رشک عاشقانِ رسول ﷺ پیدا ہوئے۔ علامہ ڈاکٹر محمد اقبال کسی تعارف کے محتاج نہیں۔ اس محرمِ رازِ درونِ میخانہ کی شاعری چیزے دگر ہے۔ ''بانگ درا'' ہو یا ''بال جبریل''، ''ارمغان حجاز'' ہو یا ''پیام مشرق''، ''زبورِ عجم'' ہو یا ''اسرارِ خودی''، ''رموزِ بے خودی'' ہو یا ''جاوید نامہ''، یا ''مثنوی پس چہ باید کرد'' ہو، ہر جگہ اقبال کی والہانہ شانِ انفرادیت نمایاں ہے۔ اس وارفتۂ عشقِ رسول ﷺ کی ادا ہی نرالی ہے۔ رنگ ہی جدا ہے، انداز ہی الگ ہے۔ کلامِ اقبال کا بیشتر حصہ عشقِ رسول ﷺ کی تجلیوں کا مظہر ہے۔ انہوں نے نعتیہ شاعری کو تکنیکی طور پر جو ندرت بخشی ہے، صوری و معنوی طور پر جو شوکت و وسعت عطا کی ہے، اس کی مثالیں نہیں ملتیں۔ اسلوب و ادا کا یہ فنی حسن بھی اردو میں نایاب ہے''۔[۱۱۲]

اقبال کی نعتیہ شاعری خود ایک ایسا موضوع ہے جس پر صفحات کے صفحات لکھے جاسکتے ہیں۔ ان کے ہر دور کی شاعری اپنے تدریجی ارتقاء کے ساتھ ساتھ مداحیٔ رسول ﷺ کی حامل رہی۔

بانگ درا کے یہ نعتیہ اشعار سادہ مگر پرکیف ہیں۔ محبت کی بے تابیاں عجیب ہیں:

جسے میں ڈھونڈتا تھا آسمانوں میں زمینوں میں
وہ نکلے میرے ظلمت خانۂ دل کے مکینوں میں
سراپا حسن بن جاتا ہے، جس کے حسن کا عاشق
بھلا اے دل حسیں ایسا بھی ہے کوئی حسینوں میں
پھڑک اٹھا کوئی تیری ادائے ما عرفنا پر
ترا رتبہ رہا بڑھ چڑھ کے سب ناز آفرینوں میں[۱۱۳]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اقبال کی فارسی تصانیف اور اردو میں خصوصاً بالِ جبریل کے مطالعہ سے عشقِ رسول ﷺ میں ان کی وارفتگی اور والہانہ اظہار عقیدت ومحبت کا اندازہ ہوتا ہے۔ ان اشعار کی روشنی میں کہا جا سکتا ہے کہ اقبال فنا فی الرسول ﷺ کے مقام بلند کو پہچانتے تھے۔ علامہ اقبال کی نعتیہ شاعری کے بارے میں اظہارِ خیال کرتے ہوئے ڈاکٹر فرمان فتح پوری لکھتے ہیں:

> ''... یوں کہنا چاہئے کہ ان کی شاعری کا حقیقی محور سیرتِ محمدیؐ اور اسوۂ رسول ہے۔ انھوں نے اپنے فلسفۂ خودی کے عناصرِ ترکیبی میں بنیادی عنصر عشقِ رسول ﷺ ہی کو قرار دیا ہے۔ ان کے نزدیک جب خودی دوسرے ارتقائی منازل سے گزر کر آنحضرت ﷺ کی محبت سے سرشار اور فقر واستغنا سے مستحکم ہو جاتی ہے تو کائنات کی ساری قوتیں اس کے قبضے میں آ جاتی ہیں۔ اقبال نے ''خودی'' کے ذریعے جو فلسفۂ حیات پیش کیا ہے وہ حقیقتاً دینِ مصطفوی ہی کی شاعرانہ تعبیر وتفسیر ہے۔ خودی کی تربیت وتکمیل کے لئے جب وہ آئینِ فطرت کی پابندی کی تلقین کرتے ہیں تو ان کی مراد اخلاقِ محمدیؐ اور اسوۂ رسولؐ کی پابندی وپیروی سے ہی ہوتی ہے۔ ان کی شاعری رسمی انداز کی شاعری نہیں رہی بلکہ ذات وصفاتِ محمدیؐ کے بیان کے ساتھ ساتھ دینِ مصطفویؐ کے اساسی پہلوؤں کی مظہر بن گئی ہے۔ ان پہلوؤں کی تشریح وتوضیح میں اکثر جگہ آنحضرت ﷺ کے اخلاق وسیرت کا ذکر آیا ہے اور اقبال کی طبعِ عاشقانہ ومزاجِ شاعرانہ نے ہر جگہ اس ذکر میں خاص قسم کا لطف وکیف سمو دیا ہے۔ چنانچہ اس ذکر میں اقبال کے یہاں بہت سے اشعار بہت سے ٹکڑے اور بہت سے ایسے قطعات مل جاتے ہیں جو اقبال کو ایک بلند پایہ نعت گو ثابت کرتے ہیں۔ یہ ضرور ہے کہ ان پہلوؤں کے ذکر وافکار میں اقبال نے اردو سے زیادہ فارسی سے کام لیا ہے یعنی ان کے نعتیہ اشعار زیادہ تر فارسی ہی میں ہیں''[۱۱۴]۔

اردو کلام میں بعض مقامات پر غزلوں میں بھی نعت کے بلند پایہ شعر مل جاتے ہیں۔ مثلاً بالِ جبریل کی ایک غزل ہے۔

خبر ملی ہے یہ معراجِ مصطفیٰ سے مجھے
کہ عالمِ بشریت کی زد میں ہے گردوں''[۱۱۵]

اور کئی مقامات ایسے ہیں جہاں اقبال نے حضورِ اکرم ﷺ کو مخاطب کر کے اپنی بات کہی ہے اور اس انداز سے کہ نعت کے سوا ان اشعار کو اور کوئی نام نہیں دیا جا سکتا۔ ''ذوق وشوق'' سے مثال دیکھئے جو ان کے نعتیہ کلام کی انتہا ہے۔

لوح بھی تو قلم بھی تو تیرا وجود الکتاب
گنبدِ آبگینہ رنگ تیرے محیط میں حباب

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عالم آب و خاک میں تیرے ظہور سے فروغ
ذرۂ ریگ کو دیا تو نے طلوعِ آفتاب
شوکتِ سنجر و سلیم تیرے جلال کی نمود
فقرِ جنید و بایزید تیرا جمالِ بے نقاب
شوق تیرا اگر نہ ہو میری نماز کا امام
میرا قیام بھی حجاب میرا سجود بھی حجاب
تیری نگاہِ ناز سے دونوں مراد پا گئے
عقل غیاب و جستجو عشق حضور و اضطراب[۱۱۶]

اقبال کے کلام میں حضور کی شخصیت، کائنات کی تخلیق اور اسلام کی تاریخ ایک پر معنی اور بلیغ استعارے کے طور پر ابھرتی ہے۔ ان کے نزدیک حضور ﷺ کی ذاتِ مبارک تخلیق کائنات کا سبب اور ظفر علی خان کے لفظوں میں "سب غایتوں کی غایت اولیٰ" ہے۔ نیز یہ کائنات کی تخلیق اور حضور ﷺ کی بعثت تک ہی محدود نہیں بلکہ روحِ محمدیؐ، دورانِ خون کی طرح جسمِ نظامِ کائنات میں ہر وقت جاری وساری ہے۔ یوں عدم و وجود کے مظاہر، غیاب و حضور کی پر اسراریت اور کن فیکون کا یہ سلسلہ حضور ﷺ ہی کی شخصیتِ متحرکہ کا معجزۂ زندہ ہے۔ ان کے نزدیک محمد ﷺ ایک لفظ اور ایک نام ہی نہیں بلکہ ایک ایسا اسمِ اعظم اور ایک ایسی حرارت ہے جس کے سبب اس سیہ خانۂ عناصر کو نہ صرف منور کیا جا سکتا ہے بلکہ اس حرکی قوت سے نظامِ دہر کو تہ و بالا کیا جا سکتا ہے۔ اقبال کا طرزِ اظہار بھی سب سے منفرد اور جداگانہ ہے۔ ان کے نزدیک آنحضرت ﷺ کی ذاتِ والا صفات بنی نوع انسان کے لئے نہ صرف سرمایۂ افتخار ہے بلکہ ان کی محبت ایک ایسی فعال قوت ہے جس کا عدم وجود انسان کو "اسفل" کر دیتا ہے۔

منصبِ رسول سے آگہی اور اتباعِ رسول کی تلقین کے ساتھ ساتھ جو بالکل نیا زاویۂ نظر اقبال نے اردو نعت کو بخشا وہ حضور ﷺ کے فیضان کو ملتِ اسلامیہ کے دائرے سے پھیلا کر وسیع تر انسانیت کے حوالے سے دیکھنے کا ہے۔ حضور ﷺ کی ذات سے مسلمانوں کی عقیدت و وابستگی اور ملتِ اسلامیہ پر آنحضرت ﷺ کے فیضان و کرم کا اظہار ہر دور میں نعت کا محوری مضمون رہا ہے مگر رحمت للعالمین ﷺ کی شخصیت پوری انسانیت کے لئے جن فیوض و برکات کا سرچشمہ بنی اس کا پہلا واضح احساس اور اظہار ہمیں اقبال ہی کے یہاں نظر آتا ہے۔ ان اشعار میں جنہیں اقبال نے "سنائی" کے مزارِ مقدس کی زیارت کے موقع پر لکھا۔ بقول اقبال:

"یہ چند افکار پریشاں جن میں حکیم ہی کے ایک مشہور قصیدے کی پیروی کی گئی ہے اس روزِ سعید کی یادگار میں سپردِ قلم کئے گئے"[۱۱۷]۔

یہ اشعار اپنے مضامین اور پیشکش کے اعتبار سے اردو نعت کی تاریخ میں ایک اہم حیثیت کے حامل ہیں۔ اگر اس پورے سلسلہ اشعار کو بغور پڑھا جائے تو اس پر ایک نعتیہ قصیدے کا گمان گذرتا ہے۔ قصائد کی تاریخ میں بہت سے قصیدے ایسے مل جاتے ہیں جن میں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تشبیب کا حصہ غائب اور مدح کا حصہ بہت مختصر ہوتا ہے۔ یہ اشعار بھی اسی انداز کا ایک قصیدہ ہیں۔ اس نظم کے تین بند ہیں۔ ہر بند میں ایک مرکزی خیال پایا جاتا ہے۔ پہلے بند میں اس حقیقت کو واضح کیا ہے کہ عشق وہ قوت ہے جس کی بدولت عاشق زمان و مکان کی قید سے بالاتر ہے۔ دوسرے بند میں اقبال نے مسلمانوں کے اخلاقی اور روحانی زوال کا بڑے مؤثر انداز میں ذکر کیا ہے۔ نیز اس تلخ حقیقت کا اظہار ہے کہ دنیا مادیت اور الحاد میں مبتلا ہے لیکن آج کل مسلمانوں کے اندر یہ صلاحیت موجود نہیں کہ وہ اقوام عالم کو توحید کا یہ پیغام دے سکیں۔ آخری بند میں ان کے زوال کا سبب بیان کیا ہے یعنی جب انہوں نے اسلام کو ترک کر دیا تو ان پر غلامی کی لعنت مسلط ہو گئی۔ پھر غلامی سے نجات پانے کا نسخہ تجویز کرتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ حضور اکرم ﷺ کی ذات والا صفات سے رجوع کیا جائے۔ یہ مقام نعت کی معراج ہے۔

عجب کیا گر مہ و پرویں مرے نخچیر ہو جائیں
کہ بر فتراک صاحب دولتے بستم سر خود را
وہ دانائے سبل ختم الرسل مولائے کل جس نے
غبار راہ کو بخشا فروغ وادیٔ سینا
نگاہ عشق و مستی میں وہی اول وہی آخر
وہی قرآں وہی فرقاں وہی یٰسیں وہی طٰہٰ[118]

بدلتے ہوئے تمدنی اور سماجی حالات میں ملت اسلامیہ کی زبوں حالی کا احساس جتنا شدید اقبال کو تھا اس کا پتہ ''روح محمد ﷺ سے'' میں ہوتا ہے۔ اس نظم میں وہ ذات رسالت سے توجہ اور امداد کے ملتجی ہیں۔ کہتے ہیں۔

شیرازہ ہوا امت مرحوم کا ابتر
اب تو ہی بتا تیرا مسلمان کدھر جائے
اس راز کو اب فاش کر اے روح محمد
آیات الٰہی کا نگہبان کدھر جائے[119]

علامہ اقبال کی 'ایک اور نعت'' جو رسالتمآب ﷺ میں'' کے عنوان سے ہے۔ یہ ایک صفحہ کی مختصر سی نظم ہے جو اقبال نے ۱۹۱۲ء میں جنگ طرابلس پر لکھی جس میں مسلمان نہایت بے جگری سے لڑے اور شہید ہوئے۔ پہلے دو بندوں میں ایک ڈرامائی فضا ہے۔ فرشتے اقبال کو بزم رسالتمآب میں لے جاتے ہیں۔ حضور ﷺ اقبال سے پوچھتے ہیں ''تو جہاں سے ہمارے واسطے کیا تحفہ لایا ہے؟''

اقبال کا جواب تیسرے بند میں ملاحظہ ہو۔

حضور دہر میں آسودگی نہیں ملتی
تلاش جس کی ہے وہ زندگی نہیں ملتی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہزار لالہ و گل ہیں ریاضِ ہستی میں
وفا کی جس میں ہو بو وہ کلی نہیں ملتی
مگر میں نذر کو اک آبگینہ لایا ہوں
جو چیز اس میں ہے جنت میں بھی نہیں ملتی
جھلکتی ہے تری امت کی آبرو اس میں
طرابلس کے شہیدوں کا ہے لہو اس میں[۱۳۰]

جیسا کہ اوپر کی تفصیل سے ظاہر ہے بحیثیت مجموعی اقبال ایک منفرد انداز کے نعت گو ہیں۔ منفرد انداز کے نعت گو اس معنی میں کہ وہ رسمی طرز کے سکہ بند نعت گو نہیں ہیں۔ انہوں نے اردو اور فارسی کے دوسرے شعراء کی طرح پوری پوری نعتیں مروجہ لوازم کے ساتھ بہت کم کہی ہیں۔ شروع میں ایک آدھ نعت قدیم طرز میں ملتی ہے البتہ اقبال کے بیشتر کلام سے حضور اکرم ﷺ سے عشق اور ان کے اسوۂ حسنہ سے جذباتی وابستگی کا عنصر جھلکا پڑتا ہے، ان کی شاعری کا اصل مرکز ومحور ہی حضور کی ذات اقدس ہے، انہوں نے تو ایک جگہ قسم کھا کر کہا ہے میرا کلام سرتاپا حدیث وقرآن کے احکامات کی تعمیل میں ہے اور اگر ایسا نہ ہو تو مجھ پر تف ہے۔

گر دلم آئینۂ بے جوہر است
ور بہ حرفم غیر قرآں مضمر است
روزِ محشر خوار و رسوا کن مرا
بے نصیب از بوسۂ پا کن مرا[۱۳۱]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



## حواشی باب سوم

۱) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی'' مطبوعہ اقبال اکیڈمی (لاہور) ۱۹۹۰ء، ص ۳۹۰، ۳۹۱۔
۲) ''خاتون پاکستان، رسول نمبر'' ۱۹۶۴ء، مرتبہ شفیق بریلوی، ص ۳۵۴۔
۳) ریاض مجید، ڈاکٹر، تلخیص از اردو میں نعت گوئی، ص ۳۹۱ تا ۳۹۸۔
۴) طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری'' مطبوعہ بہار، ۱۹۷۴ء، ص ۶۳۔
۵) کلیات حالی، جلد اول، مقدمہ از افتخار احمد صدیقی، مطبوعہ مجلس ترقی ادب (لاہور)، ۱۹۶۸ء، ص ۱ تا ۱۱۔
۶) ایضاً، ص ۳۵۵۔
۷) ایضاً۔
۸) ایضاً، ص ۲۸۹۔
۹) ایضاً، ص ۲۵۶۔
۱۰) ایضاً، ص ۲۵۸۔
۱۱) ایضاً، ص ۲۵۸، ۲۵۹۔
۱۲) ایضاً، ص ۲۶۲۔
۱۳) ایضاً، ص ۲۶۳۔
۱۴) ایضاً، ص ۲۶۳، ۲۶۴۔
۱۵) ایضاً، ۲۶۴، ۲۶۵۔
۱۶) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی ص ۴۰۱۔
۱۷) کلیات حالی، جلد دوم، (۱۹۷۰ء) ص ۶۳۔
۱۸) مقدمہ مسدس حالی از مولانا سید سلیمان ندوی مرحوم، صدی ایڈیشن، ناشران حالی پبلشنگ ہاؤس (دہلی) ۱۹۳۵ء، ص ۴۴۔
۱۹) کلیات حالی، جلد دوم، ص ۶۳۔
۲۰) ایضاً، ص ۷۷۔
۲۱) ایضاً، ص ۱۷۵، ۱۷۶۔
۲۲) ایضاً، ص ۶۶۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۲۳) ایضاً،ص ۶۶، ۶۷۔

۲۴) کلیاتِ حالیؔ، جلد دوم، ص ۶۷، ۶۸۔

۲۵) مقدمہ مسدس حالیؔ، ص ۴۶۔

۲۶) کلیاتِ حالیؔ، جلد دوم، ص ۶۶۔

۲۷) رفیع الدین اشفاق، ڈاکٹر، سید، ''اردو میں نعتیہ شاعری''، مطبوعہ اردو اکیڈمی سندھ، ۱۹۷۶ء

۲۸) کلیاتِ حالیؔ، جلد دوم، ص ۱۹۵، ۱۹۶۔

۲۹) ایضاً، ص ۱۷۷۔

۳۰) ایضاً۔

۳۱) ایضاً، ص ۱۸۱۔

۳۲) ایضاً، ص ۱۸۲۔

۳۳) رفیع الدین اشفاق، ڈاکٹر، سید، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۳۶۹۔

۳۴) فرمان فتحپوری، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری''، مطبوعہ آئینہ ادب (لاہور) ۱۹۷۴ء، ص ۷۱۔

۳۵) ایضاً، ص ۷۴۔

۳۶) سلیمان ندوی، سید، ''مولانا شبلی اردو شاعر کے لباس میں''، بحوالہ کلیاتِ شبلی، مطبوعہ کراچی، ۱۹۸۵ء، ص ۳۱۔

۳۷) کلیاتِ شبلی، ص ۷۰، ۷۱۔

۳۸) ایضاً، ص ۶۵، ۶۶۔

۳۹) ایضاً، ص ۶۶، ۶۷۔

۴۰) ایضاً، ص ۶۷۔

۴۱) ایضاً، ص ۷۲، ۷۳۔

۴۲) رفیع الدین اشفاق، ڈاکٹر، سید، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۳۷۹۔

۴۳) ماخوذ از ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۴۰۷، ۴۰۸۔

۴۴) کلیاتِ اسماعیل میرٹھی، مرتبہ محمد اسلم سیفی، مطبوعہ دہلی، ۱۹۳۹ء، ص ۱۱۹، ۱۲۰۔

۴۵) ایضاً، ص ۲۴۔

۴۶) ایضاً، ص ۲۶۔

۴۷) ''خاتونِ پاکستان، رسول نمبر''، ص ۳۵۲۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۴۸) ابواللیث صدیقی، ڈاکٹر، ''لکھنؤ کا دبستان شاعری'' مطبوعہ غضنفر اکیڈمی (کراچی)، ۱۹۸۵ء، ص ۸۱۵۔

۴۹) رفیع الدین اشفاق، ڈاکٹر، سید، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۳۹۳۔

۵۰) فہرست، ''مجموعہ نظم''، طباطبائی، مطبوعہ مطبع اعظم جاہی (حیدرآباد دکن)۔

۵۱) مجموعہ نظم طباطبائی، جزو اول، ص ۱۔

۵۲) ایضاً، ص ۴۔

۵۳) ایضاً، ص ۶۔

۵۴) ایضاً، ص ۶۔

۵۵) ایضاً، ص ۷۔

۵۶) ایضاً، ص ۶۔

۵۷) ایضاً، ص ۷۔

۵۸) ایضاً، ص ۹، ۱۰۔

۵۹) ایضاً، ص ۸، ۹۔

۶۰) ایضاً، ص ۲۱۔

۶۱) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۴۲۶۔

۶۲) حفیظ جالندھری، شاہنامۂ اسلام، جلد اول، مطبوعہ مکتبۂ تعمیر انسانیت (لاہور)، ۱۹۸۵ء، ص ۱۱۰۔

۶۳) ایضاً، ص ۱۱۴۔

۶۴) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۱۰۳۔

۶۵) رفیع الدین اشفاق، ڈاکٹر، سید، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۵۶۱۔

۶۶) طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۶۲۔

۶۷) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۹۲۔

۶۸) اکبر وارثی میرٹھی، میلاد اکبر، ناشر گابا سنز، کراچی، ص ۹

۶۹) ایضاً، ص ۱۴

۷۰) ایضاً، ص ۱۵

۷۱) ایضاً، ص ۲۷

۷۲) ایضاً، ص

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۷۳) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص۹۱۔

۷۴) رفیع الدین اشفاق، ڈاکٹر، سید، اردو میں نعتیہ شاعری، ص۵۲۶۔

۷۵) مشمولہ ''چمنستان، خیالستان، بہارستان، حبسیات''۔

۷۶) نقوش، شخصیات نمبر، جلد دوم، مرتبہ محمد طفیل (لاہور)، ۱۹۵۶ء، ص۶۰۰۔

۷۷) ظفر علی خان، مولانا، ''بہارستان'' مطبوعہ اردو اکیڈمی، پنجاب، ۱۹۳۷ء، ص۱۸۔

۷۸) ایضاً، ص۵۱۔

۷۹) ایضاً، ''چمنستان'' مطبوعہ لاہور، ۱۹۶۲ء، ص۱۱۰، ۱۱۱۔

۸۰) ایضاً، ''بہارستان''، ص۱۹۔

۸۱) بحوالہ رفیع الدین اشفاق، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، سید، ص۳۷۔

۸۲) ظفر علی خان، مولانا، ''بہارستان''، ص۳۷۔

۸۳) ایضاً، ص۳۵۔

۸۴) ایضاً، ص۴۹۔

۸۵) ایضاً۔

۸۶) ایضاً، ص۴۳۔

۸۷) ایضاً، ''حبسیات'' مطبوعہ، لاہور، ص۱۱۴۔

۸۸) ایضاً، ص۱۰۔

۸۹) ایضاً، ''بہارستان''، ص۶۴۔

۹۰) ایضاً، ص۳۳۔

۹۱) ایضاً، ص۴۱۔

۹۲) ایضاً، ص۳۶، ۳۷۔

۹۳) ایضاً، ''حبسیات''، ص۹۔

۹۴) ایضاً، ''بہارستان''، ص۳۳۔

۹۵) ایضاً، ص۲۸۔

۹۶) ایضاً، ص۳۲۔

۹۷) ایضاً، ص۴۱۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۹۸) طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۶۴۔

۹۹) ظفر علی خان، مولانا، ''چمنستان''، ص ۱۱۰۔

۱۰۰) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۸۳، ۸۴۔

۱۰۱) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۴۴۳۔

۱۰۲) ''نگار، پاکستان، مولانا محمد علی جوہر نمبر''، بابت نومبر، دسمبر ۱۹۷۸ء، ص ۱۳ تا ۱۶۔

۱۰۳) بحوالہ طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۶۳۔

۱۰۴) ''خاتون پاکستان، رسول نمبر''، ص ۳۴۹۔

۱۰۵) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۴۲۶۔

۱۰۶) ''کلیات اقبال''، مطبوعہ شیخ غلام پبلشرز، ۱۹۷۵ء، ص ۱۶۸۔

۱۰۷) ایضاً، ص ۲۰۲۔

۱۰۸) ایضاً، ص ۲۰۷۔

۱۰۹) ایضاً۔

۱۱۰) ایضاً، ص ۲۲۴، ۲۴۵۔

۱۱۱) رفیع الدین اشفاق، ڈاکٹر، سید، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۴۸۵۔

۱۱۲) طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۵۸، ۵۹۔

۱۱۳) کلیات اقبال، ص ۱۰۳۔

۱۱۴) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۷۷، ۷۸۔

۱۱۵) کلیات اقبال، ص ۳۱۹۔

۱۱۶) ایضاً، ص ۴۰۵، ۴۰۶۔

۱۱۷) ایضاً، ص ۳۱۴۔

۱۱۸) ایضاً، ص ۳۱۷، ۳۱۸۔

۱۱۹) ایضاً، ص ۵۱۰۔

۱۲۰) ایضاً، ۱۹۷۔

۱۲۱) محمد اقبال، علامہ، ڈاکٹر، مثنوی اسرار و رموز، مطبوعہ غلام علی پبلشرز، طبع دہم، ۱۹۷۶ء، ص ۱۶۸۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



# باب چہارم

## مولانا احمد رضا خان کی زندگی، شخصیت اور شغف شاعری

یہ سب جانتے ہیں کہ قوموں کا عروج اور استحکام، سلف کے کارناموں سے آگاہی حاصل کر کے اور ان کے نقشِ قدم پر عمل پیرا ہو کر ہی حاصل ہو سکتا ہے۔ اکابرِ ملت کی سیرت کے نقوش و آثار جس قدر دل کی گہرائیوں میں اترتے جائیں گے اسی قدر کامیابی کی منزلیں آسان تر ہوتی چلی جائیں گی اور عظیم شخصیتوں کے نمایاں کارناموں کا تصور جس قدر دھندلاتا جائے گا، مقصد کا حصول اتنا ہی مشکل ہوتا جائے گا۔ تقریباً ہر دور میں اہلِ حق کی بہ نسبت حق وصداقت کے خلاف آواز اٹھانے والوں اور باطل کی پشت پناہی کرنے والوں کی تعداد زیادہ رہی ہے۔ لیکن مردانِ حق کی کوششوں نے ہمیشہ ایسے لوگوں کے عزائم کے تار و پود بکھیر کر رکھ دیا ہے۔ یہ حضرات داد وتحسین یا طعن وتشنیع سے بے نیاز ہو کر راہِ حق اور دینِ متین کی نورانی تعلیمات کی یاددہانی کراتے رہے۔ ملک وقوم کے ایسے محسنوں اور رہنماؤں میں ایک بڑا نام احمد رضا خان بریلوی کا ہے۔

### خاندان اور پیدائش:

قندھار کے ایک معزز پٹھان قبیلے کے رکن سعید اللہ خان حضرت مولانا احمد رضا خان کے مورثِ اعلیٰ تھے۔ سعید اللہ خان مغلوں کی حکومت میں لاہور آئے اور متعدد عہدوں پر فائز ہوئے۔ لاہور کا شیش محل ان کی جاگیر میں شامل تھا۔ لاہور سے دہلی منتقل ہونے کے وقت وہ شش ہزاری عہدے پر متمکن تھے۔ ان کے بیٹے سعادت یار خان کو حکومت کی طرف سے ایک جنگی مہم سر کرنے کے لئے روہیل کھنڈ بھیجا گیا۔ فتح یابی کے بعد ان کا وہیں انتقال ہوا۔ ان کے تین بیٹوں میں ایک، اعظم خان بریلی آئے اور کچھ دن حکومت سے منسلک رہنے کے بعد درویشی اختیار کی اور بریلی میں سکونت اختیار کر لی۔ بدایوں کے تحصیل دار کاظم علی خان، اعظم خان کے بیٹے تھے۔ جن کے پاس دو سو سواروں کی بٹالین تھی اور جنہیں آٹھ گاؤں جاگیر میں ملے ہوئے تھے۔ اُن کے بیٹے رضا علی خان (متوفی ۱۲۸۲ھ: ۱۸۶۶ء)۔ اپنے وقت کے ولیٔ کامل تھے اور روہیل کھنڈ کے ممتاز عالموں میں شمار ہوتے تھے''۱۔ مولانا رضا علی خان کے بارے میں پروفیسر ڈاکٹر مسعود احمد اپنی کتاب میں لکھتے ہیں:

> ''مولانا رضا علی خان (۱۲۲۴ھ: ۱۸۰۹ء) میں پیدا ہوئے: ۲۳ برس کی عمر میں
> علوم معقولہ ومنقولہ سے فارغ ہوئے۔ عابد وزاہد، صاحبِ کرامت وصاحبِ خلق وکرم
> تھے، وعظ وتذکیر میں بلا کی تاثیر تھی۔ خلوت پسند تھے، کسی کا دل نہ توڑتے اور برے سے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بُرے انسان کو بھی بُرا نہیں سمجھتے تھے، سلام کرنے میں ہمیشہ پہل کرتے تھے، لوگوں کو یہ آرزو رہ گئی کہ وہ سلام میں پہل کریں، کبھی اپنے نفس کے لئے غضب ناک نہ ہوئے، حد تو یہ ہے کہ ایک بد دین نے آپ پر تلوار سے حملہ کیا تو اس کو معاف فرما دیا۔ اسی طرح ایک کنیز کے ہاتھوں آپ کا آٹھ سالہ لڑکا محمد عبداللہ خان مارا گیا تو آپ نے اس کو آزاد فرما دیا۔ اتباع سنت میں اپنی نظیر آپ تھے۔ (۱۲۸۲ھ: ۱۸۶۶ء) میں انتقال فرمایا، ۲ جمادی الاول ۱۲۸۲ھ کو سپرد خاک کر دیا گیا"[۳]۔

اُن کے صاحبزادے مولانا نقی علی خان (متوفی ۱۲۹۷ھ: ۱۸۸۰ء) علوم ظاہری و باطنی دونوں سے متصف ایک جلیل القدر عالم تھے۔ آپکی تصنیف "سرور القلوب فی ذکر مولد المحبوب" اس زمانے کی مقبول کتابوں میں ہے۔

مولانا نقی علی خان کے حالات و آثار کے بارے میں پروفیسر ڈاکٹر مسعود احمد لکھتے ہیں:

"مولانا محمد نقی علی خان ۳۰ جمادی الآخر یا یکم رجب المرجب (۱۲۴۶ھ: ۱۸۳۰ء) کو پیدا ہوئے، والدِ ماجد مولانا محمد رضا علی خان سے اکتساب علوم فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے جو دقتِ نظر، وحدتِ فکر، فہمِ صائب اور رائے ثاقب ان کو عطا فرمائی تھی، معاصرین میں نظر نہیں آتی۔ عقل و معاد اور عقلِ معاش دونوں کے جامع تھے۔ سخاوت، شجاعت، علوِ ہمت، مروت اور صدقات و خیرات میں پیش پیش...... غریبوں سے ملتے اور امیروں سے کنارہ کش رہتے، گستاخانِ رسول علیہ التحیہ والتسلیم کا تعاقب فرما کر ان کے فتنے کو ختم کیا اور مناظرۂ دینی کا عام اعلان کیا جو ۲۶ شعبان (۱۲۹۳ھ: ۱۸۷۶ء) کو اصلاح ذات بین (۱۲۹۳ھ: ۱۸۷۶ء) کے تاریخی نام سے شائع ہوا"[۳]۔

مولانا نقی علی خان کی علوم دینیہ میں متعدد تصانیف یادگار ہیں۔ جن کی تعداد احمد رضا خان صاحب کے مطابق تیس (۳۰) کے قریب ہے[۴]۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی مولانا نقی علی خان کے صاحبزادے تھے۔ اُن کی ولادت بریلی کے محلہ جسولی میں دس شوال المکرم (۱۲۷۲ھ) مطابق ۱۴ جون ۱۸۵۶ء کو ہوئی۔ والد نے آپ کا نام محمد اور دادا نے احمد رضا رکھا۔ تاریخی نام "المختار" قرار پایا جس سے ۱۲۷۲ھ برآمد ہوتا ہے[۵]۔ آپ کے جدِ امجد حضرت مولانا رضا علی خان ان دنوں بقید حیات تھے۔ پوتے کی پیدائش کی خبر اُن کے کانوں تک پہنچی تو خوش ہوئے۔ مولانا کے بھانجے علی محمد خان صاحب کا بیان ہے:

"میری والدہ مرحومہ مولانا کی بڑی بہن تھیں ان کا ارشاد ہے کہ جب احمد رضا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



خان پیدا ہوئے تو والد مرحوم ان کو حضرت دادا جان کی خدمت میں لے گئے۔ دادا نے گود میں لیا اور فرمایا "میرا یہ بیٹا بہت بڑا عالم ہوگا"۔ فرمایا کرتی تھیں کہ بچپن ہی سے یہ مزاج، اطوار اور ذہانت کے اعتبار سے الگ نظر آتا تھا"[۲]۔

ابتدائی عمر کے مشاغل کے حوالے مختار الدین احمد لکھتے ہیں:

"بسم اللہ خوانی کس عمر میں ہوئی معلوم نہیں لیکن اس قدر یقین ہے کہ بہت کم عمری میں ہوئی ہوگی اس لئے کہ چار سال کی عمر میں آپ نے قرآن مجید ناظرہ ختم کر لیا تھا۔ اس سے آپ کی ذہانت وفراست کا اندازہ ہوسکتا ہے۔ بسم اللہ خوانی میں ایک عجیب واقعہ پیش آیا۔ استاد نے بسم اللہ کے بعد الف، با، تا، ثا جس طرح پڑھایا جاتا ہے پڑھایا، آپ پڑھتے رہے جب لام الف کی نوبت آئی تو آپ خاموش رہے استاد نے دوبارہ کہا "میاں لام الف" آپ نے فرمایا یہ دونوں حرف تو پڑھ چکے ہیں ل بھی اور الف بھی اب یہ دوبارہ کیوں؟ جدِ امجد مولانا رضا خان موجود تھے۔ بولے "بیٹا استاد کا کہا مانو جو کہتے ہیں پڑھو" انہوں نے تعمیل کی اور دادا کی طرف دیکھا وہ فراست سے سمجھ گئے کہ یہ حروف مفردہ میں ایک مرکب لفظ کیسے آ گیا فرمایا "بیٹے تمہارا شبہ درست ہے مگر تم نے شروع میں جو الف پڑھا ہے وہ دراصل ہمزہ ہے اور یہ درحقیقت الف ہے لیکن الف ہمیشہ ساکن ہوتا ہے اور ساکن کے ساتھ ابتداناممکن ہے اس لئے ایک حرف یعنی لام اول میں لاکر اس کا تلفظ بتانا مقصود ہے" احمد رضا نے کہا "تو کوئی ایک حرف ملا دینا کافی تھا۔ لام کی کیا خصوصیت ہے ب، دال، سین بھی اول میں لا سکتے تھے" جدِ امجد نے نہایت محبت و جوش میں گلے لگا لیا دل سے دعائیں دیں اور پھر اس کی توجیہہ کی۔

ایک مولوی صاحب آپ کو قرآن پاک پڑھانے آتے تھے۔ ایک روز وہ کسی آیۂ کریمہ میں بار بار ایک لفظ بتاتے تھے مگر آپ کی زبان سے نہیں نکلتا تھا، وہ زبر بتاتے تھے آپ زیر پڑھتے تھے۔ یہ کیفیت دیکھ کر آپ کے دادا نے انہیں اپنے پاس بلایا اور کلام پاک کا وہ نسخہ منگوا کر دیکھا تو اس کے کاتب سے واقعی اعراب کی غلطی ہوگئی تھی۔ دادا نے نسخے میں تصحیح کر دی اور آپ سے پوچھا "جس طرح مولوی صاحب بتاتے تھے اس طرح کیوں نہیں پڑھتے تھے؟" فرمایا میں ارادہ کرتا تھا مگر زبان پر قابو نہ تھا۔ ایک روز مولوی صاحب حسب معمول بچوں کو پڑھا رہے تھے کہ ایک بچے نے آ کر سلام کیا۔ مولوی صاحب نے کہا "جیتے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



رہو''اس پر حضرت نے فرمایا''یہ سلام کا جواب تو نہ ہوا وعلیکم السلام کہنا چاہیے''۔ مولوی صاحب سن کر خوش ہوئے اور بہت دُعائیں دیں۔

ابھی آپ کمسن تھے کہ رمضان کے مہینے آپ کا روزہ رکھوایا گیا گرمی کا زمانہ تھا۔ سہ پہر کے وقت جبکہ روزہ کشائی کی تیاری ہورہی تھی آپ کے والد ماجد آپ کو اس کمرے میں لے گئے جہاں افطار کے دوسرے سامان کے ساتھ فرنی کے پیالے بھی چُنے ہوئے تھے۔آپ کے والد نے کواڑ بند کر کے ایک پیالہ اٹھایا اور کہا کہ''یہ کھالو''۔آپ نے حیران ہو کر عرض کیا''میرا تو روزہ ہے کیسے کھالوں''؟والد نے کہا''بچوں کا روزہ ایسا ہی ہوتا ہے۔یہاں کوئی بھی دیکھنے والا بھی نہیں جلدی سے کھالو!''یہ سن کر آپ نے ادب سے کہا''ابا حضور جس کے حکم سے روزہ رکھا ہے وہ تو دیکھ رہا ہے۔''یہ سن کر آپ کے والد ماجد کی آنکھوں سے بے اختیار آنسو جاری ہوگئے اور فرطِ محبت سے بیٹے کو سینے سے لگالیا''[۷]۔

ابتدائی زندگی کے حالات کم ملتے ہیں۔تذکرہ علمائے ہند مؤلفہ رحمٰن علی میں لکھا ہے؛

''چار سال کی عمر میں قرآن شریف ناظرہ ختم کیا اور چھ سال کی عمر میں ربیع الاول شریف میں بہت بڑے مجمع کے سامنے میلاد شریف پڑھا''[۸]۔

پروفیسر ڈاکٹر مسعود احمد صاحب لکھتے ہیں؛

''مولانا بریلوی نے اپنے والدِ ماجد اور دوسرے اساتذہ سے تحصیل علوم کی''[۹]۔

ابتدائی تعلیم کا ذکر کرتے ہوئے مولانا بریلوی کہتے ہیں؛

''میرے استاد جن سے میں ابتدائی کتب پڑھتا تھا جب مجھے سبق پڑھادیا کرتے،ایک دو مرتبہ میں دیکھ کر کتاب بند کر دیتا،جب سبق سنتے تو حرف بہ حرف،لفظ بہ لفظ سنا دیتا۔روزانہ یہ حالت دیکھ کر ایک دن مجھ سے فرمانے لگے''احمد میاں تم آدمی ہو یا جن، مجھ کو پڑھاتے دیر لگتی ہے مگر تم کو یاد کرتے دیر نہیں لگتی''[۱۰]۔

تقریباً تیرہ برس کی عمر میں صرف ونحو،ادب،حدیث،تفسیر۔کلام۔فقہ،اصول،معانی و بیان،تاریخ،جغرافیہ،ریاضی،منطق، فلسفہ،ہیئت وغیرہ جمیع علوم دینیہ عقلیہ ونقلیہ کی تکمیل کر کے ۱۴ شعبان ۱۲۸۶ھ کو مسندِ فراغت حاصل کی اور دستارِ فضیلت زیبِ سر فرمائی۔والدِ ماجد مولانا نقی علی خان نے فاتحہ فراغ کی۔اسی دن رضاعت کے ایک مسئلہ کا جواب لکھ کر والد صاحب کی خدمت میں پیش کیا جو بالکل صحیح تھا۔والد نے ذہن وطباع دیکھ کر اسی دن سے فتویٰ نویسی کا کام ان کے سپرد فرمایا۔۱۲۹۴ھ میں مارہرہ حاضر ہو کر حضرت شاہ سید آل

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



رسول احمدی کے مرید ہوئے اور خلافت واجازت جمیع سلاسل وسندِ حدیث سے مشرف ہوئے ۱۲۹۵ھ میں زیارت حرمین طیبین سے شرف و افتخار حاصل فرمایا۔ اور اکابر علمائے دیارمثل حضرت سید احمد دحلان مکی اور حضرت عبدالرحمٰن سراج سے حدیث وفقہ واصول تفسیر ودیگر علوم کی سند حاصل فرمائی۔

مصنف تذکرۂ علمائے ہند راوی ہیں:

''ایک دن نمازِ مغرب مقام ابراہیم میں ادا کی کہ امام شافعیہ حضرت حسین بن صالح نے بلاتعارفِ سابق آپ کا ہاتھ پکڑا اور انہیں اپنے دولت خانے میں لے گئے اور دیر تک آپ کی پیشانی کو پکڑ کر فرماتے رہے ''میں اس پیشانی میں اللہ کا نور دیکھ رہا ہوں'' اور صحاح ستہ اور سلسلۂ قادریہ کی اجازت اپنے دستِ مبارک سے لکھ کر عنایت فرمائی''[۱۱]۔

آپ کی بے مثل ذہانت اور بے نظیر حافظے کے کمالات اتنے ہیں کہ انہیں بیان کرنے کے لئے ایک دفتر چاہیے۔ شروع ہی سے ذہانت کا یہ حال تھا کہ استاد سے کبھی چوتھائی سے زیادہ کوئی کتاب نہیں پڑھی اس کے بعد بقیہ تمام کتاب از خود پڑھ کر سنادیا کرتے۔ بعض لوگ نام کے ساتھ حافظ لکھ دیا کرتے تھے چنانچہ خیال ہوا کہ قرآن مجید حفظ کرلیا جائے لہٰذا صرف ایک ماہ میں پورا قرآن آسانی سے حفظ کرلیا۔ اس ضمن میں سید ایوب علی صاحب کا بیان ہے:

''روزانہ ایک پارہ حفظ کرلیتے۔ مشکل سے مشکل فتاویٰ کا جواب شاگردوں اور احباب کو اس طرح قلم بند کرادیتے کہ حیرت ہوتی، بے شمار کتابوں کے حوالے اس سلسلے میں دیتے، اور سب زبانی۔ ''المارَی میں سے فلاں جلد نکالو، اتنے ورق الٹو، فلاں صفحے پر اتنی سطروں کے بعد یہ مضمون ہوگا اسے نقل کردو'' ''[۱۲]۔

آپ کے اساتذہ کی فہرست مختصر ہے۔ مکتب کے استاد کا نام معلوم نہیں، البتہ مرزا غلام قادر بیگ سے ابتدائی تعلیم حاصل کی۔ والد ماجد سے علوم دینیہ کی تکمیل کی۔ غالباً ۱۲۸۸ھ میں رامپور جانے کا اتفاق ہوا۔ آپ کے خسر شاہ فضل حسین مرحوم نواب کلب علی خان صاحب کے یہاں کسی اونچے عہدے پر مامور تھے۔ آپ سے نواب صاحب نے ملاقات کی اور کمال محبت کا مظاہرہ کیا۔ اس وقت وہاں مولانا عبدالحق خیرآبادی سے آپ کی ملاقات ہوئی جن کا شمار منطق کے اہم اساتذہ میں ہوتا ہے۔ منطق میں مولانا احمد رضا خان کے استاد ایک دوسرے مشہور عالم ہیئت مولانا عبدالعلی رامپوری تھے جن سے آپ نے شرح چغمینی کے کچھ اسباق لئے۔ آپ نے حضرت شاہ ابوالحسین احمد نوری مارہروی سے علم تکسیر وجفر حاصل کئے اس ضمن میں ڈاکٹر پروفیسر محمد مسعود احمد لکھتے ہیں:

''مولانا احمد رضا خان نے جن حضرات سے پڑھا اور جن سے سند حدیث وفقہ حاصل کی ان میں مندرجہ ذیل حضرات قابل ذکر ہیں:

(۱) شاہ آل رسول مارہروی متوفی: ۱۲۹۷ھ؛ ۱۸۷۹ء

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



| | | |
|---|---|---|
| (۲) | مولانا نقی علی خان | ۱۲۹۷ھ؍۱۸۸۰ء |
| (۳) | شیخ احمد بن زین وحلان مکی | ۱۲۹۹ھ؍۱۸۸۱ء |
| (۴) | شیخ عبدالرحمن سراج مکی | متوفی ۱۳۰۱ھ؍۱۸۸۳ء |
| (۵) | شیخ حسین بن صالح | ۱۳۰۲ھ؍۱۸۸۴ء |
| (۶) | شاہ ابوالحسین احمد النوری | ۱۳۲۴ھ؍۱۹۰۶ء |
| (۷) | مرزا غلام قادر بیگ | ۱۳۰۱ھ؍۱۸۸۳ء |
| (۸) | مولانا عبدالعلی رام پوری | ۱۳۰۳ھ؍۱۸۸۵ء[۱۳] |

نواب رام پور، کلب علی خان نے مولانا عبدالحق خیر آبادی سے پڑھنے کا مشورہ دیا تھا، مولانا بریلوی کی مولانا خیر آبادی سے ملاقات بھی ہوئی اور علمی گفتگو بھی مگر پڑھنے کی نوبت نہیں آئی۔ مولانا بریلوی کا سلسلۂ اسناد مندرجہ ذیل علماء کرام سے ملتا ہے:

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی | متوفی ۱۱۷۶ھ؍۱۷۶۲ء |
| (۲) | مولانا عبدالعلی لکھنوی | ۱۲۳۵ھ؍۱۸۲۰ء |
| (۳) | شیخ عابد السندی المدنی[۱۴] | |

مولانا بریلوی ۱۲۹۴ھ؍۱۸۷۷ء شاہ آل رسول مارہروی (م ۱۲۹۶ھ؍۱۸۷۸ء) سے بیعت ہوئے اور اجازت و خلافت حاصل کی تھی جس کا ذکر انھوں نے ''الاجازت الرضویہ'' میں کیا ہے۔ ۱۲۹۵ھ؍۱۸۷۸ء میں مولانا بریلوی پہلی بار حج بیت اللہ اور زیارت حرمین طیبین کے لئے حاضر ہوئے اور ۱۳۲۳ھ؍۱۹۰۵ء میں دوسری بار حاضری دی۔ دونوں دفعہ حرمین طیبین میں جو آپ کی پذیرائی ہوئی اس سے دربار رسالت میں آپ کی مقبولیت کا اندازہ ہوتا ہے[۱۵]۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی نے جن علوم وفنون کی تحصیل اپنے اساتذہ اور ذاتی مطالعے سے کی ان کی تعداد ۵۵ تک پہنچتی ہے، یہ تمام تفصیلات مولانا بریلوی نے اس عربی سند اجازت میں دی ہے جو حافظ کتب الحرم مولانا سید اسماعیل خلیل مکی کو عنایت کی۔ ۸ ذی الحجہ ۱۳۲۳ھ کو زبانی اجازت دی۔ ۲ صفر ۱۳۲۴ھ کو سند کا مسودہ تیار کیا اور ۸ صفر ۱۳۲۴ء کو مبیضہ تیار ہوا۔ اس سند کا تاریخی نام ہے:

''الاجازة الرضويه لمبجل مكه البهية''

اس سند میں مولانا بریلوی نے مندرجہ ذیل علوم وفنون کا ذکر کیا ہے:

''(۱)علم قرآن (۲)علم حدیث (۳)اصول حدیث (۴)فقہ حنفی (۵) کتب فقہ جملہ مذاہب (۶)اصولِ فقہ (۷) جدل مہذب (۸)علم تفسیر (۹)علم العقائد والکلام (۱۰)علم نحو (۱۱)علم صرف (۱۲)علم معانی (۱۳)علم بیان (۱۴)علم بدیع (۱۵)علم منطق (۱۶)علم مناظرہ (۱۷) علم فلسفہ (۱۸)علم تکسیر (۱۹)علم ہیئت

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



(۲۰)علم حساب (۲۱)علم ہندسہ''[۱۶]۔

مندرجہ بالا اکیس علوم کے بارے میں مولانا بریلوی لکھتے ہیں:

''یہ اکیس علوم وہ ہیں جنھیں میں نے اپنے والد قدس سرہ الماجد سے حاصل کیا''[۱۷]۔

ان علوم وفنون کے بعد مندرجہ ذیل علوم وفنون کا ذکر کیا ہے:

''(۲۲)قرأت (۲۳)تجوید (۲۴)تصوف (۲۵)سلوک (۲۶)اخلاق (۲۷)اسماء الرجال (۲۸)سیر (۲۹)تواریخ (۳۰)نعت (۳۱)ادب مع جملہ فنون''[۱۸]۔

ان دس علموں کے بارے میں لکھا ہے:

''ان علموں کی بھی اجازت دیتا ہوں جنہیں میں نے اساتذہ سے بالکل نہیں پڑھا پر علمائے کرام سے مجھے ان کی اجازت حاصل ہے''[۱۹]۔

پھر ان علوم وفنون کا ذکر کیا ہے:

''(۳۲)ارثما طیقی (۳۳)جبر ومقابلہ (۳۴)حساب ستینی (۳۵)لوغارثمات (۳۶)علم التوقیت (۳۷)مناظر ومرایا (۳۸)علم الاکر (۳۹)زیجات (۴۰)مثلث کروی (۴۱)مثلث مسطح (۴۲)ہیئت جدیدہ (۴۳)مربعات (۴۴)جفر (۴۵)زائرچہ''[۲۰]۔

ان چودہ علوم کے بارے میں لکھا ہے:

''ان علموں کی اجازت دیتا ہوں جنہیں میں نے کسی افادہ بخش استاد سے حاصل نہیں کیا، نہ پڑھ کر، نہ سن کر، نہ باہمی گفتگو سے''[۲۱]۔

پھر آخر میں لکھا ہے:

''تو گویا یہ انیس علوم ایسے ہیں جن کی تعلیم صرف آسمانی فیض سے مجھے حاصل ہوئی''[۲۲]۔

اس کے بعد مندرجہ ذیل علوم وفنون کے بارے میں بھی لکھا ہے کہ ان کی تعلیم کسی استاد سے حاصل نہیں کی:

'(۴۶)نظم عربی (۴۷)نظم فارسی (۴۸)نظم ہندی (۴۹)نثر عربی (۵۰)نثر فارسی (۵۱)نثر ہندی (۵۲)خط نسخ (۵۳)خط نستعلیق (۵۴)تلاوت مع تجوید (۵۵)علم

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



الفراکنقض"[۲۳]۔

اس قدر علوم و فنون کا ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

"اللہ کی پناہ میں نے یہ باتیں فخر اور خواہ مخواہ کی خودستائی کے طور پر بیان نہیں کیں بلکہ منعم کریم کی عطا کردہ فرمودہ نعمت کا ذکر کیا ہے، میرا یہ دعویٰ بھی نہیں کہ ان میں اور ان کے علاوہ دیگر حاصل کردہ فنون میں بہت بڑا ماہر ہوں"[۲۴]۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی اپنی حیرت انگیز اور محیر العقول فطری ذکاوت کی وجہ سے بہت جلد فارغ التحصیل ہو گئے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

"میں نے جب پڑھنے سے فراغت پائی اور میرا نام فارغ التحصیل علماء میں شمار ہونے لگا اور یہ واقعہ نصف شعبان ۱۲۸۶ھ کا ہے اس وقت میں تیرہ سال دس ماہ پانچ دن کا تھا، اسی روز مجھ پر نماز فرض ہوئی تھی اور میری طرف شرعی احکام متوجہ ہوئے تھے"[۲۵]۔

مولانا احمد رضا خان نے جن بکثرت علوم و فنون کا ذکر کیا ہے ان میں سے بعض میں تبحر حاصل تھا جس کا اندازہ ان علوم و فنون میں ان کی مطبوعہ اور قلمی تصانیف سے ہوتا ہے۔ علم القرآن میں ان کا ترجمہ اردو امتیازی شان رکھتا ہے جو "کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن" کے نام سے (۱۳۳۰ھ:۱۹۱۱ء) میں منظر عام پر آیا[۲۶]۔ پھر اس پر ان کے خلیفہ مولانا محمد نعیم الدین مراد آبادی (م:۱۳۶۷ھ؛ ۱۹۴۸ء) نے "خزائن العرفان فی تفسیر القرآن" کے نام سے حواشی لکھے۔ آج کل اس ترجمے کے کراچی اور لاہور وغیرہ سے بکثرت ایڈیشن شائع ہو رہے ہیں۔

مولانا بریلوی فارغ التحصیل ہونے کے بعد کچھ عرصہ درس و تدریس میں مصروف رہے، اس کے بعد تصنیف و تالیف اور فتویٰ نویسی میں ہمہ تن مشغول ہو گئے۔ آپ کے والد مولانا محمد نقی علی خان نے "مصباح التہذیب" کے نام سے ۱۲۸۹ھ:۱۸۷۲ء میں بریلی میں ایک عربی مدرسہ قائم کیا تھا، جو بعد میں "مصباح العلوم" کے نام سے مشہور ہوا۔۔۔۔ ۱۳۱۳ھ:۱۸۹۴ء میں ایک اور عربی مدرسہ "اشاعت العلوم" کے نام سے قائم ہوا۔ پھر ۱۳۲۲ھ:۱۹۰۴ء میں مولانا بریلوی نے "منظر اسلام" کے نام سے ایک مدرسہ قائم کیا[۲۷]۔

دار العلوم منظر اسلام میں بنگال، بہار، پنجاب، سرحد وغیرہ کے سینکڑوں طلبہ تحصیل علم کے لئے آتے تھے، کتب درسیہ سے فارغ ہونے کے بعد فتویٰ نویسی اور تصنیف و تالیف کے ساتھ ساتھ مولانا بریلوی اس مدرسے میں کچھ عرصے درس و تدریس میں بھی مصروف رہے۔ چنانچہ لکھتے ہیں:

"فقیر کا درس بحمد و تعالیٰ تیرہ برس دس مہینے اور چار دن کی عمر میں ختم ہوا۔ اس کے بعد چند سال تک طلبہ کو پڑھایا"[۲۸]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مولانا احمد رضا خان بریلوی نے تیرہ سال دس مہینے اور چار دن کی عمر میں ۱۴ شعبان ۱۲۸۶ھ: ۱۸۶۹ء کو اپنے والد مولانا نقی علی خان کی نگرانی میں فتویٰ نویسی کا آغاز کیا، سات سال بعد تقریباً ۱۲۹۳ھ: ۱۸۷۶ء میں فتوی نویسی کی مستقل اجازت مل گئی پھر جب ۱۲۹۷ھ: ۱۸۸۰ء میں مولانا نقی علی خان کا انتقال ہوا تو کلی طور پر مولانا بریلوی فتوی نویسی کے فرائض انجام دینے لگے۔ اور پہلا فتوی رضاعت کے بارے میں جاری کیا۔

ایک جگہ کہتے ہیں:

''یہ وہی فتویٰ ہے جو چودہ شعبان ۱۲۸۶ھ (۱۸۶۹ء) کو سب سے پہلے اس فقیر نے لکھا اور اسی ۱۴ شعبان ۱۲۸۶ھ منصب افتاء عطا ہوا اور اسی تاریخ سے بحمد اللہ تعالیٰ نماز فرض ہوئی اور ولادت دس شوال المکرم ۱۲۷۲ھ: ۱۸۵۶ء روز شنبہ وقت ظہر مطابق ۱۴ جون ۱۸۵۶ء ۱۱ جیٹھ ۱۹۱۳ سمیت کو ہوئی تو منصب افتاء ملنے کے وقت فقیر کی عمر ۱۳ برس دس مہینہ چار دن کی تھی، جب سے اب تک برابر یہی خدمت لی جا رہی ہے۔ والحمد اللہ''۲۹

ایک مکتوب (محررہ ۷ شعبان ۱۳۳۶ھ: ۱۹۱۸ء میں اس طرح لکھتے ہیں:

''بحمد اللہ تعالیٰ فقیر نے ۱۴ شعبان ۱۲۸۶ھ کو ۱۳ برس کی عمر میں پہلا فتویٰ لکھا، اگر سات دن اور زندگی بالخیر ہے تو اس شعبان ۱۳۳۶ھ کو اس فقیر کو فتویٰ لکھتے ہوئے بفضلہٖ تعالیٰ پورے پچاس سال ہوں گے، اس نعمت کا شکر فقیر کیا ادا کر سکتا ہے؟''۳۰

مولانا احمد رضا خان نے فتویٰ دینے میں بڑے احتیاط سے کام لیا ہے، اور اس کا خاص خیال رکھا ہے کہ شریعت نے جہاں تک رعایت دی ہے، رعایت دی جائے۔ آپ کو فتویٰ نویسی میں غیر معمولی مہارت کی وجہ سے نہ صرف برعظیم بلکہ چین، افریقہ، امریکہ، ممالک عربیہ کے مرجع تھے، ان کے دارالافتاء میں ایک وقت میں چار چار اور پانچ پانچ سو فتوے جمع ہو جایا کرتے تھے، ان کے زمانے میں شاید ہی کوئی ایسا دارالافتاء عالم اسلام میں موجود ہو جہاں اس کثرت سے فتوے آتے ہوں۔ مولانا بریلوی ایک مستفتی کے جواب میں لکھتے ہیں:

''یہاں بحمد اللہ تعالیٰ فتوے پر کوئی فیس نہیں لی جاتی۔ بفضلہٖ تعالیٰ ہندوستان و دیگر ممالک مثلاً چین، افریقہ و امریکہ خود عرب شریف وعراق سے استفتاء آتے ہیں اور ایک ایک وقت میں چار چار سو فتوے جمع ہو جاتے ہیں۔ بحمد اللہ تعالیٰ حضرت جد امجد قدس سرہٗ العزیز کے وقت سے اس وقت (۱۳۳۷ھ: ۱۹۱۸ء) تک دروازے سے فتوے جاری ہوئے۔ اکانوے برس اور خود فقیر غفرلہٗ کے قلم سے فتوے نکلتے ہوئے بعونہٖ تعالیٰ اکاون برس ہونے کو آئے یعنی اس صفر کی ۱۴ تاریخ کو پچاس برس چھ مہینے گزرے۔ اس نو کم سو برس کتنے ہزار فتوے لکھے گئے، بارہ مجلدات تو صرف اس فقیر کے فتاوے کے ہیں۔ بحمدہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تعالٰی یہاں کبھی ایک پیسہ نہیں لیا گیا، نہ لیا جائے گا۔ بعونہ تعالٰی ولہ الحمد۔ معلوم نہیں کون لوگ ایسے پست فطرت دنی ہمت ہیں جنہوں نے یہ صیغہ کسب کا اختیار کر رکھا ہے جس کے باعث دور دور کے ناواقف مسلمان کئی بار پوچھ چکے ہیں کہ فیس کیا ہوگی؟۔۔۔۔۔ بھائیو! ما اسئلکم علیہ من اجر ان اجری الا علی رب العالمین۔ میں تم سے کوئی اجر نہیں مانگتا میرا اجر تو سارے جہان کے پروردگار پر ہے اگر وہ چاہے"[۳۱]۔

ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

"فقیر کے یہاں علاوہ ۔۔۔ دیگر مشاغل کثیرہ دینیہ کے کار فتویٰ اس درجہ وافر ہے کہ دس مفتیوں کے کام سے زائد ہے۔ شہر و دیگر بلاد و امصار، جملہ اقطار ہندوستان و بنگال، پنجاب، ملیبار و برہما و ارکان، چین، غزنی و امریکہ و افریقہ حتیٰ کہ سرکار حرمین محترمین سے استفتاء آتے ہیں اور ایک وقت میں پانچ پانچ سو جمع ہو جاتے ہیں۔

ان فتووں کی دیگر خصوصیات کے علاوہ ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ جس زبان میں مستفتی نے سوال کیا، اسی زبان میں اس کو جواب دیا گیا، حتیٰ کہ منظوم استفتاء کے جوابات منظوم ہی دیئے گئے"[۳۲]۔

مولانا ظفر الدین بہاری معمولات یومیہ کی تفصیل بتاتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"لیٹر بکس کی کنجی مولانا بریلوی کے پاس رہتی تھی، نماز عصر کے بعد مولانا ظفر الدین کنجی لے کر لیٹر بکس کھولتے اور خطوط پیش کرتے، پھر ایک ایک خط پڑھ کر سناتے۔

- اگر خط تصوف کے متعلق ہوتا تو مولانا بریلوی خود رکھ لیتے اور اس کا جواب خود تحریر کرتے۔
- تعویذات کے متعلق ہوتا تو مولوی ظفر الدین بہاری یا مولانا حامد رضا خان کے سپرد کر دیا جاتا۔
- استفتاء ہوتا تو حسب مراتب مولوی نواب مرزا صاحب، مولوی سید شاہ غلام صاحب بہاری، مولوی ظفر الدین بہاری، مولوی امجد علی اعظمی، حکیم سید غوث وغیرہ کے سپرد کر دیا جاتا۔
- بہت پیچیدہ اور اہم استفتاء ہوتا تو خود مولانا بریلوی جواب دیتے۔
- فرائض سے متعلق استفتاء زیادہ تر مولانا حامد رضا خان کے سپرد کیے جاتے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



- مدرسہ سے متعلق خطوط بھی مولانا حامد رضا خان کے سپرد کیے جاتے۔
- مطبع کے متعلق خطوط مولانا ظفرالدین بہاری کو دیئے جاتے ۳۳۔

خطوط کے جوابات جس طرح دیئے جاتے تھے اس کی تفصیلات مولوی محمد حسین میرٹھی (موجد طلسمی پریس) کے ذاتی مشاہدات کی روشنی میں یہ ہیں:

''بعد نماز مغرب چار صاحب آئے، مولانا مصطفےٰ رضا خان، مولانا امجد علی صاحب، مولوی حشمت علی خان صاحب اور ایک دوسرے صاحب۔ یہ چاروں پلنگ کے گرد کرسیوں پر بیٹھ گئے۔ مولانا بریلوی نے اس روز کی ڈاک کے ۳۰ خطوط میں سے ۲۹ خطوط ان حضرات کو ایک ایک کر کے دیئے۔ یہ حضرات اپنے اپنے خطوط باری باری پڑھ کر سناتے جاتے ۔۔ اسی دوران سوال کرنے والے بھی آتے جاتے اور مولانا بریلوی ان کے استفسارات کے جواب بھی دیتے جاتے تھے۔ مگر کسی خط کے جواب کے تسلسل میں ذرہ برابر فرق نہ آتا اور اس طرح تمام خطوط کے جوابات مکمل ہو جاتے''۳۴۔

بعض فتووں کے جوابات مفتی لکھ کر لاتا، مولانا اس کی تصیح فرماتے، پھر وہ اسی مفتی کے نام بھیج دیا جاتا۔ اسی قسم کے ایک مفتی کے بارے میں مولانا بریلوی نے لکھا ہے کہ:

''جب ان سے کہا گیا کہ جواب لکھ کر تصیح کے لئے فتویٰ بھیجنے کے بجائے وہ خود آ کر سامنے تصیح کرایا کریں، تو انہوں نے کہا کہ سب لوگوں کے سامنے اصلاح کراتے شرم آئے گی۔ وجہ یہ تھی جو مفتی دارالافتاء سے فتوے بھیجتا، اس کا نام اس پر ہوتا اور مولانا بریلوی اس کی تصیحات و اصلاحات راز میں رکھتیں۔ اس لئے ان کو شرم آتی۔ اسی زمانے میں حافظ کتب الحرم مولانا سید اسمٰعیل، مولانا بریلوی سے ملاقات کے لئے مکہ معظمہ سے آئے ہوئے تھے۔ جب انھوں نے یہ سنا تو فرمایا: ''ایسا شخص برکت علم سے محروم رہتا ہے۔'' یہی ہوا کہ وہ صاحب چھوڑ کر بیٹھ رہے''۳۵۔

فتاویٰ رضویہ کے مطالعہ سے مولانا احمد رضا خان بریلوی کی حیرت انگیز قوت مطالعہ، قوت حافظہ، قوت استدلال و استخراج اور قوت بیان وغیرہ کا اندازہ ہوتا ہے، جس کا اعتراف علمائے حرمین شریفین نے بھی کیا ہے ۳٦۔

**عقائد:**

مولانا بریلوی اپنے فتووں، رسالوں اور تقریروں کے ذریعہ رد بدعات اور احیائے اسلام کے لئے جدوجہد کی غالباً اسی لئے بعض علمائے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حرمین نے ان کو اس صدی کا مجدد کہا ہے۔'' چنانچہ حافظ کتب الحرم شیخ اسمٰعیل خلیل مکی لکھتے ہیں: (ترجمہ)

بلکہ میں یہ کہتا ہوں کہ ان کے بارے میں یہ کہا جائے کہ وہ اس صدی کے مجدد ہیں، تو بے شک یہ بات سچ و صحیح ہوگی۔ خدا کے لئے یہ بات مشکل نہیں کہ وہ ایک جان میں ایک جہان سمودے[۳۷]۔

مولانا احمد رضا خان کے نزدیک اسلام کا مفہوم سیدھا سادا ہے مگر وہ اس شخص کا تعاقب کرتے جو دین میں نئی نئی راہیں نکالتا ہے اور حقیقت کو ''خرافات'' کی نذر کرتا ہے اور اس پر تنقید کرتے ہیں جو ملی وحدت میں رخنہ ڈال کر اس کو پارہ پارہ کرتا ہے اور سواد اعظم کو چھوڑ کر ایک نئی راہ نکالتا ہے۔ جو لوگ اسلام قبول کر کے حضور پاک کے بتائے ہوئے راستے سے گریز کرتا ہے اور بعض باتوں سے انکار کرتا ہے یا وہ لوگ جو فرائض و واجبات اور سنن چھوڑ کر مستحبات اور مباحات میں لگے رہتے ہیں ان کی بداعمالیوں پر سخت گرفت کی ہے۔ استعانت و استغاثہ کو سخت شرائط کے ساتھ جائز قرار دیتے ہیں۔ حدودِ شرعیہ سے تجاوز کر کے مزارات کے آگے سجدے، اور غیر اللہ کے سجدۂ عبادت کو کفر اور سجدہ تعظیمی کو حرام قرار دیا ہے۔ فاتحہ سوئم، چہلم، برسی اور عرس وغیرہ کی روح کو جائز قرار دیا ہے جبکہ غیر ضروری لوازمات کو بے اصل۔ عورتوں کی بے پردگی، زیارتِ قبور کے لئے جانا، نامحرموں کے سامنے آنا ایسی برائیاں ہیں جن کی آپ نے سخت مخالفت کی ہے۔ سوائے حضور اکرم ﷺ کے روضہ شریف کی حاضری کے کیونکہ عورتوں اور مردوں کا اس دربار میں حاضر ہونا احادیث سے ثابت ہے۔ مزارات پر بے سبب روشنی کرنے کو یا بلا وجہ چادر چڑھانے کو اسراف قرار دیا ہے گویا اگر کسی نیک عمل میں افادیت ہے تو وہ جائز ہے اور اضاعتِ مال ہے تو حرام ہے۔ اور یہ صرف قبور کے لئے خاص نہیں بلکہ انسانی زندگی کے ہر گوشہ کے لئے ہے۔ آلاتِ موسیقی کی سخت حوصلہ شکنی فرماتے خواہ وہ قوالیوں میں ہی استعمال کیوں نہ ہو رہے ہوں یا شادی بیاہ میں۔ ملتِ اسلامیہ اس پستی اور انحطاط پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھا ہے:

'' قلب جب تک صاف خیر کی طرف بلاتا ہے اور معاذ اللہ کثرتِ معاصی اور خصوصاً کثرتِ بدعات سے اندھا کر دیا جاتا ہے، اب اس میں حق کے دیکھنے، سمجھنے، غور کرنے کی قابلیت نہیں رہتی مگر ابھی حق سننے کی استطاعت باقی رہتی ہے''[۳۸]۔

سوم و صلوٰۃ اور طہارت وغیرہ میں بہت احتیاط فرماتے تھے۔ ہر کام کی ابتداً سیدھے ہاتھ سے کرتے۔ عمامہ کا شملہ سیدھے شانہ پر رہتا۔ عمامے کے پیچ سیدھی جانب ہوتے۔ مسجد کے دروازے سے اس انداز سے سیدھا قدم رکھتے کہ صف سے ہوتے ہوئے محراب میں مصلے پر قدم رکھتے تو سیدھا ہی پہنچتا۔ کسی کو کوئی چیز دینی ہوتو سیدھے ہاتھ میں دیتے۔ بسم اللہ کے اعداد سیدھی جانب سے لکھنے کی ابتداً کرتے یعنی پہلے ۲ پھر ۸ آخر میں ۷ تحریر فرماتے۔ تمام عمر جماعت سے مسجد میں آ کر نماز پڑھی اور گرم مزاج ہونے کے باوجود خواہ کیسی ہی گرمی کیوں نہ ہو ہمیشہ عمامہ اور انگرکھے کے ساتھ نماز پڑھتے۔ بیشتر وقت تالیف و تصنیف و فتاویٰ نویسی کے مشغلہ میں مصروف رہتے۔ اسی وجہ سے اندر کے کمرے میں تشریف رکھتے تھے۔ پنجگانہ نماز کے لئے باہر تشریف لاتے تاکہ مسجد میں جماعت کے ساتھ نماز ادا کریں یا کسی مہمان سے ملنے کے لئے۔ بعد نماز جمعہ پھاٹک میں تشریف رکھتے۔ روزانہ عصر کی نماز پڑھ کر پھاٹک میں چارپائی پر تشریف رکھتے اور چاروں طرف

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کرسیاں رکھ دی جاتیں یہی وقت عام لوگوں کی ملاقات کا تھا جب لوگ مسائل دریافت کرتے یا آپ خطوط کے جواب دیتے یا استفتا کے جوابات لکھواتے۔ آپ حدیث کی کتابوں کے اوپر کوئی دوسری کتاب نہ رکھتے کہ اقوالِ رسول ﷺ کی ترجمانی فرمارہے ہوتے اور اس درمیان میں کوئی شخص بات کاٹتا تو سخت کبیدہ خاطر ہوتے۔ میلاد شریف کی مجلسوں میں شروع سے آخر تک ادباً دوزانو بیٹھا کرتے اور اسی طرح دوزانو بیٹھ کر وعظ فرماتے۔ قبلہ کی طرف کبھی پاؤں نہ پھیلاتے۔ لو ہے کی نب سے اجتناب کرتے۔ آخر عمر میں پان کھانا چھوڑ دیا تھا اور نہ پہلے کثرت سے پان استعمال کرتے تھے مگر بغیر تمباکو کے۔ وعظ کے دوران مطلق پان نہ کھاتے۔۔۔ نحیف الجثہ اور نہایت قلیل الغذا اور سادہ مزاج تھے۔ رمضان المبارک کے زمانے میں بھی سحری معمولی کرتے تھے۔ آپ نے امور دنیا سے کبھی تعلق نہیں رکھا۔ آپ کے آباؤ اجداد سلاطین دہلی کے دربار میں اچھے منصبوں پر فائز تھے۔ جب آپ نے آنکھ کھولی تو گردوپیش میں امارت وثروت کی فضا پائی۔ خود زمیندار تھے لیکن ساری جائداد کا کام دوسرے عزیزوں کے سپرد تھا۔ انہیں کتابوں کی خریداری، سادات کی مہمان نوازی اور گھر کے اخراجات کے لئے ماہانہ ایک رقم مل جاتی تھی۔ چونکہ دادودہش کے عادی تھے اس لئے کبھی ایسا ہوا کہ قیمہ وان میں ساڑھے تین آنے سے زائد موجود نہیں رہے لیکن انھوں نے کبھی یہ نہیں پوچھا کہ گاؤں کی آمدنی کتنی آئی اور مجھے کتنی ملی۔ ایک جگہ خود تحریر فرماتے ہیں:

> ''الحمدللہ! میں نے کبھی مال و دولت سے محبت نہ رکھی صرف اللہ کی راہ میں خرچ کرنے کے لئے اس سے محبت ہے، اسی طرح کا تعلق اولاد سے تھا صرف اس سبب سے کہ صلۂ رحم نیک عمل ہے اور اس کا سبب اولاد ہے۔ اور یہ میری اختیاری بات نہیں میری طبعیت کا تقاضہ ہے''[39]۔

تحریکِ خلافت کے زمانے میں گاندھی جی پورے ملک کا طوفانی دورہ کررہے تھے۔ مسلمان عوام کے ساتھ علماء کو بھی اپنا ہم خیال بنارہے تھے اور تحریکِ خلافت کی طرف انھیں متوجہ کررہے تھے۔ حضرت مولانا قیام الدین اور عبدالباری فرنگی محلی تحریک کا اثر قبول کرچکے تھے اور فرنگی محل میں گاندھی جی، علی برادران اور دوسرے سیاسی اکابر آتے رہتے تھے۔ ان لوگوں کو خیال ہوا کہ بریلی میں مولانا احمد رضا خاں صاحب سے مل کر انھیں بھی متوجہ کرنا چاہئے کہ ہندوستان کے مسلمانوں کے ایک بڑے حلقے پر ان کا اثر ہے۔ ایک دن ایک صاحب گاندھی جی کا پیغام آپ کے پاس لائے کہ بریلی آکر آپ سے ملنا چاہتے ہیں۔ مولانا نے مختصر سا جواب دیا۔

> ''گاندھی جی کسی دینی مسئلے کے متعلق کیا باتیں کریں گے؟ یا دنیوی معاملات پر گفتگو کریں گے اور دنیاوی معاملہ میں میں کیا حصہ لوں گا جبکہ میں نے اپنی دنیا چھوڑ رکھی ہے اور دنیاوی معاملات سے کبھی کوئی غرض نہیں رکھا''[40]۔

اس مقام پر مناسب معلوم ہوتا ہے کہ احمد رضا خان صاحب کے سیاسی مکتبِ فکر کا ذکر بھی کیا جائے۔ ان کی سوانح اور تاریخ ہندوستان کے سرسری جائزے سے بھی یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں کہ مولانا بریلوی کا سیاسی مسلک بہت صاف و واضح تھا۔ ابتداء سے لے کر انتہا تک اس میں نہ کوئی نشیب وفراز آیا اور نہ کوئی لچک پیدا ہوئی۔ غالباً اسی لئے ڈاکٹر محمد اقبال نے ان کے بارے میں کہا تھا:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''وہ بڑے غور وفکر سے فیصلہ صادر کرتے ہیں۔ اسی لئے ان کو رجوع کرنے کی ضرورت ہی محسوس نہیں ہوتی''[۴۱]۔

آپ اللہ اور رسول سے محبت رکھنے والوں کو اپنا عزیز سمجھتے اور اللہ و رسول کے دشمن کو اپنا دشمن سمجھتے لیکن اپنے مخالف سے کبھی کج خلقی سے پیش نہ آئے۔ کبھی دشمن سے بھی سخت کلامی نہ فرمائی بلکہ حلم سے کام لیا لیکن دین کے دشمن سے کبھی نرمی نہ برتی۔ آپ کی زندگی کا ہر گوشہ اتباع سنت کے انوار سے منور رہا ہے۔ آپ اس امر پر یقین رکھتے تھے کہ علماً کے ذمے دو فرض ہیں۔ ایک تو شریعتِ مطہرہ پر پورے طور پر عمل کرنا دوسرے مسلمانوں کو ان کے دینی مسائل سے واقف کرنا، اس لئے جہاں کسی کو خلافِ شریعت کچھ کرتے دیکھتے فرضِ تبلیغ بجالاتے اور اس کو اپنے فرائض میں داخل سمجھتے۔ مصنف حیاتِ اعلیٰ حضرت لکھتے ہیں:

''آپ کے سب کام محض اللہ تعالیٰ کے لئے تھے نہ کسی کی تعریف سے مطلب، نہ کسی ملامت کا خوف تھا۔ آپ کسی سے محبت کرتے تو اللہ ہی کے لئے، کسی کو کچھ دیتے تو اللہ ہی کے لئے اور کسی کو کچھ منع کرتے تو اللہ کے لئے''[۴۲]۔

آپ کے علمی و نظریاتی مشاغل کے ضمن میں ڈاکٹر مسعود احمد رقم طراز ہیں کہ:

''یوں تو محدث بریلوی کے مشاغلِ علمیہ بکثرت تھے مگر انھوں نے خود بطور خاص مندرجہ ذیل تین مشاغل کا ذکر کیا ہے۔

(۱) حضور ﷺ کی حمایت و تائید۔

(۲) مبتدعین کی اصلاح اور بدعات کا استیصال۔

(۳) مذہب حنفیہ کے مطابق فتوؤں کا اجرأ۔

محدث بریلوی نے مسلمانوں کے دل میں عظمتِ مصطفےٰ ﷺ کا نقش جمایا اس کے لئے انھوں نے نظم و نثر دونوں کا سہارا لیا۔ ان کی نگارشات میں حضور ﷺ کا ذکر اس طرح سرایت کیا ہوا ہے، جیسے بدن میں روح ... انھوں نے حضور ﷺ کی شان اقدس میں بڑے کامیاب قصیدے لکھے اور مرصع نعتیں کہیں ... وہ ایک عاشق رسول کی حیثیت سے پہچانے جانے لگے ... انھوں نے عظمتِ مصطفےٰ ﷺ کو اپنی تحریک کا منشور قرار دیا اور اپنی ساری توانائیاں اس پر صرف کردیں''[۴۳]۔

انھوں نے اپنے تحقیقی مقالات و رسائل میں حضور ﷺ کے مختلف کمالات کو اجاگر کیا۔ تحریر کی طرح تقریر کے ذریعہ بھی عظمتِ مصطفےٰ ﷺ کو اجاگر کیا۔ وہ تقریر پر بھی ایسا ملکہ رکھتے تھے جیسا کہ تحریر پر ...... بدایوں میں انہوں نے سورۃ والضحیٰ پر کامل چھ گھنٹے تقریر فرمائی۔ اس میں سرکار دو عالم کی شان اقدس کا بیان ہے۔ پھر اس سورت کی جب تفسیر لکھنے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بیٹھے تو چند آیات کی تفسیر ۸۰ جز تک جا پہنچی۔ میلادِ نبی ﷺ کی محافل میں شریک ہوتے۔ وہ ایسی محافل میں ادباً دو زانو بیٹھتے اور بیک وقت چار چار گھنٹے تقریر فرماتے[۴۴]۔

محدث بریلوی کا دوسرا مشغلہ ان بدعات کا استیصال تھا جو شریعت کے خلاف معاشرے میں رائج ہوگئی تھیں۔ ان کے نزدیک شریعت کے علاوہ تمام راہیں مردود اور باطل ہیں۔ وہ لکھتے ہیں:

''یقیناً قطعاً شریعت ہی اصل کار ہے۔۔ شریعت ہی معیار ہے شریعت کی حاجت ہر مسلمان کو ایک ایک سانس، ایک ایک پل، ایک ایک لمحے پر مرتے دم تک ہے۔ شریعت عمارت ہے، اس کا اعتقاد بنیاد اور عمل چنائی''[۴۵]۔

محدث بریلوی نے مروجہ بدعات پر قرآن و حدیث کی روشنی میں نظر ڈالی جو بدعات مخالفِ شریعت نظر آئیں ان کی شدت سے مخالفت کی بلکہ ان کے خلاف تحقیقی مقالات پیش کیے اور رسائل لکھے۔ انھوں نے حرمتِ سجدۂ تعظیمی پر ایک جامع رسالہ ''الزبدۃ الزکیہ لتحریم سجود التحیہ'' لکھا جو ان کی قوتِ استدلال پر گواہ ہے۔ اسی طرح آلاتِ موسیقی کے ساتھ قوالی اور تعزیہ کی حرمت پر بھی رسائل لکھے۔ محدث بریلوی نے بدعات کے خلاف بکثرت رسائل لکھے مثلاً ایک رسالہ تصویر کی حرمت پر لکھا۔۔۔ ایک رسالہ براق کی تصویر لگانے کی حرمت پر لکھا۔ ایک رسالہ غمی میں کھانے وغیرہ کے اہتمام سے ورثا پر بوجھ ڈالنے کی ممانعت پر لکھا۔۔۔ ایک رسالہ مقابر پر عورتوں کی حاضری کی حرمت پر لکھا۔۔۔ ایک رسالہ مقابر پر بے فائدہ چراغاں کے خلاف لکھا۔۔۔ ایک رسالہ آلاتِ موسیقی کے ساتھ قوالی کی ممانعت پر لکھا[۴۶]۔

معاشرے میں رہتے ہوئے دوسری اقوام و مذاہب کے اثرات ضرور پڑتے ہیں۔ چنانچہ ہندوستان کے ہندوؤں اور پھر انگریز حاکموں سے مسلمانوں نے بہت سے اثرات قبول کیے۔ محدث بریلوی نے تحریکِ خلافت اور تحریکِ ترکِ موالات کے زمانے میں ہندو مسلم مواخات کی جو مخالفت فرمائی اس کی بڑی وجہ یہی تھی کہ اس اختلاط سے وہ کفار و مشرکین کے رسم و رواج اپنانے لگے اور اس حد تک آگے چلے گئے جس کا اس زمانے میں تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔ اسی طرح سرسید احمد خان نے انگریزی تہذیب و تمدن کے محاسن بیان کیے اور مسلمانوں کو اس طرف راغب کیا۔

''محدث بریلوی نے شدت سے مخالفت فرمائی۔ محدث بریلوی نہیں چاہتے تھے کہ مسلمان اپنی انفرادی و قومی وحدت کو کھو کر انگریز یا ہندو کے رسم و رواج اور تہذیب و تمدن اپنائیں''[۴۷]۔

الغرض آپ نے پوری شدت و قوت کے ساتھ بدعات کا استیصال کیا اور احیائے دینِ متین اور احیائے سنت کا اہم فریضہ ادا کیا۔ اس لیے علمائے عرب و عجم نے ان کو ''مجدد'' کے لقب سے یاد کیا ہے[۴۸]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ان کا تیسرا مشغلہ فتویٰ نویسی تھا۔ اس میں انہوں نے وہ کمال حاصل کیا تھا کہ تمام معاصرین پر سبقت لے گئے۔ سید عبدالحئی ندوی لکھتے ہیں؛

''فقہ حنفی اور اس کی جزئیات پر ان کو جو عبور حاصل ہے، اس کی نظیر شاید ہی کہیں ملے''۴۹۔

محدث بریلوی نے ۱۴ شعبان ۱۲۸۶ھ؍ ۱۹۱۸ء کو فتویٰ لکھنا شروع کیا اور صفر ۱۳۴۰ھ؍ ۱۹۲۱ء تک برابر فتوے لکھتے رہے اس طرح فتاویٰ رضویہ میں اردو، فارسی، عربی اور انگریزی زبانوں میں فتوے ملتے ہیں۔ ہندوستان کے مشہور قانون دان پروفیسر D.F. Mulla نے ''فتاویٰ عالمگیری اور فتاویٰ رضویہ'' کو ہندوستان کے دو فقہی شاہکار قرار دیا ہے۵۰۔ فقہی بصیرت میں ان کا مقام بہت بلند تھا۔ ان کے فتاویٰ کے مطالعے سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ کس قدر اعلیٰ اجتہادی صلاحیتوں سے بہرہ ور اور پاک و ہند کے نابغہ فقیہہ تھے۔

## وصال (اولاد و اخلاف و احباب)

دنیائے اسلام کا یہ عظیم انسان جس نے ملت اسلامیہ کو قعر مذلت سے نکال کر اوج ثریا تک پہنچایا۔ جس نے اپنے ناموس کو ناموس اسلام و ناموس مصطفیٰ ﷺ پر قربان کر دیا۔ جس کی عظمت کا عرب و عجم نے اعتراف کیا۔ جس نے نصف صدی تک گلشن اسلام کو اپنے خون جگر سے سینچا۔ یہ عظیم انسان فریضۂ تجدید و احیاءِ دین متین کی تکمیل کے بعد ۲۵ صفر المظفر ۱۹۴۰ء یوم جمعۃ المبارک اپنے مولیٰ کے حضور حاضر ہو گیا، قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ العزیز۔

وصال کے وقت برادر خورد مولانا حسن رضا خان کے صاحبزادے مولانا حسنین رضا خان موجود تھے۔ موصوف نے الوداعی سفر کا روح پرور منظر خود دیکھا اور بیان کیا ہے۔

''وصیت نامہ تحریر کرایا پھر اس پر خود عمل کرایا، وصال شریف کے تمام کام گھڑی دیکھ کر ٹھیک وقت پر ارشاد ہوتے رہے، جب ۲ بجنے میں چار منٹ باقی تھے، وقت پوچھا، عرض کیا گیا، اس وقت ایک بج کر ۵۶ منٹ ہو رہے ہیں، فرمایا ''گھڑی رکھ دو'' یکا یک ارشاد فرمایا ''تصاویر ہٹا دو''، حاضرین کے دل میں خیال گزرا کہ یہاں تصاویر کا کیا کام! یہ خطرہ گزرنا تھا کہ، خود ارشاد فرمایا ''یہی کارڈ، لفافہ، روپیہ، پیسہ'' پھر ذرا وقفہ سے برادر معظم مولانا محمد رضا خان صاحب سے ارشاد فرمایا ''وضو کر آؤ، قرآن عظیم لاؤ'' ابھی وہ تشریف نہ لائے تھے کہ برادرم مولانا مصطفیٰ رضا خان سے پھر ارشاد فرمایا ''اب بیٹھے کیا کر رہے ہو، سورۂ یٰسین شریف اور سورۂ رعد شریف تلاوت کرو''، اب آپ کی عمر شریف سے چند منٹ رہ گئے ہیں، حسب الحکم دونوں سورتیں تلاوت کی گئیں ... سفر کی دعائیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جن کا چاہئے وقت پڑھنا مسنون ہے تمام و کمال بلکہ معمول شریف سے زائد پڑھیں پھر کلمۂ طیبہ لا الـه الا الـلـه محمد الرسول الله پورا پڑھا، جب اس کی طاقت نہ رہی اور سینے پر دم آیا، ادھر ہونٹوں کی حرکت اور ذکر پاس انفاس کا ختم ہونا تھا کہ چہرۂ مبارک پر ایک لمعۂ نور چمکا...... اس کے غائب ہوتے ہی وہ جان نور جسم اطہر سے پرواز کر گئی۔

انا لله و انا اليه راجعون "[۵۱]۔

آپ کی اولاد میں دو صاحب زادے اور پانچ صاحب زادیاں ہوئیں؛

صاحب زادے:

۱) مولانا حامد رضا خان۔

۲) مولانا مصطفیٰ رضا خان۔

صاحب زادیاں:

۱) مصطفائی بیگم۔

۲) کنیز حسن۔

۳) کنیز حسین۔

۴) کنیز حسنین۔

۵) مرتضائی بیگم[۵۲]۔

مولانا بریلوی کے کثرت مطالعہ، تحقیق و تدقیق اور زود نویسی کی طرف جب توجہ جاتی ہے تو ان کی تصانیف کی کثرت کو دیکھ کر تعجب نہیں ہوتا، گوئی نفسہٖ وہ حیران کن ہیں اور پاک و ہند کے علمائے متقدمین میں بھی کوئی ایسا عالم نظر نہیں آتا جس کی تصانیف تنوع اور تعداد و کثرت کے لحاظ سے مولانا بریلوی کے ہم پلہ ہوں...... مولانا بریلوی کی تصانیف کے بارے میں مختلف زمانوں میں مختلف حضرات نے مختلف تعداد لکھی ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ تصانیف میں بتدریج مسلسل اضافہ ہو رہا ہے۔ مولانا رحمان علی نے ۱۳۰۵ھ/ ۱۸۸۷ء میں جب اپنی کتاب تذکرۂ علمائے ہند (فارسی) مرتب کی تو اس میں تصانیف کے بارے میں لکھا ہے؛

"اب تک ان کی تصانیف پچھتر کے قریب پہنچ چکی ہیں"[۵۳]۔

۱۳۲۳ھ/ ۱۹۰۵ء میں خود مولانا بریلوی نے اپنی تصانیف کی تعداد ۲۰۰ سے زیادہ لکھی ہے۔

"صنف كتباً تزيد على مائتين"[۵۴]۔

محرم ۱۳۲۷ھ/ ۱۹۰۹ء میں مولانا محمد ظفر الدین بہاری نے مولانا عبدالجبار حیدر آبادی کی فرمائش پر مولانا بریلوی کی نگارشات سے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



متعلق ایک رسالہ مرتب کیا تھا جس کا عنوان ہے ''المجمل المعدد لتالیفات المجدد ''(۱۳۲۷ھ؛۱۹۰۹ء)

یہ رسالہ مطبع حنفیہ، پٹنہ میں ۱۳۲۷ھ؛۱۹۰۹ء ہی میں شائع ہوا۔ اس میں پچاس علوم وفنون پر ۳۵۰ تصانیف کی تفصیلات دی گئی ہیں جس میں ۱۰۰ عربی میں ہیں، ۲۷ فارسی میں اور ۲۲۳ اردو میں۔ لیکن اسی کے ساتھ ساتھ مقدمہ کتاب میں یہ صراحت کردی ہے:

> ''یہ مجموعہ مع ذیل بعض تالیفات اصحاب واحباب محرم ۱۳۲۷ھ تک ساڑھے تین سو تصنیفیں ہیں۔ میں یہ نہیں کہتا کہ سب اسی قدر ہیں بلکہ یہ صرف وہ ہیں جو اس وقت کے استقراء میں میرے پیش نظر ہیں۔ فضل خدا سے امید واثق ہے کہ اگر تفحص تام اور تمام قدیم وجدید بستوں پر نظر عام کی جائے تو کم وبیش پچاس رسالے اور نکلیں گے''[۵۵]۔

اس طرح مولانا بریلوی کی تصانیف کی تعداد ۴۰۰ کے لگ بھگ ہوجاتی ہے۔ مولانا بریلوی کے صاحبزادے مولانا حامد رضا خان بریلوی نے الدولۃ المکیہ کے حاشیہ میں، جہاں مولانا بریلوی نے اپنی دوسو تصانیف کا ذکر کیا ہے، لکھا ہے کہ:

> ''بحمدہ تعالیٰ ۴۰۰ سے زائد ہیں جن میں سے فتاویٰ مبارکہ بڑی تقطیع کے بارہ ضخیم جلدوں پر ہے''[۵۶]۔

رسالہ المجمل المعدد ۱۳۹۴ھ؛۱۹۷۴ء میں دوبارہ لاہور سے شائع ہوا تو مولانا محمود احمد قادری (استاد مدرسہ احسن المدارس، قدیم کانپور) نے صدر مجلس رضا لاہور، حکیم محمد موسیٰ امرتسری کو لکھا:

> ''مجھے آپ نے پہلے باخبر نہیں فرمایا ورنہ میں 'المجمل المعدد' کو 'المجمل المفصل' کردیتا۔ قبلہ کی تصانیف مطبوعہ کی پوری تعداد خانقاہ برکاتیہ، مارہرہ شریف (انڈیا) میں موجود ہے مولانا مختار الدین (صدر شعبہ عربی، مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ) کے کتب خانے میں کچھ مخطوطات اور کچھ مطبوعات ضرور موجود ہیں''[۵۷]۔

''المجمل المعدد کے کئی سال کے بعد جب مولانا ظفر الدین بہاری نے ''سوانح اعلیٰحضرت'' مرتب کی تو تعداد مزید بڑھی:

> ''درحقیقت کی تصانیف ۶۰۰ سے زیدہ ہیں۔ جن کا مفصل بیان حیات، جلد دوم میں آتا ہے''[۵۸]۔

> ''۱۳۹۶ھ؛۱۹۷۶ء میں بمبئی سے 'ماہنامہ المیزان' کا 'احمد رضا نمبر' شائع ہوا ہے۔ اس میں پچاس سے زیادہ علوم پر مولانا بریلوی کی ۵۴۸ تصانیف کی تفصیلات موجود ہیں''[۵۹]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ تفصیلات بعد میں پاکستان سے شائع ہونے والی ایک کتاب 'انوار رضا' میں بھی شامل ہیں ۶۰۔

مولانا کے صاحبزادے مفتی محمد مصطفیٰ رضا خان کے تلمیذ رشید مولانا مفتی محمد اعجاز ولی خان مرحوم نے اپنی تحقیق کی بنیاد پر مولانا بریلوی کی تصانیف کی تعداد ایک ہزار سے زائد لکھی ہے۔ انہوں نے لکھا ہے:

"صاحب التصانيف العاليه والتاليفات ، الباہر انتی
بلغت اعدادها فوق الالف" ۶۱

محمود احمد قادری نے بھی یہی تعداد لکھی ہے ۶۲۔

تصانیف کے علاوہ بہت سے حواشی و شروح بھی مولانا بریلوی سے یادگار ہیں، چنانچہ ۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء میں انہوں نے اپنی بعض شروح و حواشی کا ذکر کیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں: (ترجمہ عربی)

"اور میں نے ان جملہ علوم (۴۵) کی بڑی بڑی کتابوں پر حواشی بھی لکھے ہیں، حاشیہ نویسی کا سلسلہ زمانۂ طالب علمی سے اب تک جاری ہے... حنفی اصول فقہ کی کتاب 'مسلم الثبوت' پر، 'صحیح بخاری' کے نصف اول پر، 'صحیح مسلم' اور 'جامع ترمذی' پر شرح، 'رساله قطبیه' پر حاشیہ، 'امور عامه' اور 'شمس بازغه' پر 'تیسیر شرح جامع صغیر' پر، 'شرح چغمینی' اور 'تصریح' پر، 'اقلیدس' کے تین مقالوں اور 'الزیج الجه' پر اور علامہ شامی کی 'رد المختار' پر بھی حواشی لکھے... ان سب میں پچھلی یعنی 'رد المختار' کے حواشی سب سے زیادہ ہیں... مجھے امید ہے کہ اگر انہیں کتاب سے الگ کر دیا جائے تو دو جلدوں سے بڑھ جائیں گے..." ۶۳

مولانا بریلوی کی مطبوعہ و غیر مطبوعہ تصانیف مختلف مقامات پر محفوظ ہیں اور اب مختلف اداروں کی کاوشوں سے تیزی سے زیر طبع بھی ہیں۔

احمد رضا خان صاحب نے عربی زبان میں قرآن کریم کی نہایت اعلیٰ اور عظیم الشان تفسیر لکھی۔ اس کے علاوہ بیضاوی، معالم، اتقان، درمنثور، اور تفسیر خازن پر عربی میں بے نظیر حواشی تحریر فرمائے۔ حدیث، اصول حدیث میں آپ نے ۴۵ کتابیں تالیف فرمائیں جن میں صحاح ستہ کی شروح شامل ہیں۔ پھر ان کی معروف شروح یعنی عمدۃ القاری، ارشاد الساری اور فتح الباری پر بھی حواشی لکھے۔ عقائد الکلام پر آپ کی تصانیف کی تعداد بائیس ہے۔ فقہ و تجوید پر آپ کی ستر تصانیف ہیں۔ تصوف، افکار، اوقات و تعبیر کے علوم پر نو کتابیں تصنیف فرمائیں۔ تاریخ، سیرت و مناقب میں گیارہ کتابیں لکھیں۔ ادب، نحو، لغت، عروض کے موضوع پر آپ نے چھ کتابیں قلم بند کیں۔ علم زیجات میں سات، علم جفر و تکسیر میں گیارہ، علم جبر و مقابلہ میں چار، علم مثلث ارثماطیقی، ہندسہ اور ریاضی میں اٹھائیس کتابیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تحریر فرمائیں، فلسفہ اور منطق میں چھ کتابیں لکھیں[۶۴]۔

علوم منقولہ کے علاوہ علوم معقولہ میں بھی مولانا بریلوی کو کمال حاصل تھا، مولانا ظفر الدین بہاری نے لکھا ہے:

''۱۳۲۹ھ ۱۹۱۱ء سے قبل ڈاکٹر سر ضیاء الدین (وائس چانسلر مسلم یونیورسٹی، علیگڑھ) نے علم المربعات کا ایک سوال ''اخبار دبدبۂ سکندری'' میں شائع کرایا کہ کوئی ریاضی داں اس کا جواب دے۔ مولانا احمد رضا خان نے اس کا جواب شائع کرایا اور ساتھ ہی جواب کے لئے اپنی طرف سے ایک سوال شائع کرایا۔ ڈاکٹر ضیاء الدین کی نظر سے جب یہ جواب و سوال گزرا تو ان کو یہ دیکھ کر تعجب ہوا کہ ایک مولوی نے نہ صرف ان کے سوال کا جواب دے دیا بلکہ اپنی طرف سے ایک سوال بھی پیش کر دیا۔ ڈاکٹر ضیاء الدین نے مولانا بریلوی کے سوال کا جواب شائع کرایا، لیکن مولانا بریلوی نے اس کی تغلیط کر کے ڈاکٹر صاحب کو حیرت میں ڈال دیا''[۶۵]۔

یہ ابتدائی غائبانہ تعارف تھا اس کے بعد ڈاکٹر صاحب کو ریاضی کے ایک مسئلے میں مشکل پیش آئی جس کے لئے وہ جرمنی جانا چاہتے تھے، مگر پروفیسر سید سلیمان اشرف بہاری (صدر شعبۂ دینیات، مسلم یونیورسٹی، علیگڑھ) کے ایما پر وہ مولانا بریلوی کی خدمت میں حاضر ہوئے، پروفیسر موصوف مولانا بریلوی کے خلیفہ تھے۔ جب مولانا بریلوی کو ڈاکٹر صاحب کی آمد کی خبر ملی تو فطری طور پر ان کو خیال ہوا کہ جس شخص نے ساری عمر ریاضی کی تحصیل میں گزار دی، نہ معلوم وہ کیا کیا سوال کرے۔ مولانا بریلوی نے سید ایوب علی صاحب سے اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہوئے کہا:

''ڈاکٹر صاحب کے آنے سے پہلے ایک قسم کا خیال آتا تھا کہ انہوں نے اس علم کے حصول میں اپنی زندگی صرف کر دی ہے نہ معلوم کیا کیا سوالات کریں گے۔ بخلاف اس کے یہاں تو صدہا مصروفیتیں ہیں، خدا جانے میں جواب دے سکوں گا یا نہیں، بحمد للہ پروردگار عالم نے ان کی پوری تشفی کرادی اور وہ بہت مسرور گئے''[۶۶]۔

علم ریاضی کے علاوہ علم ہیئت و نجوم میں بھی مولانا بریلوی کو بڑا تبحر حاصل تھا۔

''انگریزی اخبار ایکسپریس (شمارہ ۱۸ اکتوبر ۱۹۱۹ء، ۱۳۳۸ھ) میں امریکی منجم پروفیسر البرٹ کی یہ پیش گوئی شائع ہوئی کہ ۱۷ دسمبر ۱۹۱۹ء یا ۱۳۳۸ھ کو سورج میں ایک بڑا سوراخ ہوگا، جس کے اثر سے زمین پر طوفان اٹھیں گے، زلزلے اور آندھیاں آئیں گی اور بعض علاقے صفحۂ ہستی سے مٹ جائیں گے۔ اس خبر سے ہند میں ایک ہیجان پیدا ہو گیا۔ مولانا ظفر الدین بہاری نے مولانا بریلوی کو اس اخبار کا تراشہ بھیجا۔ مولانا بریلوی نے علم

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نجوم و ہیئت کی روشنی میں مدلل بحث کی اور یہ ثابت کیا کہ امریکی منجم کی پیش گوئی بالکل غلط اور غلط ہے۔ مولانا بریلوی نے مولانا ظفر الدین بہاری کے نام اپنے مکتوب (کیم ربیع الاول ۱۳۳۸ھ) میں یہ بحث کی ہے جو ۸ صفحات پر پھیلی ہوئی ہے۔ جو کچھ مولانا بریلوی نے ثابت کیا وہی ہوا، لیکن امریکی منجم کی یہ پیش گوئی علم ہیئت سے متعلق دو رسالوں کا دیباچہ بن گئی۔ یہ دونوں رسالے "فوز مبین" اور "الکلمۃ الملہمۃ" کے نام سے شائع ہوئے"۶۷۔

فلسفۂ جدید و قدیم کے بارے میں مولانا بریلوی کا انداز فکر مقلدانہ اور معذرتانہ نہ تھا بلکہ مومنانہ اور مجتہدانہ تھا۔ قرآن و حدیث پر ان کو ایسا غیر متزلزل یقین تھا کہ زمانے کا کوئی انقلاب ان کو متاثر نہ کر سکا۔ پروفیسر مولوی حاکم علی (۱۹۴۴ء ۱۹۶۴ھ) اسلامیہ کالج، لاہور میں ریاضی کے استاد تھے۔ مولانا بریلوی سے عقیدت رکھتے تھے۔ ان کے پاس آنا جانا تھا۔ اور علمی مسائل پر تبادلۂ خیالات ہوتا رہتا تھا۔ چنانچہ حرکت زمین کے سلسلے میں دونوں حضرات کے درمیان مراسلت ہوئی۔ ۱۴ جمادی الاول ۱۳۳۹ھ/۱۹۲۱ء کو پروفیسر حاکم علی نے مولانا بریلوی کو ایک خط لکھا جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ حرکتِ زمین کے سلسلے میں ان کی پہلے سے مراسلت ہو رہی تھی۔

پروفیسر موصوف، مولانا بریلوی کو لکھتے ہیں؛

"غریب نواز کرم فرما کر میرے ساتھ متفق ہو جاؤ تو پھر انشاء اللہ سائنس کو اور سائنس دانوں کو مسلمان کیا ہوا (پائیں گے)"۶۸۔

اس کے جواب میں مولانا لکھتے ہیں؛

"محب فقیر! سائنس یوں مسلمان نہ ہوگی کہ اسلامی مسائل کو آیات و نصوص میں تاویلاتِ دور از کار کر کے سائنس کے مطابق کر لیا جائے، یوں تو معاذ اللہ، اسلام نے سائنس قبول کی نہ کہ سائنس نے اسلام۔ ... وہ مسلمان ہوگی تو یوں کہ جتنے اسلامی مسائل سے اسے اختلاف ہے، سب میں مسئلۂ اسلامی کو روشن کیا جائے، دلائل سائنس کو مردود و پامال کر دیا جائے، جا بجا سائنس کے اقوال سے اسلامی مسئلے کا اثبات ہو، سائنس کا ابطال و اسکات ہو، یوں قابو میں آئے اور یہ آپ جیسے فہیم سائنس دانوں کو باذنہٖ تعالیٰ دشوار نہیں۔ آپ اسے چشم پسند دیکھتے ہیں ... و عین الرضا عن کل عیب کلیلۃ"۶۹۔

پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد کے خیال میں؛

"مولانا بریلوی نے جس انداز فکر کی نشاندہی کی ہے اگر اس کو اپنا لیا جائے تو آج

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہمارے پڑھے لکھے نوجوان جدید افکار و خیالات سے اتنے مرعوب اور اسلامی فکر و خیال سے اتنے بیگانہ نظر نہ آتے بلکہ راقم کا تو خیال ہے کہ خود سائنس داں قرآن سے روشنی حاصل کرتے تو جہاں وہ آج پہنچے ہیں، صدیوں پہلے پہنچ چکے ہوتے۔ نباتات و جمادات میں زندگی کی جولانیاں، فضاؤں میں صداؤں کے جھمگھٹے، سرعت رفتار کی عجوبہ کاریاں، بحر و بر کی سحر سامانیاں، کرۂ ارض و سماوات کی رنگا رنگیاں، کائنات سماوی کی پامالیاں وغیرہ وغیرہ یہ سب باتیں قرآن پڑھنے والوں کے لئے نئی نہیں۔ یہ تو بہت پرانی ہیں۔ مگر جلوۂ مغرب کی سحر کاری تو دیکھئے کہ ہر جانی پہچانی چیز، اجنبی اجنبی سی معلوم ہونے لگی ہے۔ آواز کی دنیا کی دریافت بہت بعد میں ہوئی۔ مگر مسلمان صوفیاء اور علماء نے اس کو بہت پہلے دریافت کرلیا تھا اور وہ باتیں بتادی تھیں جو شاید دورِ جدید کے انسان کے لئے حیران کن ہوں''[۲۷]۔

مولانا کو علم تکسیر علم جفر میں تو ایسا کمال حاصل تھا کہ بیرونی ممالک سے علماء یہ علوم سیکھنے کے لئے آپ کے پاس آتے تھے۔ آپ نے یہ علم خود اپنے شوق سے سیکھا اور ہر سوال کا جواب بالکل صحیح صحیح برآمد کر لیتے۔ بقول ڈاکٹر مسعود احمد مولانا احمد رضا خان علم توقیت میں خاص مہارت رکھتے تھے۔ مولانا ظفر الدین بہاری نے علم توقیت سے متعلق مولانا بریلوی کی تقاریر کو ایک رسالے کی صورت میں مرتب کیا تھا۔ جس کا عنوان ہے؛

''الجواہر والیواقیت فی علم التوقیت'' (معروف بہ توضیح التوقیت)۔ یہ رسالہ مطبع نعیمی، مراد آباد (بھارت) میں چھپ کر شائع ہوگیا تھا[۱]۔

مولانا ظفر الدین بہاری نے علم توقیت میں مولانا بریلوی کی مہارت و تبحر پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھا ہے؛

''ہیئت و نجوم میں کمال کے ساتھ علم توقیت میں کمال تو حدِ ایجاد کے درجہ پر تھا،

یعنی اگر اس فن کا موجد کیا جائے تو بے جا نہ ہوگا''[۲۷]۔

مولانا بریلوی کے پاس حجاز و روس تک سے علوم جدیدہ کی تحصیل کے لئے طلبہ آتے تھے۔ چنانچہ مدینہ منورہ سے مولانا سید حسین مدنی (ابن سید عبدالقادر شامی) علم تکسیر کی تحصیل کے لئے آئے اور چودہ مہینے دولت کدے پر قیام کیا۔ موصوف کے لئے علم تکسیر میں یہ رسالہ تصنیف کیا؛

''اطائب الاکسیر فی علم التکسیر''[۳۷]۔

مولانا بریلوی کو علم جفر میں بھی مہارت حاصل تھی، چنانچہ بخارا روس سے مولوی عبدالغفار بخاری آئے اور آٹھ مہینے تک اس علم کو حاصل کیا۔ مولانا بریلوی کا مندرجہ ذیل رسالہ اس موضوع پر ہے؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



"سفر السفر عن الجفر بالجفر"۷۴۔

تاریخ گوئی کا فن بھی آپ کے پاس اکتسابی نہیں، وہبی تھا۔ آپ نے کبھی ادنیٰ سی توجہ بھی اس فن کے حصول کی جانب نہ فرمائی، پھر بھی اس میں وہ ملکہ تھا کہ انسان جتنی دیر میں کوئی مفہوم لفظوں میں ادا کرتا ہے، آپ اتنی ہی دیر میں بے تکلف تاریخی مادے اور جملے فرما دیا کرتے تھے۔ آپ اتنی ہی دیر میں بے تکلف تاریخی مادے اور جملے فرما دیا کرتے تھے۔ آپ کی تصانیف کثیرہ میں بہت کم ایسی ہوں گی جن کے نام تاریخی نہ ہوں۔ بعض عربی اور اردو کے قصائد اور تاریخ ہائے وصال بہت طویل ہیں۔ ان کے ہر ہر مصرعے سے تاریخ برآمد ہوتی ہے۔ خوشنویسی اور خطاطی میں بھی اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے۔ نسخ، نستعلیق، خط مستقیم اور خط شکستہ جیسے تمام انواع و اقسام کے رسم الخط میں آپ بے نظیر مہارت رکھتے تھے۔ تذکرۂ علمائے ہند میں لکھا ہے:

"اگر اس فن میں اور کوئی کتاب نہ ہو تو مصنف کو اس تصنیف کا موجد کہا جا سکتا ہے"۷۵۔

مولانا بریلوی ماہر فقیہہ و مفتی اور مبلغ ہونے کے علاوہ شعر و ادب میں بھی استادانِ وقت سے پیچھے نظر نہیں آتے۔ ان کی نثری تخلیقات میں بعض محققانہ ہیں، بعض متصوفانہ، بعض فلسفیانہ، بعض ادیبانہ اور بعض سہل ممتنع کا اعلیٰ نمونہ معلوم ہوتی ہیں۔ نہ صرف اردو اور فارسی بلکہ عربی میں بھی ان کی فصاحت و بلاغت کا یہی عالم ہے۔

نثری تخلیقات کے علاوہ مولانا بریلوی کی شعری تخلیقات بھی بلند پایہ ہیں، سخنوروں اور سخن شناسوں نے ان کو قدر کی نگاہ سے دیکھا ہے۔ چنانچہ پاکستان کے مشہور فاضل و محقق پروفیسر ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان (سابق صدر شعبۂ اردو، سندھ یونیورسٹی، حیدرآباد، سندھ) اپنے ایک فاضلانہ مقالے میں مولانا بریلوی کے فضل و کمال اور شعر و ادب میں ان کے مقام کا تعین کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"مولانا احمد رضا خان علیہ الرحمہ اپنے دور کے بے مثل علماء میں شمار ہوتے ہیں، ان کے فضل و کمال، ذہانت و فطانت، طباعی و دراکی کے سامنے بڑے بڑے علماء و فضلاء، یونیورسٹیوں کے اساتذہ، محققین، مستشرقین نظروں میں نہیں جچتے۔ مختصر یہ کہ وہ کون سا علم ہے جو انہیں نہیں آتا تھا۔ وہ کون سا فن ہے جس سے وہ واقف نہیں تھے؟ شعر و ادب میں بھی ان کا لوہا ماننا پڑتا ہے۔ اگر صرف محاورات، مصطلحات، ضرب الامثال اور بیان و بدیع سے متعلق تمام الفاظ ان کی جملہ تصانیف سے یکجا کر لئے جائیں تو ایک ضخیم لغت تیار ہو سکتی ہے"۷۶۔

اسی طرح ہندوستان کے کہنہ مشق ادیب و شاعر کالی داس گپتا رضا نے مولانا بریلوی کے شاعرانہ کمالات پر اظہارِ خیال کرتے ہوئے لکھا ہے،

"اسلامی دنیا میں ان کے مقام بلند سے قطع نظر، ان کی شاعری بھی اس درجہ کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہے کہ انہیں انیسویں صدی کے اساتذہ میں برابر مقام دیا جائے۔ ذرا سے غور و فکر کے بعد ان کے اشعار ایک ایسے شاعر کا پیکر دل و دماغ پر مسلط کر دیتے ہیں، جو محض ایک سخنور کی حیثیت سے بھی اگر میدان میں اترتا تو کسی استادِ وقت سے پیچھے نہ رہتا۔ ان کے کلام سے ان کے کامل صاحب فن اور مسلم الثبوت شاعر ہونے میں شبہ نہیں اور ان کی نعتیہ غزلیں تو مجتہدانہ درجہ رکھتی ہیں''۷۷۔

مولانا بریلوی تلمیذ رحمٰن تھے۔ انہوں نے کسی سے شرف تلمذ حاصل نہیں کیا۔ پھر بھی جو کچھ کہا، ایسا کہا کہ پرکھنے والوں نے ان کو استادانِ وقت میں شمار کیا۔ ان کے چھوٹے بھائی مولانا حسن رضا خان بریلوی (م: ۱۳۲۶ھ؛ ۱۹۰۸ء) مرزا داغ دہلوی (م: ۱۳۲۲ھ؛ ۱۹۰۵ء) کے شاگرد تھے۔ حسن رضا خان کی عظمت شاعری کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ رئیس المتغزلین مولانا حسرت موہانی (م: ۱۳۷۱ھ؛ ۱۹۵۱ء) نے ان کے شاعرانہ کمالات پر ایک مضمون قلم بند کیا جو اردوئے معلیٰ، علیگڑھ، شمارہ جون ۱۹۱۲ء میں شائع ہوا۷۸۔

مولانا بریلوی کو ایسے شاعر کی استادی کا شرف حاصل ہے۔ مولانا بریلوی لکھتے ہیں:

''ان کو میں نے نعت گوئی کے اصول بتا دیے تھے، ان کی طبیعت میں ان کا رنگ ایسا رچا کہ ہمیشہ کلام اس معیار اعتدال پر صادر ہوتا۔ جہاں شبہ ہوتا، مجھ سے دریافت کر لیتے''۷۹۔

شاعری میں مولانا بریلوی شہید جنگ آزادی مولانا کفایت علی کافیؔ سے بہت متاثر تھے۔ مولانا بریلوی نے لکھا ہے کہ:

''مولانا کافیؔ علیہ الرحمۃ کی زیارت آٹھ برس کی عمر میں خواب میں ہوئی۔ میری پیدائش کے گیارہ مہینے کے بعد مولانا کو پھانسی ہوئی''۸۰۔

چنانچہ غلام رسول مہرؔ نے لکھا ہے:

''کافیؔ کی غزلیں بہت پسند کرتے تھے، ان کو سلطان نعت کہتے تھے''۸۱۔

مولانا بریلوی کے دیوان حدائق بخشش میں یہ رباعی ملتی ہے:

مہکا ہے میرے بوئے دہن سے عالم
یاں نغمۂ شیریں نہیں تلخی سے بہم
کافیؔ سلطان نعت گویاں ہے رضا
ان شاء اللہ میں وزیر اعظم۸۲

مولانا کفایت علی کافیؔ (م: ۱۸۵۸ء؛ ۱۲۷۴ھ) اور مولانا حسن رضا خان بریلوی کی شاعری پر اظہار خیال کرتے ہوئے، مولانا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بریلوی کہتے ہیں؛

''سوا دو کے کلام کے کسی کا کلام، میں قصداً نہیں سنتا، مولانا کافی اور حسن میاں مرحوم کا کلام اول سے آخر تک شریعت کے دائرے میں ہے'' ۸۳۔

پھر کہتے ہیں؛

''غرض ہندی نعت گویوں میں ان دو کا کلام ایسا ہے، باقی اکثر دیکھا گیا ہے کہ قدم ڈگمگا جاتا ہے اور حقیقتاً نعت شریف لکھنا نہایت مشکل ہے جس کو لوگ نہایت آسان سمجھتے ہیں، اس میں تلوار کی دھار پر چلنا ہے، اگر بڑھتا ہے تو الوہیت میں پہنچ جاتا ہے اور کمی کرتا ہے تو تنقیص ہوتی ہے'' ۸۴۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی نے انیسوی صدی عیسوی کے نصف آخر میں شاعری کا آغاز کیا اور نعت گوئی کو مسلک شعری کے طور پر اپنایا اور اس میں وہ کمال پیدا کیا کہ اپنے معاصرین شعراء بلکہ اردو شاعری کے متقدمین شعراء سے سبقت لے گئے۔ مولانا بریلوی کا یہ شعر ترجمانِ حقیقت معلوم ہوتا ہے؛

یہی کہتی ہے بلبل باغ جناں، کہ رضؔا کی طرح کوئی سحر بیاں
نہیں ہند میں واصف شاہ ہدیٰ، مجھے شوخی طبع رضؔا کی قسم ۸۵

پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد لکھتے ہیں؛

''ابتداء میں مولانا بریلوی کا کلام مختلف رسائل میں شائع ہوتا رہا۔ مثلاً ماہنامہ تحفۂ حنفیہ (پٹنہ، مجریہ ۱۳۱۳ھ؍ ۱۸۹۸ء)، ماہنامہ الرضا (بریلی، مجریہ ۱۳۳۸ھ؍ ۱۹۱۹ء) وغیرہ وغیرہ، مذکورہ رسائل کے چند شمارے نظر سے گزرے جن میں مولانا بریلوی کا اردو، فارسی اور عربی کلام شامل ہے'' ۸۶۔

آپ کا کچھ کلام متفرق صورت میں بھی شائع ہوا۔ چنانچہ مولانا عبدالقادر بدایونی (م: ۱۳۱۹ھ؍ ۱۹۰۱ء) کی منقبت میں چراغ انس (۱۳۱۵ھ؍ ۱۸۹۷ء) کے نام سے آپ نے ایک مدحیہ قصیدہ لکھا جو پہلی بار ماہنامہ تحفۂ حنفیہ (پٹنہ) میں شائع ہوا ۸۷۔ یہ قصیدہ ۱۶۱ اشعار پر مشتمل ہے لیکن مولانا حسن رضا خان بریلوی جب ۱۳۱۸ھ؍ ۱۹۰۰ء میں یہ قصیدہ بریلی سے کتابی صورت میں شائع کیا تو اس میں ۷۶ اشعار تھے۔ شاہ ابوالحسین احمد النوری (م: ۱۳۲۴ھ؍ ۱۹۰۶ء) کی منقبت میں بھی مولانا بریلوی نے ۱۳۱۵ھ؍ ۱۸۹۷ء میں ''مشرقستان قدس'' کے نام سے ایک مدحیہ قصیدہ لکھا جو ماہنامہ تحفۂ حنفیہ (پٹنہ) میں شائع ہوا تھا۔ مولانا کا مشہور ''قصیدۂ معراجیہ'' مسلم یونیورسٹی پریس علی گڑھ میں چھپ کر شائع ہوا، پروفیسر مسعود احمد اس بارے میں اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''جامعہ راشدیہ پیر گوٹھ (ضلع سکھر، سندھ) کے شیخ الجامعہ مولانا تقدس علی خان کے چھوٹے بھائی نے یہ مطبوعہ قصیدہ دیکھا تھا۔ راقم کے نام ایک مکتوب میں وہ لکھتے ہیں کہ برادر عزیز مفتی اعجاز ولی صاحب مرحوم دادوں (ضلع علی گڑھ) میں مدرسہ سعیدیہ میں پڑھتے تھے۔ انہوں نے یہ قصیدہ مطبوعہ مسلم یونیورسٹی، عبدالشاہد خان مرحوم کے پاس دیکھا تھا''۸۸۔

۱۳۲۵ھ؍ ۱۹۰۷ء میں مولانا بریلوی کے کلام کا انتخاب حدائق بخشش کے نام سے دو حصوں میں شائع ہوا۔ اب تک دیوان حدائق بخشش کو مولانا بریلوی کے سارے کلام کا مجموعہ سمجھا جاتا تھا، مگر یہ صحیح نہیں۔ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد لکھتے ہیں کہ:

''ماہنامہ تحفہ حنفیہ (پٹنہ) شمارہ ماہ صفر ۱۳۲۶ھ میں ایک اشتہار نظر سے گزرا جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ حدائق بخشش مولانا بریلوی کا انتخاب کلام ہے، اشتہار کا اقتباس ملاحظہ فرمائیں:

منت سپاس بے قیاس خالق جل وعلا کہ انتخاب دیوان امام فصحا و بلغا، سرآمد شعرا، تاج الکملا، بحر زخار علوم عقلیہ نقلیہ، سرچشمۂ فیوض خفیہ وجلیہ، مجدد مأۃ حاضرہ، مؤید ملت طاہرہ، رئیس اہل سنت و جماعت، ناصر شریعت و طریقت، مولانا و مقتدانا وسیدی مولوی مفتی احمد رضا خان صاحب بارک فی حیاتہ اللہ الواہب حلیۂ طبع سے آراستہ ہو کر مسرت بخش قلوب شائقین ہوا۔ دعا کیجئے پروردگار وہ دن لائے اور وہ ساعت دکھائے کہ اس کا دوسرا حصہ قصائد بھی لباس طبع سے مزین ہو جائے اور محبوب کلام فارسی، عربی بھی حجاب طبع سے نکل کر جلوہ نعت عالم کو دکھائے''۸۹۔

مولانا بریلوی کے انتقال کے بعد بدایوں سے حدائق بخشش حصہ سوم کے نام سے ایک مجموعہ شائع ہوا جس میں مولانا بریلوی کا اردو فارسی اور عربی کلام شامل ہے۔ لیکن یہ مجموعہ زیادہ مستند نہیں، اس میں الحاقی کلام معلوم ہوتا ہے۔ ۱۹۷۶ء میں مدینہ پبلشنگ (کراچی) نے حدائق بخشش کے تینوں حصوں کا مستند و منتخب کلام شائع کیا ہے۔ جناب شمس بریلوی مرحوم نے اس پر نہایت فاضلانہ مقدمہ لکھا ہے۔ مولانا بریلوی کی ایک نظم بعنوان ''الاستمداد علی اجیال الارتداد'' (۱۳۳۷ھ؍ ۱۹۱۸ء) لائل پور سے (۱۹۷۶ء) میں شائع ہوئی ہے۹۰۔

اردو کلام کے علاوہ آپ کا فارسی اور عربی کلام بھی اعلیٰ پائے کا ہے مگر عرصے تک منتشر رہا۔ پروفیسر مسعود احمد لکھتے ہیں:

''کتاب الطاری الداری کے تیسرے حصے میں تقریباً ۲۰۰ فارسی اشعار ملتے ہیں۔ یہ اشعار مذہبی اور سیاسی موضوعات پر ہیں۔ راقم نے ''کلام الامام'' کے نام

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



> سے ان کا انتخاب مرتب کیا ہے اور مبسوط شرح لکھی ہے۔ ۔ ۔ مولانا بریلوی نے مشہور قصیدۂ غوثیہ کے عربی اشعار کا منظوم فارسی ترجمہ کیا ہے۔ یہ ترجمہ بعنوان قصیدہ مبارکہ غوثیہ مع ترجمۂ منظوم (۱۳۲۱ھ؍۱۹۰۳ء) شائع ہو چکا ہے۔ ۔ ۔ اور بھی بہت سا فارسی کلام بکھرا پڑا ہے ۔ ۔ عربی کلام بھی اسی طرح منتشر ہے ۔ حدائق بخشش میں جو کچھ ہے، وہ نہ ہونے کے برابر ہے۔ مولانا بریلوی کی عربی منثور و منظوم تخلیقات کا مطالعہ کرنے کے بعد یوں محسوس ہوتا ہے کہ ان کی روح گو کہ بظاہر ہندوستانی تھی مگر حقیقت میں حجازی تھی۔ ان کی عربی میں عجمیت کی ذرا بو نہیں، اس لئے خود اہل عرب ان کے کلام کو پڑھ کر مسحور ہو جاتے ہیں''[۹۱]۔

فتاویٰ رضویہ میں ان اشعار کے علاوہ اور بہت سے عربی اشعار ہیں، مثلاً جلد اول ص: ۳۷ پر چھ اشعار ملتے ہیں، ص: ۵۳۵ پر سولہ اشعار ملتے ہیں[۹۲]۔

مولانا بریلوی تاریخ گوئی میں بھی بڑی مہارت رکھتے تھے۔ تاریخ گوئی میں مولانا بریلوی کی مہارت پر روشنی ڈالتے ہوئے مولانا ظفر الدین بہاری لکھتے ہیں؛

> ''اس میں وہ کمال اور ملکہ تھا کہ انسان جتنی دیر میں کوئی مفہوم لفظوں میں ادا کرتا ہے اتنی ہی دیر میں بے تکلف تاریخی مادے اور جملے فرما دیا کرتے تھے جس کا بہت بڑا ثبوت حضور کی کتابوں میں اکثر و بیشتر کا تاریخی نام اور وہ بھی ایسا چسپاں کہ بالکل مضمون کتاب کی توضیح و تفصیل کرنے والا''[۹۳]۔

مولانا بریلوی کی عربی سند اجازت ''الاجازة الرضویه المبجل مكة البهيه'' (۱۳۲۴ھ؍۱۹۰۶ء) میں بھی بہت سے عربی اشعار ملتے ہیں[۹۴]۔ اسی طرح مولانا بریلوی کے ملفوظات میں بھی عربی اشعار ملتے ہیں[۹۵]۔ الغرض مولانا بریلوی کے عربی اشعار اور تاریخی قطعات ابھی تک مختلف کتابوں اور رسالوں وغیرہ میں منتشر ہیں۔ ڈاکٹر حامد علی نے اپنے مقالۂ ڈاکٹریٹ ''ہندوستان کے عربی گو شعراء'' میں مولانا بریلوی کی عربی شاعری کا تفصیلی ذکر کیا ہے، مذکورہ مقالے کا یہ حصہ ''امام احمد رضا اور ان کا عربی کلام'' کے عنوان سے بمبئی سے شائع ہوا[۹۶]۔

مولانا بریلوی نے نعت گوئی میں بڑی احتیاط سے قدم رکھا ہے۔ خود فرمایا کہ نعت تلوار کی دھار پر چلنا ہے۔ مولانا بریلوی نے اپنی نعتوں میں مضامین تو مضامین الفاظ بھی نہایت احتیاط سے استعمال کئے ہیں اور استعمال کے وقت متقدمین علماء و صوفیا و شعراء کی نگارشات پر نظر رکھی ہے۔ اس کا اندازہ اس واقعہ سے لگایا جا سکتا ہے جو ڈاکٹر مسعود صاحب نے اپنی کتاب میں نقل کیا ہے؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''۸ ذی الحجہ ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء کو کانپور سے ایک صاحب محمد آصف نے مولانا بریلوی کو خط لکھا کہ وہ دیوان حدائق بخشش کے ایک مصرع ؎

حاجیو! آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو

میں لفظ ''شہنشاہ'' کو حذف کر کے یوں بنا دیں:

حاجیو! آؤ مرے شاہ کا روضہ دیکھو

محمد آصف صاحب کو لفظ شہنشاہ پر اعتراض تھا کہ یہ حضور اکرم ﷺ کے لئے استعمال کرنا مناسب نہیں۔ مولانا بریلوی کا موقف یہ تھا کہ یہ لفظ مناسب ہے، چنانچہ انھوں نے اپنے موقف کی تائید میں مندرجہ ذیل حضرات علماء وصوفیا کی نگارشات سے ۳۳ حوالے پیش کئے ہیں اور یہ ثابت کیا ہے کہ ان حضرات نے ''شہنشاہ، ملک الملوک، سلطان السلاطین'' وغیرہ کے الفاظ استعمال کئے ہیں:

۱) امام رکن الدین ابوبکر محمد بن ابی المفاخر بن عبدالرشید کرمانی [جواہر الفتاویٰ]
۲) علامہ خیرالدین زرکلی [فتاویٰ خیریہ]
۳) مولانا محمد جلال الدین رومی [مثنوی شریف]
۴) شیخ مصلح الدین سعدی
۵) حضرت امیر خسرو [قران السعدین]
۶) مولانا نورالدین جامی [تحفۃ الاحرار]
۷) شمس الدین حافظ شیرازی
۸) مولانا نظامی
۹) شیخ شہاب الدین [بحر مواج]''۹۷

ذی الحجہ ۱۳۰۶ھ/۱۸۸۹ء کو حیدرآباد دکن سے مولانا محمد ابراہیم قادری برکاتی نے ایک مکتوب میں لکھا ہے کہ مولانا وکیل احمد سکندرپوری قصیدۂ غوثیہ کی شرح لکھ رہے ہیں جس میں وہ قصیدہ کی عربیت پر معترضین کے اعتراضات کے جوابات بھی دیں گے۔ اس سلسلے میں جو نکات آپ کے ذہن میں ہوں، تحریر کر دیں۔ مولانا بریلوی نے معترضین کے رد میں ۱۰ نکات تحریر فرمائے۔ دوسرا نکتہ یہ بیان فرمایا کہ اکابر آئمہ اور علماء کبار نے بھی بعض مقامات پر عربی کا لحاظ نہیں رکھا، اس سلسلے میں مولانا بریلوی نے تمیں مثالیں پیش کی ہیں جس سے فنون عربی پر ان کی حیرت انگیز نظر کا اندازہ ہوتا ہے۔ آخر میں انہوں نے لکھا ہے:

''اب کیا ان امور اور ان کے امثال کثیرہ پر نظر کر کے کوئی جاہل، حضرات علیہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



امام مسلم وامام بیہقی وامام قاضی عیاض وعامہ رواۃ صحیح مسلم واجلہ رجال صحاح وامام قاضی خان وامام صدر الشریعہ وامام کروری وعلامہ مناوی وعلامہ زرقانی، علامہ علی قاری وائمہ بدی وعامہ محدثین وجم غفیر فقہاء واصولیین وغیرہم علمائے کاملین وکاملانِ فاضلین کے کمالِ فضل وکمال میں کلام ومقال کرسکتا ہے؟''۹۸

مولانا بریلوی نے احباب کی فرمائش پر دوسرے شعراء کے اشعار کی تشریح بھی لکھی ہے۔ شرح کو پڑھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ شارح جس بلندی پر پہنچا ہے، شاعر کی پرواز خیال اس بلندی تک نہ پہنچی ہوگی۔ سید شاہ نور عالم نے مارہرہ سے مرزا محمد رفیع سودا کا شعر لکھا:

ہوا جب کفر ثابت، ہے یہ تمغائے مسلمانی
نہ ٹوٹی شیخ سے زنار تسبیح سلیمانی

اور ساتھ ہی یہ لکھا کہ احباب میں یہ مصرعہ زیر بحث آیا، بہت غور وفکر کیا، کچھ سمجھ میں نہ آیا۔

مولانا امجد علی اعظمی نے یہ خط پڑھ کر سنایا اور عرض کیا کہ اس شعر کا مفہوم کیا ہے، مولانا بریلوی نے سید شاہ نور عالم کو مندرجہ ذیل خط املا کروایا:

''بشرف ملاحظہ حضرت والا دامت برکاتہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

ظاہر مطلب شعر، جہاں تک شاعر نے مراد لیا ہوگا، صرف اتنی مناسبت دیکھ لینا ہے کہ دانۂ سلیمانی میں جس کی تسبیح عباد زہاد رکھتے ہیں، شکل سے زنار موجود ہے۔ شاعر کہ مذہباً سنی نہ تھا اور بدگمانی تمغائے شعراء ہے، غالباً اس سے زائد کچھ نہ سمجھا ہوگا اور یہ ایک بیہودہ معنی تھے، مگر اتفاقاً اس کے قلم سے ایک ایسا لفظ نکل گیا جس نے اس شعر کو بامعنی اور پر مغز کردیا۔ وہ کیا؟ یعنی لفظ ''ثابت''۔ زنار کہ کفار باندھتے ہیں، ''زنار زائل'' ہے کہ ایک جھٹکے میں ٹوٹ سکتا ہے اور دانۂ سلیمانی میں اس کی تصویر ثابت ہے کہ جب تک دانہ رہے گا، یہ قائم رہے گی۔ یوں کفر کے دو قسم ہیں ایک کفر زائل، جو کفر کفار ہے اور جس کی سزا خلود فی النار ہے، ہر کافر موت کے بعد اس سے بعض آتا ہے۔ قال اللہ تعالی۔

واتخذوا من دون اللہ الھۃ لیکونو الھم عزاً. کلا سیکفرون بعبادتھم ویکونون علیھم ضداً

دوسرا کفر ''ثابت'' جو ابدالآباد تک قائم رہے گا جسے علمائے دین نے جز ایمان فرمایا جیسے قرآن عظیم ارشاد فرماتا ہے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



فمن یکفر بالطاغوت و یومن باللہ فقد استمسک بالعروۃ الوثقی۔ لا انفصام لہا واللہ سمیع علیم۔

ابراہیم علیہ السلام نے اپنی قوم سے فرمایا؛

انا برءٰ ؤا منکم مما تعبدون من دون اللہ کفرنا بکم

''ہم بیزار ہیں تم سے اور اللہ کے سوا تمہارے معبودوں سے، ہم تم سے کفر و انکار رکھتے ہیں''۔

صحیح حدیث میں ہے کہ جب مینہ برستا ہے اور مسلمان کہتا ہے ''ہمیں اللہ کے فضل و رحمت سے مینہ ملا'' تو اللہ عزوجل فرماتا ہے؛

مجھ پر ایمان رکھتا ہے اور نچھتر سے کفر و انکار۔

الحمدللہ طاغوت و شیطان و بت جملہ معبودانِ باطل کے ساتھ مسلمانوں کا یہ کفر و انکار ابدالآباد تک قائم رہے گا۔ بخلاف کفر کفار کے کہ اللہ و رسول سے ان کا کفر قیامت، بلکہ برزخ، بلکہ سینے پر دم آتے ہی جس وقت ملائکۂ عذاب کو دیکھیں گے، زائل ہو جائے گا، مگر کیا فائدہ؟ آلئن و قد عصیت قبل

اب معنی واضح ہو گئے کہ جو کفر ثابت کرتا ہے وہ تمغائے مسلمان، بلکہ جزوِ ایمان ہے، بخلاف کفر زائل والعیاذ باللّٰہ تعالیٰ۔

اسی وقت صحیفہ شریف ملا۔ فوری جواب حاضر ہے''۹۹۔

مولانا بریلوی نے کبھی کبھی اپنے اشعار مجمع عام میں بھی پڑھے ہیں۔ جیسا کہ عرض کیا گیا ۱۳۱۸ھ؍ ۱۹۰۰ء میں پٹنہ کے ایک عظیم الشان جلسے میں ایک عربی قصیدہ ''مــآل الابـرار'' پڑھ کر سنایا۔ سنہ مذکور ہی میں ایک جلسہ کلکتہ میں منعقد ہوا جس میں مولانا بریلوی نے تقریر فرمائی اور یہ رجز یہ رباعی پڑھی؛

منم کہ علم بہ نیروئے بازوم نازد
من کہ حملۂ من شیر رابر اندازد
چشیدہ باشی تیر قضا! من آنستم
شنیدہ باشی احمد رضا! من آنستم۱۰۰

نعت گوئی کا فن عشق رسول کی منزل میں ایک ایسا پل صراط ہے، جس پر قدم رکھنے اور توازن قائم رکھتے ہوئے اس پر سے گزر جانے کی سعادت بہت کم لوگوں کو نصیب ہوتی ہے۔ جب تک دینی علوم کی بصیرت، شریعت و طریقت سے آگہی اور عشق کے باریک سے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



باریک رمز کا عرفان نہ ہو، ادھر رخ کرنا ٹھوکر کھانے کے مترادف ہے۔ اصناف شعر میں اس سے زیادہ مقدس، نازک اور دشوار گزار کوئی دوسری صنف نہیں۔ شدت احساس کو عشق رسول کی دیوار میں چن دینے کے بعد ہی نعت گوئی کا صحیح شعور پیدا ہوتا ہے۔ جذبے کو لفظ عطا کرنے، لفظوں کی تہذیب و ترتیب کرنے اور اظہار کے گوشوں کی تراش خراش کے ہنر کی تکمیل بچوں کا کھیل نہیں۔ یہ وہ منزل ہے جہاں طویل علمی سفر طے کرنے اور مشاہدات و تجربات کی کڑی دھوپ سے گزرنے کے بعد ہی الفاظ جذبے کی آفاقیت کو چھونے کے متحمل ہوتے ہیں اور فکر و خیال کی کتنی ہی صدیاں پار کرنے کے بعد مفہوم و معانی کے ایک لمحے کا قرب حاصل ہوتا ہے۔ رضا بریلوی کی تاریخ حیات کے مطالعے سے ان کی علمی گہرائی و گیرائی، دینی و مذہبی ظرف، فکری و ذہنی صلاحیت، فقیہانہ بصیرت، اور مجتہدانہ جد و جہد کے بہت سے گوشوں پر روشنی پڑتی ہے۔ نعت کا بنیادی ڈھانچہ آگہی اور باخبری پر قائم ہوتا ہے۔ باخبری حصول علم سے پیدا ہوتی ہے اور حصول علم کے لئے جد و جہد کے سمندروں میں ڈوب ڈوب کر ابھرنا لازمی ہوتا ہے۔ احمد رضا خان بریلوی کی ذات کے کوزے میں کتنی سمندروں کی سمائی ہے، اس کا جائزہ . . لیا جائے تو اس نتیجے پر پہنچے بغیر نہیں رہا جا سکتا کہ ان کی نعتیں، جذبے کو الفاظ کا پیرہن عطا کرنے اور محبت رسول ﷺ کے اظہار میں احترام کی حدود قائم رکھنے کے لحاظ سے ہمارے ادب میں ایک مستقل سرمائے کی حیثیت رکھتی ہیں۔

مولانا احمد رضا خان صاحب کے بارے میں مشہور ہے کہ کسی نے مولانا سے کہا کہ نواب نانپارہ کی مدح میں ایک قصیدہ لکھ دیں۔ وہ شعر و ادب کے بڑے قدردان ہیں اور آپ کی بڑی عزت افزائی کریں گے۔ اس پر آپ نے ایک حسین و جمیل نعت لکھی، اس واقعے کی طرف مقطع میں بڑے بلیغ انداز سے اشارہ کیا ہے؛

کروں مدح اہل دوَل رضاؔ، پڑے اس بلا میں مری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا، مرا دین پارۂ ناں نہیں[۱۰۱]

''نانپارہ'' کے تعلق سے لفظ ''پارۂ ناں'' میں جو لطفِ بیان ہے وہ محتاج وضاحت نہیں۔

نعت گوئی میں انہوں نے اپنے اصول و نظریہ کو جگہ جگہ بیان کیا ہے۔ ذیل میں ایسی دو رباعیاں پیش ہیں:

ہوں اپنے کلام سے نہایت محظوظ
بے جا سے المنۃ للہ محفوظ
قرآں سے میں نے نعت گوئی سیکھی
یعنی رہے احکام شریعت ملحوظ[۱۰۲]

توشے میں غم و اشک کا ساماں بس ہے
افغان و دل زار حدی خواں بس ہے
رہبر کی رہ نعت میں گر حاجت ہو
نقشِ قدمِ حضرتِ حساں بس ہے[۱۰۳]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مولانا کے نعتیہ کلام کے تجزیئے کے بعد بجا طور پر انہیں اردو کا ایک مستقل نعت گو شاعر کی حیثیت حاصل ہے۔ ڈاکٹر ریاض مجید اپنی کتاب میں لکھتے ہیں:

''نعت کے باب میں اگر مولانا احمد رضا خاں کی خدمت کا جائزہ لیا جائے تو یہ بات بلا خوف تردید کہی جا سکتی ہے کہ اردو نعت کی ترویج و اشاعت میں ان کا حصہ سب سے زیادہ ہے۔ کسی ایک شاعر نے اردو نعت پر وہ اثرات نہیں ڈالے جو مولانا احمد رضا خان کی نعت گوئی نے۔ انہوں نے نہ صرف یہ کہ اعلیٰ اور معیاری نعتیں تخلیق کیں، بلکہ ان کے زیر اثر نعت کے ایک منفرد دبستان کی تشکیل ہوئی۔ ان کی نعت گوئی کی مقبولیت اور شہرت نے دوسرے شاعروں کو نعت گوئی کی ترغیب دی۔ ناشقان رسول ﷺ کے لئے آج بھی ان کا کلام ایک مؤثر تحریک نعت کا درجہ رکھتا ہے''[۱۰۴]۔

درحقیقت نعت کا فن بہت مشکل فن ہے۔ اس کی کئی وجوہ ہیں۔ نعت کے مضامین قرآن سے ماخوذ ہوتے ہیں، جنہیں جدت اسلوب کے ساتھ ادا کرنا ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ طرز ادا میں جو آزادی دوسرے معشوقان مجازی کے ساتھ ہوتی ہے، یہاں نہیں برتی جا سکتی۔ یہاں تو چشم زدن کے لئے بھی ادب کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑنا ہے۔ پھر یہ کہ شاعر جب تک پوری طرح آزاد نہ ہو، اپنے کمال فن کا مظاہرہ نہیں کر سکتا۔ اس کے علاوہ محض وصف نگاری بھی شاعری نہیں ہوتی۔ کوئی بھی صنف شعر ہو، اگر وہ داخلیت سے خالی نظر آئے تو محض تک بندی ہوگی۔ خارجی اور داخلی شاعری کی تقسیم دراصل موضوع کے اعتبار سے ہے۔ شعر دراصل شاعر کی داخلیت کا مظہر ہوتا ہے۔ خارجی موضوعات کے تحت اشعار کا مطالعہ کرتے وقت ضروری ہے کہ اس میں شاعر کا داخلی تاثر کس حد تک اور کس صداقت کے ساتھ شامل ہے۔ یہی شاعری کی جان ہے اور شعر کا حسن۔ اور اس کی تاثیر بھی اسی پر مبنی ہے۔

نبی اکرم ﷺ کے ساتھ عشق و محبت کا جذبہ ایک مومن کے لئے سرمایۂ حیات ہے۔ لیکن ایک نعت گو شاعر اس جذبے کا اظہار اس آزادی کے ساتھ نہیں کر سکتا جو دوسرے موضوعات کے ساتھ روا رکھی جاتی ہے۔

مثلاً شاعری میں تصوف کا میدان بہت وسیع ہے۔ اس میں شاعرانہ ندرت اور جوش و جذبہ کے اظہار کے لئے لامتناہی امکانات ہیں۔ ایک صوفی خدا کے ساتھ عشق کا دعویٰ کرتا ہے۔ اور جب وہ سراپا عشق بن جاتا ہے تو کبھی وہ ''سبحانی ما اعظم شانی'' کہتا ہے۔ کبھی ''اناالحق'' کہتا ہے۔ اور کبھی اس سے یہ آواز آتی ہے ''الناس کلمہ عبد لا عبدی''۔ اس طرح کے اقوال جو کہ شطحیات میں شامل ہیں اور جو عالم سکر میں صوفیا سے ظاہر ہوتے ہیں، وہ صرف عشق الٰہی میں جائز ہیں۔ لیکن یہ جواز بطور فتویٰ نہیں ہے۔ کیوں کہ صوفیاء یہ کلمات اپنے ارادہ و اختیار سے نہیں کہتے۔ اور جب ارادہ و اختیار کو کوئی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دخل نہ ہوتو جواز و حرم کا کوئی سوال نہیں رہ جاتا۔ یہ اقوال خواہ کسی کیفیت کے مظہر ہوں، نبی اکرم ﷺ کے حضور کبھی جائز نہیں ہو سکتے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ بایزید جن سے ’’سبحان ما اعظم شانی‘‘ کا قول منسوب ہے، نبی اکرم ﷺ کے حضور ان کی یہ کیفت ہے کہ؛

نفس گم کردہ می آید، جنید و بایزید ایں جا

اس بیان سے اس قول کا مفہوم بھی واضح ہو جاتا ہے کہ؛

با خدا دیوانہ باش و با محمد ہوشیار‘‘[۱۰۵]

ہوشیاری کے ساتھ جذبہ عشق کا اظہار شاعری میں ایک مشکل ترین مسئلہ بن جاتا ہے۔ اسی لئے اکثر نعت گو شعراء اپنے کلام میں عشق و محبت کی وہ تاثیر نہ پیدا کر سکے جو صوفیاء اپنی متصوفانہ شاعری میں کرتے ہیں۔ اردو اور فارسی کی نعتیہ شاعری میں علامہ اقبال ایک بالکل منفرد اور مستقل مقام رکھتے ہیں۔ انہوں نے اپنی شاعری کے ذریعے اسلامی فلسفۂ حیات کی ترجمانی کی ہے۔ لیکن اس فلسفۂ حیات کی اساس عشق ہے۔ لیکن ان کا یہ عشق بھی جمال محمدی ﷺ کا مرہون منت ہے۔ اس لئے درحقیقت علامہ اقبال کا وہ جذبہ عشق ہی ہے جس سے ان کے فکر کو جلا ملتی ہے اور جو ان کی شاعری کی روح ہے۔ ذیل کے اشعار سے رسول اکرم ﷺ کے ساتھ ان کے والہانہ عشق کا اندازہ ہوتا ہے؛

خاک یثرب از دو عالم خوشتر است
ایں خنک شہری کہ آنجا دلبر است

بہ مصطفیٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست
اگر بہ او نہ رسیدی تمام بولہبی است

ہر کہ عشق مصطفیٰ سامان اوست
بحر و بر در گوشۂ دامان اوست

بس اتنی سی حقیقت ہے ہمارے دین و ایماں
کہ اس جان جہاں کا آدمی دیوانہ بن جائے

تیرے ثنا گو عروس رحمت
سے چھیڑ کرتے ہیں روز محشر
کہ اس کو پیچھے لگا لیا ہے
گناہ اپنے دکھا دکھا کر

ان اشعار میں اسلام کا فلسفۂ حیات مضمر ہے۔ لیکن یہاں فلسفہ، فلسفہ نہیں رہ جاتا بلکہ عشق رسول کے جذبے میں ڈھل کر عشق کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پیکر اختیار کرتا ہے۔ یہاں اقبال کی مثال اس لئے دی گئی ہے کہ وہ ایک مفکر شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ سراپا عاشق رسول ﷺ بھی تھے۔

نعت کے سلسلے میں بعض ناقدین نے مذکورہ بالا کلیہ سے ہٹ کر بعض دوسرے معیار بھی مقرر کئے ہیں۔ مثلاً یہ کہ اس میں نبی اکرم ﷺ کے صرف اخلاق کا تذکرہ ہو..... اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ اخلاق ہی کی خوبیاں دوسروں پر اثر انداز ہوتی ہیں، اور اخلاق ہی سے شخصیت کی صحیح اور سچی تصویر نگاہوں کے سامنے ابھرتی ہے۔ اور یہی وہ چیز ہے جس کو ہم دنیا کی تمام قوموں کے سامنے پیش کر سکتے ہیں۔ اس میں بھی کوئی شبہ نہیں ہے کہ ان سچے اوصاف کو ایک مسلمان شاعر اپنی عقیدت کے ساتھ پیش کر کے اس میں کسی حد تک تاثیر بھی پیدا کر سکتا ہے۔ اور عقیدے سے قطع نظر کوئی بھی حقیقت پسند شاعر ان اوصاف کو سچائی اور شاعرانہ حسن کے ساتھ بیان کر سکتا ہے۔ لیکن یہ بھی ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ محاسن شعری اور تاثیر کے اعتبار سے یہ شاعری اس شاعری کی برابری نہیں کر سکتی جو ایک ایسے شاعر کے احساسات کا نتیجہ ہو، جس کا دل عشق کی کیفیات سے آشنا ہو چکا ہو۔ نبی اکرم ﷺ کے ساتھ عشق و محبت اور اس کے آداب خود قرآن سکھاتا ہے۔ ان آداب کو اصول زندگی قرار دینے کے بعد دل کو عشق کی کیفیات کا تجربہ ہوتا ہے۔ اس لئے کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ایک مرشد کامل اپنے کسی شاگرد کو عشق مجازی کی تلقین کرتا ہے۔ لیکن یہ صرف ایسے شخص کے لئے ہے جس کا دل درد کے احساس سے ناآشنا ہوتا ہے۔ اور وہ اس درد کو بغیر کسی ذاتی یا مادی تجربے کے محسوس نہیں کر سکتا۔ اور جب وہ درد کی ٹیس اور اس کی کیفیت کو محسوس کرنے لگتا ہے، تو اس کی یہ کیفیت تعلیمات کے ذریعے عشق رسول ﷺ اور عشق الٰہی کی طرف منتقل کی جاتی ہے۔ لیکن یہ اصول عام نہیں ہے اور بغیر مرشد کامل کے خطرے سے خالی نہیں۔ الغرض ایک عاشق شاعر کی عشقیہ شاعری محض وصف نگاری سے کہیں مشکل ہے۔ اور جبکہ یہ معلوم ہو کہ نعت گوئی میں اس جذبۂ عشق کا اظہار مقصود ہے تو معاملہ نہایت نازک ہو جاتا ہے۔

دکنی زبان میں اردو شاعری کی ابتداء ہی سے نعت گو شعراء کی اچھی خاصی تعداد نظر آتی ہے۔ شمالی ہندوستان میں یوں تو سبھی شاعروں نے روایتی طور پر نعتیہ اشعار لکھے ہیں۔ لیکن ایسے شاعر جنہوں نے نہ صرف نعتیہ اشعار سے اپنے دیوان مرتب کئے ہوں اس دور میں کم ہی نظر آتے ہیں۔ البتہ جدید دور میں ان کی تعداد میں کافی اضافہ ہوا ہے اور ہو رہا ہے۔

باقاعدہ اردو نعت گوئی میں مولانا حالؔی کو سب پر فوقیت دی جاتی ہے۔ مسدس میں حالؔی کا موضوع نعت نہیں بلکہ ''قوم مسلم کا عروج و زوال'' ہے۔ یہ قوم کا مرثیہ ہے اور مولانا حالؔی نے موضوع کو جس طرح پھیلایا، اس ضمن میں تسلسل بیان کو قائم رکھنے کے لئے کچھ نعتیہ اشعار بھی ضروری ہو گئے۔ موضوع کے تقاضے کے تحت آپ نے رسول اکرم ﷺ کے اخلاق اور اس کے تاریخی اثرات کا ذکر کیا ہے۔ موضوع کے اعتبار سے یہ ایک خارجی شاعری ہے، جس کو مولانا حالؔی کے جذبے کی صداقت اور ان کے فن نے ایک لازوال تاثیر بخش دی ہے۔ مسدس میں موضوع کے اعتبار سے مولانا حالی کی یہ ایک بڑی مجبوری تھی کہ وہ رسول اکرم ﷺ کے حضور اپنے جذبات کا پورا اظہار نہ کر سکے۔ انہیں تو اس وقت اپنی قوم اور دنیا کے سامنے آپ ﷺ کے اخلاق اور کارناموں کا ذکر ہی مخصوص تھا اور وہ بھی اختصار کے ساتھ۔ کیونکہ مسدس کے موضوع کا یہ صرف ایک جزو ہے۔ اگر نعت میں مولانا حالؔی کے جذبے کا مشاہدہ کرنا ہو تو اس مناجات کو پڑھئے جس کا عنوان ہے ''عرض حال بجناب سرورِ کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ اکمل التحیات'' اور جس کا مطلع ہے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اے خاصۂ خاصان رسل وقت دعا ہے
امت پہ تری آکے عجب وقت پڑا ہے

اس میں بھی پہلے قوم مسلم کا مرثیہ ہے۔ لیکن چند شعروں میں حالی نے رسول اکرم ﷺ کے متعلق اپنے قلبی احساسات کی ترجمانی کی ہے۔ وہ یہ ہیں:

ایماں جسے کہتے ہیں عقیدے میں ہمارے
وہ تیری محبت تیری عترت کی ولا ہے
ہر چپقلش دہر مخالف میں ترا نام
ہتھیار جوانوں کا ہے، پیروں کا عصا ہے
جو خاک کہ، ترے در پہ ہے جاروب سے اڑتی
وہ خاک ہمارے لئے دارو ئے شفا ہے
جو شہر ہوا تیری ولادت سے مشرف
اب تک وہی قبلہ تری امت کا رہا ہے
جس ملک نے پائی تیری ہجرت سے سعادت
کعبے سے کشش اس کی ہر اک دل میں سوا ہے

اکثر ناقدین نے حالی کے مندرجہ بالا اشعار کو نظر انداز کیا۔ حالانکہ انہیں اشعار سے رسول ﷺ کے ساتھ حالی کی بے پناہ عقیدت کا پتہ چلتا ہے۔ اور علم ہوتا ہے کہ ان کے فکر وضمیر اور قلب وذہن پر عظمت رسول ﷺ چھائی ہوئی ہے۔ حالی نے نعت میں چونکہ چند اشعار ہی لکھے ہیں، جس کی بناء پر انہیں نعت گو شاعر قرار نہیں دیا جا سکتا۔

اگر اردو شاعری میں تمام شعراء کی نعت گوئی کو پیش نظر رکھ کر فیصلہ کیا جائے تو مولانا احمد رضا خاں اس میدان میں ہر جگہ سراپا عشق و نیاز نظر آتے ہیں۔ ان کی سرمستی میں بھی ہوشیاری ہے۔ انہوں نے عشق رسول ﷺ کے تمام تر آداب سے قرآن سے سیکھے ہیں۔ جو کبھی جادۂ ادب سے انہیں سرمو منحرف نہیں ہونے دیتے۔ ان کا کلام عشق اور تاثیر میں ڈوبا ہوا نظر آتا ہے۔ اور نعت میں تاثیر کے لئے ضروری ہے کہ شاعر کا قلب عشق رسول ﷺ سے معمور ہو جس کے بغیر اطاعت وعبادت میں بھی حلاوت محسوس نہیں ہو سکتی۔ اس کے بغیر بندہ عشق سے بھی محروم رہتا ہے۔

بقول حسرت:

کچھ بھی حاصل نہ ہوا زہد میں نخوت کے سوا
شغل بے کار ہیں سب ان کی محبت کے سوا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نعت گوئی میں عبد اور معبود کے فرق کا لحاظ رکھنا بھی ضروری ہے۔ رسول اکرم ﷺ کی خواہ کتنی ہی تعریف کی جائے لیکن ان کا مقام ''مقام عبدیت'' ہی ہے۔ رسول اکرم ﷺ کی عظمت کا راز یہ ہے کہ وہ عبدیت کے بلند ترین مقام پر فائز ہیں۔ اسی لئے آپ ﷺ کو قرآن میں بھی ''عبدہٗ'' کے خطاب سے نوازا گیا ہے۔ عبدیت کا یہ بلند ترین مقام آپ ﷺ کو تمام مخلوقات میں افضل و بے مثل قرار دیتا ہے۔ لیکن اس مقام عبدیت کے اظہار میں ایک عاشق کے لئے ضروری ہے کہ محبوب کی محبوبیت میں فرق نہ آنے پائے۔ بندہ، بندہ ہی رہے اور دامن ادب بھی ہاتھ سے نہ چھوٹے۔ ایک سچا عاشق رسول ﷺ اس جادۂ ادب پر ہمیشہ قائم رہے گا۔ اور اگر کسی سے یہ چھوٹا تو نہ صرف اس کے لذت عشق بلکہ ایمان سے بھی محروم ہونے کی دلیل ہے۔

مولانا احمد رضا خان کا جذبۂ عشق انہیں ادب کے اس اصول سے سرمو منحرف نہیں ہونے دیتا۔ مثال دیکھئے:

پیش نظر وہ نوبہار، سجدے کو دل ہے بے قرار
روکئے سر کو روکئے، ہاں یہی امتحان ہے[۱۰۶]

اے شوق دل یہ سجدہ گر ان کو روا نہیں
اچھا وہ سجدہ کیجئے کہ سر کو خبر نہ ہو[۱۰۷]

وہی لامکاں کے مکیں ہوئے سر عرش تخت نشیں ہوئے
وہ نبی ہیں جن کے ہیں یہ مکاں، وہ خدا ہے جس کا مکاں نہیں
بخدا خدا کا یہی ہے در، نہیں اور کوئی مفر مقر
جو وہاں سے ہو، یہیں آ کے ہو، جو وہاں نہیں وہ یہاں نہیں[۱۰۸]

لیکن رضاؔ نے ختم سخن اس پہ کر دیا
خالق کا بندہ خلق کا آقا کہوں تجھے[۱۰۹]

اس طرح کے بہت سے اشعار ہیں، جہاں ذرا سی لغزش یا فروگزاشت سے قلم رسول کے مقام عبدیت سے متجاوز ہو سکتا تھا۔ اس نازک مقام سے گزر جانا امام احمد رضا کے جذبۂ عشق کے ساتھ دینی ذوق و شعور کی دلیل ہے۔ عشق دل کی ایک کیفیت ہے۔ اس کیفیت کو الفاظ کا ایسا جامہ پہنانا کہ اسے قاری یا سامع زیادہ سے زیادہ محسوس کر سکے، نہایت مشکل کام ہے۔ اس مشکل سے وہی عہدہ برآ ہو سکتا ہے جو مہارت فن کے ساتھ ایک سچے عاشق کا دل رکھتا ہو۔ رسول اکرم ﷺ کی محبت میں دل گداختہ ہو جانا ایک مرد مومن کی شان ہے۔ عشق کی یہ کیفیت اور مرد مومن کی یہ شان مولانا احمد رضا خان کی نعتوں سے جس قدر آشکارا ہے اردو شاعری میں اس کی مثال ملنا مشکل ہے۔ احمد رضا خان کا یہی وہ کمال ہے جس پر اردو کی نعتیہ شاعری کو ہمیشہ ناز رہے گا۔ کلام میں کسی کیفیت کو محسوس کرنا ایک ذوقی اور وجدانی چیز ہے جسے ہر وہ شخص جو اردو ادب کا ذوق رکھتا ہو، یقیناً محسوس کرے گا۔ اور وہ دل جو ذوق کے ساتھ ایمان کی حلاوت بھی رکھتا ہو، ان کے اشعار پر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



لوٹ پوٹ ہو جائے گا۔ آپ کا سارا کلام اسی رنگ میں ڈوبا ہوا ہے؛

لحد میں عشقِ رخِ شہ کا داغ لے کے چلے
اندھیری رات سنی تھی، چراغ لے کے چلے[۱۱۰]

ذرے جھڑ کر تیری پیزاروں کے
تاجِ سر بنتے ہیں سیاروں کے[۱۱۱]

حاجیو! آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو
کعبہ تو دیکھ چکے، کعبے کا کعبہ دیکھو[۱۱۲]

شمعِ طیبہ سے میں پروانہ رہوں کب تک دور
ہاں جلادے شررِ آتشِ پنہاں ہم کو[۱۱۳]

سرور کہوں کہ مالک و مولا کہوں تجھے
باغِ خلیل کا گلِ زیبا کہوں تجھے[۱۱۴]

بغیر اتباعِ رسول ﷺ کے انسانی زندگی درجہ کمال حاصل نہیں کرسکتی۔ اور صحیح اتباع اس ذات سے، جس کی پیروی مقصود ہے، نسبت پیدا کئے بغیر نہیں ہوسکتا۔ نسبت اور اس نسبت کے سبب اتباع کا جذبہ صرف والہانہ عشق سے پیدا ہوسکتا ہے۔ مولانا کا دل اسی جذبۂ عشق سے معمور تھا، جس کا ثبوت ان کی شاعری میں جگہ جگہ بکھرا ہوا ہے؛

ان کے نثار، کوئی کیسے ہی رنج میں ہو
جب یاد آگئے ہیں سب غم بھلا دیئے ہیں[۱۱۵]

جان ہے عشقِ مصطفیٰ روز فزوں کرے خدا
جس کو ہو درد کا مزہ، نازِ دوا اٹھائے کیوں[۱۱۶]

خوب آنکھوں سے لگایا ہے غلافِ کعبہ
قصرِ محبوب کے پردے کا بھی جلوہ دیکھو[۱۱۷]

ڈاکٹر ریاض مجید رقم طراز ہیں؛

''مولانا احمد رضا خان کی خصوصیاتِ نعت اور فنی محاسن میں جو جوہر روح کی طرح جاری وساری ہے، وہ ان کا جذبۂ عشقِ رسول ہے۔ ان کے مسلک سے اختلاف رکھنے والے بھی حضور اکرم ﷺ سے ان کی محبت وشیفتگی کے معترف ہیں۔ ان کے نعتیہ کلام کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جان اور اثر ان کا یہی سرمایۂ عشق رسول ہے۔ ان کے لئے نعت گوئی شوق قافیہ پیمائی نہیں،
بلکہ روحانی واردات ہے۔ ان کی نعتوں میں ان کا دل دھڑکتا محسوس ہوتا ہے''۔[۱۰]

اردو کی نعتیہ شاعری کے جس دور میں مولانا احمد رضا خان عشق رسول کے تقاضوں سے نعت کو مزین کر رہے تھے، اس عہد کا پس منظر گزشتہ عہد سے جڑا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ امیر مینائی اور محسن کاکوروی کا دور نعت ہنوز جاری ہے کہ مختلف سیاسی اور تہذیبی تبدیلیوں کے سبب ہندوستانی سیاست، تمدن اور معاشرت کے ساتھ شعر و ادب کے رنگ اور فکر و اظہار کے اسالیب میں بھی ایک نمایاں تبدیلی آئی ہے۔ حالی کا ''مقدمۂ شعر و شاعری'' ایک لحاظ سے شاعری کے بدلتے ہوئے اسالیب کا اعلان نامہ تھا، جس میں انہوں نے شاعری کی قوت انقلاب کی نشاندہی کی اور اصلیت، جوش اور سادگی کی ضرورت و اہمیت پر زور دیا۔ حالی اور ان کے رفقاء نے پرانے مسلمات شاعری کی کایا پلٹ دی اور اردو شاعری کے وہ تمام معیارات، موضوعات اور فکری و فنی اقدار جو فارسی کے زیر اثر تقریباً ڈھائی سو برس تک دہلی، دکن، پنجاب، اور دوسرے علمی مراکز میں قائم ہو چکی تھیں، یکسر تبدیل ہو گئیں۔

اس سے پہلے ہم ذکر کر چکے ہیں کہ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی ہندوستانی مسلمانوں کی تہذیبی و مذہبی اور سیاسی و ادبی زندگی کا سب سے اہم واقعہ تھی۔ جس کے بعد زندگی نے ایک نئی کروٹ بدلی۔ آزادی کی جد و جہد میں یہ ناکامی ایک انقلاب کا پیش خیمہ ثابت ہوئی۔ دراصل یہ انقلاب ایک نئے احساس کی شکل میں نمودار ہوا اور اس کی ہمہ گیری نے علمی و ادبی دنیا کو بھی گھیر لیا۔ اس دور کو ہم سادگی اور حقیقت پسندی کا دور کہہ سکتے ہیں۔ کیونکہ اب تکلف اور تصنع سے پرہیز کیا جانے لگا تھا۔ اظہار خیال کے لئے آسان راستے تلاش کئے گئے اور مضامین کے لئے وہ موضوعات زیادہ پسند کئے گئے جو زندگی سے تعلق رکھتے ہیں۔ لہٰذا ایسی نظموں سے اردو ادب مالا مال ہو گیا جن میں تاریخی، سیاسی، اخلاقی اور فطری مضامین پائے جاتے ہیں۔ غزل کا رنگ بھی بدلا، موضوعات میں تنوع پیدا ہوا۔ ہیئت میں کوئی بڑی تبدیلی تو نہیں آئی لیکن موضوعات کا دائرہ بہت وسیع ہو گیا۔... سیاسی و معاشرتی رویوں، تبدیلیوں اور تحریکوں کے ساتھ ساتھ اس عہد میں عصری مذہبی رویوں اور تحریکوں نے بھی اردو زبان اور اس کے ادب کو بھرپور طریقے سے متاثر کیا۔ ان مذہبی تحریکوں میں سرفہرست سید احمد شہید کی اصلاحی تحریک اور اس کے خلاف شدید ردعمل کی تحریک ہے۔ اسی سلسلے کی ایک اہم اور موثر کڑی ''تقویت الایمان'' ہے، جس کے بعض مندرجات کی بناء پر اس کے خلاف شدید ردعمل پیدا ہوا اور اس ردعمل کا اظہار اس دور کے نعت گو شاعروں کے یہاں بھی ملتا ہے۔ انہوں نے حضور اکرم ﷺ کی فضیلت، مدح اور عشق رسول ﷺ کے اظہار کے ساتھ ساتھ ان عصری، مذہبی مسائل کو بھی اپنی نعت گوئی کا موضوع بنایا۔ یہی وجہ ہے کہ اس دور کی نعت گوئی میں درج ذیل مضامین و رویے بکثرت ملتے ہیں؛

۱) مجالس میلاد کے انعقاد کی اہمیت و فضیلت پر زور اور منکران میلاد کے خلاف شدید ردعمل۔

۲) میلادیہ نعتوں کی کثرت۔

۳) حیات النبی اور آنحضرت ﷺ کے علم غیب کے مضامین۔

۴) بشریت کے مقابلے میں آپ ﷺ کی رسالت کا خصوصی ذکر۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۵) درود شریف کے موضوع پر نعتیں اور سلام۔

۶) یا رسول اللہ، یا نبی، یا مصطفیٰ اور اسی انداز سے خطاب نیز آپ ﷺ سے استمداد اور وسیلہ کے مضامین۔

۷) امکانِ نظیر کا رد، اور امتناعِ نظیر کا بیان۔

مذہبی مسائل ومضامین کے علاوہ اس دور کی نعت گوئی میں معاصر ادبی میلانات کی جھلک بھی ملتی ہے۔ اس وقت لکھنوی دبستانِ شاعری کے زیرِ اثر اردو شاعری میں سراپا نگاری کا رجحان عام تھا۔ جس کے اثرات نعت گوئی پر بھی پڑے اور نعتوں میں حضور اکرم ﷺ کے ظاہری جمال اور اعضائے مبارک کے حسن کے تذکار پر خصوصی توجہ دی جانے لگی۔

اس ماحول اور عوامل کے زیرِ اثر جب ہم مولانا احمد رضا خان کی شاعری کا جائزہ لیتے ہیں تو تمام ہی موضوعات کا اظہار بھرپور طریقے سے ان کے کلام میں ملتا ہے۔ چند مثالیں یہاں پیش کی جاتی ہیں؛

میں تو مالک ہی کہوں گا کہ ہو مالک کے حبیب
یعنی محبوب و محب میں نہیں میرا تیرا[۱۱۹]

تیری نسلِ پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا
تو ہے عینِ نور تیرا سب گھرانہ نور کا[۱۲۰]

جب کہ پیدا شہِ انس و جاں ہوگیا
دور کعبہ سے لوثِ بتاں ہوگیا[۱۲۱]

تیری آمد تھی کہ بیت اللہ مجرے کو جھکا
تیری ہیبت تھی کہ ہر بت تھرتھرا کر گر گیا

واسطہ پیارے کا ایسا ہو کہ جو سنی مرے
یوں نہ فرمائیں ترے شاہد کہ وہ فاجر گیا[۱۲۲]

خدا کی رضا چاہتے ہیں دو عالم
خدا چاہتا ہے رضائے محمد[۱۲۳]

دو قمر، دو پنجۂ خور، دو ستارے، دس ہلال
ان کے تلوے، پنجے، ناخن، پائے اطہر، ایڑیاں[۱۲۴]

پوچھتے کیا ہو؟ عرش پر یوں گئے مصطفیٰ، کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں، کوئی بتائے کیا؟ کہ یوں[۱۲۵]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مومن ہے وہ جو ان کی عزت پہ مرے دل سے
تعظیم بھی کرتا ہے نجدی تو مرے دل سے[۱۲۰]

تو زندہ ہے واللہ تو زندہ ہے واللہ
مری چشم عالم سے چھپ جانے والے[۱۲۷]

درحقیقت اصل مسلمان وہی ہے جو رسول اکرم ﷺ سے والہانہ عشق رکھتا ہو۔ اور اس کے قلب کی ہر دھڑکن سے ''یا محمد ﷺ'' کی صدا آتی ہو اور سنت رسول کی پیروی فطرت ثانیہ بن گئی ہو۔ جب یہ کیفیت پیدا ہو جاتی ہے تو انسانی زندگی کا ہر لمحہ یاد رسول کے لئے وقف ہوتا ہے۔ اور جب یہ جذبہ شدت اختیار کر لیتا ہے تو اس کی زبان سے سوائے محبوب کی یاد و نعت کے کچھ ادا نہیں ہوتا۔ بالکل یہی کیفیت امام احمد رضا خان صاحب کی تھی۔ کہ وہ عشق رسول میں اپنی ہستی کو گم کر چکے تھے۔

آپ کی نعت گوئی کے حوالے سے ڈاکٹر امانت رقم طراز ہیں؛

''آپ کا شمار ان بزرگ و برتر ہستیوں میں ہوتا ہے، جن کے قلوب عشق الٰہی و محبت رسول ﷺ سے لبریز و سرشار ہیں۔ آپ فرماتے ہیں؛

''بحمداللہ! اگر میرے قلب کے دو ٹکڑے کئے جائیں تو خدا کی قسم ایک پر ''لا الٰہ الا اللہ'' اور دوسرے پر ''محمد الرسول اللہ'' ہوگا''۔

آپ کی حیات مقدسہ کا ایک ایک لمحہ سرکار دو عالم ﷺ کے عشق و محبت میں بسر ہوتا رہا۔ آپ شریعت کے امام و مجدد ہونے کے ساتھ ساتھ طریقت و معرفت کے بادشاہ بھی تھے۔ محبوب کی خوشنودی حاصل کرنے کیلئے تین طریقوں پر عمل پیرا ہونے کی ضرورت ہے؛

۱) براہ راست محبوب کی مدح سرائی،

۲) محبوب کی تعریف و توصیف، اور

۳) محبوب کے بدخواہوں اور دشمنوں کی مذمت۔

آپ نے اپنے عشق و محبت اور احترام و رضائے محبوب کی خاطر تینوں طریقے اختیار کئے''[۱۲۸]۔

ڈاکٹر حامد علی خان لکھتے ہیں؛

''آپ اردو زبان کے طبقۂ اول کے نعت گو شعراء میں تھے۔ کیونکہ نعت گوئی کے لئے عشق و محبت شرط اول ہے اور آپ کے نعتیہ کلام کا مطالعہ کرنے سے یہ اقرار کرنا پڑتا ہے کہ آپ کی نعت گوئی آداب عشق و محبت کی آئینہ دار ہے۔ حضور انور، نبی ہاشمی ﷺ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سے آپ کی محبت نہ صرف ہر چیز سے بلند و برتر تھی، بلکہ والہانہ عقیدت اور حقیقی جانثاری تھی۔ آپ نے جذبۂ حب رسول ﷺ وراثت میں پایا تھا۔ پھر اپنے دل میں محبت وعقیدت کی باضابطہ پرورش کی تھی اور قلب وروح کو احترام وعقیدت کا خوگر بنالیا تھا''[۱۲۹]۔

ڈاکٹر مسعود احمد رقمطراز ہیں؛

''مولانا احمد رضا خان کا زمانہ غزلیہ شاعری کا زمانہ تھا جس نے مسلمانوں کے انحطاط میں ایک اہم کردار ادا کیا۔ یوں کہئے کہ یہ ہمارے دور انحطاط کی عزیز یادگار ہے۔ مولانا احمد رضا خان نے ایک طرف فضائے شعر کے اس تکدر کو دور کیا اور دوسری طرف مسلمانوں کے دل کو محبوبانِ مجازی سے ہٹا کر محبوب حقیقی کے دامن سے وابستہ کر دیا۔ مولانا محمد علی جوہر نے علامہ اقبال کے لئے کہا تھا کہ انہوں نے مسلمانوں کے دل قرآن کی طرف پھیر دیئے۔ لیکن مولانا احمد رضا خان کا اعجاز شاعری یہ ہے کہ انہوں نے مسلمانوں کے دل صاحب قرآن کی طرف پھیر دیئے... نعتیہ شاعری کا کمال یہ ہے کہ اس سے شاعر کے کمال وفن کا نہیں، کمال عشق کا سکہ دل پر بیٹھ جاتا ہے''[۱۳۰]۔

خواجہ میر درؔد فرماتے ہیں؛

''شاعری ایسا کمال نہیں جس کو مرد آدمی پیشہ بنالے اور اس پر ناز کرے۔ البتہ انسانی ہنروں میں سے ایک ہنر ہے، بشرطیکہ صلہ حاصل کرنے اور دربدر پھرنے کا آلہ نہ بنے اور مدح وہجو، دنیا کمانے کے لئے نہ کہے، ورنہ گداگری کی ایک صورت ہے اور طماعی اور بدنفسی کی دلیل ہے''[۱۳۱]۔

بہت کم شعراء اس معیار شاعری پر پورے اترتے ہیں۔ ان شرائط کا تعلق کو براہ راست فن شاعری سے نہیں، سیرت وکردار سے ہے۔ لیکن اسلام میں سب سے بڑا فن تعمیر سیرت ہی ہے۔ مولانا احمد رضا خان اس راز سے واقف تھے۔ انہوں نے اپنی محبت کو طلب، آرزو اور مدح وہجو سے رسوا نہ کیا اور اگر کبھی کہا بھی گیا تو ایسا جواب دیا جو تاریخ عزیمت میں یادگار رہے گا؛

کروں مدح اہل دُوَل رضا، پڑے اس بلا میں مری بلا<br>
میں گدا ہوں اپنے کریم کا، مرا دین پارۂ ناں نہیں[۱۳۲]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



# حواشی باب چہارم

۱) رحمٰن علی، ''تذکرۂ علمائے ہند''، مترجم محمد ایوب قادری، مطبوعہ مشہور آفسٹ پریس (کراچی)، ۱۹۶۱ء، ص ۹۸۔
۲) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''حیات مولانا احمد رضا خان بریلوی''، مطبوعہ اسلامی کتب خانہ، سیالکوٹ، ۱۹۸۱ء، ص ۸۴، ۸۵۔
۳) ایضاً، ص ۸۶۔
۴) ایضاً، ص ۸۸
۵) ایضاً ۹۲۔
۶) مقبول جہانگیر، ''امام احمد رضا: علوم و فنون کا ہمالہ''، مشمولہ ''انوار رضا''، مطبوعہ معارف پرنٹنگ پریس، لاہور، ۱۳۹۷ھ، ص ۳۶۵
۷) مختار الدین احمد آرزو، ''امام احمد رضا، ایک شخصیتی جائزہ''، مشمولہ ''انوار رضا''، ص ۳۵۵۔
۸) رحمٰن علی، ''تذکرۂ علمائے ہند''، ص ۹۸۔
۹) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''حیات مولانا احمد رضا خان''، ص ۹۲۔
۱۰) مختار الدین احمد آرزو، بحوالہ انوار رضا، ص ۳۵۶۔
۱۱) رحمٰن علی، ''تذکرۂ علمائے ہند''، ص ۹۸، ۹۹۔
۱۲) مختار الدین احمد آرزو، بحوالہ انوار رضا، ص ۳۵۷۔
۱۳) محمد مسعود احمد، ''حیات مولانا احمد رضا خان''، ص ۹۴۔
۱۴) ایضاً، ص ۹۵۔
۱۵) ایضاً، ''فاضل بریلوی، علمائے حجاز کی نظر میں''، مطبوعہ ضیاء القرآن پبلیکیشنز (لاہور)، ۱۹۸۸ء، ص ۷۴۔
۱۶) ایضاً، ص ۶۹۔
۱۷) ایضاً، ص ۶۹۔
۱۸) ایضاً، ص ۶۹۔
۱۹) احمد رضا خان، مولانا، ''الاجازت متینہ''، مشمولہ رسائل رضویہ، جلد دوم، مطبوعہ لاہور، ۱۹۷۶ء، ص ۳۴۔
۲۰) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''فاضل بریلوی، علمائے حجاز کی نظر میں''، ص ۶۹، ۷۰۔
۲۱) احمد رضا خان، مولانا، ''الاجازت متینہ''، ص ۳۴۔
۲۲) ایضاً۔
۲۳) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''فاضل بریلوی، علمائے حجاز کی نظر میں''، ص ۷۰۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۲۴) احمد رضا خان، مولانا، ''الاجازت متینہ'' ص ۳۴۔

۲۵) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''حیات مولانا احمد رضا خان'' ص ۱۰۰۔

۲۶) احمد رضا خان، مولانا، ''کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن''، مطبوعہ پیر بھائی کمپنی (لاہور)۔

۲۷) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''حیات مولانا احمد رضا خان'' ص ۱۱۸۔

۲۸) ایضاً، ص ۱۱۹۔

۲۹) احمد رضا خان، مولانا، ''الملفوظ، حصہ اول''، مرتبہ محمد مصطفیٰ رضا خان، مولانا، مطبوعہ، مدینہ پبلشنگ کمپنی (کراچی) ص ۱۳، ۱۴۔

۳۰) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''حیات مولانا احمد رضا خان'' ص ۱۲۰۔

۳۱) ایضاً، ص ۱۲۲، ۱۲۳۔

۳۲) ایضاً، ص ۱۲۳۔

۳۳) ایضاً، ص ۱۲۵، ۱۲۶۔

۳۴) ایضاً، ص ۱۲۶۔

۳۵) احمد رضا خان، مولانا، ''الملفوظ، حصہ اول'' ص ۹۴۔

۳۶) بحوالہ محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''فاضل بریلوی، علمائے حجاز کی نظر میں'' ص ۲۷، ۲۸۔

۳۷) ایضاً۔

۳۸) احمد رضا خان، مولانا، ''الملفوظ، حصہ سوم'' ص ۵۴۔

۳۹) مختار الدین احمد، بحوالہ انوار رضا، ص ۳۵۹، ۳۶۰۔

۴۰) ایضاً۔

۴۱) بحوالہ محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''حیات مولانا احمد رضا خان'' ص ۱۷۰۔

۴۲) مختار الدین احمد، بحوالہ انوار رضا، ص ۳۵۹، ۳۶۰۔

۴۳) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''محدث بریلوی کے اہم مشاغل علمیہ اور نظریات، مشمولہ معارف رضا''، شمارہ ۱۶، ۱۹۹۶ء، ص ۶۱۔

۴۴) ایضاً۔

۴۵) ایضاً، ''بحوالہ معارف رضا''، شمارہ ۱۶، ۱۹۹۶ء، ص ۶۲۔

۴۶) ایضاً۔

۴۷) ایضاً۔

۴۸) ایضاً۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۴۹) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، بحوالہ معارف رضا شمارہ ۱۶، ۱۹۹۶ء، ص ۶۳۔

۵۰) ایضاً۔

۵۱) ایضاً "حیات مولانا احمد رضا خان" ص ۲۱۰، ۲۱۱۔

۵۲) ایضاً، ص ۲۱۱، ۲۱۲۔

۵۳) رحمٰن علی، تذکرۂ علماے ہند، ص ۹۸۔

۵۴) احمد رضا خان، مولانا، "الدولۃ المکیہ" سنِ تصنیف ۱۹۰۸ء، مطبوعہ کراچی، سنہ ندارد، ص ۱۶۸۔

۵۵) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، "حیات مولانا احمد رضا خان" ص ۲۲۳۔

۵۶) حامد رضا خان، مولانا، حاشیہ "الدولۃ المکیہ" ص ۶۹۔

(نوٹ: لیکن اس وقت ۴۰۰ میں سے ۱۰۰ بھی شائع نہیں ہوئی تھیں)۔

۵۷) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، "حیات مولانا احمد رضا خان" ص ۲۲۴۔

۵۸) ایضاً، ص ۲۲۵۔

۵۹) ایضاً۔

۶۰) مشمولہ انوار رضا، ۳۲۸ تا ۳۴۸۔

۶۱) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، "حیات مولانا احمد رضا خان" ص ۲۲۵۔

۶۲) محمود احمد قادری، "تذکرۂ علماے اہلسنت" مطبوعہ کانپور، ۱۹۷۱ء، ص ۴۶۔

۶۳) احمد رضا خان، مولانا، "رسائل رضویہ، جلد دوم" مطبوعہ لاہور، ص ۳۰۹۔

۶۴) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، تلخیص "حیات مولانا احمد رضا خان" ص ۹۸ تا ۱۱۶۔

۶۵) ایضاً "حیات مولانا احمد رضا خان" ص ۱۰۷۔

۶۶) ایضاً، ص ۱۰۸۔

۶۷) ایضاً، ص ۱۰۹۔

۶۸) ایضاً، ۱۱۳۔

۶۹) ایضاً۔

۷۰) ایضاً، ص ۱۱۱ تا ۱۱۵۔

۷۱) ایضاً، ص ۱۱۵۔

۷۲) ایضاً۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۷۳) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر ''حیات مولانا احمد رضا خان'' ص ۱۱۶۔

۷۴) ایضاً، ص ۱۱۶۔

۷۵) رحمٰن علی، تذکرۂ علمائے ہند، ص ۹۸۔

۷۶) غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر، پروفیسر ''مولانا احمد رضا خان کی اردو شاعری'' مشمولہ روزنامہ جنگ (کراچی) شمارہ ۱۲ فروری، ۱۹۷۷ء۔

۷۷) کالی داس گپتا رضا، ''امام احمد رضا بحیثیت شاعر'' مشمولہ انوار رضا'' ص ۵۷۷۔

۷۸) محمد مسعود احمد، حیات مولانا احمد رضا خان، ص ۱۵۲۔

۷۹) احمد رضا خان، مولانا ''الملفوظ، حصہ دوم'' ص ۴۲۔

۸۰) ایضاً، ص ۴۳۔

۸۱) غلام رسول مہر، مولانا ''۱۸۵۷ء کے مجاہد'' مطبوعہ لاہور ۱۹۷۱ء، ص ۳۱۱۔

۸۲) ''حدائق بخشش'' (کامل)، مرتبہ شمس بریلوی، مطبوعہ کراچی، ۱۹۷۶ء، ص ۲۳۱۔

۸۳) احمد رضا خان، مولانا ''الملفوظ، حصہ دوم'' ص ۴۱۔

۸۴) ایضاً، ص ۴۳۔

۸۵) ''حدائق بخشش، کامل'' ص ۶۱۔

۸۶) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر ''حیات مولانا احمد رضا خان'' ص ۱۵۴۔

۸۷) ایضاً۔

۸۸) ایضاً، ص ۱۵۵۔

۸۹) ایضاً، ص ۱۵۶۔

۹۰) ایضاً۔

۹۱) ایضاً ماخوذ ''حیات مولانا احمد رضا خان'' ص ۱۵۶ تا ۱۵۸۔

۹۲) احمد رضا خان، مولانا ''فتاویٰ رضویہ، جلد اول'' مطبوعہ ص ۳۷، ۵۳۸۔

۹۳) مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر ''حیات مولانا احمد رضا خان'' ص ۱۵۸

۹۴) احمد رضا خان، مولانا، رسائل رضویہ، مرتبہ عبدالحکیم شاہجہانپوری مظہری، مطبوعہ لاہور، ۱۹۷۶ء، ص ۲۸۲، ۲۸۶، ۲۸۸، ۲۹۰، ۲۹۲۔

۹۵) ایضاً ''الملفوظ، جلد دوم'' ص ۱۸۔

۹۶) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر ''حیات مولانا احمد رضا خان'' ص ۱۵۹۔

(نوٹ: ڈاکٹر حامد علی کا یہ مقالہ معارف رضا کے شمارہ نمبر میں بھی شائع ہو چکا ہے اور انوار رضا میں بھی شامل ہے)۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۹۷) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''حیات مولانا احمد رضا خان''، ص ۱۶۰ تا ۱۶۲۔

۹۸) احمد رضا خان، مولانا، ''الملفوظ، جلد دوم''، ص ۳۸ تا ۴۱۔

۹۹) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''حیات مولانا احمد رضا خان''، ص ۱۶۴۔

۱۰۰) احمد رضا خان، مولانا، ''حدائق بخشش''، حصہ سوم، مطبوعہ بریلی، ۱۳۲۵ھ، ص ۷۷۔

۱۰۱) احمد رضا خان، مولانا، ''حدائق بخشش''، کامل، ص ۸۴۔

۱۰۲) ایضاً، ص ۲۲۵۔

۱۰۳) احمد رضا خان، مولانا، ''حدائق بخشش''، کامل، ص ۲۲۷۔

۱۰۴) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی''، مطبوعہ اقبال اکیڈمی (لاہور)، ۱۹۹۰ء، ص ۴۲۰۔

۱۰۵) وحید اشرف، ڈاکٹر، ''امام احمد رضا کی اردو اور فارسی شاعری''، مشمولہ انوار رضا، ص ۵۴۸ تا ۵۴۹۔

۱۰۶) احمد رضا خان، مولانا، ''حدائق بخشش''، کامل، ص ۱۳۸۔

۱۰۷) ایضاً، ص ۹۹۔

۱۰۸) ایضاً، ص ۸۳۔

۱۰۹) ایضاً، حصہ اول، شائع کردہ از ہر بک ڈپو، کراچی، ص ۷۸۔

۱۱۰) ایضاً، حصہ دوم، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی، ص ۶۳۔

۱۱۱) ایضاً، کامل، ص ۱۶۱۔

۱۱۲) ایضاً، ص ۹۶۔

۱۱۳) ایضاً، ص ۹۳۔

۱۱۴) ایضاً، حصہ اول، ص ۷۸۔

۱۱۵) ایضاً، کامل، ص ۷۸۔

۱۱۶) ایضاً، ص ۷۱۔

۱۱۷) ایضاً، ص ۹۷۔

۱۱۸) ریاض مجید ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، ص ۴۱۷۔

۱۱۹) احمد رضا خان، مولانا، ''حدائق بخشش''، کامل، ص ۹۔

۱۲۰) ایضاً، ص ۱۵۔

۱۲۱) ایضاً، ص ۳۳۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۱۲۲) احمد رضا خان، مولانا، ''حدائق بخشش''، کامل، ص ۳۷، ۳۸۔

۱۲۳) ایضاً، ص ۴۷۔

۱۲۴) ایضاً، ص ۶۵۔

۱۲۵) ایضاً، ص ۶۸۔

۱۲۶) ایضاً، ص ۱۱۵۔

۱۲۷) ایضاً، ۱۲۱۔

۱۲۸) امانت، ڈاکٹر، ''امام احمد رضا کی مذہبی شاعری، مشمولہ انوار رضا''، ص ۵۶۸۔

۱۲۹) حامد علی خان، ڈاکٹر، ''امام احمد رضا کی عربی شاعری، مشمولہ انوار رضا''، ۵۳۸۔

۱۳۰) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''تقدیم، مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری''، از شیر محمد خان اعوان، وفاق پرنٹنگ پریس (لاہور)، ۱۳۹۱ھ، ص ۶، ۷۔

۱۳۱) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، ''حیات مولانا احمد رضا خان''، ص ۱۷۰۔

۱۳۲) ''حدائق بخشش''، کامل، ص ۲۲۵۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



باب پنجم

# مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری میں ہیئت کا تنوع، قادر الکلامی اور کمالات شعری

نعت کا دائرۂ کار چونکہ رسول کریم ﷺ کی ذات مبارکہ ہے لہٰذا آپ ﷺ کی ذات وصفات سے لے کر افکار و اعمال تک زندگی کا کوئی ایسا پہلو نہیں ہے جو کہ نعت کا موضوع نہ بن سکتا ہو۔ اور چونکہ نعت نثر و شعر دونوں صورتوں میں ممکن ہے اس لئے رسول کریم ﷺ کا نعتیہ ورثہ بھی حد درجہ وسیع ہے۔

حضور ﷺ سے محبت رکھنا، آپ ﷺ کا ذکر کرنا، آپ ﷺ پر درود وسلام پڑھنا، آپ ﷺ کی سیرت کی جستجو کرنا، آپ ﷺ کے میلانات اپنانا، آپ ﷺ کی حیات سعید کو سمجھنا، آپ ﷺ کی دعوت کریمانہ کو سننا، آپ ﷺ کے ایک ایک عمل کو محفوظ کرنا اور آپ ﷺ کے علمی اور دینی سرمایہ کو اگلی نسلوں کی طرف منتقل کرنا تقاضائے شریعت بھی ہے اور نعت کا موضوع بھی۔ اس لحاظ سے نعت کہنا، نعت سننا، نعت پسند کرنا شریعت کا اولین مقصد بھی ہے اور نثر کے میدان میں حضور ﷺ کے لائق، بلند صفات اور عظیم صحابہ اور جلیل القدر علمائے کرام نے بلاشبہ بہ منشائے شریعت بحسن وخوبی پورا کیا ہے۔ البتہ شعری نعت گوئی کے میدان میں محبتوں، عقیدتوں اور کیفیتوں کی بھرمار ہے۔ تلمیحات، استعارات اور تشبیہات کے آئینے میں حضور ﷺ کی تعریف کی خوب کوشش کی گئی ہے۔ لیکن آپ ﷺ کی سیرت وصورت، حسن وجمال، رنگ وادا، دعوت وتعلیم، صدق وامانت، تہذیب وصفات، سیاست ومعاش، معجزات وآیات، عدالت ونجابت، حرب وضرب، وقائع وسراپا، امانت ودیانت، جود وسخا، فضل وعنایت اور علم وحلم کو تاریخی ضرورتوں کے تحت اور "تاریخ اسلام" کے طرز پر نعت رسول ﷺ کی اس نعمت بے بہا کو شعر وادب کے دامن میں محفوظ کرنے کی ضرورت اب بھی باقی ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ جہاں تک حضور ﷺ کی مدح وثناء کا تعلق ہے تو اس ضمن میں کوشش ہی کی جا سکتی ہے، نعت گوئی کا حق ادا نہیں کیا جا سکتا اور بلاشبہ یہ کوشش بھی پروانۂ نجات ملنے کے مترادف ہے۔ بقول غالبؔ ہر نعت گو کو یہ کہنا ہی پڑتا ہے کہ؛

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتیم
کاں ذات پاک مرتبہ دانِ محمد است

لغت اور تاریخ کے اعتبار سے نعت کا مفہوم اگر چہ بحر بے کراں ہے لیکن عربی، فارسی، ہندی، اردو، پنجابی، پشتو اور بنگالی کے علاوہ بے شمار زبانوں میں حضور ﷺ کی مدح وثنا جو موزوں صورت میں ہو، نعت کہلاتی ہے۔ اور اہل فن کے نزدیک اس نوعیت کی نعت ایک مشکل صنف ہے۔ دیگر زبانوں کی طرح اردو شاعری میں نعت کا موضوع اپنے اندر بڑی دلکشی رکھتا ہے۔ اس لئے کہ نعت کا موضوع ایک ایسی ذات گرامی سے وابستہ ہے، جس کی عظمت لامحدود اور جس کی وسعت بے پایاں ہے۔ آپ ﷺ کی ذات اقدس جو رحمت عالم بن

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



گر آئی اور عالم انسانیت کی کھیتی کو ابر رحمت سے سرسبز و شاداب کیا۔ نعت گوئی، عشق رسول ﷺ اور شوق مدینہ ہندوستانی شعراء کا محبوب موضوع رہا ہے۔ تاریخی حیثیت سے اردو میں نعت گوئی کی روایت نئی نہیں بلکہ اردو شاعری کے جتنی پرانی ہے۔ فارسی شاعری کے بعد سب سے بہتر اور موثر نعتیں اردو میں ہی ملتی ہیں۔ عشق رسول، شوق مدینہ اور سرزمین حجاز سے گہری وابستگی اسلامیان ہند کے مزاج میں شامل ہے۔ ذات نبوی اور دیار نبی سے دلی تعلق اور والہانہ محبت کا اظہار یوں تو اردو کے تقریباً تمام نعت گو شعراء نے کیا ہے لیکن شاعر مشرق عاشق رسول ﷺ اقبالؔ کا یہ شعر جہاں اپنے اندر عشق و محبت کی ایک دنیا سمیٹے ہوئے ہے۔ وہاں ہمیشہ سے ہندی مسلمانوں کے دل کی آواز بنی رہی ہے۔

خاکِ یثرب از دو عالم خوشتر است

اے خنک شہرے کہ آنجا دلبر است

اردو شاعری میں نعت کا فن، ایک مستقل صنف سخن کی حیثیت سے معلوم و معروف نہیں رہا ہے۔ اس لئے کہ نعت کی ہیئت متعین نہیں ہے۔ بلکہ مختلف ہیئتوں میں اس کے موضوع کو برتا گیا ہے اور اپنی بعض فکری و فنی خصوصیات کے باعث اس کی حیثیت ایک مستقل صنف سخن کی ہوگئی ہے۔ ہر دور اور ہر زبان میں جہاں جہاں یہ فن اپنی برکتوں اور رحمتوں کے ساتھ پہنچا وہاں کے ادباء و شعراء نے اپنی بہترین صلاحیتیں اس عظیم ترین موضوع اور ان محمود و ممدوح ذات کی مدح و توصیف میں صرف کی ہیں، اس طرح شاعری کی مختلف ہیئتوں مثلاً قصیدہ، مثنوی، غزل، رباعی، قطعہ، مسدس، مخمس وغیرہ میں سے کسی بھی ہیئت میں نعت کہی جا سکتی ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ اس کے موضوع سے انحراف و تجاوز نہیں کیا جا سکتا۔ نعت کا موضوع بظاہر تنگ اور محدود نظر آتا ہے۔ اس لئے کہ اس کی حدیں حضور اکرم ﷺ کی زندگی اور سیرت و شخصیت سے آگے نہیں بڑھ سکتیں، لیکن غور کرنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس کا موضوع حقیقتاً ایک انتہائی عظیم اور وسیع موضوع ہے، عظیم اس لئے کہ اس کا تعلق دنیا کی عظیم ترین شخصیت اور محسن انسانیت سے ہے تو اس میں آنحضرت ﷺ کی پاکیزہ زندگی اور سیرت مبارکہ کے توسط سے انسانی زندگی کے سارے تہذیبی و ثقافتی پہلو اور سیاسی و معاشرتی مسائل در آئے ہیں۔

ڈاکٹر سراج احمد اپنے تحقیقی مقالے میں لکھتے ہیں؛

''نعت مضامین و مواد کے اعتبار سے اصناف ادب میں سب سے مشکل صنف گردانی جاتی ہے مگر ہیئت و ساخت کے اعتبار سے اس کی وسعت آفاقی ہے۔ وہ اصناف ادب کی ہر صنف میں کہی جاتی رہی ہے اور کہی جاتی رہے گی۔ اور میں تو نعت کی اس آفاقیت کو حضور رحمت عالم نور مجسم ﷺ کی رحمت و رافت اور ان کی نبوت و رسالت کی آفاقیت کا پرتو سمجھتا ہوں کہ جس طرح آپ ﷺ کی رحمت و رافت اور نبوت و رسالت کائنات کے ذرے ذرے کے لئے ہے اسی طرح نعت نگاری کا دائرہ بھی جملہ اصناف ادب کے لئے ہے۔ وہ کسی بھی صنف میں کہی جا سکتی ہے۔ ہیئت و ساخت کی کوئی پابندی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نہیں''۱؎۔

ڈاکٹر ابومحمد سحر کے خیال میں؛

''نعت کی کوئی مستقل ساخت نہیں ہے۔ بلکہ وہ اردو میں مروجہ اصناف سخن کی ساخت میں کہی جاتی ہے۔ نعت ابتداء میں قصیدہ کی شکل میں کہی جاتی تھی۔ وجہ یہ کہ عربی کی شاعری میں جہاں نعت کی پیدائش ہوئی ہے مافی الضمیر کے اظہار کے لئے قصیدے کی شکل مروج تھی''۲؎۔

درحقیقت نعت عصری اور زمانی تقاضے کی ہم مزاج صنف سخن ہے۔ جس عہد اور جس زمانے میں جس صنف سخن کی روش ورواج عام تھی اسی صنف سخن میں یہ بھی پرورش پاتی رہی۔

چنانچہ ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں؛

''نعت کا موضوع شاعری کی کسی ایک صنف سے مخصوص نہیں ہے۔ حضور اکرم ﷺ کی توصیف اور ان کی سیرت کا تذکرہ شعر کی کسی بھی صنف اور ہیئت میں ہوسکتا ہے۔ نعت کے مضامین کو شاعروں نے کم وبیش تمام اصناف سخن میں قلم بند کیا ہے۔ جو صنف سخن جس عہد میں زیادہ مقبول ومروج رہی ہے اس صنف کو نعت کے لئے بھی اسی اعتبار سے استعمال کیا گیا۔ غزل چونکہ ہماری شاعری کی مقبول ترین صنف ہے اور ہر دور میں اپنی داخلی خصوصیات اور ہیئت کے سبب پسندیدہ رہی ہے لہٰذا نعت کے مضامین کے لئے بھی سب سے زیادہ غزل کی صنف ہی مستعمل رہی۔

ساجد لکھنوی کے بقول؛

''ابتدائے اردو شاعری سے اگر آپ بہ نظر غائر مطالعہ کریں تو آپ کو پچانوے فیصد نعتیں غزل کے فارم میں ملیں گی''۳؎۔

باب اول میں میں نے نعت کے لغوی واصطلاحی معنوں کا تفصیلی جائزہ پیش کیا ہے اس کی روشنی میں، یہ لفظ شاعری کی کسی ہیئت کی طرف نہیں بلکہ صرف موضوع کی جانب اشارہ کرتا ہے۔ اردو شاعری کی مختلف ہیئتوں، غزل، قصیدہ، مثنوی، مسدس، قطعات ورباعیات سبھی میں اس کے کامیاب تجربے کئے گئے ہیں۔ اس پس منظر میں اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ چودہ سو برسوں میں عربی وفارسی کے علاوہ اردو شاعری کی چارسو سالہ تاریخ میں نعتوں کا کتنا بڑا ذخیرہ جمع ہوگیا ہوگا۔ ضرورت ہے اس فن پر باضابطہ کام کرنے اور اس کے فکری وفنی ارتقاء کو اجاگر کرنے کی۔ جب ہم اردو شاعری کے اس وسیع ذخیرے میں نعتوں کو تلاش کرتے ہیں تو اردو میں نعتیہ کلام کا ایک روشن سلسلہ نظر آتا ہے۔ جو دکنی سے لے کر عصر حاضر کے جدید شعراء تک بکھرے پڑے ہیں۔ جن میں فکر کی تجلیاں اور فن کی بجلیاں بھری ملتی ہیں۔ جو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کسی بھی بلند پایہ شاعری کا طرۂ امتیاز ہوتا ہے۔

اپنے اس تحقیقی مقالے کے تیسرے اور چوتھے باب میں میں نے دکن اور شمالی ہندوستان میں نعت گوئی کے ابتدائی نقوش کا جائزہ پیش کرتے ہوئے انیسویں صدی عیسوی تک نمایاں ترین نعت گو شعراء کا تفصیلی جائزہ پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس جائزے سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ اردو زبان میں نعت کسی خاص ہیئت کے ساتھ مخصوص نہیں رہی۔ مثنوی، مسدس، مخمس، ترکیب بند، ترجیع بند، قصیدہ، رباعی، قطعہ، غزل، تمام ہی اصناف میں نعت گو شعراء نے اپنی جولانیٔ طبع کی بہاریں پیش کی ہیں۔ لیکن یہ بات قابل غور ہے کہ بالکل ابتدائی دور میں غزل کی ہیئت میں نعتیہ شاعری کے نمونے کم دکھائی دیتے ہیں لیکن جیسے جیسے انیسویں صدی آگے قدم بڑھاتی ہے ویسے ویسے غزل کی ہیئت نعتیہ شاعری کے لئے نمایاں حیثیت اختیار کرتی چلی گئی۔ اور بہت سے شاعروں کے علاوہ محسن کاکوروی اور امیر مینائی نے نعت گوئی کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنالیا۔ ان دونوں اکابرین کے یہاں قصائد اور غزل نعتیہ موضوعات کی پیش کش میں نمایاں نظر آتے ہیں۔

مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری میں ہمیں تقریباً تمام ہی مروجہ ہیئتوں کا استعمال دکھائی دیتا ہے۔ اور آپ نے ہر صنف میں نعت کہی ہے۔ مثلاً غزل، قصیدہ، مثنوی، رباعی، مستزاد اور قطعہ۔ مسدس بہ شکل ترجیع بند۔

صنف غزل کی مثال دیکھئے:

یاد میں جس کی نہیں ہوشِ تن و جاں ہم کو
پھر دکھا دے وہ رخ اے مہر فروزاں ہم کو
عرش جس خوبیٔ رفتار کا پامال ہوا
دو قدم چل کے دکھا سرو خراماں ہم کو

ڈاکٹر خلیل الرحمن اعظمی (استاد شعبہ اردو مسلم یونیورسٹی علی گڑھ) مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

> ''آپ کے کلام میں جو والہانہ سرشاری، سپردگی اور سوز و گداز کی جو کیفیت ملتی ہے وہ اردو نعت گو شعراء میں اپنی مثال آپ ہے۔ آپ کی نظموں اور غزلوں کا ایک ایک حرف عشق رسول ﷺ میں ڈوبا ہوا ہے''[۴]۔

اس طرح کالی داس گپتا رضا نے حضرت رضا بریلوی کے شاعرانہ کمالات پر اظہار خیال کرتے ہوئے لکھا ہے:

> ''اسلامی دنیا میں ان کے مقام بلند سے قطع نظر ان کی شاعری بھی اس درجہ کی ہے کہ انیسویں صدی کے اساتذہ میں برابر کا مقام دیا جائے۔ ذرا غور و فکر کے بعد ان کے اشعار ایک ایسے شاعر کا پیکر دل و دماغ پر مسلط کر دیتے ہیں جو محض ایک سخنور کی حیثیت سے بھی اگر میدان میں اترتا تو کسی استاد وقت سے پیچھے نہ رہتا۔ ان کے کلام سے ان کے کامل

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



صاحب فن اور مسلم الثبوت شاعر ہونے میں شبہ نہیں''۵۔

مولانا امجد رضا خان اپنے ایک مضمون میں رقمطراز ہیں:

''آپ کی غزلوں میں علوئے فکر اور ادبی پیرائے کے ساتھ معنویت کی جو پرکاری ہے وہ اسی دردِ دل اور اضطرابی کیفیت کی ترجمان ہے۔ آپ کچھ کہتے نہیں تھے بلکہ جذبات خود ہی اشعار کے قالب میں ڈھل جاتے تھے۔ اس لئے آپ کی غزلوں میں آمد آمد کی کیفیات ہیں جو ہمیں بھی تڑپنے، سلگنے، جلنے اور مچلنے پر انگیز کرتی ہیں۔

آپ کی غزلیں ادب کے لئے گرانمایہ ہیں۔ خصوصاً اس تناظر میں یہ اس وقت کی شاہکار ہیں جب اردو زبان تجرباتی حدوں سے گزر رہی تھی۔ ان کی اہمیت اور بڑھ جاتی ہے۔ رضا بریلوی کی شاعری زبان کی شگفتگی اور بیان کی دلنشینی کے لحاظ سے اردو شعراء کی حیثیت سے کسی طرح کم نہیں۔ انہیں زبان پر قدرت حاصل ہے۔ الفاظ کا لامحدود خزانہ ان کے پاس موجود ہے اور پختہ کاری و پرکاری کے ساتھ ''ازل خیز د بر دل ریزد'' کے تمام جلوے یہاں سمٹے ہوئے ہیں۔ آپ کی غزلیں مجتہدانہ حیثیت رکھتی ہیں۔ جس میں فن کا عرق نچوڑ دیا گیا ہے''۶۔

ہم اس سے قبل بھی یہ بات بیان کر چکے ہیں کہ ان کی شاعری کا محور عشق رسول ﷺ تھا۔ جس کے صد رنگ جلوے ہمیں ان کے خیالات کے گوشے میں نظر آتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ ضمیر کی آواز لفظوں کا لبادہ اوڑھ کر جب دردِ دل پر دستک دیتی ہے تو قاری وسامع اپنے اندر وہی درد، سوز، تڑپ اور اضطراب محسوس کرتا ہے جو شاعر کے دل پر گزر چکی ہوتی ہے۔ مولانا احمد رضا خان کی غزلیات کو پڑھ کر ان کی اس کیفیت کو پرکھا جا سکتا ہے جس کا ہر شعر قرآنی عشق کی تفسیر، لفظ لفظ حدیث محبت کا سرچشمہ اور حرف حرف واردات والہام کا عکاس ہے۔ آپ کی زندگی کا مشن ہی تحریک عشق تھا۔ اس لئے مادیت سے روحانیت کے تمام امور میں عشق ہی کو آپ نے اپنا مقتدا بنایا اور اس کی رہبری میں تمام مقدمات فیصل کئے۔ آپ کے وجود پر عشق کا غلبہ تھا۔

آپ کی شاعری میں اردو کلاسیک کے وہ سارے اوصاف مجتمع ہیں جن پر اہل زبان کو ناز ہے۔

''احمد رضا بریلوی نے نعت اور صرف نعت کو اپنا مقصد حیات بنایا، اس صنف کو بہترین ادبی جواہر پاروں سے مزین کیا اور ایسی ایسی نعتیں لکھیں جو زبان و بیان، فکر و فن، اظہار و ابلاغ اور تاثیر و تاثر کے اعتبار سے اردو ادب میں سرمائے کا درجہ رکھتی ہیں۔ ان کی فارسی نعتیں بھی اسی درجۂ کمال پر فائز ہیں۔ انہوں نے نعت کے میدان میں اپنی جودت طبع کے جو اعلیٰ نمونے پیش کئے ہیں، ان میں سے ان کی ایک مشہور و مقبول نعت کا ذکر کر:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ضروری سمجھتا ہوں، جس میں اردو، ہندی، فارسی اور عربی کے تانے بانے سے وہ عمارت تعمیر کی گئی ہے جو نعت گوئی کا ذوق رکھنے والوں کے ذہن میں ہمیشہ اپنی جگہ قائم رکھے گی۔ یہ تخلیق ذہنی تنوع اور علمی ظرف کا ایسا نمونہ ہے جس کی مثال، ہی فیضی، قاآنی، خسرو اور انشا اللہ خان انشاء کے علاوہ شاید ہی کہیں اور نظر آ سکے۔

لم یات نظیر ک فی نظر مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سر سوہے، تجھ کو شہہ دو سرا جانا
البحر علا والموج طغیٰ، من بے کس و طوفاں ہوش ربا
منجدھار میں ہوں بگڑی ہے ہوا، موری نیا پار لگا جانا
یا شمس نظرت الی لیلی، چو بطیبہ رسی عرضے بکنا
توری جوت کی جھلمل جگ میں رچی، مری شب نے نہ دن ہونا جانا''۷

احمد رضا بریلوی کی نعتیہ شاعری جذبے کی پختگی کے علاوہ ایسی بے شمار فنی خوبیوں کی حامل ہے جن کی مثال اس دور کے شعراء میں بہت کم ملتی ہے۔ ذیل کے شعر کی جذباتی، فکری اور فنی حیثیت پر غور کیجئے۔ ایسی سنگلاخ اور سخت زمین میں ان کی فکر رسا نے جدت وندرت کے کتنے گوشے نکالے ہیں۔

طوبیٰ میں جو سب سے اونچی ، نازک، سیدھی نکلی شاخ
مانگوں نعت نبی لکھنے کو روح قدس سے ایسی شاخ

روح القدس سے طوبیٰ کی سب سے اونچی، نازک اور سیدھی شاخ مانگنے اور اس کا قلم بنا کر نعت نبی لکھنے کی تمنا، ان کی نازک خیالی، تنوع اور ندرت فکر کا پتہ دیتی ہے۔ اسی سلسلے کا ایک اور شعر طالب توجہ ہے؛

ظاہر و باطن، اول و آخر، زیب فروغ وزین اصول
باغ رسالت میں ہے تو ہی گل، غنچہ، جڑ ، پتی، شاخ

یہاں فروغ، اصول، اول وآخر اور ظاہر و باطن کہہ کر اس سے پھول، غنچہ، جڑ، پتی اور شاخ کا ثبوت فراہم کرنا، ابداع و اختراع سخن کا بڑا جامع نمونہ ہے۔

ایک دوسری زمین میں ان کی جودت طبع کی رنگینی ملاحظہ ہو؛

سرتا بہ قدم ہے تن سلطان زمن پھول
لب پھول، دہن پھول، ذقن پھول، بدن پھول

قامت محبوب خدا کی اس سے بہتر اور کیا تصویر کھینچی جا سکتی ہے۔ تشبیہہ کی ندرت و پاکیزگی، فکر کی معانی آفرینی، الفاظ کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



انتخاب، اظہار کی معصومیت سب کے سب وصف ایک مطلع میں جمع ہو گئے ہیں۔ یہ منزل سخن با کمالوں ہی سے سر ہوتی ہے۔ دوسرا مطلع بھی قابل غور ہے؛

صدقے میں ترے باغ تو کیا، لائے ہیں بن پھول
اس غنچۂ دل کو بھی تو ایماء ہو کہ بن پھول

دونوں مصرعوں میں بن پھول کی تکرار الفاظ کی یکسانیت کے باوجود مفہوم و معانی کا کتنا فاصلہ رکھتی ہے۔ اسی کو کہتے ہیں ''جذبے کوفن بنانے کا ہنر''۔ اسی زمین میں ایک شعر ملاحظہ ہو؛

دل اپنا بھی شیدائی ہے اس ناخن پا کا
اتنا بھی مہ نو پہ نہ اے چرخ کہن پھول

یہاں ناخن پا اور مہ نو کی نسبت کے علاوہ ''پھول'' کا لفظ اپنا کچھ اور ہی رنگ روپ رکھتا ہے۔ نازک خیالی اپنے عروج و کمال کو چھو رہی ہے۔ مقطع کا بانکپن بھی دیکھیے؛

کیا بات رضاؔ اس چمنستان کرم کی
زہرا ہے جس میں شاخ، حسین اور حسن پھول

غالب اپنی مشکل پسندی کی آسانی کیلئے کیسی کیسی سنگلاخ اور دشوار طلب اور عجیب زمینیں تراشتا ہے۔ ان زمینوں میں شعر کہنے کو کلیجہ چاہیے۔ پھر اس میں اپنی انفرادی اور امتیازی حیثیت کو قائم رکھنا آسان بات نہیں۔ لیکن مولانا احمد رضا خان ایسی بہت سی زمینوں سے عقیدت و محبت رسول کے پھول برساتے اتنی سبک رفتاری کے ساتھ گزر جاتے ہیں کہ اہل فن دیکھتے رہ جاتے ہیں؛

پوچھتے کیا ہو، عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں، کوئی بتائے کیا کہ یوں

شب معراج کے واقعے کو دو مصرعوں کے قالب میں اس طرح سمونا کہ الفاظ مفہوم کا آئینہ بن جائیں، غیر معمولی انداز بیان ہے۔ ''کیف کے پر جلنا'' میں جو اچھوتا پن ہے، اس کی تعریف نہیں ہو سکتی۔

علماء، مجتہدین اور بحر العلوم قسم کے لوگوں کی شاعری میں موٹے موٹے اور ثقیل الفاظ کی بھرمار، شعر کے الفاظ تلے دب جانے اور محاسن شعری کے فقدان کی روایت عام ہے۔ اور بعض مواقع پر اس کی صداقت ثابت بھی ہو جاتی ہے۔ لیکن رضاؔ بریلوی کی کاوش فکر اس روایت کی نفی کرتی ہے۔ ذیل کے شعر میں ان کا روئے سخن اسی طرف ہے؛

جو کہے شعر و پاس شرع، دونوں کا حسن کیونکر آئے
لا اسے پیش جلوۂ زمزمۂ رضاؔ، کہ یوں!

غالب کی مشہور غزل کا مصرع ہے؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



روئیں گے ہم ہزار بار، کوئی ہمیں ستائے کیوں

ذرا اس میں احمد رضا کی مشاقی ملاحظہ ہو:

پھر کے گلی گلی تباہ، ٹھوکریں سب کی کھائے کیوں
دل کو جو عقل دے خدا، تیری گلی سے جائے کیوں

پاسبان عقل کو دل کے پاس رکھنے کا مشورہ ایک چونکا دینے والی بات تھی۔ مگر مولانا نے ''دل کو عقل دے خدا'' کہہ کر اس خیال کو اور آگے بڑھا دیا ہے۔

اسی زمین میں یہ شعر پڑھئے:

جان ہے عشق مصطفیٰ اور فزوں کرے خدا
جس کو ہو درد کا مزہ، ناز دوا اٹھائے کیوں

''ناز دوا اٹھائے کیوں'' کا ٹکڑا کیفیت عشق کے عمق کو ظاہر کر رہا ہے۔ ایک اور سخت زمین کو دیکھئے، کس طرح پانی کیا ہے:

رخ دن ہے یا مہر سما، یہ بھی نہیں، وہ بھی نہیں
شب زلف یا مشک ختا، یہ بھی نہیں، وہ بھی نہیں
خورشید تھا کس زور پر، کیا بڑھ کے چمکا تھا قمر
بے پردہ جب وہ رخ ہوا، یہ بھی نہیں، وہ بھی نہیں

آخری شعر کے خط کشیدہ الفاظ پر نظر جمائیے، ''یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں'' کا انداز قیامت ہے۔ اس زمین کی مشکل کو کس آسانی سے حل کیا ہے قابل دید ہے:

ہے دم عیسیٰ سے جاں بخشی نرالی ہاتھ میں
سنگریزے پاتے ہیں شیریں مقالی ہاتھ میں

بقول شاعر لکھنوی:

''اگر کسی شاعر سے کہا جائے کہ ''مقالی ہاتھ میں'' نظم کرو تو وہ ہکا بکا رہ جائے گا۔
مگر ایک نعت گو شاعر ۔ اسے اس سادگی اور پرکاری کے ساتھ الفاظ کے قالب میں ڈھال دیتے ہیں کہ وجدان عش عش کرنے لگتا ہے''[۸]۔

تسلسل کی دوسری کڑی ملاحظہ کیجئے:

مالک کونین ہیں گو پاس کچھ رکھتے نہیں
دو جہاں کی نعمتیں ہیں ان کے خالی ہاتھ میں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''مالک کونین''، ''پاس کچھ رکھتے نہیں'' کی گہرائی ''دو جہاں کی نعمتیں'' اور ان کے ''خالی ہاتھ میں'' کس کس ٹکڑے کی داد دی جائے اور کس کس لفظ کو خراج تحسین پیش کیا جائے اور اس کیفیت عشق کا تو جواب ہی نہیں:

آہ وہ عالم کہ آنکھیں بند اور لب پر درود

وقف سنگ در جبیں روضے کی جالی ہاتھ میں

اللہ اللہ کیا منظر کشی ہے، کیا جذب و مستی ہے، کیا گمشدگی ہے۔ اس سادہ سے شعر میں فکر و نظر کی ہزار وارداتیں تڑپتی ہوئی نظر آتی ہیں؛ ایک اور زمین نعت کے گل بوٹے بھی دیکھئے:

پھر اٹھا ولولۂ یاد مغیلانِ عرب

پھر کھنچا دامن دل سوئے بیابان عرب

تیرے بے دام کے بندے ہیں رئیسانِ عرب

تیرے بے دام کے بندی ہیں ہزاران عرب

''بے دام کے بندے'' اور ''بے دام کے بندی'' نے شعر میں کیسی فنی لطافت پیدا کر دی ہے:

ہشت خلد آئیں وہاں کسب لطافت کو رضاؔ

چار دن برسے جہاں ابرِ بہارانِ عرب

''ابر بہاران عرب'' کے چار دن برسنے میں وہ کیف، رنگینی، تازگی اور زندگی ہے کہ ہشت خلد بھی ان سے کسب لطافت کے لئے آتے ہیں۔ کیا پاکیزہ خیال ہے، سبحان اللہ۔ ندرت بیان کا ایک اور شاہکار دیکھئے۔ یہ شعر بحر کی روانی، الفاظ کے دروبست، فکر کی گہرائی اور تنوع کے اعتبار سے بڑے سے بڑے ادب کے مقابل رکھے جا سکتے ہیں:

ہے کلام الٰہی میں شمس و ضحیٰ ترے چہرۂ نور فزا کی قسم

قسم شب تار میں راز یہ تھا، کہ حبیب کی زلف دو تا کی قسم

ترا مسند ناز ہے عرش بریں، ترا محرم راز ہے روح امیں

تو ہی سرور ہر دو جہاں ہے شہا، ترا مثل نہیں ہے خدا کی قسم

کیسی کیسی پاکیزہ اور سراپا نور و نکہت قسمیں کھائی جا رہی ہیں۔ ہر لفظ سے خوشبو کے فوارے چھوٹ رہے ہیں:

کیا ٹھیک ہو رخ نبوی پر مثال گل

پامال جلوۂ کف پا ہے جمال گل

رنگ مژہ سے کر کے خجل یاد شاہ میں

کھینچا ہے ہم نے کانٹوں پہ عطر جمال گل

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مطلع میں شاعر خیال کرتا ہے کہ رخ نبوی کو پھول سے تشبیہ دی جائے پھر اسے تو راہی خیال آتا ہے کہ پھول کا جمال تو ان کے جلوہ کف پا سے پامال ہے، ایسی صورت میں مژہ پر ابھرتے ہوئے اشکوں کو عطر جمال گل کہنا اور مژہ کو کانٹے کی نسبت دینا بڑی نازک بات ہے؛

حرز جاں ذکر شفاعت کیجئے
نار سے بچنے کی صورت کیجئے
ان کے نقش پا پہ غیرت کیجئے
آنکھ سے چھپ کر زیارت کیجئے

آنکھ سے چھپ کر زیارت کرنے میں جو جہان معنی پوشیدہ ہے اس کی کیا داد دی جائے؛

خدا کی رضا چاہتے ہیں دو عالم
خدا چاہتا ہے رضائے محمدؐ

بات کس منطقی انداز سے کہی گئی ہے۔ دو عالم خدا کی رضا کے طالب ہیں اور خدا محمد ﷺ کی رضا کا طالب ہے۔ مفہوم یہ نکلا کہ سرکار کے بغیر کونین کو سرخروئی حاصل نہیں ہو سکتی۔ کتنی سادہ بات کیسے خوبصورت انداز میں کہہ دی گئی ہے؛

قافلے نے سوئے طیبہ کمر آرائی کی
مشکل آسان الٰہی مری تنہائی کی

اس التجا میں کتنی دردمندی، آرزو اور حسرت کارفرما ہے اس خوبصورت لہجے میں شاعرانہ حسن کے ساتھ انہوں نے اپنی دلی تمنا کا اظہار کیا ہے کہ جس کا ایک خاص اثر مرتب ہوتا ہے۔ اس مضمون کو حضرت امیر مینائی نے اپنے لہجے میں اس طرح ادا کیا ہے؛

جب مدینے کا مسافر کوئی پا جاتا ہوں
حسرت آتی ہے یہ پہنچا میں رہا جاتا ہوں

ان کے لہجے میں بھی کتنا درد اور کتنی معصومیت ہے۔ اب ان دو مصرعوں کو سامنے رکھئے؛

حسرت آتی ہے یہ پہنچا میں رہا جاتا ہوں

اور

مشکل آسان الٰہی میری تنہائی کی

اگرچہ دونوں لہجوں کی انفرادیت اپنی اپنی جگہ مسلم ہے مگر احمد رضا خان کے مصرعۂ ثانی کا تاثر امید و آرزو کے ساتھ ساتھ شاعرانہ اظہار کا بڑا نادر نمونہ ہمارے سامنے پیش کرتا ہے؛

رونق بزم جہاں ہیں عاشقان سوختہ
کہہ رہی ہے شمع کی گویا زبان سوختہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



برق انگشت نبی چمکی تھی اس پر ایک بار
آج تک ہے سینۂ مہ میں نشان سوختہ

پہلے شعر کے دوسرے مصرعے میں شمع، گویا اور زبان کی باہمی نسبت کتنا مزہ دے رہی ہے۔ دوسرے شعر میں چاند کے اندر دھبوں کو "نشانِ سوختہ" کہنا اور اس کا سبب برق انگشت نبی کے چمکنے کو قرار دینا کتنی نادر بات ہے اور علوئے فکر کی ایسی روشن مثال جس کا ادب و شعر میں جواب نہیں۔

حدائق بخشش کے اوراق عشق نبی ﷺ کے عمیق جذبے سے بھرے پڑے ہیں۔ وجدان مشکل میں ہے کہ کس شعر کا انتخاب کرے اور کسے چھوڑے۔ چند شعر اور دیکھئے؛

یا الٰہی گرمی محشر سے جب بھڑکیں بدن
دامن محبوب، کی ٹھنڈی ہوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب بہیں آنکھیں حساب جرم میں
ان تبسم ریز ہونٹوں کی دعا کا ساتھ ہو
جس کے تلووں کا دھوون ہے آب حیات
ہے وہ جان مسیحا ہمارا نبی!
سارے اچھوں سے اچھا سمجھئے جسے
ہے اس اچھے سے اچھا ہمارا نبی

اور دیکھئے کہ اس نعت کی کیفیت میں بیخودی و سرشاری کے سینکڑوں سمندر موجیں مار رہے ہیں؛

مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام
شہر یار ارم، تاجدار حرم
نوبہار شفاعت پہ لاکھوں سلام

غالب نے اپنی غزل کے ایک مصرعے میں "بھوں" کا لفظ نظم کیا تھا، جس پر اہل نظر نے بڑی ناک بھوں چڑھائی تھی۔ احمد رضا خان نے بھی "بھوں" کا لفظ ایک شعر میں استعمال کیا ہے۔ نعت میں ذرا اس لفظ کی پاکیزگی اور لطافت تو دیکھئے؛

جن کے سجدے کو محراب کعبہ جھکی
ان بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام

یہاں بھی دیکھئے کتنے پیارے اور محبت بھرے لہجے میں آقائے کونین سے مخاطبت ہے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مصطفٰی خیر الوریٰ ہو
سرور ہر دوسرا ہو
اپنے اچھوں کا تصدق
ہم بُروں کو بھی نبا ہو

یہاں التجا کی دردمندی اور ''نبا ہو'' کی طرز ادا پر قربان ہو جانے کو جی چاہتا ہے۔ اسی طرح اس شعر کے تاثر کی بے پناہی کا انداز ملاحظہ طلب ہے۔

وہ تو نہایت سستا سودا بیچ رہے ہیں جنت کا
ہم مفلس کیا مول چکائیں، اپنا ہاتھ ہی خالی ہے

لفظ و معانی کی ہم آہنگی ''سستا سودا''، ''بیچنا''، ''مول''، ''چکانا'' اور ''ہاتھ ہی خالی ہے'' کے ٹکڑے گویا نگینے جڑ دیئے گئے ہیں۔ اپنی بے بضاعتی کی اس سے بہتر اور کیا منظر کشی ہو سکتی ہے۔ یہ وہ مقام ہے جہاں مصور کا قلم شاعر کے قلم کو سجدہ کرتا ہے۔ اپنی بے بضاعتی کے باوجود امید کا دامن ان کے ہاتھوں سے نہیں چھوٹتا ہے۔ اس طرح اپنے جذبات کا اظہار کرتے ہیں؛

ایمان ہے قال مصطفائی
قرآن ہے حال مصطفائی
میری شب تار دن بنادے
اے شمع جمال مصطفائی
کُل سے بالا، رسل سے اعلیٰ
اجلال وجلال مصطفائی

اس شعر میں فکر کی صناعی نے معنی کا عجیب پیکر تراشا ہے؛

ذرے جھڑ کر تیری پیزاروں کے
تاج بنتے ہیں سیاروں کے

ان ذروں کا سیاروں کے سر کا تاج بننا جو حضور ﷺ کی نعلین مبارک سے جھڑ کر گرے ہیں، ندرت فکر کی ایسی مثال ہے جس کی نظیر نہیں ملتی؛

روضۂ اطہر کی زیارت کے موقع پر بے ساختہ کہہ اٹھتے ہیں:

حاجیو آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو
کعبہ تو دیکھ چکے، کعبے کا کعبہ دیکھو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



آبِ زمزم تو پیا خوب بجھائیں پیاسیں
آؤ جودِ شہہ کوثر کا بھی دریا دیکھو

زیرِ میزابِ حرم خوب کرم کے چھینٹے
ابرِ رحمت کا یہاں زور برستا دیکھو

ایک اور مقام پر دل کی آرزو کو کس خوبصورتی کے ساتھ الفاظ کے قالب میں ڈھالتے ہیں؛

واہ کیا جود و کرم ہے شہہ بطحیٰ تیرا
نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا

یقین ہے کہ وہ جس در سے مانگ رہے ہیں وہ جود وسخا اور رحمت و کرم کا در ہے۔ یہاں ''نہیں'' کا لفظ سننے ہی میں نہیں آتا۔ دینے والا اتنا دیتا ہے کہ بقول بیدمؔ شاہ وارثی، سائل کو اپنے دامن کی کوتاہی کا شکوہ ہو جاتا ہے؛

دینے والے تجھے دینا ہو تو اتنا دے دے
کہ مجھے شکوۂ کوتاہیٔ داماں ہو جائے

لیکن احمد رضا خان ''دینا ہو تو اتنا دے دے'' کے قائل نہیں۔ انہیں اعتقاد ہے کہ وہ خواہ کچھ مانگ لیں، اس در سے ''نہیں'' نہیں ہو سکتی۔

ذرا ایک مطلع اور سماعت کیجئے؛

فیض ہے یا شہہ تسنیم نرالا تیرا
آپ پیاسوں کے تجسس میں ہے دریا تیرا

دریا کا پیاسوں کے تعاقب میں پھرنا رحمت سرکارِ دو عالم ﷺ کے لئے کتنا وسیع استعارہ ہے۔

میں تو مالک ہی کہوں گا کہ ہو مالک کے حبیب
یعنی محبوب و محب میں نہیں میرا تیرا

''محبوب و محب'' اور ''میرا تیرا'' کی نسبتیں مفہوم و معانی کی کیا کیا منزلیں سر کر رہی ہیں۔

فکر کا ایک اور گوشہ ملاحظہ ہو؛

کیا ہی ذوق افزاء شفاعت ہے تمہاری واہ واہ
قرض لیتی ہے گنہ پرہیز گاری واہ واہ

پہلے مصرعے میں ''ذوق افزاء'' کا ٹکڑا معانی کے کتنے گوشوں پر محیط ہے۔ دوسرے مصرعے میں اسی بات کو گھما کر تازہ کاری اور تنوع پیدا کرنے کا فن کارفرما ہے، جو حضرت رضا بریلوی کے مزاجِ عشق کا حصہ ہے۔ پرہیزگاری کا قرض کے طور پر گناہ حاصل کرنا، محض اس

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہم خاک اڑائیں گے جو وہ خاک نہ پائیں
آباد رضؔا جس پہ مدینہ ہے ہمارا

یہاں خاک کے مختلف پیانے ملاحظہ کیے جا سکتے ہیں۔

جلتی تھی زمیں کیسی، تھی دھوپ کڑی کیسی
لو وہ قدِ بے سایہ اب سایہ کناں آیا

یہاں کڑی دھوپ میں اس قدِ بے سایہ کا سایہ کناں آنا اتنی خوبصورت منظر نگاری ہے، جس پر وجد کرنے کو جی چاہتا ہے۔ احمد رضا حضور آقائے مدینہ ﷺ حاضری دینے کو کس شوق و ذوق سے جاتے ہیں مگر وہاں سے واپسی پر ان کا جو حال ہوتا ہے وہ انہی کے الفاظ میں ملاحظہ کیجیے؛

یاد میں جس کی نہیں ہوشِ تن و جاں مجھ کو
پھر دکھادے وہ رخ اے مہر فروزاں مجھ کو
میرے ہر زخم جگر سے یہ نکلتی ہے صدا
اے ملیحِ عربی کردے نمکداں مجھ کو

مولانا، نعت رسول ﷺ کی منزل میں اپنا مقام خوب جانتے ہیں۔ انہیں اپنے جذبۂ عشق پر اعتماد ہے۔ اس اعتماد کو وہ مختلف انداز میں شعر کا لباس پہناتے رہتے ہیں؛

اے رضؔا وصف رخ پاک سنانے کے لئے
نذر دیتے ہیں چمن، مرغ خوش الحاں مجھ کو

اے رضؔا جان عنادل تیرے نغموں کے نثار
بلبل باغ مدینہ ترا کہنا کیا ہے

گونج گونج اٹھے ہیں نغمات رضؔا سے بوستاں
کیوں نہ ہو کس پھول کی مدحت میں وا منقار ہے

خوف نہ رکھ رضؔا ذرا، تو تو ہے عبد مصطفٰی
تیرے لئے امان ہے، تیرے لئے امان ہے

اردو زبان جب تک زندہ ہے، مولانا کے نعتیہ اشعار کو فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ ان کی تمام نعتیں کیف و اثر کی ایک دنیا اپنے اندر پنہاں رکھتی ہیں۔ مولانا تحدیث نعمت کے طور پر اپنے متعلق کہتے ہیں، اور بالکل درست کہتے ہیں؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ملک سخن کی شاہی تم کو رضاؔ مسلم
جس سمت آ گئے ہو، سکّے بٹھا دیئے ہیں

پہلی غزل سے آخر تک پڑھ جائیے۔ ان کی نعتوں میں جذبۂ دل کی بے ساختگی، الفاظ کی برجستگی، اور خیال کی رعنائی پائی جاتی ہے۔ ان کے کلام میں تکلف یا تصنع کا شائبہ بھی نظر نہیں آتا۔ ان کا تمام نعتیہ کلام بے ساختگی اور آمد کا آئینہ دار ہے۔ ان کی نعتیہ غزلیں پڑھ کر یہ محسوس ہوتا ہے کہ ان کا دل محبت رسول ﷺ کا بحر عمیق ہے۔ جس سے نعتیہ مضامین موجوں کی طرح ابھرتے ہیں۔ اور ہر موج اپنے زور سے لہراتی ہوئی ایک موزوں قافیے کے ساحل تک پہنچ جاتی ہے۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی کے دیوان حدائق بخشش میں ایک مثنوی بعنوان ''مثنوی الوداع جبہ'' ہے جو ستر اشعار پر مشتمل ہے۔ اس مثنوی میں سرکار اقدس ﷺ کے جبۂ مقدسہ کی رخصتی پر رضاؔ نے رنج و حسرت کا اظہار کیا ہے۔ زبان سادہ اور سلیس ہے۔ کہیں کہیں فارسی کے الفاظ آ گئے ہیں مگر عام فہم ہیں۔ منظر کشی، روانی اور تسلسل موضوع برقرار ہے۔ یہ مثنوی تلمیحاتی فضا سے پاک ہے۔ چند اشعار ملاحظہ کیجئے:

آج کیا ہے جو ہیں سب گریہ کناں
خاک برسر چشم تر سینہ زناں
کیوں تڑپتا ہے مرا دل بے قرار
کیا ہوا آنکھوں کو کیوں ہیں اشکبار
گرمیٔ بازار خور کیوں سرد ہے
کیا ہوا مہ کو جو چہرہ زرد ہے
ماتمی پوش آج کیو ں ہے آسماں
کیوں زمین سکتہ میں ہے آئینہ ساں
شعر میرے دے رہے ہیں بوئے خوں
ٹپکے ہے ہر بات سے رنگ جنوں

ترجیع بند:

دیوان رضاؔ بریلوی میں دو ترجیع بند ہیں۔ پہلا بند فارسی میں ہے۔ ترجیعی بیت بھی فارسی کا ہے۔ دوسرا ترجیع بند نامکمل ہے۔ اس کا بھی پہلا بند فارسی میں ہے اور ترجیعی بیت بھی فارسی کا ہے۔ مولانا احمد رضا فاضل بریلوی کے دیوان میں تین خمسے ہیں۔ پہلا خمسہ سولہ بند کا، دوسرا نامکمل چار بند کا، اور تیسرا سولہ بند کا۔ پہلا اور تیسرا خمسہ قاسم نامی کسی نعت گو کی نعت پر تضمین ہے۔ دوسرا خمسہ بھی تضمین ہی ہے۔ نعت قاسمؔ کو مولانا بریلوی نے اپنے قلم کی سحر طرازی سے لاجواب خمسہ بنا دیا ہے۔ پہلے خمسہ کے چند بند ملاحظہ کیجئے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



شعلۂ عشق نبی سینہ سے باہر نکلا
عمر بھر منہ سے مرے وصف پیمبر نکلا
سازگار ایسا بھلا کس کا مقدر نکلا
دم مرا صاحب لولاک کے در پر نکلا
اب تو ارمان ترا اے دلِ مضطر نکلا

ہے مرے زیر نگیں ملک سخن کا تا ابد
میرے قبضے میں اس خطے کے چاروں سرحد
اپنے ہی ملک سے تعبیر ہے ملک سرمد
ہے تصرف میں مرے کشورِ نعت احمد
میں کیا اپنے نصیبے کا سکندر نکلا

کیوں نہ آنکھوں کو مری کان جواہر کہئے
اشک خونیں ہیں عقیق یمنی کے ٹکڑے
یا یہ ہیں عینِ گہر ریز کے دو فوارے
یاد دندانِ محمد میں مری آنکھوں سے
اشک بھی نکلا تو وہ صورت گوہر نکلا

دوسرے نامکمل خمسہ کا ایک بند ملاحظہ کیجئے :

بستگی میں تھا مرے غنچۂ دل کو یہ گماں
سو نسیمیں چلیں کھلنا تھا مگر اس کا محال
دفعتہ کیا ہوا اس حال نے پایا جو زوال
صرصرِ دشت مدینہ کا مگر آیا خیال
رشک گلشن سے جو بنا غنچۂ دل وا ہو کر

تیسرے خمسہ کا پہلا اور مقطع کا بند ملاحظہ کریں :

اے کاش شان رحمت میرے کفن سے نکلے
جاں بوئے گل کی صورت باغ بدن سے نکلے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ارمان طفیل نام شاہ زمن سے نکلے
حسرت ہے یا الٰہی جب جان تن سے نکلے
نکلے تو نام اقدس لے کر دہن سے نکلے
لاکھوں ہیں بریاں مثل رضاؔ و کافیؔ
انجام کار سب نے اپنی مراد پائی
دشت طلب میں ہو کر آوارہ کھو گئے جی
وہ دن بھی ہو الٰہی جب صورت شہیدیؔ
حضرت کی جستجو میں قاسمؔ وطن سے نکلے

مولانا کے خمسے بھی سلاست زبان، روانی، بندش کی چستی اور موقع موقع سے بیان و بدیع کی تزئین کے اچھے نمونے ہیں۔ اسی طرح کئی قطعے ایک قصیدے کے بیچ میں موجود ہیں اور رباعیاں بھی اچھی خاصی تعداد میں ہیں۔ چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں۔

اللہ کی سرتابہ قدم شان ہیں یہ
ان سا نہیں انسان، وہ انسان ہیں یہ
قرآن تو ایمان بتاتا ہے انہیں
ایمان یہ کہتا ہے مری جان ہیں یہ

نور رخ سرکار کا عجب جلوہ ہے
آٹھوں پہر اس کوچہ میں دن رہتا ہے
یہ شام مدینہ نہ سمجھ اے دل
آہِ دلِ عاشق کا دھواں چھایا ہے

کعبے سے اگر تربت شبہ فاضل ہے
کیوں بائیں طرف اس کے لئے منزل ہے
اس فکر میں جو دل کی طرف دھیان گیا
سمجھا کہ وہ جسم ہے یہ مرقد دل ہے

رباعی کا حسن اور اس کی کامیابی کا انحصار اس کے چوتھے مصرعے کی بے ساختگی اور برجستگی پر ہوتا ہے۔ اور سارا مفہوم و مغز اسی سے ظاہر ہوتا ہے۔ مندرجہ بالا تینوں رباعیوں سے مولانا کی چابک دستی عیاں ہے۔ مضامین، خیالات اور افکار بہت ہی بلند مگر نازک اور سنجیدہ ہیں۔ مولانا نے بڑی سادہ اور پاکیزہ زبان میں اپنی تخلیقی توانائی اور جذبے کی تب وتاب کو بروئے کار لا کر ان رباعیات کو شعری حسن

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اور فکری وقار کا پیکر بنادیا ہے۔

مولانا کے دیوان میں صنف مستزاد کی مثال بھی پائی جاتی ہے۔ لیکن مولانا نے ہر شعر کے بعد صرف مصرعہ ثانی کے ساتھ آدھے آدھے مصرعے کا اضافہ کیا ہے۔ اس طرح مستزاد کی ایک نئی طرز نکالی ہے۔ پھر اسی میں ایک قطعہ کہا ہے، جس میں اپنے دل کے کھو جانے کی روداد نہایت پر کیف اور لطیف انداز میں بیان کی ہے۔ اس مستزاد میں صنعت تجاہل عارفانہ، اقتباس اور تلمیح بھی ہیں۔ کسی کسی شعر میں تین تین ٹکڑے ہم قافیہ استعمال کر کے صنعتِ مسمط کی بہار بھی دکھائی ہے۔ کہتے ہیں؛

وہی رب ہے جس نے تجھ کو ہمہ تن کرم بنایا
ہمیں بھیک مانگنے کو تیرا آستاں بتایا
تجھے حمد ہے خدایا

یہی بولے سدرہ والے، چمن جہاں کے تھالے
سبھی میں نے چھان ڈالے تیرے پایہ کا نہ پایا
تجھے یک نے یک بنایا

ارے اے خدا کے بندو کوئی میرے دل کو ڈھونڈو
میرے پاس تھا ابھی تو ابھی کیا ہوا خدایا
نہ کوئی گیا نہ آیا

ہمیں اے رضا ترے دل کا پتہ چلا بمشکل
در روضہ کے مقابل وہ ہمیں نظر تو آیا
یہ نہ پوچھ کیسا پایا

یہ مستزاد دل کی کشمکش کی کہانی ہے، جس کا بڑی خوبصورتی اور نزاکت کے ساتھ رضا بریلوی نے قطع بند اشعار میں اظہار کیا ہے۔ اس مستزاد میں مولانا نے جذبات نگاری کا حق ادا کر دیا ہے۔

صنف قطعہ ملاحظہ کیجئے؛

عالم ہمہ صورت اگر جاں ہے تو تو ہے
سب ذرے ہیں گر مہر درخشاں ہے تو تو ہے
پروانہ کوئی شمع کا، بلبل کوئی گل کا
اللہ ہے شاہد، میرا جاناں ہے تو تو ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



طالب ہیں ترا، غیر سے ہرگز نہیں کچھ کام
گر دین ہے تو تو ہے، ایماں ہے تو تو ہے

اگر ہم صنف وار جائزہ لیں تو مولانا احمد رضا خان کے نعتیہ دیوان ''حدائق بخشش'' میں ان کے قصائد کی کل تعداد تقریباً بارہ ہے۔ چار قصائد حصہ اول اور دوم میں، اور چھ قصائد حصہ سوم میں ہیں۔ حصہ سوم میں دو غیر مکمل قصیدے بھی ملتے ہیں۔ اہم ترین بات یہ ہے کہ مولانا نے ہر قصیدہ میں نعت کی فضا کو بدرجہ اتم برقرار رکھا ہے۔ کسی بھی قصیدے میں نعت کی فضا کو مجروح و مکدر نہیں ہونے دیا۔ آپ کے جتنے بھی قصائد ہیں وہ نعت یا منقبت کی ذیل میں ہیں، اس لئے مذہبی کہلائیں گے۔ کیونکہ مولانا احمد رضا خان کے ضمیر کی آواز بلند آہنگی کے ساتھ یہ کہہ چکی ہے؛

کروں مدح اہلِ دُوَل رضا، پڑے اس بلا میں مری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا، مرا دین پارۂ ناں نہیں

''قصیدہ نگاری کے فنی لوازمات میں اہم ترین چار ارکان ہیں؛

۱) تشبیب یا نسیب۔
۲) گریز۔
۳) مدح/ذم۔
۴) دعا۔

''تشبیب کا پہلا شعر قصیدہ کا پہلا شعر و مطلع ہوتا ہے۔ اور یہیں سے شاعر کے کمال کا امتحان شروع ہو جاتا ہے۔ مطلع کے لئے یہ شرط ہے کہ وہ بلند پایہ اور شگفتہ ہو۔ اس میں کوئی نئی اور جدت آمیز بات بیان کی جائے، تاکہ سننے والا ہمہ تن گوش ہو جائے اور بعد کے اشعار کا اچھا اثر مرتب ہو''۔[۹]

چونکہ قصیدے کی کامیابی اس کی تشبیب پر مبنی ہوتی ہے۔ اور خاص طور پر اس کے مطلع کو تو اتنا وقیع اور جاندار ہونا چاہئے کہ سامع مطلع سنتے ہی ہمہ تن متوجہ ہو جائے۔ مولانا کے قصائد کی خصوصیات کے حوالے سے ڈاکٹر سراج احمد رقم طراز ہیں؛

''حضرت رضا نے اپنے تمام قصائد میں مذکورہ شرائط کا اہتمام رکھا ہے۔ چنانچہ جب وہ قصیدۂ معراجیہ کا آغاز فرماتے ہیں تو اس کی تشبیب کا آغاز اس طرح کرتے ہیں۔

وہ سرورِ کشورِ رسالت، جو عرش پر جلوہ گر ہوئے تھے
نئے نرالے طرب کے ساماں عرب کے مہمان کے لئے تھے

اور اپنے شہرۂ آفاق قصیدہ ''قصیدہ در اصطلاحات علم نجوم و ہیئت'' کی تشبیب کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



آغاز اس طرح فرماتے ہیں:

خالق افلاک نے طرفہ کھلائے چمن
اک گل سوسن میں ہیں لاکھوں گل یاسمن''[۱۰]

اس کے بعد جو حصہ آتا ہے وہ بھی بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ عربی شعراء تشبیب میں عشقیہ مضامین ہی قلمبند کرتے تھے۔ اور فارسی اور اردو میں بھی یہ روایت بڑی حد تک قائم ہے۔ مگر اردو قصیدہ نگاروں نے اس کو کافی وسعت اور تنوع بخشی ہے۔ اور عشقیہ مضامین کے علاوہ دیگر مضامین بھی قلمبند کئے جاتے ہیں۔ اس ضمن میں ڈاکٹر ابو محمد سحر رقمطراز ہیں:

''تشبیب سے وہ اشعار مراد لئے جاتے ہیں جو قصیدہ کی ابتداء میں تمہید کے طور پر لکھے جاتے ہیں۔ عربی شعراء اس میں عموماً عشقیہ اشعار قلمبند کرتے تھے۔ اسی رعایت سے اس کو تشبیب یا نسیب کے نام سے موسوم کیا گیا۔ فارسی اور اردو میں تشبیب میں عشقیہ مضامین کی تخصیص نہیں رہی۔ بلکہ ہر قسم کے مضامین نظم کئے جانے لگے۔ موسم بہار، واردات حسن و عشق، رندی و سرمستی، دنیا کی بے ثباتی، زمانے کی شکایت، آسمان کا شکوہ، علم و فن کی ناقدری، پند و موعظت، مکالمہ و مناظرہ، خواب کا بیان، فخر و خودستائی، شاعری کی تعریف، فن شعر سے بحث، معاصرین پر طعن و تعریض، تاریخی واقعات اور ذاتی و ملکی حالات وغیرہ تشبیب کے خاص موضوعات ہیں۔ ہیئت، نجوم، منطق، فلسفہ، حکمت، اخلاق، تصوف، موسیقی، اور دیگر مشرقی علوم و فنون کے تصورات اور اصطلاحات پر بھی اکثر تشبیب کے اشعار کی بنیاد رکھی جاتی ہے۔ کبھی کبھی ایک پری یا معشوقہ کا ذکر کیا جاتا ہے یا خوشی کو مجسم تصور کر کے اس کی آمد و سراپا بیان کیا جاتا ہے۔ ان مضامین کے ساتھ تشبیب میں غزل کی شمولیت کا بھی عام رواج ہے۔ دراصل قصیدہ کا یہی وہ حصہ ہے جس سے اس کے دائرۂ عمل میں وسعت اور تنوع پیدا ہوتا ہے''[۱۱]۔

قصیدہ کا دوسرا رکن گریز ہے۔ جس کی یہ خصوصیت ہوتی ہے کہ تشبیب و مدح کے درمیان ربط پیدا کرنے کے لئے شاعر اپنی تمام تر صلاحیتوں کا ثبوت بہم پہنچائے۔ حقیقتاً قصیدہ گو کی صلاحیت کی کسوٹی یہی ہے۔ ڈاکٹر ابو محمد سحر کہتے ہیں:

''گریز کا سب سے بڑا حسن یہی خیال کیا جاتا ہے کہ تشبیب کہتے کہتے شاعر مدح کی طرف اس طرح گھوم جائے جیسے بات میں بات پیدا ہو گئی ہو۔ گریز کی یہی وہ خوبی ہے جس کی وجہ سے وہ قصیدہ کا اہم یا لشان حصہ اور شاعر کے کمال کا معیار سمجھا جاتا ہے۔ گریز ایک شعر کے ذریعے سے بھی کیا جاتا ہے اور اس کے علاوہ ایک سے زائد

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اشعار بھی استعمال کیے جاتے ہیں''۔[۱۲]

مولانا احمد رضا خان کے قصیدے میں گریز کے اشعار دیکھیے؛

مدحت غائب ہوئی شوق کی آتش فروز
گل کی حضوری میں ہو بلبل جاں نغمہ زن
جان دوعالم نثار، وہ ہے مرا تاجدار
جس کو کہیں جان و دیں، جان من، ایمان من
مدح حسیناں نہ کہہ، وصف امیراں نہ کر
خلق انہی کی حسیں، خُلق انہی کا حسن

''قصیدے کا تیسرا حصہ مدح ہے جس میں شاعر ممدوح کے اوصاف بیان کرتا ہے۔ اس کے عموماً دوضمنی اجزاء ہوتے ہیں۔ گریز کے بعد پہلے ممدوح کی تعریف صیغۂ غائب میں کی جاتی ہے جس کو مدح غائب کہتے ہیں۔ مدح حاضر کی ابتداء بیشتر نئے مطلع سے کی جاتی ہے''۔[۱۳]

اس حصہ کو قصیدہ گوئی کے فن میں بڑی اہمیت حاصل ہے۔ خاص طور پر نعتیہ قصائد میں نعت گو کو اس میں اپنی استعداد کے مطابق حضور اکرم ﷺ کے فضائل کو نئی نئی جہات اور سمتوں میں بیان کرنے کا موقع ملتا ہے۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ مولانا احمد رضا خان غائب سے حاضر کی طرف گریز کرتے ہوئے مدح فرماتے ہیں؛

مدحت غائب ہوئی شوق کی آتش فروز
گل کی حضوری میں ہو بلبل جاں نغمہ زن

مدح کے بعد شاعر قصیدہ کے آخری رکن دعا یا عرض حال کی طرف پلٹتا ہے۔ مولانا رضا اس طرز کے مطابق اپنے ایک قصیدے میں فرماتے ہیں؛

نبی رحمت شفیع امت، رضا پہ للہ ہو عنایت
اسے بھی ان خلعتوں سے حصہ، جو خاص رحمت کے واں بٹے تھے
ثنائے سرکار ہے وظیفہ، قبول سرکار ہے تمنا
نہ شاعری کی ہوس نہ پروا، روی تھی کیا کیسے قافیے تھے

اب ہم کچھ مثالیں مولانا احمد رضا خان کے قصائد کی تشابیب سے دیں گے تاکہ اندازہ ہو سکے کہ انہوں نے تشبیب کے مضامین میں مزید کس درجے کی وسعت و معنویت پیدا کی ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سب سے پہلے قصیدۂ نوریہ کی مثال ملاحظہ فرمائیں:

صبح طیبہ میں ہوئی، بٹتا ہے باڑا نور کا
صدقہ لینے نور کا، آیا ہے تارا نور کا
باغ طیبہ میں سہانا پھول پھولا نور کا
مست بو ہیں بلبلیں، پڑھتی ہیں کلمہ نور کا
بارہویں کے چاند کا مجرا ہے سجدہ نور کا
بارہ برجوں سے جھکا اک اک ستارہ نور کا
ان کے قصر خلد سے خلد ایک کمرہ نور کا
سدرہ پائیں باغ میں ننھا سا پودا نور کا
آئی بدعت چھائی ظلمت رنگ بدلا نور کا
ماہ سنت مہر طلعت لے لے بدلہ نور کا
تیرے ہی ماتھے رہا اے جان سہرا نور کا
بخت جاگا نور کا چمکا ستارہ نور کا

قصیدۂ درودیہ:

کعبے کے بدرالدجیٰ، تم پہ کروروں درود
طیبہ کے شمس الضحیٰ، تم پہ کروروں درود
شافع روز جزا، تم پہ کروروں درود
دافع جملہ بلا، تم پہ کروروں درود
جان و دل اصفیاء، تم پہ کروروں درود
آب و گلِ انبیاء، تم پہ کروروں درود
لائیں تو یہ دوسرا، دوسرا جس کو ملا
کوشک عرش و دنیٰ، تم پہ کروروں درود
اور کوئی غیب کیا تم سے نہاں ہو بھلا
جب نہ خدا ہی چھپا، تم پہ کروروں درود

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ذات ہوئی انتخاب، وصف ہوئے لاجواب
نام ہوا مصطفیٰ، تم پہ کروروں درود
غایت و علت سبب، بہر جہاں تم ہو سب
تم سے بنا، تم بنا، تم پہ کروروں درود

قصیدۂ سلامیہ:

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام
مہر چرخ نبوت پہ روشن درود
گل باغ رسالت پہ لاکھوں سلام
شہر یار ارم تاجدار حرم
نو بہار شفاعت پہ لاکھوں سلام
شب اسرا کے دولہا پہ دائم درود
نوشۂ بزم جنت پہ لاکھوں سلام
عرش کی زیب و زینت پہ عرشی درود
فرش کی طیب و نزہت پہ لاکھوں سلام
نور عین لطافت پہ الطف درود
زیب و زین نظافت پہ لاکھوں سلام
سرو ناز قدم، مغز راز حکم
یکہ تاز فضیلت پہ لاکھوں سلام
نقطۂ سر وحدت پہ یکتا درود
مرکز دور کثرت پہ لاکھوں سلام

ڈاکٹر سراج احمد بستوی مذکورہ تینوں قصائد کی تشبیب کے بارے میں اظہار خیال کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"ان تینوں قصائد کی تشبیب مکمل طور پر نعتیہ ہے۔ اور ان تینوں کی تشبیب میں حضور رحمت عالم ﷺ کے ان اوصاف حمیدہ کا ذکر کیا گیا ہے جو دوسرے انبیاء کرام علیہم السلام کے مابین امتیاز کی لکیر قائم کرتے ہیں۔ حضرت رضا بریلوی نے قصائد کی تشابیب

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



میں اس طرح کے اوصاف کا اضافہ کر کے نئی نئی جہتوں اور سمتوں کی نشاندہی کی، جس سے
ان کی جولانیٔ فکر اور تنوعِ طبع کا اندازہ ہوتا ہے'' ۴۱؎

ایک اور مشہور و معروف قصیدہ ''قصیدۂ معراجیہ'' کی تشبیب میں ایک نہایت لطیف منظر بیان کرتے ہیں، جس میں تشبیب و تغزل کا رنگ نمایاں ہے؛

بہار کو شادیاں مبارک، چمن کو آبادیاں مبارک
ملک فلک اپنی اپنی لے میں، یہ گھر عنادل کا بولتے تھے
وہاں فلک پر یہاں زمیں پر، رچی تھی شادی، مچی تھیں دھومیں
ادھر سے انوار ہنستے آئے، ادھر سے نفحات اٹھ رہے تھے
یہ جوت پڑتی تھی ان کے رخ کی کہ عرش تک چاندنی تھی چھٹکی
وہ رات کیا جگمگا رہی تھی، جگہ جگہ نصب آئینے تھے
نئی دلہن کی پھبن میں کعبہ نکھر کے سنورا، سنور کے نکھرا
حجر کے صدقے کمر کے اک تل میں رنگ لاکھوں بناؤ کے تھے
نظر میں دولہا کے پیارے جلوے، حیا سے محراب سر جھکائے
سیاہ پردے کے منہ پہ آنچل، تجلّیٔ ذاتِ بحت کے تھے

مذکورہ بالا چار قصائد کی خصوصیت یہ ہے کہ ان کے ذریعے احمد رضا خان بریلوی نے پہلی بار نعتیہ اردو ادب میں تشبیب کے مضامین میں وہ وسعت و معنویت پیدا کی ہے جس کی اس سے قبل کے نعتیہ ادب (اردو/ فارسی/ عربی) میں بہت مشکل سے نظیر ملے گی۔ بلکہ بعض جہتوں سے آپ نے تشبیہ، استعارہ، کنایہ، تشبیب، ردیف و قوافی کا نئے انداز سے جو اہتمام و استعمال کیا ہے وہ آپ کی اپنی ایجادات و اولیات ہیں۔ حضور اکرم ﷺ کے لئے بے شمار شعراء نے سلام لکھ کر ہدیۂ عقیدت پیش کیا، مگر مولانا احمد رضا خان کے سلام کو کچھ ایسی مقبولیت نصیب ہوئی کہ آج ہر مسجد اس سے گونج رہی ہے۔ ڈاکٹر فرمان فتح پوری صاحب اس بارے میں رقمطراز ہیں؛

''نعتیہ غزلوں سے قطع نظر مولانا احمد رضا خان صاحب کا سلام جس کا مطلع ہے؛

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

کو بھی غیر معمولی مقبولیت حاصل ہے۔ اس سے انکار نہیں کہ اکبر وارثی میرٹھی کا سلام؛

یا نبی سلام علیک
یا رسول سلام علیک

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یٰ حبیب سلام علیک
صلوٰۃ اللہ علیک

بھی حد درجہ شہرت رکھتا ہے۔ عورت مرد بچے جوان، سبھی اسے بلند آواز سے پڑھنا پسند کرتے ہیں۔ لیکن اس کے بعد اگر کسی سلام کو قبول عام کا درجہ ملا ہے تو وہ مولانا احمد رضا خان صاحب کا سلام ہے۔ حفیظ جالندھری کے شاہنامے کا ایک ٹکڑا جس میں ولادت نبوی کا ذکر ہے اور ماہر القادری کی نظم ''حدیث قدسی''، جس میں آنحضرت ﷺ پر درود وسلام بھیجا گیا ہے، کو بھی خاصی مقبولیت حاصل ہوئی ہے۔ بہت دنوں تک وہ ہر محفل، ہر جلسے میں پڑھے گئے۔ لیکن نجانے کیوں جیسے جیسے وقت گزرتا گیا، ان کی مقبولیت کم ہوتی گئی۔ اب وہ کسی محفل میں شاذ و نادر ہی سننے میں آتے ہیں۔ اس کے برعکس مولانا احمد رضا خان صاحب کا سلام اگرچہ ڈیڑھ سو سے زائد اشعار پر مشتمل ہے اور حفیظ جالندھری اور ماہر القادری کے سلاموں سے قدیم اور طویل تر ہے، پھر بھی آج تک بڑے اہتمام اور کثرت سے پڑھا جاتا ہے۔ بلکہ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اس کی مقبولیت روز بروز بڑھتی جا رہی ہے اور یہ کہنا پڑتا ہے کہ مولانا احمد رضا خان صاحب ممتاز ترین نعت گو شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ مقبول ترین نعت گو شاعر بھی ہیں''[۱۵]۔

علامہ شمس بریلوی قصیدۂ سلامیہ کے متعلق لکھتے ہیں:

''حضرت رضا بریلوی قدس سرہٗ کا وہ سلام محبت آگیں جس کا مطلع ''مصطفیٰ جان رحمت...'' ہے، ہر اس مسلمان کے دل کی آواز ہے جس کا دل محبت سرکار دو عالم ﷺ سے معمور ہے۔ اس سلام میں عجیب والہانہ جذبات اور وارفتگی کا عالم نظر آتا ہے۔ ان اشعار میں سراپائے قدس سے جو پارہ ہائے نور یعنی اعضائے پاک، خامۂ رضا نے منتخب کئے ہیں، ان کی کماحقہٗ تعریف نظم تو نظم، نثر میں بھی دشوار ہے''[۱۶]۔

دراصل مولانا احمد رضا خان کا یہ قصیدۂ سلامیہ ان کے عشق رسول ﷺ کا مظہر ہے۔ مولانا کوثر نیازی لکھتے ہیں:

''اردو، عربی، فارسی... تینوں زبانوں اور تمام زمانوں کا نعتیہ کلام میں نے دیکھا ہے اور بالاستیعاب دیکھا ہے۔ میں بلا خوف تردید کہتا ہوں کہ تمام زبانوں اور تمام زمانوں کا پورا نعتیہ کلام ایک طرف اور شاہ احمد رضا کا سلام ... ایک طرف۔ دونوں کو ایک ترازو میں رکھا جائے تو احمد رضا کے سلام کا پلڑا پھر بھی جھکا رہے گا۔ میں اگر یہ کہوں کہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ سلام اردو زبان کا قصیدۂ بردہ ہے تو اس میں ذرہ بھر بھی مبالغہ نہ ہوگا۔ جو زبان و بیان، جو سوز وگداز، جو معارف وحقائق قرآن وحدیث اور سیرت کے اسرار ورموز، انداز واسلوب میں جو قدرت وندرت اس سلام میں ہے وہ کسی زبان کی شاعری کے کسی شہ پارے میں نہیں۔ مجھے افسوس ہے کہ اہل قلم نے اس جانب توجہ نہیں دی۔ ورنہ اس کے ایک ایک شعر کی تشریح میں کئی کئی کتابیں لکھی جاسکتی ہیں''[۱۷]۔

پروفیسر ڈاکٹر نجیب جمال صاحب ''سلام رضاؔ'' کی خصوصیت پر یوں روشنی ڈالتے ہیں؛

''ڈیڑھ سو سے زائد اشعار پر مبنی یہ نعتیہ سلام ایسا ہے جو ایک طرف تو فنِ شعر کے کسی بھی معیار پر پورا اترتا ہے اور دوسری جانب اس میں جذب وکیف کا ایک ایسا عالم ہے کہ لوگ اسے پڑھتے ہیں اور سر دھنتے ہیں۔ یہ سلام نسل درنسل سینہ در سینہ منتقل ہو رہا ہے اور وقت کے ساتھ ساتھ اس کی مقبولیت اور اثر پذیری میں اضافہ ہوتا جارہا ہے۔ ہر طبقہ کے لوگ جب اسے سنتے ہیں تو ایک عالمِ وجد میں اسے خود بھی گنگنانے لگتے ہیں اور یوں عشق و یقین کے اجتماعی لہجے کی گونج پیدا ہوتی ہے۔ اس نعتیہ سلام کے ساتھ اگر ''قصیدۂ نوریہ'' اور ''قصیدۂ معراجیہ'' بھی پڑھا جائے تو مولانا احمد رضاؔ کے رواں دواں اسلوب اور ذوق سنجی کے بارے میں کسی اور تاویل کی ضرورت نہیں رہتی''[۱۸]۔

اسی طرح مولانا احمد رضا خاں کا قصیدۂ درودیہ، جس کا مطلع ہے؛

کعبے کے بدرالدجیٰ تم پہ کروروں درود
طیبہ کے شمس الضحیٰ تم پہ کروروں درود

بھی ان کے تبحرِ علمی، قادرالکلامی اور سب سے بڑھ کر فیضِ عشقِ مصطفیٰ ﷺ کا مظہر ہے کہ جس نے جناب رضا کے سامنے مضامین والفاظ کے انبار لگا دیئے۔ ساٹھ اشعار پر مشتمل اس ذوقافتین قصیدہ میں حروفِ ہجا کا خاص التزام رکھا گیا ہے۔ عشقیہ شاعری میں شعراء نے ذوقافتین غزلیں تو کہی ہیں لیکن حروفِ ہجا کا التزام کہیں نظر نہیں آتا۔ نعتیہ شاعری میں تو مولانا سے قبل اس کی کوئی مثال کہیں بھی نہیں ملتی۔

علامہ شمس بریلوی صاحب مرحوم ومغفور نے اس کو اولیاتِ رضاؔ میں شمار کیا ہے[۱۹]۔

''ساٹھ اشعار پر مشتمل یہ قصیدہ از ''الف'' تا ''ی'' کی قید کے ساتھ ذوقافتین ہے۔ اس لزوم مالایلزم کے باوجود ایک دریائے محبت موجزن ہے اور فیضانِ محبت کی پرکیف بارش برابر جاری ہے۔ بے تکلف، تصنع اور آورد سے آزاد ہوکر شعر پر شعر پڑھئے اور درود پر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



درود بھیجتے چلے جائیے''۲۰۔

واقعۂ معراج نعت گوشعراً کا محبوب موضوع رہا ہے۔اور مولانا نے بھی اس موضوع پر طبع آزمائی کی ہے آپ کا قصیدۂ معراجیہ ادب کا ایک شاہکار ہے۔بحر لمبی اور مشکل ہے لیکن مولانا کے حسنِ بیان نے اسے آسان کر دیا ہے۔پوری نظم موسیقیت اور ترنم کا مرقع ہے۔تحت اللفظ بھی پڑھیے تو ترنم پیدا ہو جاتا ہے۔صرف دو اشعار ملاحظہ ہوں؛

وہ سرور کشور رسالت جو عرش پر جلوہ گر ہوئے تھے
نئے نرالے طرب کے ساماں عرب کے مہمان کے لئے تھے
اتار کر ان کے رخ کا صدقہ یہ نور کا بٹ رہا تھا باڑا
کہ چاند سورج مچل مچل کر جبیں کی خیرات مانگتے تھے

تغزل کے میدان میں محاکات کی بڑی وسعت ہے۔اردو و فارسی کے غزل گو شعراً کے یہاں محاکات کے بڑے پرلطف اور دلکش و دلنشین انداز ملتے ہیں لیکن میدانِ نعت میں محاکات ایک مشکل ترین مرحلہ ہے۔یہی وجہ ہے کہ نعت گوشعراً کے کلام میں یہ خصوصیت نہ ہونے کے برابر ہے۔لیکن مولانا احمد رضا خاں کے نعتیہ کلام میں بالعموم اور قصیدۂ معراجیہ (قصیدہ در تہنیت شادیٔ اسریٰ) میں بالخصوص محاکات کی مثالیں آپ کو کثرت سے ملیں گی۔

جدید شاعری میں محاکات یا پیکر تراشی کو خاص اہمیت حاصل ہے۔عبدالنعیم عزیزی کے خیال میں؛

'' جدید اردو شعراً کے یہاں پیکر تراشی کا رجحان زیادہ ہے اور جدید شاعری کی پیکریت میں تصویری حسن،خیال کی ندرت اور فضا سے معنویت بڑھی ہے اور اس نئی شاعری کے پیکر اپنے دور کے تہذیبی اور معاشرتی حالات کا نتیجہ ہیں''۔۲۱

اپنی قدیم شاعری میں ہمیں پیکر کے ادبی تصور کی جھلک ''وصفِ مصوری'' اور ''محاکات'' کی تعریفوں میں ملتی ہے۔ اس مقالے میں ہمارا موضوع ایک ایسا شاعر ہے جو انیسویں صدی کے نصف آخر اور بیسویں صدی کے دورِ اول کا شاعر ہے۔وہ بھی خالص مذہبی،جس کی شاعری نعت و منقبت کی شاعری ہے۔لیکن اس تنگنائے میں بھی انہوں نے محاکات اور پیکر تراشی کے وہ جوہر دکھائے ہیں کہ ان کے کلام سے قارئین کے ذوق و وجدان کو کیف کے بیش بہا سامان میسر آسکتے ہیں۔مثلاً

تو ہے نوشاہ براتی ہے یہ سارا گلزار
لائی ہے فصلِ سمن گوندھ کے سہرا تیرا
اگرچہ چھالے ستاروں سے پڑ گئے لاکھوں
مگر تمہاری طلب میں تھکے نہ پائے فلک

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مرے غنی نے جواہر سے بھر دیا دامن
گیا جو کاسۂ مہ لے کے شب گدائے فلک

ان اشعار میں فصلِ سمن کا سہرا گوندھ کر لانا، فلک کے پیروں میں ستاروں سے چھالے پڑ جانا اور اس کے پیروں کا نہ تھکنا، گدائے فلک کا مہ کا سہ لے جانا ایسے استعارے ہیں جو ان اشعار کی پیکریت تشکیل کرتے ہیں۔ قصیدۂ معراجیہ کے چند اشعار میں محاکات کا عالم ملاحظہ ہو:

زبانیں سوکھی دکھا کے موجیں تڑپ رہی تھیں کہ پانی پائیں
بھنور کو یہ ضعفِ تشنگی تھا کہ حلقے آنکھوں میں پڑ گئے تھے
اٹھی جو گردِ رہِ منور وہ نور برسا کہ راستے بھر
گھرے تھے بادل بھرے تھے جل تھل امنڈ کے جنگل ابل رہے تھے

موجوں کا سوکھی زبانیں دکھانا بھنور کی آنکھوں میں حلقے پڑنا، راہِ منور کی گرد سے نور کا برسنا اور جنگل کا امنڈ کے ابلنا؛ بلیغ محاکات کی مثالیں ہیں۔ اسی طرح؛

حجاب اٹھنے میں لاکھوں پردے ہر ایک پردے میں لاکھوں جلوے
عجب گھڑی تھی کہ وصل وفرقت جنم کے بچھڑے گلے ملے تھے
اتار کر ان کے رخ کا صدقہ یہ نور کا بٹ رہا تھا باڑا
کہ چاند سورج مچل مچل کر جبیں کی خیرات مانگتے تھے
خوشی کے بادل امنڈ کے آئے دلوں کے طاؤس رنگ لائے
وہ نغمۂ نعت کا سماں تھا حرم کو خود وجد آرہے تھے

ان اشعار میں آپ نے ملاحظہ کیا کہ وصل وفرقت کا گلے ملنا اور چاند سورج کا مچل مچل کر جبیں کی خیرات مانگنا؛ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ان تصویروں کو ہم کھلی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں۔ صرف ایک شعر اور پیش کرنا چاہوں گی؛

کمانِ امکاں کے جھوٹے نقطو تم اول آخر کے پھیر میں ہو
محیط کی چال سے تو پوچھو کدھر سے آئے کدھر گئے تھے

عالمِ قرب کی کی ایسی متحرک تصویر اردو ادب کی تاریخ میں کسی معراج نامے میں نہیں ملے گی۔

اس قصیدے پر اظہارِ خیال کرتے ہوئے نظام الدین بیگ لکھتے ہیں؛

''یہ معراج نامہ قصیدے کے انداز میں ہے جس میں ۶۷ اشعار ہیں اس کی تکنیک ماقبل کے سارے معراج ناموں سے بالکل مختلف ہے۔ اس میں معراج کی روایات کا بیان نہیں ہے بلکہ یہ شبِ معراج کا تہنیت نامہ ہے جس میں بہجت آگیں افکار کی نغمگی کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بہاؤ پورے قصیدے کو اپنی لپیٹ میں لئے ہوئے ہے۔اس کی زبان نہایت سادہ، شستہ اور بامحاورہ ہے۔روزمرہ کا برمحل اور مناسب صرف قریب قریب ہر شعر میں نظر آتا ہے۔زبان کی سلاست یہاں تک ملحوظ رکھی گئی ہے کہ آیۂ کریمہ یا احادیث کی تلمیحات تک سے امکانی طور پر کلام کو بچانے کی کوشش کی گئی ہے جبکہ معراج کے ذکر میں ایسا کرنا بہت دشوار ہے....اس تہنیت نامہ میں سرور ونشاط کی کیفیت نے ایک متحرک بہار یہ فضا پیدا کر دی ہے، جس کی عکاسی امام رضا نے نہایت وارفتہ اور پرکیف انداز میں کی ہے۔ ان کے لہجے کی گھلاوٹ، کیف ومستی کے تصوراتی منظر کو ہماری آنکھوں کے سامنے مجسم کر دیتی ہے اور ہم اس کی سرمستیوں کے بہاؤ میں بہنے لگتے ہیں''[۲۲]۔

ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب اس قصیدہ کے بارے میں لکھتے ہیں۔

''اردو قصیدوں میں ان کا ''قصیدۂ معراجیہ'' ان کی شاعری کا کمال بھی ہے اور شباب بھی۔اس کی نظیر پوری اردو شاعری میں نہیں، جو پڑھتا ہے پھڑک اٹھتا ہے، جو سنتا ہے سر دھنتا ہے۔اگر رضا بریلوی یہی ایک قصیدہ لے کر میدانِ شاعری میں اترتے تو سب شاعروں پر گویا سبقت لے جاتے۔ایسا مرصع قصیدہ راقم نے اپنی چالیس سالہ ادبی زندگی میں نہ دیکھا نہ سنا''[۲۳]۔

جناب افتخار عارف معروف شاعر و ادیب اور صدر نشین مقتدرہ قومی زبان ایک جگہ رقم طراز ہیں۔

''قصیدۂ سلامیہ، قصیدۂ نوریہ، قصیدۂ معراجیہ، قصیدۂ درودیہ، جس طرح کی فضا بنائی ہوتی ہے پھر ساری آئینہ بندی اسی نوعیت کی۔آہنگ، بحر، زبان، لہجے، بندشیں، ترکیبیں، موسیقی سب عناصر باہم پیوست نظر آتے ہیں۔صنائع تمام و کمال مگر حسن کے ساتھ، مصرعے صاف، جذبے خالص، بیان واضح۔محبت رسول ﷺ کی شدت و وارفتگی نے نعت کو اعجاز سخن کی منزلوں سے ملا دیا ہے۔کہیں سے بھی حدائق بخشش کھول لیجئے۔پڑھتے چلے جایئے اور پاک ہوتے جایئے۔صنائع بدائع تواتر کے ساتھ۔تجنیس، ایہام، تناسب، تضاد و طباق، مرآۃ النظیر، حسنِ تعلیل، تلمیح سب ہے مگر کرتب سازی کی طرح نہیں، حضوری کے معجزوں کے ساتھ''[۲۴]۔

صاحبزادہ سید وجاہت رسول قادری رقم طراز ہیں۔

''حضرت رضا بریلوی نے نعتِ رسولِ مقبول ﷺ اور منقبتِ صحابہ و اولیاً کو اپنا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



موضوع سخن بنایا اور ہر صنفِ سخن مثلاً غزل، قصیدہ، رباعی، مثنوی وغیرہ میں طبع آزمائی کی۔ یوں تو ان کا ہر شعر حسنِ صوری و معنوی کا مظہر ہے۔ لیکن قصائد میں انہوں نے فنِ شاعری کی جس کمال اور استاذانہ مہارت کا مظاہرہ کیا ہے وہ اردو کے غزل گوا ساتذہ کلام کو بھی میسر نہیں...... ان سب میں فنی اعتبار سے سب سے زیادہ حیرت انگیز تقریباً ۱۵۰ اشعار کا وہ نعتیہ قصیدہ ہے جس میں علمِ ہیئت اور نجوم کی اصطلاحات بطور صنعت استعمال کی گئی ہیں اور یہ قصیدہ بقول نظیر لدھیانوی اردو ادب میں بے نظیر ہے''۲۵۔

علامہ شمس بریلوی صاحب مرحوم نے اس کے اسی اشعار کی تشریح کی ہے جو ''معارفِ رضا'' کراچی، شمارہ چہارم ۱۹۸۴ء، شمارہ ہفتم ۱۹۸۷ء اور شمارہ ہشتم ۱۹۸۸ء میں قسط وار شائع ہوا ہے؛

قصیدے کے ۵۱ ویں شعر؛

مدحت غائب ہوئی شوق کی آتش افروز
گل کی حضوری میں ہو بلبلِ جاں نغمہ زن

کی تشریح کے بعد فرماتے ہیں۔

''اس شعر کے بعد حضرتِ رضا نے مدحتِ حاضر یعنی نعتِ سرورِ کونین ﷺ میں ۸۸ اشعار کہے ہیں اور علمِ ہیئت کی اصطلاح کے بیان کا جو التزام مطلع میں رکھا ہے وہ آخر تک ترک نہیں فرمایا۔ نعت میں اس التزام کے ساتھ قصیدہ پیش کرنا حقیقت میں فکرِ رضا کا کمال ہے۔ ہر قدم پر قدغن ہے۔ شریعت کی حدود سے تجاوز نہیں کیا جا سکتا اس لئے یقین کے ساتھ کہتا ہوں کہ بدر چاچی کا مدحیہ قصیدہ اعلیٰ حضرتؒ کے اس قصیدے کے سامنے ہیچ ہے۔ بدر چاچی کے قصیدوں میں صرف تشبیب تک علمِ ہیئت کا التزام ہے۔ مدحِ حاضر میں وہ اس کو ترک کر دیتا ہے جبکہ حضرتِ رضا نے آخیر تک اس التزام کو قائم رکھا ہے''۲۶۔

شاعری کا موضوع خواہ کچھ بھی ہو، شاعر سے جذبات کی شدت اور پاکیزگی خیالات کا مظاہرہ کرتی ہے۔ یعنی شاعر اپنے موضوع سے مخلص ہو۔ جتنے زیادہ شاعر کے جذبات سچے، پرخلوص اور گہرے ہوں گے اسی قدر اس کی شاعری سچی، مؤثر اور گہری ہوگی گویا جذباتی صداقت کے بغیر محض علمی صداقت کے زور پر اعلیٰ درجہ کی شاعری جنم نہیں لے سکتی۔ اسی معیار کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے جب ہم مولانا احمد رضا خاں صاحب کی نعتیہ شاعری کا تجزیہ کرتے ہیں تو کتنی ہی مثالیں ایسی نظر آتی ہیں جو فن پر مکمل عبور اور قادر الکلامی کی نادر مثالیں ہیں۔

لم یات نظیرک فی نظر، مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سر سوہے تجھ کو شہ دوسرا جانا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اس شعر میں یا اس نعت کے دوسرے اشعار میں جو اثر آفرینی اور دلکشی ہے۔ وہ محض اس وجہ سے نہیں کہ اس میں مولانا احمد رضا خان صاحب نے غیر معمولی قادرالکلامی کا ثبوت دیا ہے اور ہر شعر میں عربی، فارسی، اردو اور پوربی بولی کی فنکارانہ پیوندکاری سے ادب کے قارئین کو حیرت میں ڈال دیا ہے۔ زبان و بیان کے سلسلے میں اس نوع کی قادرالکلامی دوسرے شعرا کے یہاں بھی ملتی ہے بلکہ اردو شاعری کی تاریخ میں الفاظ کی شعبدہ گری و صنائع لفظی میں کمال دکھانے والے شاعر بہت سے ہیں لیکن محض کمالاتِ لفظی کی بنا پر انہیں بڑا شاعر تسلیم نہیں کیا گیا کیونکہ شاعری کا حقیقی تعلق الفاظ و تراکیب سے نہیں، جذبات و محسوسات سچائی اور گہرائی سے ہے۔ چنانچہ مولانا احمد رضا خان کی مذکورہ بالا نعت میں جو دلنشینی و دلآویزی اور لطافت ہے۔ وہ اس بنا پر ہے کہ آنحضرتؐ سے بے پناہ محبت کا صاف و شفاف چشمہ اس کی تہ میں بہ رہا ہے۔ مستی اور والہانہ پن کا یہ ایک آبشار ہے جس کی طراوت، خنکی اور مٹھاس سے اہلِ دل سیراب ہو رہے ہیں۔ اگر ایسا نہ ہوتا اور یہ نعت محض لفظی صناعی کا ایک نمونہ ہوتی تو ہرگز زبان زدِ خلائق نہ ہوتی، اس کی مقبولیت، حلقۂ خواص سے نکل کر اعلیٰ تعلیم یافتہ لوگوں کے سوا کوئی اور لطف نہ لے سکتا۔ لیکن ہم یہ دیکھتے ہیں کہ اس میں جذبات کی ایسی شدت، ایسی صداقت اور ایسی گہرائی ہے کہ سننے اور پڑھنے والوں کے دل خود بخود اس کی طرف کھنچتے ہیں۔

بقول ڈاکٹر فرمان فتح پوری؛

> ''مولانا احمد رضا خاں صاحب کی نعتیہ شاعری اس معیار پر پوری اترتی ہے کہ جو شخص ان کے اشعار سنتا ہے سر دھنتا ہے اور جو ایسا نہیں کرتا گویا وہ اپنے ذوقِ سخن کا مذاق اُڑواتا ہے''[۲۷]۔

اسی مضمون میں آگے چل کر ڈاکٹر صاحب رقم طراز ہیں؛

> ''عاشقانہ جذبات کے اظہار میں سادگی اور پاکیزگی کا جو رچاؤ شروع سے آخر تک حضرت رضا بریلوی کے مجموعۂ نعت ''حدائقِ بخشش'' میں نظر آتا ہے، وہ اردو کے دوسرے نعت گو شعرا کے یہاں بہت کم دکھائی دیتا ہے۔ ان کے یہاں غزل کے پیرائے میں لمبی لمبی نعتیں ملتی ہیں اور بعض نعتوں میں بڑی مشکل زمینوں اور ردیفوں میں تیغ آزمائی کی گئی ہے۔ لیکن آنحضرت ﷺ کی محبت کا تیز دھارا سنگلاخ زمینوں کو چیرتا ہوا اس طرح گزر گیا کہ شادابی و زرخیزی کے جو آثار مولانا احمد رضا خاں صاحب کی ان نعتوں میں پیدا ہو گئے ہیں وہ دوسروں کے ہاں نرم اور ہموار زمینوں میں بھی نظر نہیں آتے۔ میری مراد ایسی نعتوں سے ہے جن میں بعض کے مطلع اس انداز کے ہیں کہ؛
>
> سرتابہ قدم ہے تنِ سلطانِ زمن پھول
> لب پھول دہن پھول ذقن پھول بدن پھول

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عارضِ شمس و قمر سے بھی ہیں انور، ایڑیاں
عرش کی آنکھوں کے تارے ہیں، وہ خوشتر ایڑیاں

پوچھتے کیا ہو، عرش پہ ،یوں گئے مصطفےٰ ،کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں ،کوئی بتائے کیا ،کہ یوں

یادِ وطن ستم کیا ،دشتِ حرم سے لائی کیوں
بیٹھے بٹھائے بد نصیب ،سر پہ بلا اٹھائی کیوں

ہے لبِ عیسیٰ سے جاں بخشی نرالی ہاتھ میں
سنگریزے پاتے ہیں شیریں مقالی ہاتھ میں

ان زمینوں میں اچھے شعر کہنا، وہ بھی نعت میں جس میں قدم اٹھانا بقول عرفی تلوار کی دھار پر چلنا ہے، ہر شخص کے بس کی بات نہیں ہے''۲۸۔

مختصر بحروں میں طبع آزمائی ایک دشوار فن ہے۔ مگر مولانا احمد رضا نے چھوٹی بحروں کا بھی انتخاب کیا اور چابکدستی کے ساتھ ان میں اپنی فنی صلاحیتوں کا مظاہرہ کیا۔

زہے عزت واعتلائے محمد
کہ ہے عرش حق زیر پائے محمد

خدا کی رضا چاہتے ہیں دو عالم
خدا چاہتا ہے رضائے محمد

بزم آخر کا شمع فروزاں ہوا
نور اول کا جلوہ ہمارا نبی

جس نے مردہ دلوں کو دی عمر ابد
ہے وہ جان مسیحا ہمارا نبی

''ایک مرتبہ نواب ریاست نانپارہ ضلع بہرائچ (یوپی) کی مدح میں شاعروں نے قصائد لکھے۔ کچھ لوگوں نے مولانا احمد رضا خان سے گزارش کی کہ حضرت آپ بھی نواب کی مدح میں کوئی قصیدہ لکھ دیں۔ آپ نے اس کے جواب میں ایک نعت شریف لکھی جس کا مطلع یہ ہے؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



وہ کمال حسن حضور ہے، کہ گمانِ نقص جہاں نہیں
یہی پھول خار سے دور ہے، یہی شمع ہے کہ دھواں نہیں

اور مقطع میں نانپارہ کی بندش کتنے لطیف اشارے میں بیان کرتے ہیں۔

کروں مدح اہلِ دول رضا، پڑے اس بلا میں مری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا، مرا دین پارۂ ناں نہیں'' ۲۹

مولانا احمد رضا خان کی شاعری اکتسابی نہیں، وہبی ہے۔ لفظوں کی نہیں جذبوں کی شاعری ہے اور ان کے یہاں تخلیقی شان پائی جاتی ہے۔ ان کی نعت جن خارجی اوصاف سے مزین ہے وہ کہیں بھی ان کے اظہارِ جذبات یا ترسیل فکر میں حارج نہیں ہوتیں۔ اور یہیں آ کر فنی دسترس اور قادرالکلامی کے اعلیٰ ترین جواہر پاروں سے ان کی شاعری آراستہ ہوتی ہے۔ مولانا احمد رضا خان نے حضورِ اکرم ﷺ کا تقابل دیگر انبیائے کرام سے بھی کیا ہے لیکن انبیائے کرام کی عظمت و بزرگی کو ملحوظ خاطر رکھا ہے۔ کہتے ہیں:

حسنِ یوسف پہ کٹیں مصر میں انگشتِ زناں
سر کٹاتے ہیں ترے نام پہ مردانِ عرب

جب ہم اس شعر کا لفظی و معنوی تجزیہ کرتے ہیں، تو صنائع اور فنکاری کا ایک جہان نظر آتا ہے۔ شعر کا مفہوم تو یہ ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے جمالِ جہاں آرا کو دیکھ کر مصر کی عورتوں نے اپنی انگلیاں کاٹ ڈالی تھیں۔ لیکن دوسری طرف حضور ختمی مرتبت ﷺ کے نام پر مردانِ عرب سر کٹانے اور جان لٹانے کو تیار ہیں۔ فنی اعتبار سے دونوں مصرعوں میں لفظ لفظ کا استعمال اس سلیقہ اور ہنرمندی سے کیا گیا ہے کہ ان کے باہمی تقابل سے حضور کی شاندار فضیلت ثابت ہوتی ہے لیکن حضرت یوسف کی توہین کا شائبہ تک نہیں ملتا۔ پہلے مصرعے میں حسن کا لفظ آیا تو اس کے مقابلے پر دوسرے مصرعے میں کٹانا کہا گیا اور وہ بھی اس طرح کہ سر کٹاتے ہیں۔ یعنی کہ آج بھی بخوشی نامِ حضور پر سر کٹاتے ہیں اور قیامت تک کٹاتے رہیں گے جبکہ پہلے مصرعے میں دوام اور استمرار نہیں ہے۔ اس کے علاوہ مصرعۂ اولی میں زنان یعنی عورتیں اور دوسرے مصرعے میں مردانِ عرب ہیں۔ مصرعِ اول میں انگشت ہے اور دوسرے میں سر ہے۔ فنی التزام کا کمال دیکھئے کہ ایک شعر میں اتنے لفظی و معنوی حسن یکجا کر دیئے ہیں۔

احمد رضا خاں بریلوی کے طرزِ کلام کی یہ عجب خوبی ہے کہ مشکل زمینوں اور علمی مضامین پر نعتوں میں بھی صوتی حسن، حلاوت اور نغمگی موجود ہے۔ علمِ نجوم و ہیئت کی اصطلاحات پر مبنی ان کا وہ قصیدہ دیکھیں جو ۱۵۵ اشعار پر مشتمل ہے اور جس میں تشبیب کے اشعار کی تعداد ہی ۵۵ ہے، بڑی نغمگی اور حلاوت کا حامل ہے۔ چند اشعار دیکھئے:

موتیے بیلے کے پھول زیبِ گریبانِ شام
جوہی چنبیلی کے گل زینتِ جیبِ یمن

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جانِ دو عالم نثار وہ ہے مرا تاجدار
جس کو کہیں جان و دیں جانِ من ایمانِ من
مدحِ حسیناں نہ کر وصفِ امیراں نہ کر
خلق انھیں کی حسیں، خُلق انھیں کا حَسن

مولانا احمد رضا خاں نے بعض بیحد سنگلاخ زمینوں میں بھی کامیاب نعتیں کہی ہیں۔ مثلاً مرزا غالبؔ کی زمین؛

غنچۂ نا شگفتہ کو دور سے مت دکھا کہ یوں

پر مولانا نے بڑی کامیاب نعت کہی ہے؛

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفےٰ کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کیا کہ یوں

غالب کا مقطع ہے؛

جو یہ کہے کہ ریختہ کیونکر ہو رشکِ فارسی
گفتۂ غالبؔ ایک بار پڑھ کر اسے سنا کہ یوں

مولانا کا مقطع اس طرح ہے؛

جو کہے شعر و پاسِ شرع دونوں کا حسن کیونکر آئے
لا اسے پیشِ جلوۂ زمزمۂ رضاؔ کہ یوں

غالبؔ ہی کی ایک اور غزل ہے۔ (اور اس زمین میں داغؔ کی غزل بھی مشہور ہے)

دل ہی تو ہے نہ سنگ و خشت درد سے بھر نہ آئے کیوں

مولانا کی نعت اس زمین میں دیکھئے؛

پھر کے گلی گلی تباہ ٹھوکریں سب کی کھائے کیوں
دل کو جو عقل دے خدا تیری گلی سے جائے کیوں

غالبؔ نے تو کہا تھا؛

جس کو ہو جان و دل عزیز اس کی گلی میں جائے کیوں

لیکن مولانا کہتے ہیں؛

یادِ حضورؐ کی قسم غفلتِ عیش ہے ستم
خوب ہیں قیدِ غم میں ہم کوئی ہمیں چھڑائے کیوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اسی ردیف میں قافیے کی تبدیلی کے ساتھ ایک اور نعت ملاحظہ کیجئے؛

یادِ وطن ستم کیا دشتِ حرم سے لائی کیوں
بیٹھے بٹھائے بد نصیب سر پہ بلا اٹھائی کیوں

ہو نہ ہو آج کچھ مرا ذکر ہوا حضور میں
ورنہ مری طرف خوشی دیکھ کے مسکرائی کیوں

تھک کے بیٹھے تو در دل پہ تمنائی دوست
کون سے گھر کا اجالا نہیں زیبائی دوست

رونق بزمِ جہاں ہیں عاشقانِ سوختہ
کہ رہی ہے شمع کی گویا زبانِ سوختہ

بقول وجاہت رسول قادری؛

''ان کے عہد تک اردو شاعری عاشقانِ مجازی کے پیچ وخم میں الجھی رہی اور محرماتِ شرعیہ کی ترغیب وتشویق اس کی انتہائے منزل تھی۔ امام احمد رضا کا احسان یہ ہے کہ شعروشاعری کی اس ملکہ رقضا کو جسے خواجہ میر درد نے مصفیٰ ومزکیٰ کیا اور عشق ومحبت کے سچے جذبات سے اردو شاعری کو روشناس کیا اور یہ پیش گوئی فرمائی؛

پھولے گا اس زبان میں گلزارِ معرفت
یاں میں زمینِ شعر میں یہ تخم بو گیا

مولانا احمد رضا خاں اس گلزار معرفت کے لئے نسیم سحری بن کر آئے اگر وہ نہ آتے تو گلشن پر بہار نہ آتی۔ خواجہ میر درد علیہ الرحمۃ کے لئے کہا جاتا ہے کہ انہوں نے بہت کم کہا ہے لیکن جو کچھ کہا ہے انتخاب کہا ہے مگر اس انتخاب کا تعلق زیادہ تر غزلیات سے ہے اور غزلیات میں انتخاب کہنا کچھ اتنا زیادہ مشکل نہیں جتنا نعتوں میں انتخاب کہنا۔ مولانا احمد رضا خان کے متعلق بجا طور پر کہا جاسکتا ہے کہ انہوں نے بہت نعتیں کہیں مگر نعتیں ہی کہیں اور جتنی بھی کہیں انتخاب کہیں'' [۳۰]۔

مولانا احمد رضا کے تبحر علمی اور وسعت فکری کے سامنے شعر گوئی حیثیت نہیں رکھتی، لیکن آپ نے شاعری برائے شاعری نہیں کی بلکہ اپنے اظہار مسلک کا ذریعہ بنایا اور اپنے کلام کی بلاغت سے اردو شاعری کے دامن میں صالح شعروادب کے وہ موتی بکھیرے جس کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مثال پوری دنیائے شاعری میں بہت کم ملے گی، ان کی نعت کا یہ مقطع تعلّی نہیں بلکہ حقیقت ہے۔

یہی کہتی ہے بلبل باغ جناں کہ رضا کی طرح کوئی سحر بیاں
نہیں ہند میں واصف شاہ ھدیٰ مجھے شوخی طبع رضا کی قسم

علامہ عبدالحکیم شرف قادری، مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری پر اپنے تاثرات کا اظہار یوں فرماتے ہیں:

ان کے ہاں آمد ہے، سوز و گداز ہے، شوکت الفاظ اور شکوہ بیان ہے۔ ان کی خصوصیت یہ ہے کہ تمام اصناف سخن میں سے محبوب کبریا علیہ التحیہ والثنا، کی نعت اور اولیائے اکرام کی منقبت کو اپنایا اور اس میدان کی نزاکتوں اور آداب کو اس طرح نبھایا اور وہ مقبولیت عطا فرمائی ہے کہ پاک وہند کے علاوہ دیگر ممالک میں بھی آپ کا کلام محبت وعقیدت سے پڑھا اور سنا جاتا ہے، بڑے بڑے شعراء اور ادیب آپ کے کلام کا مطالعہ کر کے بیساختہ داد و تحسین پر مجبور ہو جاتے ہیں''[۳۱]۔

مولانا احمد رضا کی نعتیہ شاعری نے چمنستان اردو کو الفاظ وزبان اور محاورات واستعارات کے خوبصورت پھولوں سے سجایا ہے۔ ان کے مجموعۂ کلام میں محاورات کا استعمال بڑی تعداد میں ملتا ہے وہ ان محاوروں کا استعمال اس قدر فن کارانہ چابکدستی کے ساتھ کرتے ہیں کہ سامع اور قاری پھڑک اٹھتا ہے اور بے اختیار اس کی زبان سے سبحان اللہ نکلتا ہے۔ بعض جگہ وہ محاوروں کو اس قدر برمحل اور استادانہ قادرالکلامی کے ساتھ لائے ہیں کہ محاورہ بھی اپنے معنوں میں استعمال ہو رہا ہے اور اس کی لفظیات کے حقیقی معنیٰ بھی مراد ہو رہے ہیں۔ انہوں نے جو محاورے اور ضرب الامثال استعمال کئے ہیں۔ ان میں کہیں بھی کوئی محاورہ برائے محاورہ نظم نہیں ہوا ہے، سبھی محاورے شعری زبان کا حصہ معلوم ہوتے ہیں۔ مثلاً (محاورات)

ہوا بگڑنا:

خدارا ناخدا آدے سہارا
ہوا بگڑی بھنور حائل ہے یا غوث

ہوا بتانا:

نام مدینہ لے لیا چلنے لگی نسیم خلد
سوزش غم کو ہم نے بھی کیسی ہوا بتائی کیوں

نظروں پہ چڑھنا:

تیرے قدموں میں جو ہیں غیر کا منہ کیا دیکھیں
کون نظروں پہ چڑھے دیکھ کے تلوا تیرا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نمک چھڑکنا:

دل اعدا کو رضا تیز نمک کی دھن ہے
اک ذرا اور چھڑکتا رہے خامہ تیرا

(ضرب المثل) جان ہے تو جہان ہے:

وہ جو نہ تھے کچھ نہ تھا، وہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہو
جان ہیں وہ جہان کی جان ہے تو جہان ہے

چشم بددور:

یہ سماں دیکھ کے محشر میں اٹھے شور کہ واہ
چشم بددور ہو کیا شان ہے رتبہ کیا ہے

منہ چاہئے:

کون دیتا ہے دینے کو منہ چاہئے
دینے والا ہے سچا ہمارا نبی

مولانا امجد رضا خان صاحب رقم طراز ہیں:

"آپ کی شاعری میں اردو کلاسیک کے وہ سارے اوصاف مجتمع ہیں جن پر اہل زبان کو ناز ہے۔ آپ کے دیوان "حدائق بخشش" کو جو ہومر اور ورجل کی منظومات، فردوسی کا شاہنامہ، رومی کی مثنوی، ڈانٹے کی نظم، حافظ کی غزل، ولی کی غزل اور غالب کی غزل کی فہرست میں شامل ہونا چاہئے جنہیں متفقہ طور پر کلاسیکی کہا جاتا ہے کہ کلاسیک کی ساری خصوصیات اس دیوان پر منطبق ہیں۔ افکار میں معنوی بلندی، مضامین میں تنوع، فن پر مکمل گرفت اور لہجہ میں تمکنت ساری چیزیں موجود ہیں۔ پھر بھلا یہ عظیم کلاسیک کیوں نہ ہو"[۲۲]۔

باب کے اختتام پر میں ڈاکٹر غلام مصطفےٰ خان صاحب کا قول نقل کرنا چاہوں گی۔

"شعر و ادب میں بھی ان کا لوہا ماننا پڑتا ہے اور میرا تو ہمیشہ سے یہ خیال رہا ہے کہ اگر صرف محاورات، مصطلحات، ضرب الامثال میں بھی اور بیان و بدیع کے متعلق تمام الفاظ ان کی جملہ تصانیف سے یکجا کر لئے جائیں تو ایک ضخیم لغت تیار ہو سکتی ہے"[۲۳]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



## حواشی باب پنجم

۱) بستوی، سراج احمد، ڈاکٹر، ''مولانا احمد رضا خان بریلوی کی نعتیہ شاعری''، مطبوعہ دہلی، ۱۹۹۷ء، ص ۱۶۵۔

۲) ابو محمد سحر، ڈاکٹر، ''اردو میں قصیدہ نگاری''، مطبوعہ لکھنؤ، ص ۱۴۔

۳) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''اردو میں نعت گوئی''، مطبوعہ اقبال اکیڈمی (لاہور)، ۱۹۹۰ء، ص ۳۸۔

۴) بحوالہ ایضاً

۵) کالی داس گپتا رضا، ''رضا، داغ اور امیر مشمولہ معارف رضا، کراچی''، شمارہ ہشتم، ۱۹۸۸ء، ص ۱۰۷۔

۶) امجد رضا خان، مولانا، ''غزلیات رضا بریلوی، اردو کلاسیک کا شاہکار، مشمولہ معارف رضا، کراچی''، شمارہ ۱۸، ۱۹۹۸ء، ص ۱۱۰۔

۷) شاعر لکھنوی، ''تاریخ نعت گوئی میں حضرت رضا بریلوی کا منصب''، مطبوعہ، مرکزی مجلس رضا (لاہور)، ۱۹۷۷ء، ص ۲۰، ۲۱۔

۸) شاعر لکھنوی، ص ۲۸۔

۹) ابو محمد سحر ڈاکٹر، ص ۱۷، ۱۸۔

۱۰) بستوی، سراج احمد، ص ۲۸۴، ۲۸۵۔

۱۱) ابو محمد سحر، ڈاکٹر، ص ۱۵، ۱۶۔

۱۲) ایضاً، ص ۱۹۔

۱۳) ایضاً، ص ۲۲۔

۱۴) بستوی، سراج احمد، ڈاکٹر، ص ۳۰۲۔

۱۵) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، ''مولانا احمد رضا خان، منفرد نعت گو شاعر''، مشمولہ نگار، پاکستان، شمارہ نمبر ۳، مارچ ۲۰۰۱ء، ص ۷۲۔

۱۶) شمس بریلوی، ''کلام رضا کا تحقیقی و ادبی جائزہ (مع حدائق بخشش، کامل)''، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی، ۱۹۷۶ء، ص ۲۲۰۔

۱۷) کوثر نیازی، مولانا، ''امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمۃ، ایک ہمہ جہت شخصیت''، ادارہ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی، ۱۹۹۳ء، ص ۲۱۔

۱۸) نجیب جمال، ڈاکٹر، بحوالہ وجاہت رسول قادری، ''تاریخ نعت گوئی میں امام احمد رضا کا مقام''، مطبوعہ ایضاً، ۲۰۰۱ء، ص ۳۵۔

۱۹) شمس بریلوی، ''کلام رضا کا تحقیقی و ادبی جائزہ''، ص ۲۲۸۔

۲۰) وجاہت رسول قادری، ''تاریخ نعت گوئی میں امام احمد رضا کا مقام''، ص ۳۶۔

۲۱) عبد النعیم عزیزی، ''کلام رضا میں محاکات، مشمولہ معارف رضا''، شمارہ ہشتم، ص ۱۳۳۔

۲۲) مرزا نظام الدین بیگ، جام، بنارسی، ''قصیدۂ معراجیہ، مشمولہ معارف رضا، کراچی''، شمارہ ۱۹۹۳ء، ص ۱۶۶۔

۲۳) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، ''آئینۂ رضویات، سوم''، مرتبہ محمد عبد الستار طاہر، مطبوعہ ادارہ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی، ۱۹۹۷ء، ص ۱۳۰۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۲۴) افتخار عارف، ''فاضل بریلوی کی اردو نعت گوئی''، مشمولہ معارف رضا، کراچی، شمارہ ۱۷، ۱۹۹۷ء، ص ۱۲۹۔

۲۵) وجاہت رسول قادری، ص ۳۱۔

۲۶) شمس بریلوی، ''شرح قصیدۂ رضا مبنی بر اصطلاحات علم ہیئت و نجوم، مشمولہ معارف رضا، کراچی''، شمارہ ہفتم، ۱۹۸۷ء، ص ۶۶۔

۲۷) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، بحوالہ نگار، پاکستان، مارچ ۲۰۰۱ء، ص ۶۹۔

۲۸) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، بحوالہ نگار، پاکستان، ۲۰۰۱ء، ص ۷۰۔

۲۹) بدرالدین احمد، مولانا، سوانح اعلیٰ حضرت ص ۲۶۰، ۲۶۱۔

۳۰) وجاہت رسول قادری، ص ۱۷، ۱۸۔

۳۱) عبدالحکیم شرف قادری، ''تقدیم شرح سلام رضا، از مفتی محمد خاں قادری''، مطبوعہ مرکزی تحقیقات اسلامیہ (لاہور)، ص ۳۷۔

۳۲) محمد امجد رضا خان، مولانا، بحوالہ معارف رضا، شمارہ ۱۸، ص ۱۱۱۔

۳۳) غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر، ''امام احمد رضا اور اردو نعتیہ شاعری، مشمولہ معارف رضا، کراچی''، ۱۹۹۳ء، ص ۳۔۱۷۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



باب ششم

# مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری پر عربی و فارسی کے اثرات

نعت کا عنوان اردو میں ان اشعار کے لئے مخصوص ہے جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں کہے گئے ہوں۔

''عربی میں یہ لفظ صفت کا مرادف ہے اور ایک نحوی اصطلاح ہے ۔ عربی میں
اس مقصد کے لئے ''مدح'' کا لفظ مستعمل اور عام ہے، نظم ونثر دونوں پر اس کا اطلاق ہوتا ہے
اور انبیاء و اولیا یا عام انسان ہوں ہر ایک کی تعریف وستائش اس ضمن میں آتی ہے''[1]۔

کسی انسان کے محاسن اگر اس کی زندگی میں بیان کئے جائیں تو اس کو مدح کہا جائے گا اور اگر اس کے مرنے کے بعد اس کی خوبیوں کا ذکر کیا جائے تو اس کو مرثیہ کا نام دیا جائے گا لیکن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات والا صفات کو اس اصول سے مستثنیٰ قرار دیا جاتا ہے۔آپ کے وصال کے بعد فوراً ہی آپ کی شان میں جو قصیدے کہے گئے (مثلاً حضرت حسانؓ، حضرت ابن رواحہ کے اشعار یا وہ اشعار جو حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا سے منسوب کئے جاتے ہیں) ان کے لئے تو علمائے سیر وادب نے مرثیہ کا لفظ استعمال کیا۔

بقول ڈاکٹر عبداللہ عباس ندوی:

''ان قصائد اور متفرق اشعار کو چھوڑ کر بھی آپ کی شان میں کہا گیا یا کہا جاتا رہے
گا وہ سب مدح کی ضمن میں آئے گا''[2]۔

حقیقت یہ ہے کہ خدائے لم یزل ولا یزال کے بعد صفحۂ ارضی پر سب سے زیادہ جس ہستی کی توصیف ومنقبت کی گئی ہے وہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی ہے۔اور اس میں کسی مذہب و ملت کی کوئی تخصیص نہیں۔

عربی کی مدحیہ شاعری میں عام طور سے جود وسخا کے مضمون کو مرکزی حیثیت حاصل ہے اور شاعری کی نکتہ آفرینی، بذلہ سنجی اور مہارت فن اسی محور کے گرد گھومتی ہے، سخاوت کے ساتھ ہی حلم وکرم، وسعت قلبی، عالی ظرفی، خاندانی عزت ووقار کا بھی ذکر ملتا ہے، دور جاہلیت کے بعد شعراء اسلام نے اس صنف کو ترقی دی اور ممدوح کے ظاہری حسن و جمال کے مضمون کو بھی اہمیت حاصل ہوگئی خصوصیت کے ساتھ ایسا تاثر جو ممدوح کو ایک نظر دیکھتے ہی کسی صاحب نظر کے دل پر ہوا کرتا ہے، مثلاً ایک یہودی کا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھتے ہی یہ کہنا کہ:

هذا ليس وجهه كذب

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ چہرہ کسی جھوٹے شخص کا نہیں ہوسکتا۔

یہ بات بہت اہم ہے کہ جزیرہ نمائے عرب میں بسنے والے تمام قبائل چاہے وہ بدوی ہوں یا حضری عام طور پر شعرو شاعری اور نسیب وخطابت کے رسیا تھے۔ فصاحت و بلاغت ان کی گھٹی میں پڑی تھی۔ جو افراد یا گروہ تہذیبی تکلف اور تمدنی رکھ رکھاؤ سے آزاد ہوتے ہیں، جن کی طبعیتوں میں بے باکی اور بے ساختگی کا غلبہ زیادہ ہو ان کے ہاں فطری موزونی اور رواں دواں افتادِ مزاج ضرورت سے زیادہ پائی جاتی ہے۔ چنانچہ تعلیم و تعلم سے ناآشنا ہونے کے باوجود عربوں میں قریب قریب تمام مرد و زن کسی نہ کسی درجہ میں شاعر یا خطیب ضرور ہوتے تھے...... ذوقِ اظہار کی اسی فراوانی، شیوا بیانی کی اسی عمومیت اور طلاقتِ زبان کی اسی ہمہ گیری کی بدولت اس سرزمین کے باشندے اپنے آپ کو عرب یعنی زبان آور اور دوسرے ممالک کو عجم یعنی گونگا کہہ کر اظہارِ تفاخر کیا کرتے تھے۔

حکیم محمد یحییٰ خان شفا اپنے مضمون میں لکھتے ہیں؛

''اسلام سے قبل کے جاہلی ادب میں شعر و سخن کی تقریباً وہ تمام اقسام کسی نہ کسی شکل میں موجود تھیں جو آگے چل کر ادب العرب کے گنجینہ کا سرمایۂ وقار قرار پائیں۔ ہیئت کے اعتبار سے قصیدہ، مثنوی، غزل، قطعہ، رباعی اور مخمس وغیرہ تو مواد و مضامین کے لحاظ سے حماسہ، عشق و صبابۃ، تغزل، مدیح، رثاء، ہجا، جد و ہزل۔ الغرض ہر نوع کی شاعری شعرائے جاہلیت کے ہاں ملتی ہے۔ ان کے قصیدوں میں رزمیہ، طربیہ، مدحیہ، بیانیہ، المیہ اور ہجائیہ ہر طرح کی سخنوری کے بڑے جاندار نمونے موجود ہیں۔ ان کی بدیہہ گوئی، ارتجال اور زورِ طبع کے واقعات، مدح و ستائش کے دوش بدوش ذم و ہجو، طنز و تعریض، حسنِ طلب اور بلاغت ادا کی شاندار مثالیں تاریخِ ادبِ عربی کے صفحات پر جگمگا رہی ہیں''[۳]۔

ڈاکٹر عبداللہ عباس ندوی کے مطابق؛

''آنحضرت ﷺ کی توصیف و مدح میں سب سے پہلے جس نے زبان کھولی وہ آنحضرت ﷺ کے مربی و محسن اور چچا ابو طالب ہیں اس زمانہ میں شعر کی بڑی اہمیت و قیمت تھی۔ یہاں تک کہ چند شعر ایک بڑی جنگ کی آگ بھڑکا سکتے تھے، یا لگی ہوئی آگ کو بجھا سکتے تھے۔ اشعار سے اس زمانہ میں وہ کام لیا جاتا تھا جو موجودہ زمانے میں وسائل اطلاعات سے لیا جاتا ہے۔ اعلان نبوت کے بعد اہلِ قریش نے نبی کریم ﷺ کی دشمنی پر کمر کس لی تھی۔ ابو سفیان نے اس کو بنی امیہ کے خلاف بنی ہاشم کی سازش سمجھ لیا تھا۔ اس وقت ابو طالب نے نبی کریم ﷺ کی حمایت میں افرادِ بنی ہاشم کو متحد کرنے کی کوشش شروع کی، اسی کوشش کے سلسلہ میں انہوں نے چند پر جوش اشعار میں نبی کریم ﷺ کی مدح کی اور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اپنے خاندان (بنو ہاشم) کی خصوصیات کا ذکر کیا۔ خواہ اس کو ابو طالب کا بھتیجے کی حمایت کے لئے جوش قرار دیا جائے یا قبائلی تعصب اور خاندانی مناقشت کا جذبہ۔

''سیرۃ النبی'' میں ابنِ ہشام نے اس قصیدہ کے سات شعر نقل کئے ہیں اور اس قصیدہ سے قبل کوئی ایسا کلام نہیں ملتا جس میں براہِ راست نبی کریم ﷺ کی نعت یا مدح کی گئی ہو۔ اس قصیدہ کے ابتدائی تین اشعار کا مفہوم یہ ہے:

''اگر قبیلۂ قریش کے افراد کبھی یہ طے کرنے کے لئے جمع ہوں کہ ان کا سرمایۂ افتخار کیا ہے تو ان کو معلوم ہوگا، ان کے اندر جو عبدِ مناف کی شاخ ہے، وہی اس پورے قبیلے کی روح ورواں اور اصل ہے۔ اور عبدِ مناف کے سردار اکٹھا ہو کر جستجو کریں کہ ان کی عظمت کا راز کیا ہے تو وہ بنی ہاشم میں اپنی سربلندی اور اصلیت کا سراغ پائیں گے اور بنو ہاشم کسی بات پر فخر کرنا چاہیں تو ان کو معلوم ہوگا کہ محمد ﷺ ان سب میں منتخب ترین، پسندیدہ ترین اور باعثِ عظمت وسربلندی ہیں۔ اس قصیدہ کے بقیہ چار شعروں کا رخ اہلِ قریش کی طرف ہے۔ اس کا آخری شعر یہ ہے:

بنا انتعش العود الذواء وانما
باء کنا فنا تندی و تمنی اروسها

اس شعر سے لفظاً ومعنیً دونوں میں بہت قریب اردو کا یہ شعر دیکھیں:

سرسبز ہو جو سبزہ ترا پائمال ہو
ٹھہرے تو جس شجر کے تلے وہ نہال ہو

نبی کریم ﷺ کی مدافعت میں جناب ابو طالب کے اور اشعار بھی ملتے ہیں خاص طور پر ۹۵ اشعار پر مشتمل ایک طویل قصیدہ، جس کا مطلع ہے:

ولما رأیت القوم لا ود فیھم
اقد تطعوا اکل العری والوسائل

(جبکہ میں نے دیکھ لیا کہ لوگوں میں انس ومحبت نہیں رہی اور تمام وسائل اور ہر کڑی توڑ چکے ہیں)''۔[۱۰]

اس قصیدے کا موضوع یہ ہے کہ ابو طالب نے اہلِ قریش کو جنگ سے باز رہنے کی دعوت دی ہے، جنگ سے پیدا شدہ مصائب کو جتلایا ہے۔ آپس کی خونریزی کے نقصانات گنائے ہیں۔ یہ بیان کرتے ہوئے رسولِ کریم ﷺ کا جب ذکر کرتے ہیں تو جوشِ بیان

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



قدرتی طور پر بڑھ جاتا ہے اور آپ کی مدح میں ایک ایسا شعر کہتے ہیں جو بقول عبداللہ عباس ندوی ''ہزاروں قصیدوں پر بھاری ہے''۔

وابیض یستقی الغمام بوجهه

ثمال الیتمی عصمة لأرامل

(وہ روشن وتابناک چہرے والے جن کے صدقے میں بادلوں سے پانی مانگا جائے، وہ یتیموں کے والی اور بیواؤں کے سرپناہ ہیں)[۵]۔

ابوطالب کے نعتیہ اشعار تعداد میں کم ہیں، وہ پیشہ ور شاعر نہیں تھے، اور نہ شاعری ان کا مشغلہ تھا، لیکن سرداران عرب کی طرح شعر کے اصناف سے واقف تھے، نبی کریم ﷺ کی محبت نے اس ذوق کو جلا دی اور چند قصیدے موزوں ہو گئے اور مقدار کی کمی کے باوجود جو کلام تواتر کے ساتھ اصحاب سیر نقل کرتے آرہے ہیں، ان میں صداقت، جوش اور سادگی کی تمام خصوصیات بدرجۂ اتم موجود ہیں۔

عربی زبان میں چونکہ ''مدح'' کا اطلاق نظم ونثر دونوں پر ہوتا ہے، اس لئے ترتیب زمانی کے لحاظ سے ام معبد کی مدح کا ذکر ہونا چاہئے جس کی نثر بھی کسی نظم سے کم مرصع اور آب دار نہیں ہے۔ عبداللہ عباس ندوی اپنی کتاب میں ابن ہشام کے حوالے سے لکھتے ہیں:

''جب رسول کریم ﷺ ہجرت فرمارہے تھے، تو غارثور سے نکلنے کے بعد پہلے ہی دن آپ کا گزر قبیلہ خزاعہ کی مہمان نواز خاتون ام معبد کے خیمہ کی طرف ہوا، یہ ایک معمر خاتون تھیں، راہ گیروں کو پانی پلانا اور اگر کچھ کھجور یا دودھ موجود ہوتا تو اس سے ضیافت کرنا ان کا معمول تھا، رسول کریم ﷺ کے قافلہ نے دریافت کیا کہ ان کے پاس کوئی کھانے کی چیز ہے جس کی خرید کرسکیں، انہوں نے جواب دیا کہ اس وقت کچھ بھی نہیں ہے جو پیش کرسکوں، رسول کریم ﷺ کی نگاہ اس خیمے کے ایک گوشے پر پڑی جس میں ایک کمزور اور نڈھال بکری بندھی تھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا یہ کیسی بکری ہے؟ ام معبد نے عرض کیا کہ یہ کمزور، نڈھال بکری ہے، ریوڑ کی دوسری بکریوں کے ساتھ چل نہیں سکتی، اس لئے اس کو باندھ رکھا ہے، آپ نے فرمایا کہ اس کا دودھ مل سکتا ہے؟ ام معبد نے عرض کیا کہ اس درجہ نڈھال ہے کہ دودھ نہیں دے سکتی، آپ نے فرمایا کہ میں اس کو دودھ سکتا ہوں؟ ام معبد نے کہا میرے ماں باپ آپ پر قربان! اگر آپ اس کو دودھ سکیں تو حاضر ہے، ارشاد ہوا اس کو ادھر لاؤ! بکری حاضر کی گئی آپ نے اس کے تھن پر بسم اللہ کہہ کر ہاتھ رکھا اور ایک برتن مانگا، وہ برتن دودھ سے لبریز ہوگیا یہاں تک کہ زمین پر گرنے لگا، آپ ﷺ نے خود نوش فرمایا حضرت ابوبکرؓ، ان کے غلام عامر بن مہیرہ اور عبداللہ بن ارقط جو راستہ دکھانے کے لئے ساتھ ہو لئے تھے، ان سب نے سیر ہو کر پیا۔ آپ ﷺ نے دوبارہ اس بکری کو دوہا اور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



وہ پیالہ ام معبد کے حوالے کر کے روانہ ہو گئے ..... کچھ دیر بعد ام معبد کا شوہر آیا تو اس نے دریافت کیا کہ یہ دودھ کہاں سے آیا، ام معبد نے کہا کہ ایک بابرکت شخص ادھر آیا تھا، یہ دودھ اس کی فیض رسانی کا نتیجہ ہے، شوہر نے دریافت کیا کہ وہ کون تھا، اس کا حلیہ کیا تھا؟ اس پر ام معبد نے کہا:

میں نے ایک انسان دیکھا پاکیزہ رو، کشادہ چہرہ، پسندیدہ خُو، ہموار شکم، سر میں بکھرے ہوئے بال، زیبا، صاحب جمال، آنکھیں سیاہ و فراخ، بال لمبے اور گھنے، آواز میں مردانگی و شیرینی، گردن موزوں، روشن اور چمکتے ہوئے دیدے، سرگیں آنکھ، باریک اور پیوستہ ابرو، سیاہ گھنگھریالے گیسو، جب خاموش رہتے تو چہرہ پر وقار معلوم ہوتا، جب گفتگو فرماتے تو دل ان کی طرف کھنچتا، دور سے دیکھو تو نور کا ٹکڑا، قریب سے دیکھو تو حسن و جمال کا آئینہ، بات میٹھی جیسے موتیوں کی لڑی، قد نہ ایسا پست کہ کمتر نظر آئے، نہ اتنا دراز کہ معیوب معلوم ہو بلکہ ایک شاخ گل ہے جو شاخوں کے درمیان ہو، زیبندہ نظر، والا قدر، ان کے ساتھی ایسے جو ہمہ وقت ان کے گرد پیش رہتے ہیں، جب وہ کچھ کہتے ہیں تو یہ خاموش سنتے ہیں۔ جب حکم دیتے ہیں تو تعمیل کے لئے جھپٹتے ہیں، مخدوم و مطاع نہ کوتاہ سخن اور نہ فضول گو"[۶]۔

اسی طرح سیرت کی کتابوں میں چند اشعار ملتے ہیں کوئی انہیں صدائے غیب لکھتا ہے کوئی شعرالجنی کے نام سے یاد کرتا ہے اور بعض مورخین نے "شعرالمجہول" کے عنوان سے انہیں نقل کیا ہے۔ جن کا ترجمہ یہ ہے۔

۱۔ پروردگار عالم بہتر سے بہتر صلہ ان دونوں رفیقوں کو دے۔ جو ام معبد کے خیموں میں آکر ٹھہرے تھے۔

۲۔ وہ دونوں حسن سلوک (کی علامت) بن کر آئے، اور اسی شان سے وہ رخصت ہوئے، بڑا ہی خوش بخت ہے وہ جو محمد ﷺ کا ہم سفر بنا۔

۳۔ بنو کعب کے قبیلہ کو مبارک ہو ان کی ایک "دختر"[۷] کا ٹھکانہ، جو اہل ایمان کے انتظار میں بیٹھنے کی جگہ بن گئی ہو۔ (مطلب یہ ہے کہ اس قبیلہ کے لئے سرفرازی کی بات ہے کہ اس کی ایک دختر کو اللہ تعالیٰ نے شرف بخشا کہ اس کے خیمے میں حضور اکرم ﷺ اتریں، گویا وہ انتظار میں بیٹھی تھی کہ اہل ایمان کا قافلہ ادھر سے گزرے اور وہ اس نعمت سے سرفراز ہو)[۸]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



انہی اشعار کی زمین میں حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کے اشعار بھی ملتے ہیں جن میں سے چند کا ترجمہ یہ ہے۔

"۲" قصی کے علوم رتبت کا کیا کہنا، کون سی بڑائی اور خوبی ہے جو ان سے جدا ہو (رسول اللہ اور حضرت ابوبکر کا نسب چھٹی پشت میں قصی بن کلاب سے جا کر مل جاتا ہے)

"۴" ۔ اس شعر میں ام معبد کی بکری کا ذکر ہے اس بکری کو اس کی کمزوری کی وجہ سے چھوڑ دیا اور ان بکریوں سے الگ کر دیا تھا جن کو چراگاہ اور پانی پلانے کی جگہ پر لوگ لے جایا کرتے اور لے آیا کرتے تھے۔

۵۔ (لوگو!) اپنی بہن (یعنی قبیلہ کی اس خاتون) سے پوچھو کہ وہ بکری کس حال میں تھی اور اس کے برتن کے بارے میں دریافت کرو (جو خالی رہتا تھا) اگر تم اس بکری سے پوچھو تو وہ خود بتا دے گی۔

۶۔ (حضور اکرم ﷺ نے) اس بکری کو طلب کیا جس کے تھن خشک تھے، پھر وہ یکا یک دودھ سے بوجھل ہو گئی، اور اسکا تھن خالص دودھ دینے لگا جس سے جھاگ نکل رہی تھی۔

۷۔ بلاشبہ وہ لوگ نامراد رہے جن سے ان کا نبی کوچ کر گیا، اور عزت پائی ان لوگوں نے جن کی طرف وہ صبح و شام سفر طے کر کے پہنچے۔

۸۔ جس قوم سے اس کا پیغمبر چلا گیا ان کی عقل بھی جاتی رہی اور جس قوم میں آ کر اس پیغمبر نے ٹھکانہ بنایا اس کو اپنے نور سے روشن کر دیا۔

۹۔ ان لوگوں (اہل مدینہ) کو اللہ نے اس پیغمبر کے ذریعہ ہدایت دی، جبکہ وہ گمراہی میں پڑے تھے، اور ان کو ٹھیک راستے پر لگا دیا، جو حق کی پیروی کرتا ہے وہ ٹھیک راستہ پالیتا ہے۔

۱۰۔ پیغمبر برحق کے ساتھ اہل یثرب کے یہاں ہدایت کا ایک قافلہ پہنچ گیا، جو خیر و برکت اپنے ساتھ لے کر پہنچا۔

۱۱۔ پیغمبر وہ دیکھتا ہے جو اس کے گرد و پیش کے لوگ نہیں دیکھتے، وہ احکام خداوندی کو ہر مجمع میں پڑھ کر سناتا ہے۔

۱۲۔ اگر پیغمبر برحق نے آج کوئی غیب کی بات کہہ دی (تو دیکھو گے) آج دن چڑھے تک یا دوسرے دن کی صبح تک اس بات کی تصدیق ہو جائیگی۔

۱۳۔ ابوبکر کی قسمت کی یاوری مبارک ہو، جو رسول ﷺ کی رفاقت سے حاصل ہوئی، اللہ جس کو نوازے وہ خوش قسمت ہو ہی جاتا ہے۔[۹]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



باقاعدہ نعت گوئی کا آغاز کب ہوتا ہے اس کا کسی خاص سن سے تعین کرنا مشکل ہے۔ البتہ اس میں شک نہیں کہ اسلام کے ابتدائی دور سے اس کا سکہ رائج ہو چلا تھا۔

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

''مجھے جامع کلمات عطاء کیئے گئے ہیں جن کے الفاظ مختصر اور معانی وسیع ہیں''[۱۰۱]۔

بہترین کلام وہی ہے جو مختصر بھی ہو اور زوردار بھی۔ چنانچہ آپ نے کلام موزوں، ایجازِ سخن، حسنِ ترتیب نظم بیاں اور خوش اسلوبی سے کام لیا ہے جو احادیث کے ذخائر میں عربی ادب الامثال بن چکے ہیں۔ اس کے علاوہ آپ ﷺ نے دوسروں کے ایسے موزوں اور برجستہ کلام کی تحسین بھی فرمائی اور آپ نے غلط، خلاف واقعہ اور نفس و شیطان کی گمراہ کن باتوں کی موثر پیرایہ بیان میں شاعرانہ حسن ادا کے ساتھ تردید کرنے کا بھی حکم دیا۔ آپ ﷺ ہی کی ایمائے مبارک پر حسان بن ثابتؓ ایسے سخنور، اہلِ قریش کے شاعروں کی ہزلیات وخرافات کا جواب شعر وشاعری ہی کی زبان میں دیا کرتے تھے۔ حضرت حسان بن ثابتؓ کو اسلامی مورخین اور سیرت نگاروں نے شاعر دربار نبوی کے خطاب سے ذکر کیا۔

''روایت ہے کہ ایک دن حضور اکرم ﷺ نے بھری مجلس میں صحابہؓ کرام سے مخاطب ہو کر فرمایا؛

''مخالف شعرا کی ہرزہ سرائیاں حد سے بڑھتی جا رہی ہیں۔ تم لوگوں نے تلوار سے تو میری مدد کی ہے کیا کوئی ایسا بھی ہے جو زبان سے میری مدد کرے؟'' اس موقع پر حضرت حسان اٹھے اور کہنے لگے ''یارسول اللہ! اس خدمت کے لئے یہ ناچیز حاضر ہے''۔

حضور ان کے جذبہ خلوص سے خوش ہو کر بولے'' ان میں سے کچھ لوگ میرے اپنے قبیلے قریش سے تعلق رکھتے ہیں اور میرے قریبی عزیز ہیں۔ مثلاً ابوسفیان میرا عم زاد ہے اس کے خلاف بھلا تم کس انداز سے کہو گے؟۔

حضرت حسان نے کہا: حضور! میں آپ کو ان کے بیچ میں سے یوں الگ کرلوں گا جیسے گندھے ہوئے آٹے میں سے بال کو کھینچ کر نکال لیا جاتا ہے''[۱۰۲]۔

یہ بات سچ ہے کہ حضرت حسان نے مخالفین کے طعن، تنقیصی ہزلیات اور تعریضات سے حضور اکرم ﷺ سراپا نور کا دفاع کرنے کا حق ادا کر دیا اور بڑے خلوص سے حضور کی شان میں قصیدے لکھے۔ ان کے کلام میں ابتذال اور فحش کی آلودگی نہیں ہے بلکہ اسلام کے پاکیزہ، تبلیغی اور تحریکی مزاج سے مناسبت اور ہم آہنگی پائی جاتی ہے۔

ابوسفیان کو مخاطب کر کے کہتے ہیں۔

ترجمہ:۔ تم نے محمد ﷺ کی ہجو کی، تو میں نے اس کا جواب دیا۔ اس کا اجر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اپنے اللہ سے لوں گا۔

تم نے اس ذات کی ہجو کی، جس سے تمہاری برابری نہیں ہے۔تم اشر الناس اور وہ خیرِ خلائق ہے، کیوں نہ تم اس پر قربان ہو جاؤ۔ تم نے ایک برکت والی نیک فطرت اور بے ریا شخصیت کی توہین کی اور اسے برا کہا، جس کی طبعیت میں حیا ہے۔

اور اگر تم میں سے کوئی اللہ کے رسول کی ہجو کرتا ہے یا ان کی تعریف کرتا اور انھیں مدد دیتا ہے، میرے نزدیک سب برابر ہیں کیونکہ میرا باپ میری ماں اور میری عزت ہر چیز محمد ﷺ کی عزت کے تحفظ کے لئے ڈھال ہے''[۱۲]۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری لکھتے ہیں:

''معتبر و مستند راویوں نے بیان کیا ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے مسجد نبوی میں ایک منبر حسان بن ثابتؓ کے لئے مخصوص کر دیا تھا۔حسان اس پر کھڑے ہو کر اشعار پڑھا کرتے تھے اور آنحضرتؐ انہیں داد دیتے تھے۔ ایک بار حسان مسجد نبوی میں اشعار پڑھ رہے تھے حضرت عمرؓ ادھر سے گزرے تو حسان کو اشارتاً منع کرنا چاہا۔ حسان نے جواب میں کہا'' میں مسجد میں اس وقت اشعار پڑھتا تھا جب کہ وہ شخص موجود ہوتا تھا جو تم سے بہتر تھا''۔ حضرت عمرؓ خاموشی سے گزر گئے۔ آنحضرتؐ نے حسان بن ثابتؓ سے کئی موقعوں پر فرمائش کر کے بھی اشعار کہلوائے ہیں اور ان کے کلام کو سن کر ان کے حق میں دعائے خیر کی ہے اور اصلاحی مشورے بھی دیے ہیں''[۱۳]۔

دربارِ رسالت کے شاعروں میں کعب بن زہیرؓ کے ''قصیدہ بردہ'' یا ''بانت سعاد'' نے بھی بڑی شہرت حاصل کی۔ کعب بن زہیرؓ بن ابی سلمٰی ایک قادر الکلام، پرگو، اصناف سخن پر حاوی اور خاندانی شاعر تھے، جاہلیت اور اسلام دونوں کا زمانہ انہوں نے اپنے ہوش وحواس میں پایا تھا۔ اس قصیدہ کی تصنیف و مقبولیت کا واقعہ یہ ہے کہ کعبؓ اپنے بھائی بجیر کے مشرف بہ اسلام ہونے کی خبر سن کر اتنے برہم ہوئے کہ بھائی کو ملامت کرنے کے لئے قصیدہ کہا اور رسول اللہ کی ہجو کا ارتکاب کیا۔ اشعار اس زمانہ میں چونکہ بہت جلد زبان زد ہو جایا کرتے تھے، اہلِ اسلام نے محسوس کیا کہ یہ اشعار سخت فتنہ انگیز ہیں لہذا دربارِ رسالت سے کعب کے خون کو مباح قرار دیا گیا۔ کعب کے بھائی نے چند شعر اسے لکھ بھیجے جن میں اشارہ دیا گیا تھا کہ کعب نے جو راستہ اختیار کیا ہے وہ ہلاکت کا ہے، اور عذاب آخرت اس کی قسمت میں لکھا جا چکا ہے، دنیا میں بھی اس کی سزا پائے گا۔ کعب اس دھمکی کو سن کر گھبرا گئے حضور کی مدح میں ایک قصیدہ لکھ کر مدینہ روانہ ہوئے، چھپتے چھپاتے مسجد نبوی میں پہنچے اور حضور کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنا قصیدہ پیش کیا۔عبداللہ عباس ندوی لکھتے ہیں کہ:

''ابن اسحاق نے اپنی سیرت میں اس قصیدہ کے ۵۱ شعر نقل کیے تھے اور ابن

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہشام نے اپنی تحقیق سے سات شعروں کا اضافہ کیا۔ ابتدائی تیرہ شعروں میں شاعر اپنی ایک فرضی محبوبہ کا ذکر کرتا ہے، جس کا نام اس نے ''سعاد'' رکھا ہے۔ ان اشعار میں وہ کہتا ہے کہ سعاد کی آنکھیں سرمگیں ہیں جو حیا و شرم سے نیچی رہتی ہیں آواز مدھم اور شیریں ہے۔ شعلہ سا لپک جائے ہے آواز تو دیکھو'' کا مصداق، جسم متناسب، ناک نقشہ موزوں، دانت موتی جیسے غرض وہ حسن کا پیکر ہے، مگر وعدہ خلاف، بے مروت اور سیماب صفت، متلون مزاج ہے، اس پر مزید مصیبت یہ ہے کہ وہ اتنی دور چلی گئی ہے کہ اس کے وصال کی تمنا بھی محال ہے، کیونکہ جہاں وہ ہے وہاں تک ایک تیز گام اچھی نسل کی مضبوط ہڈیوں اور چوڑے چکلے سینے والی اونٹنی ہی پہنچ سکتی ہے، چودھویں شعر سے چونتیسویں تک اسی اونٹنی کے اوصاف کا بیان جاہلی کلام کا روایتی انداز ہے۔ ۳۵ ویں شعر میں شاعر کہتا ہے ''یہ اونٹنی ایسی ہونی چاہئے جس کے پیچھے چغل خور جنھوں نے رسول اللہ ﷺ کو مجھ سے بدظن کر دیا ہے اور کہا ہے کہ رسول اللہ نے تجھے ہلاک کر دیئے جانے کی دھمکی دی ہے، بہر حال موت اگر آنا ہے تو آ کر رہے گی، اس سے کون بچا ہے، وہ کون ہے جس کو کسی عورت نے جنم دیا ہو، پھر وہ (مردہ اٹھانے کی چارپائی) پر نہ اٹھایا گیا ہو'' ۳۸ ویں شعر تک یہی مضمون رہتا ہے۔ ۳۹ ویں شعر سے ۵۰ ویں شعر تک معذرت کا مضمون ہے کہ ''رسول اللہ ﷺ حلم وعفو کے عادی ہیں، قسم اس ذات کی جس نے آپ کو قرآن کا عطیہ بخشا، وہ قرآن جس میں ہدایت اور احکام شریعت کی تفصیل ہے۔ میں نے کوئی گناہ نہیں کیا ہے، یہ سب لوگوں کا حسد ہے جنھوں نے چغلی کھائی ہے''۔ ۵۱ واں شعر حضور اکرم ﷺ کی مدح کا ہے۔

ان الرسول النور یستضاء بہ
وصارم من سیوف الھند مسلول

اس شعر کا مفہوم یہ ہے کہ ''رسول اللہ ﷺ بلاشبہ ایک نور ہیں، جن سے اجالا اس طرح آنکھوں کے سامنے پھیل جاتا ہے جس طرح نیام سے جب تلوار نکلتی ہے تو ایک چمک سی آنکھوں کے سامنے پیدا ہو جاتی ہے''۔

یہاں تلوار کی چمک سے چہرۂ انور کو تشبیہ دی گئی ہے۔ جس میں چاندی کے جیسی ایک اور روشنی ہوتی ہے، اس تشریح کے بعد شعر کا مفہوم یہ ہوا کہ رسول اللہ ایک نور ہیں جن سے اجالا حاصل کیا جاتا ہے، اور وہ نور ایک مضبوط فولادی بے نیام تلوار کے مانند ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



شاعر نے جب یہ شعر پڑھا، حضور ﷺ نے اپنا پیراہن مبارک اتار کر شاعر کو دے دیا، ۵۲ ویں شعر سے ۵۸ ویں شعر تک صحابہ کرام کی شجاعت، جوانمردی، حق پرستی اور صداقت کی تعریف کی ہے''[۱۴]۔

عبداللہ عباس ندوی لکھتے ہیں:

''اس قصیدے کا اصل موضوع تو طلب عفو اور معذرت پیش کرنا ہے، مدح کا مضمون ضمنی ہے، اس لئے آپ دیکھیں گے کہ اس ۵۸ اشعار کے قصیدہ میں نعت کا شعر صرف ایک ہے جس کو شاہ بیت کہہ لیجئے یا حاصلِ قصیدہ سمجھئے لیکن یہ ایک شعر جو نعت کا ہے، اس کے طالع کی ارجمندی اور بخت کی یاوری پر ہزاروں دیوان اور بیاض قربان کہ اس شعر کو حضور اکرم ﷺ نے پسند فرمایا اور اپنا پیراہن مبارک عطا فرما کر شاعر اور شعر دونوں کو عمر جاوید عطا فرمائی، کعب کی ترجمانی اردو میں اس طرح کر سکتے ہیں:

نہ میں اچھا، نہ میرے شعر اچھے، بات اتنی ہے
جسے اچھا کہیں سرکار اچھا ہو ہی جاتا ہے''[۱۵]

ڈاکٹر فرمان فتح پوری کعب کے اس قصیدے کے بارے میں لکھتے ہیں:

''کعب بن زہیرؓ کے قصیدے کی تشبیب بظاہر ایسی ہے جو نعتیہ قصیدے کے لئے مناسب نہیں تھی، مدح کے اشعار میں بھی بعض تشبیہیں اور بعض بیانات بظاہر غیر مناسب تھے لیکن کعب بن زہیرؓ نے انہیں اس فنکاری اور خلوص کے ساتھ برتا ہے کہ ان میں باعتبار معنی کوئی ایسا پہلو نہیں نکلتا جسے آنحضرتؐ کی شان میں سوءِ ادب سے تعبیر کیا جا سکے اسی لئے رسول اکرم ﷺ نے بھی اس قصیدے کو پسند فرمایا۔ اس پسندیدگی سے نعت میں بہاریہ اور عشقیہ تشبیوں کے لئے جواز پیدا ہوگیا اور اردو میں محسن کاکوروی کا قصیدۂ لامیہ، ہندوانی تلمیحات واصطلاحات کے باوجود مستحسن قرار پایا''[۱۶]۔

عربی لغت گو شعرا کا سلسلہ بہت طویل ہے اور عبداللہ عباس ندوی نے بڑی خوبصورتی سے اپنی کتاب میں انہیں سمیٹا ہے چونکہ ہمارے موضوع سے براہ راست اس گفتگو کا تعلق نہیں لہذا ہم صرف ایک غیر صحابی نعت گو شاعر کے ذکر پر یہ تفصیل ختم کریں گے۔

علامہ بوبصیری جن کا پورا نام محمد بن سعید ہے، ساتویں صدی ہجری کے ایک مصری شاعر اور طریقہ شاذلیہ کے صاحبِ نسبت و اجازت صوفی بزرگ تھے۔ مصر کے علاقے بنی سویف میں بوصیر ان کی دادیہال اور دلاص نانیہال تھی، ابوصیری اسی گاؤں کی طرف

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نسبت ہے جو مخفف ہو کر ابوصیری سے بوصیری رہ گیا۔ ان کی ولادت دلاص میں ۶۰۸ھ اور وفات اسکندریہ میں ۶۹۶ھ میں ہوئی ۱۷۔ نعت نبوی ان کی شاعری کا موضوع ہے۔ ''قصیدہ بردہ'' کے علاوہ بھی ان کی متعدد نعتیں ہیں ۔

کہا جاتا ہے کہ بوصیری نے یہ نعتیہ قصیدہ اس وقت کہا جب وہ سخت بیمار تھے۔ خواب میں بوصیری نے یہ قصیدہ دربارِ رسالت میں پیش کیا۔ آنحضرت بہت خوش ہوئے اور اپنی ردائے مبارک بوصیری کے جسم پر ڈال دی۔ خواب سے آنکھ کھلی تو بوصیری نے محسوس کیا وہ تیزی سے صحت یاب ہو رہے ہیں۔ اس روایت کی رعایت سے بوصیری کا قصیدۂ میمیہ قصیدہ بردہ کے نام سے مشہور ہوا۔ چنانچہ عربی شاعری کے سلسلے میں جب قصیدہ بردہ کہا جاتا ہے تو اس سے بوصیری ہی کا قصیدہ مراد لیا جاتا ہے۔

> ''بوصیری کا قصیدہ بردہ سرتاسر آنحضرت کی محبت میں ڈوبا ہوا ہے۔ بیان میں وہ سوز وگداز اور شیفتگی وربودگی ہے کہ شاید و باید۔ قصیدے کی تشبیب کا انداز وہی ہے جو کعب بن زہیر کے ''بانت سعاد'' کی تشبیب کا ہے۔ فرق یہ ہے کہ بوصیری کے قصیدے میں جس محبوب کا ذکر ہے وہ خود آنحضرت کی ذات ہے۔ یعنی قصیدہ میں محبوب وممدوح ایک ہو گئے ہیں۔ اس کے برعکس کعب بن زہیر کی تشبیب کا محبوب جداگانہ شخصیت کا حامل ہے۔ بوصیری نے اپنے قصیدے کا آغاز دیارِ حبیب کے ذکر سے کیا ہے اور ذی سلم۔ کاظمہ اور کوہِ اضم کے حوالوں سے فراقِ محبوب میں اپنی مہجوریت کا بیان نہایت پرسوز و پراثر انداز میں کیا ہے۔ تشبیب کیا ہے؟ نظیری وعراقی کے رنگ کی عاشقانہ غزل ہے۔ جب یہ عاشقانہ غزل ممدوح کے ذکر سے منسلک ہوتی ہے تو پتہ چلتا ہے کہ محبوب وممدوح دونوں ایک ہی ذات گرامی کے نام ہیں۔ عربی میں اس قصیدے کی تقلید میں کئی نعتیہ قصیدے لکھے گئے ہیں لیکن جو قبولِ عام بوصیری کے قصیدے کو حاصل ہوا وہ کسی دوسرے کو میسر نہ آیا''۱۸۔

اس قصیدے کی مقبولیت کا یہ عالم ہے کہ اس کی بے شمار شرحیں عربی فارسی اور اردو میں لکھی گئی ہیں ویسے بھی جب کسی عالم وفاضل شخص کے سامنے منقبت رسول کا موضوع آتا ہے تو قصیدہ بردہ کا حوالہ دیئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ نامور فاضل جسٹس سید امیر علی اپنی مشہور عالم تصنیف ''اسپرٹ آف اسلام'' میں اس قصیدہ کے اشعار درج کئے ہیں۔

برعظیم پاک وہند کے مشہور عالم مولانا محمد مسعود عالم ندوی لکھتے ہیں کہ؛

> ''بوصیری کا مشہور قصیدہ بردہ ہے ....اس کا ہر شعر درد وسوز سے بھرا ہے۔ راقم اپنی دہابیت کے باوجود اسے پڑھتا ہے اور لطف اندوز ہوتا ہے''۱۹۔

سچ تو یہ ہے کہ یہ قصیدہ جب سے لکھا گیا ہے۔ اس وقت سے اب تک اس کا سوز کم نہیں ہوا۔ اہل دل نے اس کو پڑھنا اور تلاوت کرنا اپنا معمول بنالیا ہے۔ اس قصیدہ کے دو شعر درج کئے جاتے ہیں:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



فان من جودک الدنیا وضرتہا
ومن علومک علم اللوح و القلم
یا اکرم الخلق مالی من الوذبہ
سواک عند حلو الحادث العمم

''یعنی اے سید دوعالم! دنیا وآخرت آپ کے دریائے جود سے ایک قطرہ ہے اور لوح وقلم کا علم آپ کے علم کا ایک حصہ ہے۔ اے سرور مخلوقات! آپ کے سوا کون ہے، سخت مصیبتوں میں جس کی پناہ لے سکوں''۲۰۔

جب آفتاب اسلام کی شعاعیں سرزمین ایران میں پہنچیں اور وہاں کے ارباب شعر وسخن نے نظم گوئی کی طرف توجہ کی تو نعت میں قابل قدر گل فشانیاں کی گئیں۔ فارسی شاعری کے آغاز کے بعد رودکی پہلا صاحب دیوان شاعر ہے لیکن اس کے ہاں اور دیگر قدیم شعرا کے یہاں نعت کا کوئی شعر نظر نہیں آتا ہے۔ فردوسی نے ساٹھ ہزار اشعار پر مشتمل مثنوی ''شاہنامہ'' کہی لیکن اس میں صرف اتنا کہا کہ ''اگر تم برائیوں اور بلاؤں سے بچنا چاہتے ہو تو پیغمبر ﷺ کے فرمان پر چلو''۲۱۔

غضائری رازی یا اسدی طوسی کے یہاں ایک آدھ نعتیہ ٹکڑے دکھائی دیتے ہیں مگر سامانی اور غزنوی ادوار کے اہم قصیدہ گوشعراء کے یہاں نعت والی کوئی بات نہیں شاید دربار سے وابستگی اور دنیا سے بہت زیادہ تعلق نے انہیں اس طرف آنے کی مہلت ہی نہیں دی ... تاریخی حقائق کے مطابق فارسی میں صحیح معنوں میں نعت گوئی کی روایت کا آغاز فخر الدین اسعد گرگانی کی مثنوی ''ویس ورامین'' سے ہوتا ہے۔ حالانکہ اس مثنوی میں جو داستان رقم کی گئی ہے اس کا تعلق قبل از اسلام کے ایران سے تھا اگر وہ مثنوی نگاری کی روایت کی پیروی میں اس میں نعت نہ بھی لاتا تو کوئی حرج نہ تھا لیکن اس نے اس میں نعت کہی اور خوب کہی؛

''اسعد نے نعت میں حضور ﷺ کی آمد سے قبل کی جہالت و نادانی اور کفر وشرک سے پُر انسانی زندگی کی سیدھے سادے انداز میں تصویر کشی کرتے ہوئے کہا ہے کہ حضور کی تشریف آوری خدا کی رحمت اور اس کا فضل ہے''۲۲۔

''سنائی چھٹی صدی ہجری کا بہت بڑا صوفی شاعر ہے جسے مولانا رومی نے گویا اپنا مقتدا مانا ہے۔ اس نے بڑے زوردار نعتیہ قصائد کہے ہیں۔ انوری کو اگرچہ فارسی قصیدہ گو شعرا کا سرخیل سمجھا گیا ہے لیکن نعت میں اس کا سرمایہ بس چند ہی اشعار ہیں ... جمال الدین اصفہانی نے بھی چند ایک نعتیں کہی ہیں؛ اس نے حضور سے متعلق بعض قرآنی آیات سے بھی استفادہ کیا ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ وہ صرف شعر کہنے کی خاطر نعت نہیں کہہ رہا ہے بلکہ حضور ﷺ کے مقام سے پوری طرح باخبر ہونے کے باعث دل سے اور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نہایت عقیدت واحترام سے نعت کہہ رہا ہے۔

خاقانی چھٹی صدی ہجری میں دبستان آذر بائیجان کا ایک بہت بڑا عالم و حکیم قصیدہ گو ہے جسے اس کی زبردست اور توانا نعتوں کے سبب ''حسان عجم'' کا لقب دیا گیا ہے۔ اس کی فنی خصوصیات جو اس کے قصیدے کی جان ہیں؛ زبردست قوت فکر، ترکیب الفاظ میں اس کی قدرت، مضامین کی جدت اور دقت پسندی۔ اس کی نعتوں میں بھی بدرجہ اتم موجود ہیں۔ فارسی مثنوی میں حمد کے بعد نعت کی روایت کو نظامی نے بھرپور انداز میں آگے بڑھایا۔ وہ اپنے خمسہ (پانچ مثنویوں) کی بناء پر فارسی مثنوی کا بہت بڑا ستون ہے۔ فریدالدین عطار ایک صوفی شاعر اور اپنی مثنویوں بالخصوص مثنوی ''منطق الطیر'' کی وجہ سے بہت مشہور ہے۔ اس کی نعتوں میں بالمشافہ گفتگو کی سی کیفیت ہے سادہ انداز اور جذبے کا بھرپور اظہار ہے۔ قطب الدین بختیار کاکی، کمال اسمٰعیل کے بعد جلال الدین رومی کا نام بہت بڑے صوفی شاعر کی حیثیت سے مشہور ہے جن کی مثنوی کو ''ہست قرآن در زبانِ پہلوی'' کہا گیا ہے۔ انہوں نے جب مثنوی لکھنا شروع کی تو عشق رسول مقبول بھی شعر کی شکل میں ڈھلتا چلا گیا۔ اگرچہ ان کے یہاں اصطلاحی معنوں میں نعت نہیں ... بر عظیم پاک و ہند کے صوفیاء میں سے کتنوں ہی نے جہاں اپنے اشعار میں تصوف کے اسرار و رموز بیان کئے ہیں۔ وہاں حضور اکرم ﷺ سے وابستگی کا اظہار نعت کی صورت میں نظر آتا ہے۔ ان میں صابر کلیری اور خواجہ باقی باللہ کا نام بڑا اہم ہے۔ سعدی ایک جامع الحیثیات شخص ہے۔ وہ شاعر ہے، نثر نگار ہے، عاشق پیشہ ہے، عالم ہے صوفی ہے، معلم اخلاق بھی ہے اور ان سب اوصاف کے پس منظر میں وہ ایک نہایت جہاندیدہ اور دنیا کا سرد و گرم چشیدہ انسان دکھلائی دیتا ہے۔ اس کی شہرت صرف ایران تک ہی نہیں بلکہ برعظیم پاک و ہند اور افغانستان کی حدود سے نکل کر دنیا کے تقریباً سبھی گوشوں میں پہنچی ہے۔ اس کی حضور اکرم ﷺ سے عقیدت دکھاوے کی نہیں۔ کون پڑھا لکھا مسلمان ایسا ہے جو اس کے اس عربی نعتیہ قطعہ سے واقف نہیں۔

| بلغ | العلیٰ | بکمالہ |
|---|---|---|
| کشف | الدجیٰ | بجمالہ |

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حسنت جمیع خصالہ

صلو علیہ وآلہ

خواجہ ہمام الدین علاؒ تبریزی اپنے دور کا ایک بزرگ صوفی مشہور اور اس لحاظ سے خوش نصیب شاعر ہے کہ اس کے ایک نعتیہ شعر کو، جو بلاشبہ سینکڑوں شعروں پر بھاری ہے معمولی سے تغیر کے ساتھ بڑی پذیرائی ملی۔ لیکن اس لحاظ سے وہ بدقسمت ہے کہ بہت کم لوگوں کو یہ علم ہے کہ یہ شعر اس کا ہے۔

ہزار بار بشویم دہن بمشک و گلاب

ہنوز نام تو گفتن مرا نمی شاید

''جس کسی نے بھی اس شعر کے آخری ٹکڑے ''مرا نمی شاید'' کو ''کمال بے ادبیست'' میں بدل دیا ہے اس نے کمال کر دیا ہے۔ اس ذرا سی تبدیلی سے یہ شعر نعت گوئی میں کمال عجز کا بولتا ہوا اعتراف بن گیا ہے''۔[۲۳]

امیر خسرو مشہور صوفی شاعر اور حضرت نظام الدین اولیاؒ کے مرید خاص۔ اپنی عشقیہ اور پرشور و ولولہ انگیز غزلوں کے سبب ایرانیوں کے یہاں بھی اتنے ہی مقبول ہیں جتنے ہندوستان میں۔ انہوں نے نظامی کے جواب میں خمسہ کہنے کے علاوہ چند دوسری مثنویاں بھی لکھیں اور تقریباً سب میں حمد و نعت کی روایت کو برقرار رکھا۔ تاریخی تسلسل میں چند اہم نام یہ ہیں حسن سنجری دہلوی، بوعلی قلندر پانی پتی، بدرالدین فخرالزماں عرف بدر چاچ، خواجو کرمانی (حافظ کا پیشرو اور مقتدا)، سلمان ساوجی[۲۴]۔

حافظ غزل بہت بڑا شاعر ہے۔ لیکن حیرانی کی بات ہے کہ اس کے یہاں باقاعدہ نعت نہیں ہے۔ حافظ کے بعد غزلیہ شاعری کچھ زوال پذیر ہونا شروع ہوئی تاہم جامی نے اسے خاصا سہارا دیا۔ اس لحاظ سے وہ عظیم روایت کی حامل فارسی شاعری کا آخری ستون سمجھا گیا ہے۔ وہ ایک جامع کمالات شخصیت تھا۔ سنائی اور خاقانی کے بعد نعت گوئی میں اس کا بڑا مقام ہے۔ غزلوں کے علاوہ اپنی مثنویوں میں بھی جامی نے ایک ایک کی بجائے دو دو بلکہ تین تین نعتیں کہی ہیں۔ ان میں جہاں اس کا خلوص جھلکتا ہے وہاں زور بیان اور دوسرے محاسن بھی واضح نظر آتے ہیں۔

مغلیہ دور میں ارباب علم و فضل خصوصاً شعرا کی قدردانی اور ایران میں صفویوں کے تعصب اور تنگ نظری کے باعث بہت سے ایرانی شعرا برصغیر ہجرت کر آئے، چنانچہ اب یہ علاقہ فارسی شاعری کا مرکز ٹھہرا۔ عرفی، نظیری، ظہوری، کلیم، قدسی وغیرہ ہم نے یہاں آ کر خوب شہرت پائی اور فیضی تو تھے ہی یہیں کے۔ ان شعرا نے جہاں قصیدہ اور غزل کو ایک خاص مقام بخشا وہاں نعت میں بھی انہوں نے فن کے ساتھ ساتھ حضورؐ سے اپنی عقیدت و وابستگی کا اظہار اچھوتے انداز میں کیا جس میں بھرپور خلوص کے علاوہ احساس و اعتراف عجز بھی ہے اور محبت و عقیدت اور ہیبت کے ملے جلے جذبات کا اظہار بھی۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عرفی جو بنیادی طور پر بہت بڑا قصیدہ گو ہے لیکن اسے فخر اپنی غزل پر ہے۔ بقول شبلی؛

''عرفی نے زورِ کلام کو، جس کی ابتدا نظامی نے کی تھی کمال کے درجے تک پہنچا

دیا''۲۵۔

پھر طرزِ ادا کی جدت اور نئی نئی تراکیب وغیرہ اس کا خاصہ ہیں۔ کہا گیا ہے کہ فخر، غرور، کم بینی اور خود ستائی اس کی نمایاں عادات تھیں، لیکن یہی متکبر شخص جب حضور نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں نعت کے لئے کھڑا ہوتا ہے تو اپنی بساط بھر نعت کہنے کے باوجود خود کو اس لائق نہیں سمجھتا۔ اس کے نعتیہ قصیدے ''اقبال کرم می کزد ارباب ہمم را'' کے گریز سے قبل تک کے اشعار دیکھیں تو وہ آسمانوں پر اڑتا دکھائی دیتا ہے لیکن جب گریز پر آتا ہے تو اس کی حالت دیدنی ہوتی ہے، وہ خاکساری، عجز اور خوف کا مجسمہ بن جاتا ہے اور نعت گوئی کو ایک ایسا راستہ قرار دیتا ہے جو تلوار کی دھار کی طرح تیز ہے۔

''عرفی مشتاب ایں رہِ نعت است نہ صحرا ست

آہستہ کہ رہ بر دمِ تیغ است قدم را

فیضی اور نظیری کے بعد جان محمد قدسی شاہجہانی دور کا مشہور قصیدہ گو۔ اس کی نعت'' مرحبا سیدی مکی مدنی العربی'' کو جو شہرت و پذیرائی ملی وہ یہاں کی کم ہی فارسی نعتوں کو میسر آئی ہے۔ قدسی نے خدا جانے کس ساعتِ سعید میں اور کس والہانہ کیفیت میں یہ نعت کہی تھی کہ عاشقانِ رسول کے دل میں اتر جاتی ہے اور مطلع سنتے ہی دل جوشِ عقیدت میں تڑپنے لگتا ہے۔ اس نعت میں لفظی بازیگری اور مضمون آفرینی کا چکر نہیں بس ایک انتہائی ادنیٰ انسان ایک انتہائی عظیم واکمل ذاتِ گرامی کے حضور دست بستہ کھڑا گویا درخواست پیش کر رہا ہے۔

سیدی انت حبیبی و طبیب قلبی

آمدہ سوئے تو قدسی پے درماں طلبی

اسی دور کا مسیحا پانی پتی دیسے کوئی بڑا شاعر نہیں لیکن اسکی مثنوی رامائن کے اس نعتیہ شعر کو بڑی شہرت حاصل ہوئی۔

دل از عشق محمد ریش دارا

رقابت با خدائے خویش دارم

اس کا یہ شعر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



خدا نعت محمدؐ داند و بس
نیاید کار یزداں از دگر کس

غالبؔ کی اس مشہور نعت کی جان بن گیا ہے۔

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتیم

غنیمت کنجاہی، عبدالقادر بیدلؔ اور قاآنی جس کے انداز قصیدہ نگاری میں ایک خاص دلکشی اور تاثیر ہے اور وہ اپنی شاعرانہ عظمت کا بڑے ٹھسے سے ذکر کرتا ہے، لیکن جب حضور اکرم ﷺ کا ذکر آتا ہے تو اپنی اس تمام عظمت کو ہیچ و حقیر اور ناچیز قرار دیتا ہے۔ اب یہ سفر پہنچتا ہے اسداللہ خان غالبؔ دہلوی تک جو اردو کے مشہور شاعر اور خود فارسی شاعری پر نازاں جن کا یہ نعتیہ مقطع شہرت عام حاصل کر چکا ہے۔

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتیم
کاں ذاتِ پاک مرتبہ دانِ محمد است

پھر ذکر ضروری ہے اقبال کا جن کی نعت کا انداز دوسرے تمام فارسی شعراء سے الگ اور منفرد ہے۔ وہ حضور کی ذات والا صفات کو سراپا دین قرار دیتے ہیں۔

بمصطفےٰ برساں خویش را کہ دین ہمہ اوست
اگر باو نر سیدی تمام بولہبی است''۲۶

اگر ہم تاریخ کا بہ نظر غائر مطالعہ کریں تو ہمیں معلوم ہوگا کہ ہندوستان کے ساتھ عربوں کے تعلقات ظہور اسلام سے بہت پہلے قائم ہو چکے تھے۔ اس وقت ہندوستان کا مطلب سندھ کی وادی تھا یا زیادہ سے زیادہ گجرات کاٹھیاواڑ کا ساحل جسے مالا بار یا کرناٹک کا ساحل کہا جاتا تھا۔ ہندو کا مطلب ہی یہ تھا کہ وہ آدمی جو سندھ کی وادی میں رہتا ہو۔ یہ لفظ سندھو تھا جو بگڑ کر ہندو ہو گیا۔ بعد میں عرب فاتحانہ حیثیت سے ہندوستان میں آ گئے۔ ار ت وہ اپنے ساتھ دین اسلام کا ایک ترقی پسند، انسانیت نواز، انسانیت پرست انقلابی نظریہ لائے جس میں کسی انسان کو دوسرے انسان پر مادی یا مالی برتری حاصل نہیں ہوئی تھی۔ یہ ایک صحت منداور انسانی معاشرے کی بزرگی اور عظمت کے لئے ایک نیا پیغام تھا۔ ہندوستان کے لوگوں پر جو کہ ذات پات کے بندھنوں میں بری طرح جکڑے ہوئے تھے اس انسانیت نواز دین کا بڑا نمایاں اثر ہونے لگا۔ اس کے علاوہ جو سلطان یہاں وارد ہوئے۔ ان کی اپنی زندگیاں اخلاق اعلیٰ کا جیتا جاگتا نمونہ تھیں۔ لوگ ان کی عملی زندگیوں اور ان کے بہترین اخلاق سے بھی متاثر ہوئے۔ اسلام کی روشنی اس برصغیر کے اندھیروں میں چاند اور سورج بن کر چمکی۔ اسلام کا اجالا جب ایران میں پھیلا تو اس کی کرنیں ہندوستان پر بھی پڑیں۔ ہندوستان میں اسلام کی آمد کے بعد یہاں عربی زبان نے اردو پر اپنا اثر ڈالنا شروع کر دیا۔ اس سے بہت پہلے مالا بار اور کرناٹک کے ساحلوں پر عربوں کے تجارتی جہاز آ کر ٹھہرا کرتے تھے۔ عرب تاجر اپنے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ساتھ عربی زبان لائے تھے۔ پھر مسلمانوں کے تجارتی جہاز وہاں آکر رکنے لگے۔ مسلمانوں نے اپنے اخلاق سے جنوبی ہند کے غیر مسلموں کو بہت متاثر کیا۔ پھر صوفیا کرام نے وہاں آکر تبلیغ شروع کردی اور یہاں اسلام کی روشن کرنیں پھیلنے لگیں۔ عربی نے بھاشا (مقامی) زبان پراثر انداز ہونا شروع کردیا۔

اس سے پہلے بھاشا نے فارسی کے الفاظ اور تلمیحات کو قبول کر کے اپنی مرضی کے مطابق ڈھال بھی لیا تھا۔ اب عربی اس قدیم اردو پراثر انداز ہونا شروع ہوئی۔ مسلمان عربوں کو اس بات کا یقین تھا کہ عربی زبان اپنے قواعد، گرامر اور بلاغت کے اعتبار سے دنیا کی مکمل ترین زبان ہے۔ کوئی زبان حسن معنی اور وسعت معنی کے لحاظ سے عربی زبان کا مقابلہ نہیں کرسکتی۔ پس وہ اس اصول پر بڑی سختی سے کارفرما تھے کہ اسلام کا پیغام سوائے عربی کے کسی اور زبان میں ادا نہیں ہوسکتا۔ دوسرے یہ کہ اسلام کے جوارکانِ خاص ہیں۔ ان کی ادائیگی عربی میں ہی ہونی چاہئے۔ علاوہ ازیں اس میں مسلمانوں کو ایک مرکز پر جمع کرنے کی مصلحت بھی پوشیدہ تھی۔ چنانچہ یہی وجہ ہے کہ اذان، نماز، صرف عربی میں ہی ادا ہوتی ہے۔ قرآن بھی عربی زبان میں ہی پڑھا جاتا ہے۔ کلمہ طیبہ بھی عربی ہی میں پڑھا جاتا ہے۔ یوں عربی زبان نے ایک حتمی شکل اختیار کرلی تھی۔ عربوں کے پاس یوں بھی ایک دین تھا جو کہ مکمل ترین دین تھا۔ اس دین نے انسانوں کو اخلاق اعلیٰ کا ایک مکمل ترین ضابطہ دیا تھا، اہلِ عرب کو بجا طور پر اس پر ناز تھا۔ یہی وجہ ہے کہ سیاسیات، اخلاقیات اور دین کے معاملے میں ساری دنیا میں چشمہ و منبع ہمیشہ سرزمین عرب ہی رہی ہے۔ اہلِ ایران نے بھی عربوں ہی سے اخلاقی اور سیاسی ضابطہ لیا اور ادب میں بھی عربی ادب کی خوشہ چینی کی جسے بعد میں اردو میں منتقل کردیا گیا۔

تصوف کے بارے میں یا دینی تشریحات کے بارے میں جو کچھ بھی دنیا میں لکھا گیا وہ عربوں ہی کے حوالے سے باہر پہنچا۔ اس سلسلے میں دوسری زبانوں نے عربی زبان کی ترجمانی کے فرائض ضرور سرانجام دیئے۔

تبلیغ و تحریک کے معاملے میں عربی زبان کی نمایاں حیثیت رہی۔ چنانچہ مذہبی معتقدات ہم کو فارسی زبان سے ملے اگر ذرا غور سے دیکھئے تو ان کی تہہ میں بھی عربی زبان و عربوں کے خیالات ملیں گے۔ یہ اور بات ہے کہ اردو ادب لسانی و تخیلی و فنی لحاظ سے فارسی سے زیادہ متاثر ہوا۔ لیکن جہاں تک ایمان اور اخلاق کا تعلق ہے اس کا سرچشمہ عربی زبان ہی ہے۔ مذہب اور اخلاق نے جو ایک قابل قدر ضخیم ذخیرہ اردو ادب میں فراہم کیا جس کے لئے بنیادی لحاظ سے عربی زبان کے لئے ہمیں ممنون ہونا پڑتا ہے۔ اصولِ دین یا فروغِ دین کا ہر جزو عرب ہی میں پیدا ہوا اور عربی زبان کو بلاواسطہ یا بالواسطہ نصیب ہوا۔ نماز، حج، قیامت، عدالت، خمس، زکواۃ، توحید غرض کہ ہر ایک اہم اور غیر اہم مسئلہ پہلے عربی ہی زبان کے پیکر میں وجود پزیر ہوا تب کسی اور زبان کو ہوا۔ اس لحاظ سے اگر ہم اردو ادب کا جائزہ لیں تو صاف معلوم ہوگا کہ سارے کا سارا ادبی مواد ہمارے پاس عربی سے ہی آیا۔ قرآن و حدیث کے مختلف مسائل اور اشارات کی تفسیر کر کے ہماری زبان نے علمی و ادبی راستوں کو آسانی سے پالیا۔ اعتقادات کی ترجمانی اپنی زبان میں کرنا ایک مذہبی فریضہ تھا۔ اس کے ادق مسائل پر غور کرنا اور لوگوں کے سامنے اس طرح پیش کرنا کہ مفہوم ذہن نشین ہوجائے، بجائے خود ذہنی ارتقاء کے لئے زبردست امداد کی صورت تھی۔ جو لوگ مذہبی امور پر قلم اٹھاتے ہوئے اول تو خود دوسری زبانوں کے اور کم از کم عربی زبان کے عالم ہوتے تھے ادب کی لطافتوں اور نزاکتوں سے واقف

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہوتے تھے اور دوسرے اس موضوع پر بحث کرنے میں ایک وجدانی کیفیت محسوس کرتے تھے کیونکہ مذہب سے والہانہ وابستگی دنیا کی ہر لذت سے زیادہ مسرت پہنچاتی تھی۔ اس وجہ سے وہ نہایت فصیح و بلیغ اردو بھی لانے کی کوشش کرتے تھے اور دلی جذبات کو آسودہ کرنے کے لئے زیادہ سے زیادہ غور و فکر کے ساتھ سوچتے تھے اور آسان سے آسان طریقہ پر لوگوں کے سامنے پیش کرتے تھے۔ نتیجہ ظاہر ہے یعنی اردو میں عمدہ الفاظ و خیالات کی کمی برابر پوری ہوتی رہی اور طرز تخیل کو بلند ہونے کے برابر سہارا ملتا رہا اور ایک ایسی صلاحیت پیدا ہوتی گئی جس کا کسی اور طرح سے وجود میں آنا آسان نہ تھا۔ اس لئے کہ اس کی ادبیات سے پڑھنے والے اور لکھنے والے دونوں یکساں دلچسپی لے سکتے تھے۔ مذہبی جذبات طرفین کو منہمک کر لیتے تھے یہاں کی مشترکہ دلچسپی نے جتنی ہمہ گیری اس طرح سے پیدا کر دی وہ کسی اور طرح ابتدائی عہد میں اردو نہیں پیدا کر سکتی تھی۔ عربی زبان ہی کا اثر تھا کہ اردو میں صوفیانہ خیالات کی بھرمار ہو گئی۔ ہندوستان میں اسلام اور اس کے علوم کی اشاعت سے قبل ممالکِ اسلام میں لوگوں نے فلسفیانہ انداز سے فنا و بقا، وحدت و کثرت وغیرہ کے مسائل پر غور کرنا شروع کر دیا تھا۔ جو رفتہ رفتہ دوسری قوموں اور فلسفوں سے مل کر وسیع تر ہوتے گئے۔ مگر اس سے انکار نہیں ہو سکتا کہ بنیاد عرب ہی میں پڑ چکی تھی۔ قرآن و حدیث کو بعض لوگوں نے اس طرح سوچا کہ ایک نئی تخیل پیدا ہو گئی اور اپنے طرز تخیل کو طاقت پہنچانے کے لئے ایسے مفہوم بتائے گئے کہ تصوف کے لئے توکل رضا اور رضا و بقاء کے مسائل تیار ہو گئے اور آگے چل کر عربی اور فارسی، اردو ادب کے لئے نہایت اہم مرکز بن گئے اور اردو کو ایک نیا میدان مل گیا۔

مسلمانوں کے لئے عرب ہی وہ سرزمین تھی جہاں سے دین مبین کے علاوہ اخلاق اعلیٰ کے چشمے پھوٹے تھے۔ اسی سرزمین میں آپ ﷺ کی بدولت اور آپ ﷺ کے اسوہ حسنہ سے غریبوں سے ہمدردی کرنا یتیموں سے پیار کرنا مسکینوں کا پاس خاطر کرنا ہمیشہ سچ بولنا، سچائی کا خیال رکھنا، گناہ سے بچنا، اور خیالات کو اپنے اللہ کی طرف رجوع رکھنا سکھایا، اور پھر ساری دنیا کو اس اعلیٰ ترین اخلاق کا درس دیا۔ اس کی تعلیم و تدریس بھی عربی زبان ہی میں ہوئی۔ دوسری دنیا تک جو کتب پہنچیں وہ بھی عربی زبان میں ہی تھیں جن کے بعد تراجم ہوئے۔ مگر عربی زبان نے ان زبانوں پر اپنے بعض الفاظ اور تراکیب کا گہرا اثر چھوڑا اور بعض الفاظ و تراکیب جوں کی توں ان زبانوں میں منتقل ہو گئیں۔ اسی طرح اخلاق کے میدان میں بھی فارسی ادب میں جو لٹریچر آیا وہ عربی ادب ہی سے آیا۔ اگرچہ اس کی شکل میں تھوڑی بہت تبدیلی کر دی گئی مگر اس کے معنی نہ بدل سکے۔

اسلام نے ساری دنیا کے ادب اور زبانوں کو متاثر کیا لیکن اردو پر اس کا اثر براہ راست بھی پڑا اور فارسی کے ذریعے بھی پڑا۔ فارسی نے عربی سے جو کچھ لیا تھا اسے جوں کا توں اردو والوں کے پاس لوٹا دیا بلکہ اس میں کچھ اپنی طرف سے بیل بوٹے بھی بنا دیئے۔ تاریخ اسلام اردو ادب کا ایک ناقابلِ تردید اور ناگزیر حصہ بن گئی۔ عرب کی سرزمین میں خاص طور پر مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے بارے میں اور حضور نبی اکرم ﷺ کے بارے میں نعتیں لکھنا ہندوستان کے شاعروں کے لئے ہمیشہ سے باعث فخر بات رہی ہے اس سلسلہ میں بعض صنف ادب نے اتنی سربلندی حاصل کی کہ اس کی مثال دوسری زبانوں میں بہت کم ملتی ہے۔ مثلاً واقعہ کربلا کو لیجئے۔ مرثیہ نے اردو ادب میں وہ مقام حاصل کیا کہ آج تک وہ اسی مقام پر فائز ہے۔ یوں دینی واقعات، تاریخ اسلام کے واقعات اور کرداروں نے اردو زبان پر بے پناہ اثر کیا۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دراصل جب اردو شعراء نے شعر گوئی کا آغاز کیا تو ان کے سامنے فارسی زبان اور شعروادب کی ایک طویل اور مستحکم روایت تھی۔ فتوحات کے نتیجے کے طور پر برصغیر میں مسلمانوں کی حکومتوں کا آغاز ہوا تو سلاطین، امراء، اہل لشکر اور علماء و ادباء کی آمد کا سلسلہ بھی شروع ہوا اور پھر معاشی اور معاشرتی ضرورتوں سے یہ لوگ یہیں آباد ہوتے چلے گئے۔ اس طرح ایرانی کلچر، تمدن، طرزِ حیات اور طرزِ احساس کو اس نئی سرزمین میں نشوونما پانے کے تاریخی اور تہذیبی مواقع پیدا ہو گئے۔ یہ نو واردین اور ان کے پیچھے آنے والے اپنے ساتھ ایک رچی بسی روایت لے کر آئے تھے چنانچہ اس فضا میں انہوں نے سانس لینا اور نئی سرزمین کی تہذیبی اور ادبی روایت کو اپنے ساتھ لائی ہوئی روایت میں جذب کرنا شروع کیا اور یہ بالکل قدرتی اور طبعی بات تھی۔ پھر کچھ ایسے اہم عوامل پیدا ہوئے کہ ایرانی کلچر کی جڑیں زیادہ گہری ہوتی چلی گئیں۔ غزنوی دور سے مغلیہ دور کے عہد آخر تک یعنی قریب قریب آٹھ سو برس کی طویل مدت تک سرکاری زبان فارسی رہی۔ اسی زبان میں دفتری امور انجام پاتے تھے اور یہی مافی الضمیر کے اظہار کی زبان تھی اور اسی میں علمی ادبی کاموں کی پیش رفت ہوتی رہی۔ ظاہر ہے کہ جو حکومت کی زبان ہوتی ہے وہی خواص اور عوام میں سرایت کر جاتی ہے۔ چنانچہ اہل قلم بھی اسی فارسی زبان میں تخلیق شعروادب کرتے تھے کیونکہ وہ اپنی مستحکم دیرینہ روایت کے فروغ و ترویج کے دائرے سے باہر نہیں نکل سکتے تھے۔

یہی فارسی زبان میں لکھنے والے اہل قلم جب تغیر زمانہ اور معاشرتی احوال کے تحت اردو میں لکھنے لگے تو فارسی ہی کا اتباع ان کے مدِنظر رہا۔ نیز برِصغیر میں آنکھ کھولنے والے بھی انہیں کے دائرہ اثر میں رہے اور اسی روایت کو فروغ دیتے رہے۔ تہذیبی ہم آہنگی کے علاوہ مذہبی ہم رنگی و ہم آہنگی بھی فارسی روایت کی نشوونما میں مددگار ثابت ہوئی۔ اسی وجہ سے ایرانی شعراء کے مزاج میں جو ذوق تصوف یا فلسفیانہ اندازِ فکر تھا قریب قریب اپنی اصلی صورت اور حقیقی تناظر میں برصغیر میں بھی پھیلتا چلا گیا اور یہاں کی شاعری صوفیانہ اور فلسفیانہ رنگ میں ہو بہو رنگی گئی۔ جب اردو کی پوری شاعری فارسی شعری روایت کی گرفت میں تھی تو اردو حمد و نعت اس سے کیسے بچی رہتی چنانچہ نعت گو شعراء نے بھی بیشتر لوازم و اسالیب فارسی شاعری سے ہی قبول کئے۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری کے بقول:

> ''بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ اردو کی بعض دوسری اصناف سخن کی طرح نعت گوئی کے بیشتر لوازم اور اسالیب بھی فارسی ہی کے زیر اثر اردو میں آئے اور فارسی شعراء ہی کی رہنمائی میں اردو نعت گو شعراء نے آگے قدم بڑھایا ہے۔فارسی نعت گوئی کی روایت مثنوی، قصیدہ، قطع، اور رباعی وغیرہ کی صنفوں میں چلی آرہی تھی۔غزل میں بھی اس کا داخلہ ممنوع نہ تھا۔اردو شاعری میں بھی نعت کی یہی صورتیں جگہ پا گئیں۔''اب ہم مختصراً ان مماثلتوں کا ذکر کریں گے جو فارسی حمد و نعت کی شعری روایت اور اردو حمد و نعت میں پائی جاتی ہیں۔

قصیدہ، مثنوی، قطعہ، رباعی اور غزل کی اصناف میں فارسی حمد و نعت گوئی نے خوب رواج پایا۔ اردو شعراء نے زیادہ تر انہیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اصناف کی پیروی کی (عہد جدید میں حمد و نعت گوئی کے لئے دوسری کئی اصناف و ہیئتیں بھی اختیار کی گئیں)۔

فارسی شعراء کسی بھی مثنوی یا قصیدے کا آغاز بالعموم حمد و نعت سے کیا کرتے تھے۔ طویل مثنویوں میں حمدیں اور نعتیں بھی شامل ہوتی ہیں اور بسا اوقات ہر باب میں حمد اور نعت کا اعادہ کیا جاتا۔ ان مثنویوں میں فلسفیانہ یا صوفیانہ انداز فکر کے ساتھ استغاثہ و مناجات کے ٹکڑے بھی شامل کئے جاتے۔ نعت کے مضامین میں میلاد نامے، معراج نامے، شمائل نامے، عظمت رسالت، سیرت طیبہ کے موضوعات داخل کئے جاتے تھے۔ اس انداز کے علاوہ بھی حمدیہ اور نعتیہ مثنویاں، حمدیہ اور نعتیہ قصائد، رباعیات و قطعات بھی کہے جاتے تھے۔ اسی انداز کی پیروی اردو شعراء کے یہاں دکھائی دیتی ہے۔

غزل کا آغاز عام طور پر حمد اور نعت کے اشعار سے کیا جاتا یا پھر غزل کے درمیان حمدیہ یا نعتیہ شعر شامل کرلیا جاتا تھا اس فارسی روش کا رواج اردو میں بھی قائم رہا۔ اس کے علاوہ مختلف اصناف کی داخلی ہیئت و ترتیب فارسی جیسی ہی رہی۔ مثلاً غزل کی ہیئت میں مطلع، حسن مطلع، مقطع، قافیہ و ردیف، بعض غزلیں غیر مردف۔ اس کے علاوہ قصیدے میں مخصوص اجزاء کا تلازمہ، تشبیب، گریز، مدح، دعائیہ۔ مثنوی میں طوالت کا خیال، ہر شعر کا قافیہ اور ردیف مختلف، مرکزی قصہ اور اس کے ساتھ قصہ در قصہ، ربط خیال، وحدت اثر وغیرہ۔ قطعہ و رباعی کے بھی وہی روایتی تلازمے جاری رہے۔ زبان اور بیان میں بہت عرصے تک فارسیت غالب رہی اور فارسی سے اخذ کردہ فنی قواعد کے دائرے میں شاعری اور حمد و نعت گردش کرتی رہی۔

> رہ گیا سوال اوزان و بحور کا نظام تو ہر زبان اپنے غنائی مزاج کے مطابق بحر اختیار کرتی ہے۔ اردو شاعری نے بھی اپنے مزاج و مذاق کی کسوٹی پر ہر بحر کو پرکھا اور رد و قبول کے مراحل سے گزری۔ عربی اور فارسی کی مروج بحور میں جن کو ہم مزاج اور ہم آہنگ پایا، ان کو قبول کیا؛ جہاں غرابت محسوس کی، گریز کیا۔ یہ ضرور ہے کہ عربی بحور سے مقابلتاً کم فائدہ اٹھایا۔ (اوزان و بحور کے استعمال کی مختلف صورتیں عاصی کرنالی نے اپنے مضمون میں تفصیل سے دی ہیں)۔[۲۸]

قواعد (گرامر) پر عربی اور فارسی کا ہی غلبہ تھا۔ بھاشا یا مقامی بولی کی گرامر بھی شریک عمل رہی مگر جزواً اکثر مرکبات فارسی سے مستعار لئے گئے علم بیان اور علم بدیع بھی عربی و فارسی کے زیر سایہ اردو کی زمین میں پھلتے پھولتے رہے۔ مقامی محاورات کا وسیع خزانہ رکھنے کے باوجود شعراء اکرام کے یہاں فارسی محاوروں سے ترجمے کا رجحان دکھائی دیتا ہے۔ یہ چیدہ چیدہ اثرات ہر قسم کی شاعری میں نظر آتے ہیں اور ساتھ ساتھ اردو حمد و نعت کی فارسی قواعد کے ان اثرات و برکات سے مالا مال ہے۔

> جہاں تک قصص، اساطیر و واقعات، مقامات اور تلمیحات کا تعلق ہے، ان کی نسبت سرزمین عرب سے زیادہ ہے۔ ارض مقدس کو یہ شرف حاصل ہے کہ مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ یہاں واقع ہیں، اکثر انبیاء علیہم السلام کی برکات سے یہ سرزمین آسودہ ہے، یہیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



قرآن نازل ہوا معلم انسانیت حضرت محمد ﷺ یہاں مبعوث ہوئے اسی سر زمین پاک پر وہ آسودہ خاک ہیں۔ اور آپ کی تجلیات سے یہ خاک رشک افلاک ہے۔ اسی لئے فارسی اور اردو حمد و نعت نے براہ راست ارض مقدس کو حوالہ بنایا۔ لیکن کیونکہ فارسی حمد و نعت کو اس سلسلے میں اولیت حاصل ہے۔ اس لئے اگر اردو حمد و نعت ان واقعات مقامات تلمیحات قصص کو اپنے کلام کا حصہ بناتی ہے تو ہم اسے بھی فارسی ہی کا بالواسطہ اتباع قرار دیں گے۔ دراصل عربی زبان کا تمام سرمایہ دانش و آگہی اور بے شمار علوم و فنون فارسی فکر و خیال اور تخلیق و تحقیق کی مہر سے سرفراز ہونے کے بعد ہمارے تحصیل و استفادہ کے قابل بنے ہیں اسی لئے ہم اردو زبان و ادب کے کسی بھی شعبے اور پہلو پر فارسی نقوش و آثار کی اہمیت سے انکار نہیں کر سکتے ۲۹۔

اردو ادب و شعر بالخصوص نعتیہ ادب پر عربی و فارسی ادبیات کے معنوی اور صوری اثرات کا ذکر کرتے ہوئے ڈاکٹر فرمان فتح پوری مزید لکھتے ہیں؛

''معنوی حیثیت سے اردو نعت نے عربی سے کہیں زیادہ فارسی کا اثر قبول کیا ہے۔ لیکن ''حسان بن ثابت، کعب بن زہیر اور بوصیری کے نعتیہ قصائد کا ذکر اردو قصیدے کی تاریخ میں اکثر آتا ہے۔ اردو شعراء کے اشعار میں بھی ان قصائد کا حوالہ بطور تلمیح آیا ہے۔ سیرت کے جلسوں اور میلاد کی محفلوں میں ان قصائد کے بعض ٹکڑے آج بھی پڑھے اور سنے جاتے ہیں۔ بعض شعراء نے بوصیری کے قصیدۂ بردہ کا منظوم ترجمہ بھی کیا ہے۔ خان بہادر پیرزادہ محمد حسین عارف کا منظوم اردو ترجمہ ''خاتون پاکستان'' (کراچی، ۱۹۷۹ء) کے رسول نمبر میں ص ۱۹۱ پر شائع ہوا ہے۔ یہ ترجمہ میری نظر سے گزرا ہے۔ ہر لحاظ سے قابل مطالعہ ہے۔ ان امور سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ عربی کے نعتیہ قصائد اور نعت گو شعراء نے اردو اور اردو داں طبقہ کو کس کس طرح متاثر کیا ہے''۳۰۔

یوں تو فارسی کے اکثر شعراء کے یہاں نعت کے نمونے ملتے ہیں۔ لیکن اردو نعت کو شیخ سعدی امیر خسرو، ملا نا جامی اور قدسی وغیرہ نے بطور خاص متاثر کیا ہے۔

''سعدی کے یہ چار مصرعے دیکھئے؛

بلغ العلیٰ بکمالہ
کشف الدجیٰ بجمالہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حسنت جمیع خصالہ
صلو علیہ والہ

ہر چند کہ یہ مصرعے فارسی میں نہیں عربی میں ہیں، لیکن اردوداں طبقے میں اس درجہ مقبول ہوئے کہ درود شریف کی طرح زبان زد خلائق ہو گئے۔ ان مصرعوں میں سعدی نے زبان و بیان اور فکر وفن کا ایسا جادو جگایا ہے کہ وہ نظروں میں کھبتے اور دلوں میں اترتے چلے جاتے ہیں۔ فصاحت و بلاغت کی حدیں ان مصرعوں پر ختم ہو جاتی ہیں۔ سادگی ایسی کہ عربی، فارسی اور اردو خواں سبھی ان کو سمجھ لیتے ہیں اور پرکاری کا یہ عالم کہ قلب وروح دونوں مسحور ہو جاتے ہیں۔

''اردو شعراء نے فارسی گو شعراء کی اکثر نعتوں پر نعتیں کہی ہیں اور اصل زمین میں کہی ہیں لیکن سعدی کے مذکورہ بالا چار مصرعوں کو ہاتھ لگانے کی ہمت یوں نہیں ہوئی کہ اردو میں اس زمین کے قافیے ہی موجود نہیں ہیں۔ مولانا حامد حسن قادری مرحوم نے البتہ ان مصرعوں کی زمین وقافیہ میں مندرجہ ذیل چار مصرعے بطور تضمین کہے ہیں:

انہیں دل جو کر دیں حوالے ہی
تو کرم پھر ان کا سنبھالے ہی
انہیں جانیں جاننے والے ہی
کہ ہیں وصف ان کے نرالے ہی
بلغ العلیٰ بکمالہ

ہر چند کہ مولانا مرحوم عاشقان رسول میں تھے لیکن ان کے مصرعے سعدی کے مصرعوں سے لگا نہیں کھاتے۔ ان سے مولانا کی قادرالکلامی اور زباندانی کا انداز ہ تو ہو ہی جاتا ہے اس لئے کہ انہوں نے عربی قافیوں کے لئے اردو کے قافیے کسی نہ کسی طور پر پیدا کر لئے ہیں۔ لیکن جہاں تک لطافت شعری کا تعلق ہے ان مصرعوں میں نہیں ہے۔ سعدی کے مصرعے حسن بیان اور حسن خیال دونوں کے اعتبار سے اچھوتے ہیں۔

ان عربی مصرعوں کے علاوہ سعدی کے فارسی کلام کے بعض نعتیہ ٹکڑے بھی خاصے مقبول ہوئے ہیں۔ اس سلسلے میں ان کی وہ نعتیہ مثنوی خاص طور پر قابل ذکر ہے جو بوستان سعدی کے شروع میں حمد کے فوراً بعد ''نعت سرور کائنات'' کے عنوان سے دی ہوئی ہے۔ اس مثنوی میں تیس اشعار ہیں۔ یہ نعت بحر متقارب میں ہے اور ایسی رواں دواں اور شگفتہ ہے کہ پڑھنے سے تعلق رکھتی ہے۔ آخری شعروں میں خلفائے راشدین کی مدح ہے اور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



درمیان میں یہ مشہور شعر نعت گوئی کے باب میں بطور تبرک کلام آیا ہے؛

اگر یک سر موئے بر تر پرم

فروغ تجلی بسوزد پرم"۳۱

حضرت امیر خسرو کی نعتیہ شاعری نے اردو کے عام و خاص دونوں حلقوں کو متاثر کیا ہے۔ حلقۂ خاص میں ان کی مقبولیت مطالعے کے ذریعے ہوئی ہے۔ بات یہ ہے کہ حضرت امیر خسرو صرف شاعر ہی نہیں، صوفی باصفا بھی تھے۔ حضرت نظام الدین اولیاء سے ارادت خاص رکھتے تھے۔ ان کی کئی نعتوں کو قبول عام حاصل ہوا ہے۔ ایک دو تو ایسی ہیں کہ سرتا پا کیف و غنا میں ڈوبی ہوئی ہیں اور آج بھی بڑے ذوق و شوق سے پڑھی اور سنی جاتی ہیں۔

ان کی دو غزل نما نعتیں حسن و اثر کے لحاظ سے عجیب و غریب ہیں۔ دونوں کے مطلع اور مقطعے بطور حوالہ دیکھئے؛

نمی دانم چہ منزل بود شب جائے کہ من بودم

بہر سو رقص بسمل بود شب جائے کہ من بودم

خدا خود میر مجلس بود اندر لامکاں خسرو

محمد شمع محفل بود شب جائے کہ من بودم

اے چہرۂ زیبائے تو رشک بتانِ آذری

ہر چند وصفت می کنم در حسن زاں دیبا تری

خسرو غریب است و گدا افتادہ در شہر شما

باشد کہ از بہر خدا سوئے غریباں بنگری"۳۲

یہ نعتیہ غزلیں جب کوئی مغنی مستانہ وار پڑھتا ہے تو سننے والوں کے دل سینوں سے باہر آنے لگتے ہیں۔ وجدان، کیف و نشاط کے سمندر میں ڈوب جاتا ہے۔ روح تڑپ تڑپ اٹھتی ہے۔ غالب نے شاید ایسے موقعوں سے متاثر ہو کر سوال کیا تھا کہ؛

جاں کیوں نکلنے لگتی ہے تن سے دم سماع

گر وہ صدا سمائی ہے چنگ و رباب میں

حضرت امیر خسرو کی طرح مولانا عبدالرحمن جامی اور حضرت جان محمد قدسی کی نعت گوئی نے بھی اردو کی نعتیہ شاعری اور نعت گو شعراء پر گہرا اثر ڈالا ہے، بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ اردو شعراء نے جتنا اثر قدسی و جامی کی نعتوں کا قبول کیا ہے کسی اور فارسی شاعر کا قبول نہیں کیا۔ سیرت کے جلسوں سے لے کر سماع کی محفلوں تک ان دونوں کی نعتیں بصد شوق پڑھی اور گائی جاتی ہیں۔ سننے والے جھوم جھوم اٹھتے ہیں۔ عقل، الہام کے قدموں پر گر پڑتی ہے۔ روح پر لطف و رجا کی ایسی بے نام کیفیت طاری ہو جاتی ہے کہ حافظ کی یہ غزل بے ساختہ زبان پر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



آ جاتی ہے؛

بیا تا گل بیفشانیم و مے در ساغر اندازیم
فلک را سقف بشگافیم و طرحے دیگر اندازیم
چوں در دست است رودے خوش بزن مطرب سرودے خوش
کہ دست افشاں غزل خوانیم و پاکوباں سراندازیم[۳۳]

''قدسی کی ایک نعت تو فکر و فن اور جذب و اثر کے لحاظ سے ایسی بلند پایہ ہے کہ دوسری زبان میں اس کا جواب ملنا مشکل ہے۔ میری مراد اس نعت سے ہے جس کا مطلع ہے؛

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جاں باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

اس نعت کی مقبولیت کا اندازہ اس سے لگایئے کہ اردو و فارسی کے سینکڑوں شعراء نے اس کے اشعار کی تضمین کی ہے۔ اس نعت کی مخمس نما اردو تضمینوں کا ایک مجموعہ ''حدیث قدسی'' کے نام سے شائع ہو چکا ہے۔ اسے قاضی محمد عمر نے مرتب کیا ہے اور مطبع مخدومی بمبئی سے ۱۲۸۰ھ میں چھپا ہے۔ اس میں تقریباً ایک سو اردو شعراء کی تضمینیں شامل ہیں۔ لیکن اس مجموعہ کے علاوہ بھی مختلف ہیئتوں میں اس نعت کی اور بہت سی تضمینیں میری نظر سے گزری ہیں۔ ان تضمین نگاروں میں اردو کے ممتاز غزل گو شاعر مومن اور غالب کے نام بھی ملتے ہیں۔ غالب کی تضمین فارسی میں ہے۔ مومن کی اردو میں۔ ہر چند کہ دونوں کے اشعار قدسی کے مقابلے میں کم تر درجے کے ہیں با ایں ہمہ مومن کی نسبت غالب کے مصرعے فارسی میں ہونے کے سبب ایسے ہیں کہ ان کی پیوندکاری قدسی کے اشعار کے ساتھ بے جوڑ نہیں معلوم ہوتی۔

مولانا جامی کی نعتوں میں سب سے مشہور نعت وہ ہے جس کا مطلع ہے؛

ن حبیب عربی مدنی قرشی
کہ بود در غمش مایۂ شادی و خوشی

شاہ عبدالعزیز دہلوی کے مندرجہ ذیل چار مصرعے بھی بہت مقبول ہوئے ہیں؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یا صاحب الجمال و یا سید البشر

من وّ جہک المنیر و لقد نوّر القمر

لایمکن الثناء کما کان حقہ '

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

چوتھا مصرع ایسے معرکے کا ہے کہ ہر قسم کی تعریف سے بالاتر ہے۔ چند لفظوں کے اس مصرعے میں سب کچھ کہہ دیا گیا ہے اور اتنی بلاغت واختصار کے ساتھ کہ اس سے بہتر کا تصور ناممکن ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ فارسی و عربی ہونے کے باوصف یہ مصرع اردو میں ضرب المثل بن گیا ہے''[۳۴]۔

سعدی، خسرو، جامی، قدسی کی طرح عرفی، عراقی، صائب، فیضی، بیدل، غالب اور بعض دوسرے فارسی شعراء کے یہاں بھی نعتیہ شاعری کی نہایت بلند پایہ مثالیں ملتی ہیں۔ عرفی کے یہاں تو متعدد طویل نعتیہ قصیدے نظر آتے ہیں اور ان سب نے اردو کی نعتیہ شاعری اور نعت گو شعراء کو متاثر کیا ہے بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ اردو کی بعض دوسری اصناف سخن کی طرح نعت گوئی کے بیشتر لوازم و اسالیب بھی فارسی ہی کے زیر اثر اردو میں آئے ہیں اور فارسی شعراء ہی کی رہنمائی میں اردو کے نعت گو شعراء نے آگے قدم بڑھایا ہے۔ فارسی نعت گوئی کی روایت مثنوی، قصیدہ، قطعہ اور رباعی وغیرہ کی صنفوں میں چلی آرہی تھی۔ غزل میں بھی اس کا داخلہ ممنوع نہ تھا۔ اردو شاعری میں بھی نعت کی یہی صورتیں جگہ پا گئیں۔

شاعری بھی ایک فن ہے اور انتہائی لطیف فن...... فن کا ایک اہم مقصد فکر کو انگیز کرنا اور عقلی قوتوں کو متحرک کر کے مفید بنانا ہے۔ قرآن حکیم نے بھی ''لعلھم یتفکرون'' اور ''لعلکم تعقلون'' کہہ کر تخیل کو بے راہ روی کی تقلید کرنے سے بچانے کا اشارہ کیا ہے۔ کوئی بھی شاعر ہو، حسن ازل کی سحر طرازیوں اور جلوہ سامانیوں کو اپنے فن کی گرفت میں لانا چاہتا ہے۔ اور ایک ایسا شاعر، ایک ایسا فنکار جو سرتاسر اسلامی تہذیب و ثقافت کا نمائندہ ہو، وہ کیوں نہ حسن مطلق کی اس شاہکار تخلیق [۳۵] کو پیش نظر رکھے۔

یہ شاہکار تخلیق وہ ہے جس پر خود خالق فریفتہ ہے۔ اور ساری کائنات بالخصوص جن و انس کو اس محبوب پر اپنی اس فریفتگی میں شریک چاہتا ہے۔ اور اس نے روح عبادت عشق محمدی کو قرار دیا ہے۔ اور عشق کا خاصہ یہ ہے کہ وہ کیفیات و واردات محبت کا اظہار کرے۔ اللہ پاک خود اپنے ملائکہ کے ساتھ حضور انور ﷺ پر درود و سلامتی بھیجتا ہے اور جن و انس کو حکم دیتا ہے کہ وہ بھی ایسا کریں۔ گویا رسول مقبول ﷺ پر درود بھیجنا، ان کا ذکر کرنا، ان سے عشق و محبت کا اظہار کرنا، خواہ وہ قولی ہو یا فعلی ایک طرح کی عبادت ہے۔ یعنی مدح و توصیف رسول ﷺ اور نعت نبی ﷺ کا رشتہ عبادتِ الٰہی سے جڑا ہوا ہے۔ اور ہم یہ بھی جانتے ہیں کہ کسی شاعر کے شعری خصوصیات اس کے جمالیاتی احساس، اس کی زباندانی و قادر الکلامی، تبحر علمی اور افکار عالیہ کے آئینہ دار ہوتے ہیں۔ نعت گوئی خصوصاً ادبی حسن و جمال کے ساتھ ساتھ علمی و فکری وقار و جلال کی متقاضی ہوتی ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اس روشنی میں ہم امام احمد رضا خان صاحب کی نعتیہ شاعری میں فکر وفن اور حسن وعشق کی تابکاریوں کا جائزہ لیں گے۔ ان کی فنکارانہ کاوشوں، شاعرانہ صلاحیتوں اور والہانہ جذبات عشق رسول ﷺ کی نیرنگیوں پر نظر ڈالیں گے، تاکہ شعر وسخن میں بھی ان کے صحیح مقام ومرتبے کا تعین کیا جاسکے۔ آپ تاریخ اسلامی کی ایک ایسی عبقری شخصیت اور نابغۂ روزگار ہیں کہ شاید جن کے لئے کہا جاسکتا ہے؛

مت سہل ہمیں جانو، پھرتا ہے فلک برسوں
تب خاک کے پردے سے، انسان نکلتے ہیں

مولانا احمد رضا خان فاضل بریلوی عقلی ونقلی علوم وفنون کے جامع اور بذات خود علم وآگہی کا ایک جہان تھے۔ لہٰذا ان کی تبحر علمی کا ان کی شاعری پر اثر انداز ہونا ایک فطری اور لازمی امر ہے۔ مولانا کی مضمون ومعنی آفرینی ان کے فکر وتخیل کی رفعت کے نمونوں کا کسی بھی انداز میں جائزہ پیش کیا جائے ان میں ہر مقام پر ادبی جمال کے دوش بدوش علمی کمال بھی جلوہ گر نظر آتا ہے۔ تلمیحات کے ضمن میں بھی ان کے علمی وفکری حسن کی تابانی لہریں لیتی ہوئی نظر آتی ہے۔

مقالہ کے اس حصے میں ہم مولانا احمد رضا بریلوی کے کلام میں قرآن واحادیث سے براہ راست استفادے کے علاوہ دیگر مذہبی نظریات وروایات سے لے کر فلسفہ ومنطق، نجوم وہیئت، سائنس وریاضی اور دوسرے عقلی علوم وفنون کی گل کاریوں اور نیرنگیوں کا جائزہ لیں گے۔

جیسا کہ مولانا ایک جگہ خود دعویٰ کرتے ہیں؛

قرآن سے میں نے نعت گوئی سیکھی

اس کے مصداق ان کے ہر ہر شعر کو قرآن اور اس کی تفسیر، احادیث رسول پر منطبق کیا جاسکتا ہے۔ لیکن قرآن وسنت کے افکار اور ان کی تابشوں سے آراستہ صاف وصریح طور پر بھی اشعار کی اچھی خاصی تعداد موجود ہے۔ علاوہ اس کے مختلف عقلی علوم وفنون کے نظریات اور مصطلحات پر مبنی اشعار بھی موجود ہیں جو ان کے مخصوص تخلیقی انداز میں ان کی نعت گوئی کا جزو بن گئے ہیں۔

پروفیسر ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان صاحب اس ضمن میں لکھتے ہیں؛

''اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان صاحب علیہ الرحمۃ اپنے دور کے بے مثل علماء میں شمار ہوتے ہیں۔ ان کے فضل وکمالات، ذہانت وفطانت، طباعی اور دراکی کے سامنے بڑے بڑے علماء، فضلاء، یونیورسٹیوں کے اساتذہ، محققین اور مستشرقین نظروں میں نہیں جچتے۔ مختصر یہ ہے کہ وہ کون سا علم ہے جو انہیں نہیں آتا تھا؟ وہ کون سا فن ہے جس سے وہ واقف نہیں تھے۔ شعر وادب میں بھی ان کا لوہا ماننا پڑتا ہے اور میرا تو ہمیشہ سے یہ خیال رہا ہے کہ اگر صرف محاورات، مصطلحات، ضرب الامثال اور بیان وبدیع کے متعلق تمام الفاظ ان کی جملہ تصانیف کے یکجا کر لئے جائیں تو ایک ضخیم

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



لغت تیار ہو سکتی ہے۔ اعلیٰ حضرت چونکہ عالم متبحر اور فاضل کامل تھے اس لئے ان کی اردو شاعری میں بکثرت قرآنی آیات کے حوالے آتے ہیں"۳۷۔

یہاں ہم قرآنی آیات سے مزین کچھ اشعار بطور حوالہ نقل کرتے ہیں:

ورفعنا لک ذکرک کا ہے سایہ تجھ پر
بول بالا ہے ترا ذکر ہے اونچا تیرا

[الم نشرح، پارہ ۳۰]

پر ان کا بڑھنا تو نام کا تھا حقیقتاً فعل تھا ادھر کا
تنزلوں میں ترقی افزا دنیٰ تدلیٰ کے سلسلے تھے

[والنجم، پارہ ۳۰]

ک گیسو، ہ دہن، ی ابرو، آنکھیں ع ص
کھیٰعص ہے ان کا چہرہ نور کا

[سورۂ مریم، آیت ۱]

دیکھو قرآں میں شب قدر ہے تا مطلع فجر
یعنی نزدیک ہیں عارض کے وہ پیارے گیسو

[سورۃ القدر، ۳۰]

قصر دنیٰ کے راز میں عقلیں تو گم ہیں جیسی ہیں
روح قدس سے پوچھئے تم نے بھی کچھ سنا کہ یوں

[والنجم، پ ۲۷]

نہ عرش ایمن نہ انی ذاہب میں میہمانی ہے
نہ ادنیٰ یا احمد نصیب لن ترانی ہے

[پ ۲۳ + حدیث]

یعنی جو ہوا دفتر تنزیل تمام
آخر میں ہوئی مہر کہ اکملت لکم

[سورۃ النساء پ آیہ]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



وصف رخ ان کا کیا کرتے ہیں شرح والشمس وضحیٰ کرتے ہیں
ان کی ہم مدح و ثنا کرتے ہیں جن کو محمود کہا کرتے ہیں

[سورۃ الضحیٰ، پارہ ۳۰]

چند ایسے اشعار ملاحظہ کے لئے پیش خدمت ہیں جن میں قرآنی مفاہیم تو ہیں لیکن قرآن کریم کے لفظ و کلمہ کی صراحت نہیں ہے:

ہر خط کیف ہے یہاں اے دوست بیضائے کلیم
موجزن دریائے نور بے مثالی ہاتھ میں

[سورۃ الشمس، ضحیٰ، پارہ ۳۰]

ہے کلام الٰہی میں شمس وضحیٰ ترے چہرۂ نور فزا کی قسم
قسم شب تار میں راز یہ تھا کہ حبیب کی زلف دو تا کی قسم

[پارہ ۱۵، ۲۵، ۳۰]

وہ خدا نے ہے مرتبہ تجھ کو دیا نہ کسی کو ملے نہ کسی کو ملا
کہ کلام مجید نے کھائی شہا ترے شہر و کلام و بقا کی قسم

[بنی اسرائیل، پارہ ۱۵]

شب اسریٰ کے دولہا پہ دائم درود
نو بہار شفاعت پہ لاکھوں سلام

[سورۃ الاحزاب، پارہ ۲۲]

فتح باب نبوت پہ بے حد درود
ختم دور رسالت پہ لاکھوں سلام

اب کچھ اشعار ملاحظہ ہوں جو کہ احادیث رسول پر مبنی اور صراحت سے پر ہیں:

کھلے کیا راز محبوب و محب مستانِ غفلت پر
شراب قد رانی الحق زیب جام من رآنی ہے

من زار تربتی و جبت لہ شفاعتی
ان پر درود جن سے نوید ان بشریٰ کی ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دیکھنے والوں نے کچھ دیکھا نہ بھالا نور کا
من رأی یہ آئینہ کیسا دکھایا نور کا

نبی سرور و رسول و ولی ہے
نبی راز دار مع اللہ لی ہے

چند اشعار ملاحظہ کیجئے جن میں احادیث مبارکہ کے مفاہیم موجود ہیں؛

ان کے قدم سے سلسلۂ غالی ہوئی جناں
واللہ میرے گل سے ہے جاہ و جلال گل

بے ان کے واسطے کے خدا کچھ عطا کرے
حاشا غلط غلط یہ ہوس بے بصر کی ہے

ہم گرد کعبہ پھرتے تھے کل تک اور آج
ہم پر نثار ہے یہ ارادت کدھر کی ہے

زمین و زماں تمھارے لئے، مکین و مکاں تمھارے لئے
چنین و چناں تمھارے لئے، بنے دو جہاں تمھارے لئے

بزم آخر کا شمع فروزاں ہوا
نور اول کا جلوہ ہمارا نبی

عبدالنعیم عزیزی صاحب اپنے مقالے میں تحریر کرتے ہیں؛

''مولانا احمد رضا بریلوی کے کلام کے جائزے سے ایک اور زبردست تاثر جو قاری کے ذہن پر مرتسم ہوتا ہے وہ ان کے تبحر علمی کا ہے۔ اردو نعت کی تاریخ میں مولانا موصوف واحد شخصیت ہیں جنہوں نے اپنے علم و فضل کو پوری طرح اپنے فن میں برتا ہے۔ انہوں نے نعتیہ مضامین کے بیان میں قرآن وحدیث اور دیگر علوم دینیہ ونقلیہ سے لے کر عقلی علوم یعنی فلسفہ، منطق، ریاضی، نجوم و ہیئت، مابعد الطبیعات اور سائنسی علوم کے مختلف نظریات اور مصطلحات کو نہایت حسن اور سلیقے سے برتا ہے اور ان کا کمال فن یہ ہے کہ ان کی نعتوں میں مختلف علمی و فنی نظریات، اصطلاحات اور حوالہ جات سطح پر تیرتے پھرتے نظر نہیں آتے۔ انہوں نے اپنے وسیع معلومات ومطالعہ کو تخلیقی انداز میں اپنی نعت نگاری کا جزو بنایا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہے اور ان کی نعت میں ان کی تبحر علمی رکاوٹ بننے کی بجائے ترسیل فکر میں مد و معاون ثابت ہوتی ہے۔ مولانا نے نعتیہ مضامین کے اظہار میں مختلف علوم وفنون کو سمو کر جہاں اپنی نعت گوئی کو وقیع بنایا ہے وہاں اردو نعت کے علمی اور فکری دائرے کو بھی وسیع کیا ہے''۳۸۔

اس حوالے سے اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہوئے پروفیسر ڈاکٹر مظفر عالم جاوید صدیقی لکھتے ہیں:

''امام احمد رضا خان بریلوی نے اپنے وسیع مطالعے کو بھرپور انداز میں نعت میں سمویا ہے۔ ان کی خداداد صلاحیتوں، ذہانت اور علوم وفنون پر کامل دسترس کا اندازہ اس وقت ہوتا ہے، جب ہم ان اشعار کا مطالعہ کرتے ہیں، جن میں انہوں نے اصطلاحات اور حوالہ جات کو بیان کیا ہے۔ مولانا کے کلام میں قرآن وحدیث کے حوالے ان کی گہری نظر، شعری استعداد اور مہارت فن کا کامل ثبوت ہیں۔ ان میں ان کا تخلیقی شعور کارفرما ہے اور اس سے قرآن وحدیث کا مطالعہ کرنے والے اور شعری نزاکتوں اور لطافتوں کو سمجھنے والے پوری طرح لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔ آپ کے کلام میں علمی، فقہی، مذہبی، فنی تجربات ومشاہدات اور سینکڑوں اصطلاحات اور مباحث دینی کے حوالوں سے اندازہ ہوتا ہے کہ انہوں نے اپنی تمام تر صلاحیتوں کو نبی کریم ﷺ کی نعت کے بیان میں استعمال کر دیا ہے''۳۹۔

اسی گفتگو کو آگے بڑھاتے ہوئے ڈاکٹر ریاض مجید رقم طراز ہیں:

''تبحر علمی کے شانہ بشانہ مولانا کے نعتیہ کلام میں ملنے والی دوسری خصوصیت ان کا زور بیان ہے۔ عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ شاعری میں اصطلاحات اور علمی حوالوں کا کثرت استعمال اظہار میں رکاوٹ پیدا کر کے فن پارے کے فطری بہاؤ کو مدھم کر دیتا ہے۔ مگر مولانا کی نعت گوئی میں اظہار کسی ایسی دقت یا مشکل سے دوچار نظر نہیں آتا۔ مولانا کی نعت رسول اکرم ﷺ سے وابستگی وعقیدت اور صاحب موضوع سے شیفتگی ومحبت کی شدت کی جولانی ان کے کلام میں شروع سے آخر تک یکساں اور موثر انداز میں میں جاری وساری نظر آتی ہے، تبحر علمی، زور بیان اور وابستگی وعقیدت کے عناصر ان کی نعت میں یوں گھل مل اور رچ بس گئے ہیں کہ اردو نعت میں ایسا خوشگوار امتزاج کہیں اور دیکھنے میں نہیں آیا''۴۰۔

مولانا نے بعض جگہ قرآن مجید اور حدیث نبوی کے حوالوں کو ایک ہی شعر اور کہیں کہیں ایک ہی مصرعہ میں یکجا کر دیا ہے، مثلاً:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ان پہ کتاب اتری بیانا لکل شئ
تفصیل جس میں ما عبر و ماغبر کی ہے

معنی قدرائی مقصد ماطغیٰ!
نرگس باغ قدرت پہ لاکھوں سلام

مولانا کے کلام میں اس قبیل کی بیسیوں نہیں سینکڑوں مثالیں نظر آتی ہیں۔ بعض نعتوں میں تو ایسے حوالے تسلسل سے نظر آتے ہیں، جوان کی قرآن و حدیث پر گہری نظر کے ساتھ ساتھ ان کی شعری استعداد اور مہارت کا ثبوت ہیں۔ مولانا کے انداز بیان اور ذوق نعت گوئی کی ایک خاص بات یہ بھی ہے کہ انہوں نے اپنی نعت کی تزئین کے لئے قرآن و احادیث کے حوالے محض قصیداً ہی نہیں دیئے بلکہ ان کے استعمال میں ایک تحقیقی شعور کارفرما ہے۔ قرآن و احادیث کا مطالعہ کرنے اور شعری باریکیوں کو سمجھنے والے جس طرح ان مقالات سے حظ اٹھا سکتے ہیں۔

ملاحظہ فرمایئے چند ایسے اشعار جن میں مختلف مذہبی روایات، نظریات اور عقائد کو موضوع بنایا گیا ہے۔ واضح رہے کہ جو عقائد و نظریات اشعار کے قالب میں منقلب کئے گئے ہیں وہ قرآن، سنت سے ثابت ہیں اور امت کا ان پر اجماع ہے؛

نعمتیں بانٹتا جس سمت وہ ذیشان گیا
ساتھ ہی منشی رحمت کا قلمدان گیا

خدا کی رضا چاہتے ہیں دوعالم
خدا چاہتا ہے رضائے محمد

ترے خلق کو حق نے حسین کہا، ترے خلق کو حق نے عظیم کہا
کوئی تجھ سا ہوا ہے نہ ہوگا شہا، ترے خالق حسن و ادا کی قسم

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کیا کہ یوں

ان کی مہک نے دل کے غنچے کھلادیئے ہیں
جس راہ چل دیئے ہیں، کوچے بسا دیئے ہیں

فریاد امتی جو کرے حال زار میں
ممکن نہیں کہ خیر بشر کو خبر نہ ہو

مصطفیٰ خیر الوریٰ ہو
سرور ہر دو سرا ہو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حق درودیں تم پہ بھیجے
تم مدام اس کو سرا ہو
کنز مکتوم ازل میں
در مکنون خدا ہو
سب بشارت کی اذاں تھے
تم اذا کا مدعا ہو

عرش کی عقل دنگ ہے، چرخ میں آسمان ہے
جان مراد اب کدھر ہائے ترا مکان ہے
عرش پہ جاکے مرغ عقل تھک کے گرا غش میں آ گیا
اور ابھی منزلوں پرے پہلا ہی آستان ہے

ڈاکٹر ریاض مجید لکھتے ہیں:

''مولانا کے کلام میں سینکڑوں ایسے مقامات ہیں جہاں مباحث دینی اور مصطلحات علمی کے حوالے، فلسفہ و ہیئت، منطق و نجوم، ہندسہ و مابعد الطبیعات اور معانی و نحو کی اصطلاحیں نظر آتی ہیں۔ نعت کے ذیل میں مصطلحات کا یہ استعمال مولانا کی سب سے نمایاں خصوصیت ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے کہ مولانا نے اپنے عمیق مطالعے اور وسیع مشاہدے سے اخذ کردہ صلاحیت اور صفت کو حضور اکرم ﷺ کی نعت کے بیان میں استعمال کر دیا ہے۔ اگر ان کی نعت کا اس حوالے سے جائزہ لیا جائے تو ان کی محبت رسول ﷺ اور شغف نعت کا ایک اور احسن پہلو ہمارے سامنے آتا ہے اور ان کی نعت ان کے تمام علمی، فقہی، مذہبی اور فنی تجربات و مشاہدات کا نچوڑ اور ان کے مطالعۂ ظاہری اور مشاہدۂ باطنی کا ماحصل نظر آتی ہے۔

دوسری خصوصیت..... مولانا احمد رضا خان کا زور بیان ہے۔ مولانا کی نعتوں (خصوصاً سلام مشتمل بر سراپائے اطہر در تہنیت شادی اسری اور درود یہ) میں قصیدوں کا سا شکوہ مگر مثنوی کی سی روانی ہے۔ علمی وجاہت کے ساتھ ربط و تسلسل کا التزام ان طویل نعتوں کی خوبی ہے''[۲۱]۔

اردو شاعری میں خواہ وہ کسی بھی عقیدہ و نظریہ کی شاعری ہو، مختلف علوم وفنون کے نظریات و مصطلحات اور حوالہ جات کی جلوہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



گری شروع سے ہی ہوتی آئی ہے۔ اور آج کی جدید شاعری میں تو ایٹمی اور اضافیاتی نظریات اور دیگر سائنسی موضوعات جلوہ نما دکھائی دیتے ہیں۔ غالب نے جب کہا تھا؛

سبزہ و گل کہاں سے آئے ہیں
ابر کیا چیز ہے ہوا کیا ہے

یا

رنج سے گریہ مبدل بہ دم سرد ہوا
باور آیا ہمیں پانی کا ہوا ہو جانا

تو ظاہر ہے کہ وہ فلسفہ پر اظہار خیال کر رہے تھے یا حکیم مومن خان مومن جو کہ علم نجوم پر اچھی دسترس رکھتے تھے، ان کے کلام میں علم نجوم کی اصطلاحات بطور فن استعمال ہوئی ہیں۔ ان کے نعتیہ قصیدہ کا یہ شعر دیکھیں؛

زبان لعل کہاں اور مدیح تاج خروس
گرا ہے خاک پہ کیا لعل افسر کاؤس

مولانا احمد رضا خان بریلوی کے کلام میں مختلف علوم و فنون کے نظریات بدرجۂ اتم موجود ہیں اور انہوں نے ان علوم و فنون سے اپنے ممدوح سیدنا رسول اکرم ﷺ کی نعت کو جس طرح وقیع بنایا ہے وہ انہی کا حصہ ہے؛

فلسفہ پر مبنی اشعار ملاحظہ ہوں؛

وہ گراں سنگی قدر مس وہ ارزانی وجود
نوعیہ بدلا کئے، سنگ ولآلی ہاتھ میں

غایت و علت سبب، بہر جہاں تم ہو سب
تم سے بنا تم بنا، تم پہ کروڑوں درود

ترا قد تو نادر دہر ہے، کوئی مثل ہو تو مثال دے
نہیں گل کے پودوں میں ڈالیاں کہ چمن میں سرو چماں نہیں

ممکن میں یہ قدرت کہاں واجب میں عبدیت کہاں
حیراں ہوں یہ بھی ہے خطا، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

مذکورہ بالا شعر فلسفہ اور مابعد الطبیعات دونوں ہی سے متعلق ہے؛

پوچھتے کیا عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں، کوئی بتائے کیا کہ یوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ شعر فلسفہ کے ساتھ ساتھ طبیعات سے بھی متعلق ہے اور اس میں مابعد الطبیعاتی نظریہ بھی پایا جاتا ہے۔

علم منطق سے متعلق اشعار:

ذرے مہر قدس تک تیرے توسط سے گئے
حد اوسط نے کیا کبریٰ کو صغریٰ نور کا

تم سے خدا کا ظہور، اس سے تمہارا ظہور
لِم ہے یہ وہ اِن ہوا، تم پہ کروڑوں درود

علم طبیعات اور مابعد الطبیعات سے متعلق اشعار:

کہتی تھی یہ براق سے، اس کی سبک روی
یوں جائیے کہ گرد سفر کو خبر نہ ہو

عرش جس خوبیِ رفتار کا پامال ہوا
دو قدم چل کے دکھا سروِ خراماں ہم کو

وہی ہے اول وہی ہے آخر، وہی ہے باطن
اسی کے جلوے اسی سے ملنے اسی سے اس کی طرف گئے تھے

سراغ این و متیٰ کہاں ہے، نشان کیف و الیٰ کہاں تھے
نہ کوئی راہی نہ کوئی ساتھی نہ سنگ منزل نہ مرحلے تھے

تھا براق نبی یا کہ نور نظر
یہ گیا وہ گیا یہ نہاں ہو گیا

خرد سے کہہ دو کہ سر جھکا لے گماں سے گزریں گزرنے والے
پڑے ہیں یاں خود جہت کو لالے کسے بتائے کدھر گئے تھے

علم ریاضی سے متعلق اشعار:



محیط و مرکز میں فرق مشکل رہے نہ فاصل خطوط و اصل
کمانیں حیرت سے سر جھکائے عجیب چکر میں دائرے تھے

"م" = مرکز..... ا د ب ج = محیط..... ا ب د ج = خطوط واصل۔

معراج کے بیان میں قرب کا ذکر جیومیٹری کی اصطلاحات میں کرتے ہیں۔

اور وہ خاص کیفیت، جسے limiting position کہتے ہیں..... کا نقشہ کھینچتے ہیں۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سوائے ریاضی کے اس طرح کا بیان کسی اور علم کے ذریعے ممکن نہیں'' ☆۱۔

کمان امکاں کے جھوٹے نقطو، تم اول آخر کے پھیر میں ہو

محیط کی چال سے تو پوچھو، کدھر سے آئے کدھر گئے تھے

''خط، دائرہ اور دوسری شکلیں وغیرہ سب نقطے ہی کے راستے ہیں اور اسی سے بنے ہیں۔ ایک نقطہ مختلف زاویوں سے راستہ طے کر کے مختلف شکلیں بناتا ہے۔ نقطے کی اس چال کو خط سفر کہتے ہیں۔ دائرہ بھی نقطے ہی کے ایک مخصوص راستہ طے کرنے کی وجہ سے بنتا ہے۔ اور جب دائرہ کھنچا ہوا ہو تو یہ نہیں بتایا جا سکتا کہ نقطے نے کس مقام سے چل کر سفر شروع کیا تھا۔ اور کون اس کا نقطۂ اول ہے اور کون آخر۔ اور یہ بھی نہیں بتایا جا سکتا کہ دائرے کی تشکیل کے لئے یہ داہنے سمت سے چلا تھا یا بائیں سمت سے۔ یعنی کلاک وائس یا اینٹی کلاک وائس...... اس شعر میں انہی نقطوں کو پیش نظر رکھ کر معراج کا فلسفہ پیش کیا گیا۔ یہاں کمان امکاں سے مراد دائرہ ہے'' ☆۲۔

مندرجہ بالا دونوں شعروں میں ریاضی کے نظریات ہیں۔ اور اقلیدس یعنی Geometry سے بھی ان کا تعلق ہے۔ نیز یہ اشعار مابعد الطبیعات سے بھی متعلق ہیں۔

علم نجوم سے متعلق اشعار؛

دنیا، مزار، حشر جہاں ہیں غفور ہیں

ہر منزل اپنے چاند کی منزل غفر کی ہے

سعدین کا قران ہے پہلوئے ماہ میں

جھرمٹ کئے ہیں تارے تجلی قمر کی ہے

بارہویں کے چاند کا مجرا ہے سجدہ نور کا

بارہ برجوں سے جھکا اک اک ستارہ نور کا ۴۲

جس نے بیعت کی بہار حسن پر قرباں رہا

ہیں لکیریں نقش تسخیر جمالی ہاتھ میں

ہر خط کف ہے یہاں اے دوست بیضائے کلیم

موجزن ہے دریائے نور بے مثالی ہاتھ میں

آخری دونوں شعر تلمیحاتی بھی ہیں؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



علم ہیئت:

مہر میزاں میں چھپا ہو تو حمل میں چمکے
ڈالے دو بوند شب دے میں جو باران عرب

مولانا احمد رضا خان بریلوی کا ایک قصیدہ ۱۵۵ اشعار پر مشتمل ہے اور جس میں اشعار تشبیب ہی ۵۵ کی تعداد میں ہیں، نجوم و ہیئت کی اصطلاحات پر مبنی ہیں۔ یہاں چند اشعار پیش ہیں؛

موتیے بیلے کے پھول، زیب گریبان شام
جوہی چنبیلی کے گل زینت جیب یمن
دامن البرز کی کلیوں میں پھولے ہیں
کیوڑے کی چوٹی میں لئے حامل چمن
سبزہ و گل دلنشیں، محو تماشا حسین
بانوئے اقلیم چیں، دلبر بابل وطن

حدائق بخشش میں ایک نامکمل قصیدہ کے صرف سات اشعار موجود ہیں یہ قصیدہ بھی علمی اصطلاحات پر مبنی ہے؛

عجب نہیں کہ مبادی پہ سلسلے الٹ آئیں
عیاں ہو دور تسلسل میں دور نامحصور
نہ مادہ ہی مجرد صور کا دشمن ہے
ہیولیات کی صورت ہے جسمیہ ہے نفور
نہ موجبہ رہا صغریٰ نہ کلیہ کبریٰ
نہ شکل دیکھے نتیجے کی جہت منصور

مذکورہ بالا اشعار فلسفہ، طبیعات اور منطق پر مبنی ہیں؛

غوث اعظم سیدنا عبدالقادر جیلانی کی بارگاہ میں کہے گئے قصیدے میں ہیئت، ارضیات اور علم نباتات کے نظریات پر مبنی چند اشعار ملاحظہ کریں؛

سیاہی مائل اس کی چاندنی ہے
قمر کا یوں فلک مائل ہے یا غوث
طلائے مہر ہے ٹکسال باہر
کہ خارج مرکز حامل ہے یا غوث[۴۳]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نبوی خور علوی کوہ بتولی معدن

حسنی لعل، حسینی ہے تجلا تیرا

جدید علم ارضیات اور سائنسدانوں نے ہیرا اور کوئلہ کو ایک ہی کاربن کا ممبر بتایا ہے اور ثابت کیا ہے کہ اگر کوئلے کو ایک مخصوص مدت تک ایک مخصوص حرارت ملتی رہے تو کان کے اندر مختلف Reactions سے وہ بھی ہیرا بن سکتا ہے۔ ویسے دامن کوہ میں جو ہیرا ملتا ہے وہ سورج کی حرارت اور اس کی توانائی سے ایک خاص شکل اختیار کرتا ہے جسے لعل کہتے ہیں۔ جس کی آب وتاب اور رنگ ہی کچھ اور ہوتا ہے۔ حضرت غوث اعظم کو مولانا نے حسنی لعل کہا ہے، تو ظاہر ہے کہ یہ ہیرا علوی کوہ کے دامن میں موجود بتولی کان کا ہے۔ اور اسے حرارت وتوانائی نبوی خورشید یعنی سرکار دو عالم ﷺ سے ملی ہے۔ اس لئے کہ وہی ان کے جد اعلیٰ ہیں۔ مولانا نے ارضیات کے علم کی بنا پر بہت ہی خوبصورت شعر کہا جس میں صداقت بھی ہے اور حسن بھی۔ اور ساتھ ہی ساتھ معنی آفرینی و بلند خیالی بھی۔

نبوی ظل علوی برج بتولی منزل

حسنی چاند حسینی ہے اجالا تیرا

غوث اعظم والد کی طرف سے حسنی اور والدہ کی طرف سے حسینی ہیں۔ اور دونوں کا سلسلہ حضور پاک ﷺ تک پہنچتا ہے۔ اسی لئے ان کو حسنی چاند اور حسینی اجالا کہا گیا ہے۔ چاند کی روشنی دراصل سورج ہی کی مرہون منت ہے۔ اور چاند ایک منزل ہے۔ جب سورج کی روشنی برج سے ہو کر آتی ہے تو چاند اس منزل پر روشنی پاتا ہے۔ نبوی ظل سے روشنی برج میں پہنچی اور مولا علی نے برج سے بتولی منزل کو ظل نبوی کی روشنی پہنچائی اور چاند چمکا۔ یعنی حضرت حسن وجود میں آئے اور غوث اعظم اولاد حسن ہیں لہٰذا حسنی چاند کہا گیا۔ اور والدہ کی طرف سے آپ حسینی ہیں لہٰذا حسینی اجالا کہا گیا۔ گویا غوث اعظم ایسے چاند ہیں، جس میں حسینی اجالا ہے اور ساری روشنی سرکار مدینہ، خورشید رسالت ﷺ کی عطا کردہ ہے۔ اس طرح مولانا احمد رضا خان نے نجوم کی اصطلاحات اور معلومات کی مدد سے شعر کو صداقت کا جامہ پہنا کر اپنی بات واضح کر دی۔

نبوی مینہ علوی فصل بتولی گلشن

حسنی پھول حسینی ہے مہکنا تیرا

معنی ونحو اور شعر وادب سے متعلق چند اشعار بھی ملاحظہ کریں:

ترا منسوب ہے مرفوع اس جا

اضافت رفع کی حامل ہے یا غوث

ثنائے سرکار ہے وظیفہ ، قبول سرکار ہے تمنا!

نہ شاعری کی ہوس نہ پروا، روی تھی کیا کیسے قافیے تھے

آخر میں میں مولانا کے علمی کمال اور قادر الکلامی کے لئے ان کی صرف ایک نعتیہ غزل (جو کہ صنعت ملمع میں ہے) کا ذکر کردوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ئ۔ اس نعت پر اظہار کرتے ہوئے پروفیسر ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان صاحب رقم طراز ہیں؛

''اعلیٰ حضرت کے تبحر علمی کا تقاضا بھی یہی تھا کہ وہ کوئی ایسی نعت لکھتے جو بے مثل ہوتی، چنانچہ ایک نعت انہوں نے صنعت ملمع میں لکھی۔ دراصل ملمع اس صنعت کو کہتے ہیں کہ ایک مصرع یا شعر عربی کا ہو، دوسرا مصرع یا شعر فارسی کا ہو۔ اس میں زیادہ سے زیادہ بیس اشعار ہوا کرتے ہیں۔ اس کی دو قسمیں ہیں؛

۱۔ ملمع مکشوف: یعنی جب ایک مصرع عربی میں اور ایک فارسی میں ہو۔

۲۔ ملمع محجوب: یعنی جب ایک شعر عربی میں ہو اور دوسرا فارسی میں۔

لیکن اعلیٰ حضرت نے ایسے ملمع میں اشعار لکھے ہیں جن میں عربی، فارسی، ہندی (بھاشا) اور اردو..... چار زبانوں کے الفاظ ہیں''[۴۴]۔

اس نعت کے چند اشعار ملاحظہ ہوں؛

لم یات نظیرک فی نظر، مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سر سو ہے، تجھ کو شہ دو سرا جانا
البحر علا والموج طغیٰ من بیکس و طوفاں ہوش ربا
منجدھار میں ہوں بگڑی ہے ہوا، موری نیا پار لگا جانا

بقول ڈاکٹر سراج احمد بستوی؛

''مولانا احمد رضا خان رضا بریلوی کے تبحر علمی اور ان کی عبقریت نے ہر صاحب علم و دانش کے در گوش پہ دستک دے کر ان کو اپنی جانب ہمہ تن متوجہ کرلیا تھا اور ہر ایک نے ہوش و خرد کے عالم میں ان کے تبحر علمی کو بسر و چشم تسلیم بھی کرلیا تھا۔ اپنے اور بے گانے ان کے تبحر علمی کے تسلیم کرنے کے نقطۂ نظر سے ایک ہی صف میں دست بستہ نظر آنے لگے تھے۔ ایسے عالم میں نغمات رضا نے سب کو مسحور کر دیا اور ان کی صناعی، فن سے واقفیت اور رموز و نکات نے یہ تاثر قائم کر دیا کہ اس جذبے میں ڈوب کر جو کہا گیا اس کی کیا بات ہے؟ عالم کرامت ہے، طلسمات ہے!!''[۴۵]۔

فاضل اہل حدیث ڈاکٹر پروفیسر محی الدین الوائی ازہر امام احمد رضا کے علم ریاضی اور شعر و ادب میں بیک وقت دسترس رکھنے کے سلسلے میں اس طرح اپنا تاثر پیش کرتے ہیں؛

''پرانا مقولہ ہے کہ شخص واحد میں دو چیزیں تحقیقات علمیہ اور نازک خیالی نہیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پائی جاتیں۔ لیکن مولانا احمد رضا خان کی ذات گرامی اس تقلیدی نظریے کے عکس پر بہترین دلیل ہے۔ آپ عالم و محقق ہونے کے ساتھ ساتھ بہترین نازک خیال شاعر بھی تھے۔ جس پر آپ کے دیوان ''حدائق بخشش، حدائق العطیات و مدح رسول'' بہترین شاہد ہیں۔ اس کے علاوہ فلسفہ، علم فلکیات، ریاضی، اور دین و ادب میں آپ ہندوستان میں صف اول کے ممتاز علماء اور شعراء میں تھے''[۲۶]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



## حواشی باب ششم

۱) ندوی، عبداللہ عباس، ڈاکٹر ''عربی میں نعتیہ کلام'' مطبوعہ اردو اکیڈمی (سندھ، کراچی) ۱۹۸۲ء، ص ۲۹۔

۲) ایضاً، ص ۳۰۔

۳) شفا، حکیم محمد یحییٰ خان، ''عربی زبان میں نعتیہ کلام، مشمولہ نقوش، رسول نمبر''، جلد دہم (لاہور)، ص ۱۲۱۔

۴) ماخوذ، ندوی، عبداللہ عباس، ڈاکٹر ''عربی میں نعتیہ کلام'' ص ۳۵، ۳۶۔

۵) ایضاً، ص ۳۷۔

۶) ایضاً، ص ۴۳۔

۷) ام معبد کا نام ''عاتکہ بنت خالد'' ہے۔ اور وہ قبیلہ بنو کعب کی تھیں۔ (ندوی)

۸) ندوی عبداللہ عباس ''عربی میں نعتیہ کلام'' ص ۴۶، ۴۷۔

۹) ایضاً، ص ۴۹، ۵۰۔

۱۰) شفا، حکیم محمد یحییٰ خان، بحوالہ نقوش، ص ۱۲۳۔

۱۱) ایضاً، ص ۱۲۴۔

۱۲) ایضاً۔

۱۳) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر ''اردو کی نعتیہ شاعری'' مطبوعہ، آئینہ ادب (لاہور) ۱۹۷۴ء، ص ۲۹۔

۱۴) ندوی، عبداللہ عباس، ڈاکٹر ''عربی میں نعتیہ کلام'' ص ۵۵ تا ۵۹۔

۱۶) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر ''اردو کی نعتیہ شاعری'' ص ۳۱۔

۱۷) ندوی، عبداللہ عباس، ڈاکٹر ''عربی میں نعتیہ کلام'' ص ۱۳۶۔

۱۸) ایضاً، ص ۳۲۔

۱۹) ندوی، محمد مسعود عالم ''دیار عرب میں چند ماہ'' ص ۳۱۴۔

۲۰) امام بوصیری، قصیدہ بردہ، ترجمہ پروفیسر علی محسن صدیقی، ناشر طارق اے محسن، ص ۲۳۔

۲۱) حمید یزدانی، خواجہ، ڈاکٹر ''فارسی نعت ایک سرسری جائزہ، مشمولہ نقوش رسول نمبر'' جلد دہم شمارہ ۱۳۰، ص ۱۴۷۔

۲۲) ایضاً۔

۲۳) حمید یزدانی، ص ۱۵۵

۲۴) ایضاً۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۲۵ ) شبلی نعمانی، علامہ، ''شعر العجم''، جلد سوم، مطبوعہ لاہور، ۱۹۴۶ء، ص ۸۴۔

۲۶ ) ماخوذ، فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ص ۳۳۔

۲۷ ) ایضاً

۲۸ ) عاصی کرنالی، ''اردو حمد و نعت پر فارسی شعری روایت کے اثرات، مشمولہ نعت رنگ''، شمارہ، ص ۳۰ تا ۳۶

۲۹ ) ایضاً

۳۰ ) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، ''اردو کی نعتیہ شاعری''، ص ۳۲۔

۳۱ ) ایضاً، ص ۳۴۔

۳۲ ) ایضاً، ص ۳۵۔

۳۳ ) ایضاً، ص ۳۶۔

۳۴ ) ایضاً، ص ۳۸۔

۳۵ ) حدیث کی رو سے خاتم النبیین محبوب رب العالمین، سبب تخلیق کائنات ہیں۔ آپ پرتو جمال الٰہی و مظہر ذات کبریائی ہیں۔

۳۷ ) غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر، پروفیسر، ''امام احمد رضا اور اردو نعتیہ شاعری، مشمولہ معارف رضا''، شمارہ ۱۹۹۳ء، ص ۱۷۳۔

۳۸ ) عبد النعیم عزیزی، ڈاکٹر، ''تحقیقی مقالہ برائے پی۔ایچ۔ڈی، ص ۲۷۴۔

۳۹ ) مظفر عالم جاوید صدیقی، ڈاکٹر، پروفیسر، ''امام احمد رضا کی اردو نعت نگاری، مشمولہ معارف رضا''، شمارہ ۱۹۹۶ء، ص ۱۲۷۔

۴۰ ) ریاض مجید، ڈاکٹر، ''امام احمد رضا خان کی اردو نعت گوئی، مشمولہ معارف رضا''، ۱۹۹۶ء، ص ۱۔

۴۱ ) ریاض مجید، ڈاکٹر، بحوالہ معارف رضا، ص ۱۱۷۔

☆۱۔ عبد النعیم عزیزی، ڈاکٹر، '' کلام رضا کے نئے تنقیدی زاویے''، مطبوعہ الرضا اسلامک اکیڈمی (بریلی)، ص ۲۷۔

☆۲۔ ایضاً

۴۲ ) سرکار دو عالم ﷺ کے یوم ولادت یعنی ۱۲ ربیع الاول کے متعلق ہے۔ بارہویں تاریخ کو آمد نور مجسم ﷺ کا تذکرہ فنکارانہ انداز میں علم نجوم کی اصطلاحات کی مدد سے کیا گیا ہے۔

۴۳ ) اس شعر میں سرکار مدینہ ﷺ کے معجزے کا ذکر ہے کہ کس طرح برج میزان میں چھپا ہوا سورج ان کے حکم سے حمل میں آکر چمکنے لگتا ہے اور کالی رات روشن ہو جاتی ہے یعنی دن میں تبدیل ہو جاتی ہے۔

۴۴ ) غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر، پروفیسر، مشمولہ معارف رضا، شمارہ ۱۹۹۳ء، ص ۱۷۶۔

۴۵ ) بستوی، سراج احمد، ڈاکٹر، ''مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری''، دہلی ۱۹۹۷ء، ص ۲۴۰۔

۴۶ ) بحوالہ عبد النعیم عزیزی، ڈاکٹر، '' کلام رضا کے نئے تنقیدی زاویے''، ص ۲۲۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



# باب ہفتم

## مولانا احمد رضا خان کی شاعری کی لسانی تشکیلات اور اس پر مقامی اثرات

---

دنیا کی تمام زبانوں میں نعت پاک رسول ﷺ کے ذخیرے موجود ہیں۔ اور ساری دنیا میں مسلمان اور شمع رسالت کے پروانے موجود ہیں۔ نعت مسلمانوں کے لئے سرمایۂ آخرت ہے اور غیر مسلم اس محفل میں شرکت کو اپنے لئے اپنے طور پر باعث سعادت سمجھتے ہیں۔ کرۂ ارض پر جہاں بھی ذی روح موجود ہے، وہاں ذکر پاک رسول ﷺ بھی موجود ہے۔ ہند و پاک کی زبانوں کی تو بات ہی دیگر ہے، دنیا کی ساری زبانیں اور بولیاں بھی حب نبی ﷺ کی گواہ ہیں۔ اس کی گواہی فاضل بریلوی کی نعتیہ شاعری سے مل سکتی ہے کہ ان کے یہاں بیک وقت کئی زبانوں کا ملاپ نظر آتا ہے۔

فاضل بریلوی کے علم و فضل سے تو سب واقف ہیں اور سب جانتے ہیں کہ مختلف زبانوں پر مہارت رکھنے والا ان سے بڑا عالم اور زبان دان ان کے عہد میں کوئی دوسرا نہ تھا۔

> ''عربی، فارسی، اردو، ہندی، ترکی تو خیر وہ جانتے ہی تھے اور دسترس کی سی حد تک نہیں بلکہ وہ ان زبانوں کے غواص کی حیثیت رکھتے تھے۔ لیکن ان سب پر مستزاد یہ کہ وہ شمالی ہندوستان کی مختلف بولیوں اور لہجوں پر ماہرانہ قدرت بھی رکھتے تھے۔ اودھی اور برج سے بھی ان کی واقفیت محض رسمی نہ تھی۔ ان سے وہ ماہر لسانیات کی طرح واقف تھے۔ ہریانوی جسے ہم کھڑی بولی کہتے ہیں، اس پر بھی وہ دستگاہ رکھتے تھے۔ تمام مقامی بولیاں ان کے لئے گھر کی چیزیں تھیں۔ ان زبانوں کا برملا اردو کے ساتھ رشتہ و پیوند ماہرانہ قدرت کے بغیر ممکن ہی نہیں۔ انہوں نے اپنی نعتوں میں جس طرح عربی، فارسی، ہندی، اودھی، برج، پنجابی اور ہریانوی لفظوں کو ساتھ ہم آہنگ کیا ہے اور جس طرح ان سب کے اتصال سے ایک نئے لہجے کو جنم دیا ہے وہ دیدنی ہے''[1]۔

احمد رضا خان بریلوی سے پہلے ایسے نمونے شاذ ہی نظر آتے ہیں۔ اگر کچھ نمونے موجود بھی ہیں تو وہ برائے بیت ہی ہیں یا تفنن طبع کے طور پر وجود میں لائے گئے ہیں۔ احمد رضا خان بریلوی کا معاملہ بالکل الگ ہے۔ انہوں نے اس طرح کے تجربات تفنن طبع کے طور پر نہیں کیا بلکہ ایک سنجیدہ فطری نظریے کے طور پر اس تجربے کو آگے بڑھایا ہے۔ ان کے یہاں تجربات عالمانہ شان کے ساتھ وجود میں آتے ہیں۔

> ''شمال مغرب، شمال مشرق، شمال جنوب کا احاطہ بولیوں کی سطح پر ان کی نعتوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



میں عکس ریز ہے۔ شمال مغرب میں یہ سلسلہ پنجاب تک ہی نہیں، کشمیر کے نواح تک پہنچ سکتا ہے۔ اسی طرح شمال مشرق میں بلیا، گورکھپور اور اعظم گڑھ تک یہ سلسلہ جا ملتا ہے۔ اس پورے علاقے کے نوع بنوع لسانی تصورات کا ان کی فکر فلک پیما احاطہ کرتی ہے۔ فاضل بریلوی نے اپنے تمام ہم چشموں اور ہم عصروں کو اس وادی پر جوش میں بہت پیچھے چھوڑ دیا ہے۔ کوئی بھی ان کے دامن تک تو کیا ان کی گرد سفر تک بھی نہیں پہنچتا''[۲]۔

نعت نبی ﷺ کا دامن وسیع پوری کائنات پر اس طرح پھیلا ہوا ہے کہ اس کی بیکراں وسعتوں کا قیاس عقل انسانی کے بس کی بات نہیں۔ لیکن مولانا احمد رضا خان نے نعت گوئی میں نئے نئے گوشوں اور نئی نئی یافتوں سے ہمیں روشناس کرایا ہے۔ مقامی زبانوں کا عربی وفارسی کے ساتھ جس طرح ایک مخصوص آمیزہ نعت نبی میں تیار کیا ہے، وہ زبانوں کے لئے باعث فخر ہے۔

ان کا یہ تجربہ اس لئے وقیع ہے کہ یہ کامیاب تجربہ بن گیا ہے۔ اس کے علاوہ بھی مولانا نے نعت نبی کے حوالے سے جو تجربے کئے ہیں وہ چمک اٹھے ہیں۔ ان کی مشہور نعت؛

لم یات نظیرک فی نظر مثل تو نہ شد پیدا جانا

کا پڑھنے والا فن کے رموز سے آشنا کوئی بھی قاری اس نتیجے پر پہنچے گا کہ اس میں برائے شاعری اور چیز بھی شامل ہے جس کا کوئی تعلق فضل و کمال یا ہمہ دانی سے نہیں۔ ایک جگہ فرماتے ہیں:

وہ سرگرم شفاعت ہیں عرق افشاں ہے پیشانی
کرم کا عطر صندل کی زمیں رحمت کی گھانی ہے

بقول ڈاکٹر سراج احمد بستوی؛

''لفظ گھانی مشرقی اتر پردیش کے مضافاتی علاقوں میں بولا جاتا ہے۔ خصوصاً ان اضلاع کے دیہی علاقوں میں جو سرحدوں سے جا ملتے ہیں، خود مقالہ نگار نے اس لفظ کو بار ہا اپنی دادی کی زبان سے سنا ہے؛

کبھی زندگی کے ارماں کبھی مرگ نو کا خواہاں
وہ جیا کہ مرگ قرباں وہ موا کی زیست لایا
کہے روح ہاں جلایا

اسی طرح لفظ جیا اور موا بھی ہے جو جینے اور مرنے (زندگی اور موت) کی جگہ بولا جاتا ہے۔ اور خصوصاً اس لفظ کو مشرقی اتر پردیش کے مضافاتی علاقوں میں اہل ہنود بولتے ہیں''[۳]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یاں بھی داغ سجدۂ طیبہ ہے تمغا نور کا
اے قمر کیا تیرے ہی ماتھا ہے ٹیکا نور کا

لفظ ٹیکا جو قشقہ (اور بندیا) کا ہم معنی ہے، تقریباً پورے ہندوستان کے شمالی علاقوں میں بولا جاتا ہے۔ جس کو اہل ہنود اپنی عام بول چال کی زبان میں استعمال کرتے ہیں؛

تاج والوں کا یہاں خاک پہ ماتھا دیکھا
سارے داراؤں کی دارا ہوئی دارائی دوست

لفظ ''ماتھا'' کا استعمال بھی بالکل لفظ ٹیکا کی طرح ہے؛

ہم بھی چلتے ہیں ذرا قافلے والو ٹھہرو
گٹھریاں توشۂ امید کی بندھ جانے دو

لفظ گٹھری بھی مشرقی اضلاع کے سرحدی مضافاتی علاقوں میں بولا جاتا ہے۔

وسط گلستاں میں نہر، نہر کے ہر سمت دوب
دوب میں بوٹے ہزار بوٹوں میں در عدن[۴]

رضا بریلوی نے اس شعر میں لفظ ''دوب'' کا استعمال کیا ہے۔ دوب ایک مخصوص گھاس ہوتی ہے۔ جس کو جانور بہت پسند کرتے ہیں[۵]۔ یہ رضا بریلوی کی اپنی انفرادیت ہے کہ اس لفظ کو اپنے نعتیہ قصیدے میں استعمال کیا۔ اس لفظ کو بھی مشرقی اترپردیش کے مضافات میں استعمال کیا جاتا ہے۔ اور خصوصاً وہ لوگ استعمال کرتے ہیں جو زراعت کے پیشہ سے وابستہ ہیں۔

جب سے شہہ بلخ نے ترک شہہ ایراں کو دی
سکۂ زر کے عوض کوڑیوں کا ہے چلن[۶]

لفظ کوڑی کا شمار مقامی بولیوں کے زمرے میں ہوتا ہے۔

کچھ ترے پروانے کو نام کی پروا نہ ہو
لاکھ جلیں ساتوں شمع بارہ کنول نو لگن
میرے خطِ کف سے ہو پرزے کمندِ بلا
کانٹی بندھے دھار سے پہنچے کہ مچھلی ڈگن[۷]

احمد رضا خان نے مذکورہ دونوں اشعار میں لفظ ''لگن'' اور ''ڈگن'' کا استعمال فرمایا ہے۔ لگن ایک مخصوص برتن ہے۔ جو طشت یا ٹب کو کہتے ہیں۔ اسی طرح لفظ ''ڈگن'' اس چیز یا آلہ کو کہتے ہیں جس کا استعمال مچھلی کے شکار کے لئے کیا جاتا ہے[۸]۔ اسی لئے مولانا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نے محض لفظ ڈگن ہی نہیں استعمال کیا بلکہ ساتھ ہی میں لفظ مچھلی کا بھی استعمال کیا ہے۔ تاکہ وہی مخصوص معنی مراد لئے جائیں:

ڈالیں ہری ہری ہیں تو بالیں بھری بھری
کشت امل پری ہے یہ بارش کدھر کی ہے
سرکار ہم گنواروں میں طرز ادب کہاں
ہم کو تو بس تمیز یہی بھیک بھر کی ہے

آپ نے مذکورہ دونوں اشعار میں تین لفظ ''بال''، ''گنوار''، اور ''بھیک بھر'' کا استعمال علاقائی زبان میں کیا ہے۔ اور بھیک بھر کا استعمال ''ذرا سے'' کے مفہوم میں انتہائی حسین طریقے سے محاوراتی انداز میں ہوا ہے۔

آنکھیں یہ نہیں سبزۂ مژگاں کے قریب
چرتے ہیں فضائے لامکاں میں آہو
بحر و بر، شہر و قریٰ سہل و حزن دشت و چمن
کون سے چک پہ پہنچتا نہیں دعویٰ تیرا
تجھ سے در در سے سگ اور سگ سے ہے مجھ کو نسبت
میری گردن میں بھی ہے دور کا ڈورا تیرا
آب تطہیر سے جس میں پودے جمے
اس ریاض نجابت پہ لاکھوں سلام

لفظ ''چرنا''، ''چک''، ''ڈور''، ''جمنا'' وغیرہ۔ علاقائی بولیوں کے الفاظ ہیں۔

آخر جج غم امت میں پریشاں ہوکر
تیرہ بختوں کی شفاعت کو سدھارے گیسو
ہائے رے ذوق بے خودی دل جو سنبھلنے سا لگا
چھک کے مہک میں پھول کی گرنے لگی صبا کہ یوں
تیرے ابرو کے تصدق پیارے
بند کرے ہیں گرفتاروں کے

مذکورہ اشعار میں لفظ ''سدھارے''، ''چھک'' اور ''کرے'' کا استعمال کیا ہے۔ یہ الفاظ جنوبی اتر پردیش کے مضافاتی علاقوں میں بولے جاتے ہیں[۹]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عاقلو ان کی نظر سیدھی رہے

بوروں کا کام ہو ہی جائے گا

منزل کڑی ہے شان تبسم کرم کرے

تاروں کی چھاؤں نور کے تڑکے سفر کریں

حشر میں کیا کیا مزے وارفتگی کے لوں رضا

لوٹ جاؤں پا کے وہ دامان عالی ہاتھ میں

لفظ''بوروں''،''تڑکے''،''لوٹ جاؤں'' یہ الفاظ مقامی اور علاقائی بولیوں میں شامل ہیں۔

ڈاکٹر سراج بستوی لکھتے ہیں؛

''ان کے نعتیہ دیوان''حدائق بخشش'' کے غائر مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ علاقائی اور مقامی بولیوں سے کس حد تک واقف تھے وہ الفاظ یا وہ بولیاں جو مختلف بلاد و امصار کے علاقوں میں بولی جاتی تھیں یا بولی جاتی ہیں۔ جو معنوی نقطۂ نگاہ سے ادب میں جگہ پانے کی مجاز تھیں۔ مگر حضرت رضا بریلوی کے عہد تک کے شاعروں اور ادیبوں کی فکری جولانگاہ بننے سے محروم رہ گئی تھیں۔ ان ارباب سخن نے ان الفاظ کو محض نامانوسیت کی بنا پر نظر انداز کر دیا تھا۔ مگر ایک شاعر و ادیب کا یہ طریقۂ کار قطعی نہیں ہونا چاہئے کہ یہ لفظ کی وسعت و معنویت کے باوجود اس کو فراموش کر دے، بلکہ ایک شاعر و ادیب کو اپنے مضافات میں بولے جانے والے الفاظ پر گہری نظر رکھتے ہوئے ان کو اپنی نگارشات میں مزین کر کے ان کو فروغ دینا چاہئے''۔[۱۰]

کچھ الفاظ سماجی ضروریات کو پورا نہ کرنے کی وجہ سے متروک قرار دے دیئے جاتے ہیں۔ حالانکہ وہ متروک نہیں ہوتے ہیں۔ فنکار اپنی صلاحیت سے ان میں جان ڈال سکتا ہے۔ کچھ الفاظ کریہہ، ثقیل اور نامانوس تسلیم کر لئے جاتے ہیں۔ بڑا شاعر ایسے الفاظ کو بھی غیر تقلیدی انداز پیش کش سے تازگی اور حسن پیدا کر دیتا ہے۔

جب ہم اس نقطۂ نظر سے رضا بریلوی کے کلام کا جائزہ لیتے ہیں تو اس طرح کے الفاظ ان کے کلام میں اچھی خاصی تعداد میں ملتے ہیں۔

اس موقع پر ڈاکٹر سید ابوالخیر کشفی کی ایک تحریر کا ایک حصہ ملاحظہ فرمایئے؛

''......اب میں دو چار منٹ آپ کے اور لوں گا تاکہ امام احمد رضا خان صاحب کی زندگی کا وہ گوشہ پیش کروں جس میں ان کی ذات سب سے زیادہ کامیابی سے جھلکتی ہے،

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یعنی ان کی نعت گوئی۔ ملاحظہ فرمایئے کہ ان کی نعتوں میں پہنچ کر الفاظ نئی معنویت حاصل کر لیتے ہیں۔ میں آج ہی پڑھ رہا تھا کہ نبی اکرم ﷺ نے انسانوں کو پستیوں سے ابھار کر یعنی آدمیوں کو پستیوں سے نکال کر انسانیت کی منزل تک پہنچا دیا اور اچانک میرے ذہن میں یہ بات آئی جس طرح حضور اکرم ﷺ نے انسانوں کی قدر و منزلت کی، امام احمد رضا نے اپنی نعتوں میں اردو کے الفاظ کی وہی قدر و منزلت کی۔ یہ پست اور حقیر الفاظ ان کے یہاں آ کر بلند تر مقام پر پہنچ جاتے ہیں۔ مثلاً؛

میل سے کس درجہ ستھرا ہے یہ پتلا نور کا
ہے گلے میں آج تک کورا ہی کرتا نور کا

یہ شعر جب میرے سامنے آیا تو میں نے غور کیا کہ یہ لفظ تو ہمارے بچے بھی نہیں جانتے کہ کورا کرتا کسے کہتے ہیں۔ لیکن قرآن و حدیث کی روشنی میں یہ کورا کرتا ہمیں لباس تقویٰ کی طرف لے جاتا ہے، جو قرآن کی ایک مستقل اصطلاح ہے یعنی جو لباس تقویٰ کا ہے وہی سب سے اچھا لباس ہے۔ مثلاً یہ دوسرا شعر ملاحظہ ہو؛

کیا بنا نام خدا اسریٰ کا دولہا نور کا
سر میں سہرا نور کا، بر میں شہانا نور کا

اب آپ یہ دیکھئے کہ شادی کی نسبت سے رسوم اور یہ معراج نبی اکرم ﷺ کی حیات طیبہ کا ہر لمحہ معراج ہے اور معراج کا واقعہ ''معراج کبریٰ'' ہے۔ اسی معراج کبریٰ سے یہ لفظ دولہا جس طرح ایک نقطۂ معراج کی طرح یہاں آتا ہے۔ اس کا جواب نہیں۔ ۔ آپ یہ غور فرمایئے کہ آج واقعی اردو کی لغت مرتب کرنے میں لہرا نور کا، اعلیٰ نور کا، اہلا نور کا، تو ڑا نور کا ۔ ۔ ۔ یہ وہ الفاظ ہیں جو اردو میں متروک ہو جاتے اگر امام احمد رضا خان نے ان کو اپنی نعتوں میں استعمال نہ کیا ہوتا''[۱۱]۔

اردو خالص برصغیر پاک و ہند کی زبان ہے۔ اس میں مقامی زبانوں کے الفاظ کی تعداد عربی اور فارسی الفاظ سے کئی گنا زیادہ ہے۔ جہاں تک اردو گرامر (قواعد) کا تعلق ہے وہ ہندی گرامر سے بہت زیادہ قریب ہے۔ اس کے تمام افعال و ضمائر دیسی ہیں۔ مزاج اور لہجہ دیسی ہے۔ روح دیسی ہے، جسم دیسی ہے[۱۲]۔

پروفیسر گوپی چند نارنگ لکھتے ہیں؛

''اردو نے ہند آریائی زبان کا دودھ پیا ہے۔ ۔ ۔ اردو زبان ہماری پچھلی کئی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



صدیوں کی تہذیبی کمائی ہے''[۱۳]۔

شاعر تو بڑا حساس ہوتا ہے۔ وہ اپنے جذبات، خیالات ہی کا ترجمان نہیں، اپنے عہد کا بھی ترجمان ہوتا ہے۔ لہٰذا وہ اپنے ماحول اور اپنے گردوپیش سے بے خبر کیسے رہ سکتا ہے۔ ان سے بے پرواہو کر یا ان کی طرف سے آنکھیں موند کر اچھے ادب اور اچھی شاعری کو کیسے وجود میں لا سکتا ہے۔ ایک سچائی یہ بھی ہے کہ جو زبان جس ملک میں آنکھ کھولتی ہے، پلتی ہے، بڑھتی ہے وہ کسی بیرونی تہذیب سے متاثر ہونے کے باوجود بھی اپنی ملکی تہذیب سے رشتہ نہیں توڑ سکتی ... اردو ہندوستان کی سب ہی قوموں اور زبانوں کا ایک مشترک روپ ہے۔ ہندوستانی تہذیب کا کوئی مظہر ایسا نہیں جو اردو ادب میں نہ ہو۔

عبدالنعیم عزیزی اپنے مضمون میں مشہور شعراء کے کلام میں ہندوستانی عناصر کی نشاندہی کرنے کے بعد لکھتے ہیں؛

''..... (احمد رضا خان) کی شاعری نعت و منقبت کی شاعری ہے۔ اس نے رسول کریم کے حسن و جمال، ان کے جاہ و جلال اور ان کی عظمتوں و رفعتوں کے گن گائے ہیں۔ اس نے حسنین وغوث کو اپنے گیتوں کے ذریعے عقیدت کا خراج پیش کیا ہے اور مکہ و مدینہ و بغداد کے نغمے الاپے ہیں۔ لیکن ان سب کے باوجود اس کی شاعری میں ہندوستانیت موجود ہے۔ اس نے ہندی زبان و محاورہ اور ضرب الامثال و رسم و رواج کو اپنی شاعری میں جگہ دی ہے اور انہیں اپنی شاعری میں پیش کیا ہے۔ وہ اس حقیقت کو کبھی نہیں بھولا کہ وہ ہندوستانی شاعر ہے''[۱۴]۔

یہ بات بالکل درست ہے کہ کوئی بھی ہندوستانی شاعر خواہ اس کی شاعری کا موضوع کچھ بھی رہا ہو اس نے اپنی شاعری میں ملکی رنگ نمایاں کر رکھا ہے۔ ہندی الفاظ، محاورات، کہاوتیں، علامتیں وغیرہ ان شعراء نے بڑی خوبصورتی کے ساتھ برتی ہیں۔ مولانا احمد رضا خان کے یہاں بھی یہ رنگ موجود ہے۔ آپ نے ہندی اور ہندوستانی عناصر کو اپنے اشعار میں اس طرح برتا ہے کہ موضوع کے تقدس اور شرعی وقار پر کوئی حرف نہیں آنے پایا ہے۔ اور اشعار میں شیفتگی و پاکیزگی کا ایک انیلا و جیلا انداز اور ایک طرحداری و بانکپن رچ بس گیا ہے۔

مولانا کہتے ہیں؛

احمد ہندی رضا، ابن نقی ابن رضا
از اب وجد بندہ واقف زہر عنواں توئی

وہ مسلک اہلسنت اور سلسلۂ قادریہ کے پاسبان ضرور ہیں لیکن وہ اپنی ہندوستانیت کے بھی معترف ہیں؛

میری قسمت کی قسم کھائیں سگانِ بغداد
ہند میں ہوں بھی تو دیتا رہوں پہرا تیرا

اور ہم دیکھتے ہیں کہ حضرت احمد رضا کے کلام میں دن، رات، چاند، سورج، اجالا، گھڑی، پچھ، میل، ماتھا، متھا، پد، حار، گما، بن، دھار،

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سہانی، بیڑا، پاٹ، ندیا، جادو، دلہن، کلس، گن، کھنڈر، بدلی، اترن، دھوون، جھومر، بوجھ، پاکھ، متیں، لتیں، گتیں، منگتا، داتا، جگ راج، کنور، پی، سہاگن، جوبن، پت، بہت، گھنگھور، جوت، چندن، چندر، کنڈل، بھرن، وغیرہ نہ جانے کتنے الفاظ استعمال کئے ہیں جو ہندوستانی اور ہندی ہیں۔ آیئے چیدہ چیدہ مقامات سے کلامِ رضا میں ہندی و سنسکرت کے الفاظ، ہندی کہاوتیں، محاورے، علامتیں اور رسم و رواج کی جھلکیاں دیکھتے ہیں؛

اندھیرا پاکھ آتا ہے یہ دودن کی اجالی ہے
ارے یہ بھیڑیوں کا بن ہے اور شام آگئی سر پر
دونوں بنیں انیلی، سجیلی بنی مگر
جو پی کے پاس ہے وہ سہاگن کنور کی ہے
وہی تو اب تک چھلک رہا ہے وہی تو جو بن ٹپک رہا ہے
نہانے میں جو گرا تھا پانی کٹورے تاروں نے بھر لئے تھے
دنیا کو تو کیا جانے یہ بس کی گانٹھ ہے حرافہ
صورت دیکھو ظالم کی تو کیسی بھولی بھالی ہے
جگنو چمکے، پتا کھڑکے، مجھ تنہا کا دل دھڑکے
ڈر سمجھائے کوئی پون ہے یا اگیا بیتالی ہے
لم یات نظیرک فی نظر، مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سر سوہے، ہے تجھ کو شہہ دوسرا جانا
لک بدر فی الوجہ الاجمل خط ہالۂ مہ زلف ابراجل
تورے چندن چندر پروکنڈل رحمت کی بھرن برساجانا
یہ جو تجھ کو بلاتا ہے یہ ٹھگ ہے مار ہی رکھے گا
ہائے مسافر دم میں نہ آنا، مت کیسی متوالی ہے
انگلیاں ہیں فیض پر ٹوٹے ہیں پیاسے جھوم کر
ندیاں پنجابِ رحمت کی ہیں جاری واہ وا

(خالص ہندوستانی علامت)

وہ گل ہیں لب ہائے نازک ان کے ہزاروں جھڑتے ہیں پھول جن سے
گلاب گلشن میں دیکھے بلبل وہ دیکھ گلشن گلاب میں ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مزرع چشت و بخارا و عراق و اجمیر
کون سے کشت پہ برسا نہیں جھالا تیرا

(شاعر نے چشت، بخارا اور عراق کے ساتھ اجمیر کا ذکر کیا ہے)

پاکھ، بن، تجلی، پی سہاگن، کنور، بس گانٹھ، پون، جگ راج سوہنا، تورے، مت، بھرن، یہ سارے ہی ہندی کے الفاظ ہیں۔ چندن، چندر، پروکنڈل سنسکرت کے الفاظ ہیں اور یہ پوری ترکیب ''چندن چندر پروکنڈل'' خالص سنسکرتی ترکیب ہے۔ اور انہیں عربی زبان کے ساتھ کس قدر خوبصورتی سے استعمال کیا گیا ہے۔ ''بس کی گانٹھ''، ''جگنو، اگیا بیتالی، ٹھگ، گلاب، پنجاب ہندوستانی علامتیں اور تشبیہیں ہیں [۱۵]۔

''اندھیرا پاکھ دودن کی اجالی''، ''جو پی کے پاس ہے وہ سہاگن کنور کی ہے'' اور ''مت کیسی متوالی ہے'' دیسی کہاوتیں ہیں۔ ''بھرن برسانا'' ویسے تو اس سے مراد بارش برسانے کے ہیں لیکن یہ ہندوستانی رسم و رواج کی ایک علامت بھی ہے [۱۶]۔

(راجستھانی راجاؤں کے یہاں یہ رواج تھا کہ جب انہیں کوئی در باری یا رعایا کا کوئی فرد خراج و نذر یا ڈالی وغیرہ پیش کرتا تھا تو وہ اسے اس کے منصب و عہدہ یا اس کی سماجی و شہری اسٹیٹس کے مطابق اسے بھرن عطا کرتے تھے۔ یعنی ایک طرح سے انعام و اکرام یا خلعت کے طور پر۔ بھرن ایک پیمانہ ہوتا تھا اور دھات کا ایک برتن جو لگن کی طرح ہوتا تھا، اسے بھرن کہتے تھے۔ اسی برتن میں اناج یا زر و جواہر یا کپڑے وغیرہ بھر کر راجستھانی راجے عطا کرتے تھے۔ اسی کو بھرن دینا یا بھرن برسانا بھی کہا جاتا تھا۔ یہ رواج میواڑی راجاؤں میں قبل آزادی ہندوستان تک پایا جاتا تھا)

دھونی رمانا ہندوستانی جوگیوں کا طریقہ ہے۔ شادی بیاہ کے موقع پر دولہا کے ساتھ براتی کا چلنا، سہرا گوندھ کر لانا، دولہا کے تلووں کا دھوون پینا۔ اس خوشی کے موقع پر خیرات بانٹنا۔ دولہا کی اترن کا صدقہ کرنا۔ یہ سارے ہی خالص ہندوستانی رسم و رواج ہیں اور مولانا احمد رضا خاں ان کا ایسے دلکش انداز میں استعمال کرتے ہیں جو ان ہی کا حصہ ہے؛

اے دل یہ سلگنا کیا جلنا ہے تو جل ہی اٹھ
دم گھٹنے لگا ظالم کیا دھونی رمائی ہے

اتار کر ان کے رخ کا صدقہ وہ نور کا بٹ رہا تھا باڑا
کہ چاند سورج مچل مچل کر جبیں کی خیرات مانگتے تھے

''باڑا بٹنا'' ایک دیسی محاورہ ہے۔

ڈالیاں جھومتی ہیں، رقص خوشی جوش پہ ہے
بلبلیں جھولتی ہیں گاتی ہیں سہرا تیرا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تو ہے نوشاہ براتی ہے یہ سارا گلزار
لاتی ہے فصل سمن گوندھ کے سہرا تیرا

بچا جو ان کے تلووں کا دھوون بنا وہ جنت کا رنگ و روغن
جنہوں نے پائی دولہا کی اترن وہ پھول گلزار نور کے تھے

دھان پان ہونا، کوڑی کے تین، ہاتھی ڈباؤ جھیل، یہ بھی سب ہندی اور دیسی محاورے اور کہاوتیں ہیں۔ ملاحظہ کیجئے ان کا استعمال؛

بار جلال اٹھا لیا، گرچہ کلیجہ شق ہوا
یوں تو یہ ماہ سبز رنگ نظروں میں دھان پان ہے

گندے نکمے کمین مہنگے ہوں کوڑی کے تین
کون ہمیں پالتا تم پہ کروروں درود

آنسو بہا کے بہہ گئے کالے گنہ کے ڈھیر
ہاتھی ڈباؤ جھیل یہاں چشم تر کی ہے

ان کے علاوہ آنکھیں پھیرنا، دور کے ڈھول سہانے اور طوطا اڑنا جیسے کہاوت اور محاورہ کا بھی استعمال کیا ہے جو ہندی ہیں؛

ہر جا ہے بلندی فلک کا مذکور
شاید ابھی دیکھے نہیں طیبہ کے قصور

انسان کو انصاف کا بھی پاس رہے
گو دور کے ڈھول ہیں سہانے مشہور

باز اشہب کی غلامی سے یہ آنکھیں پھرنی
دیکھ اڑ جائے گا ایمان کا طوطا تیرا

اسی انداز کے دو شعر اور ملاحظہ فرمایئے؛

نفس یہ کوئی چال ہے ظالم
جیسے خاصے بجار پھرتے ہیں

''لفظ ''بجار'' ہندی کا لفظ ہے جو ''سانڈ'' کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ اور خاص طور سے روہیل کھنڈ یعنی بریلی کے علاقے میں بولا جاتا ہے''۔[۱۷]

پڑتی ہے نوری بھرن امڈا ہے دریا نور کا
سر جھکا اے کشت کفر آتا ہے اہلا نور کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



لفظ ''اہلا'' بھی دیسی ہے اور سیلاب کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔

شاعری میں زبان کی صوتیات کو بہت اہمیت ہے۔ بقول عنوان چشتی؛

''شاعری میں الفاظ کی آواز اور اس کی اشاریت بنیادی تاثیر یا شعری تجربہ کی ترسیل کا فرض انجام دیتی ہے اور تاثر کو گہرا کرتی ہے۔ لیکن اس کے لئے شاعرانہ چابکدستی بھی ضروری ہے۔ عظیم شاعر اپنے شعری تجربہ کے اظہار کے لئے انہیں الفاظ کو استعمال کرتا ہے جو صوتیاتی نقطہ نظر سے موزوں اور مناسب ہوں''[۱۸]۔

محض سبک، حسین اور سامعہ نواز الفاظ کے ذریعے شاعری نہیں کی جاسکتی۔ شاعری میں الفاظ جذبات کی مرئی شکلیں ہوتی ہیں اور اپنی جمالیاتی مدافعتوں کو حد آخر تک بروئے کار لاتے ہیں۔ اسی لئے ادبی زبان کو جمالیاتی قرار دیا گیا ہے۔ مولانا احمد رضا خان کے قصیدۂ معراجیہ میں ان کے جمالیاتی احساس، ان کی قادرالکلامی، ہلکے پھلکے مترنم اور سامعہ نواز الفاظ نے ایسی سحر آفریں کیفیت پیدا کر دی ہے کہ یہ ان کا فنی اسلوب بن گئی ہے؛

نئی دلہن کی پھبن میں کعبہ نکھر کے سنورا سنور کے نکھرا
حجر کے صدقے کمر کے اک تل میں رنگ لاکھوں بناؤ کے تھے

ابھی جو گرد رہ منور وہ نور برسا کہ راستے بھر
گھرے تھے بادل، بھرے تھے جل تھل، امنڈ کے جنگل ابل رہے تھے

براق کے نقش سم کے صدقے وہ گل کھلائے کہ سارے رستے
مہکتے گلبن لہکتے گلشن، ہرے بھرے لہلہا رہے تھے

حجاب اٹھنے میں لاکھوں پردے ہر ایک پردے میں لاکھوں جلوے
عجب گھڑی تھی کہ وصل و فرقت جنم کے بچھڑے گلے ملے تھے

مولانا کا یہ بھی ایک کمال ہے کہ غیر سامعہ نواز الفاظ کو اپنے شعری اور لسانی تجربہ سے نغمگی کا حامل بنا دیا ہے۔ لفظ ''بھوں'' کا استعمال وہ بھی سراپائے رسول اکرم ﷺ میں۔ یقیناً یہ مولانا رضا کے غیر معمولی لسانی تجربے اور تخلیقی تحرک کی دلیل ہے؛

جن کے سجدے کو محراب کعبہ جھکی
ان بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام

بھوؤں کو یہاں مولانا نے جس طرح برتا ہے وہ قابل داد ہے کہ انہوں نے اس کی کریہہ الصوتی کو حسن میں تبدیل کر دیا ہے اور اسے سامعہ نواز بنا دیا ہے۔

لفظ بڑا، کھنگالنا، تیورانا اور اترا کا استعمال اس طرح کیا ہے کہ ان کی ثقالت اور غیر سامعہ نوازی نکھار، روانی اور مٹھاس و چاشنی میں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تبدیل ہو جاتے ہیں۔

اتار کر ان کے رخ کا صدقہ وہ نور کا بٹ رہا تھا باڑا
کہ چاند سورج مچل مچل کر جبیں کی خیرات مانگتے تھے
یہ ان کی آمد کا دبدبہ تھا نکھار ہر شے کا ہو رہا تھا
نجوم و افلاک جام و مینا اجالتے تھے کھنگالتے تھے
روش کی گرمی کو جس نے سوچا، دماغ سے اک بھبوکا پھوٹا
خرد کے جنگل میں پھول چمکا، دہر دہر پیڑ جل رہے تھے
جلو میں جو مرغ عقل اڑے تھے عجب برے حالوں میں گرتے پڑتے
وہ سدرہ ہی پر رہے تھے تھک کر، چڑھا تھا دم، تیور ا گئے تھے
طرب کی نازش کہ ہاں لچکیے، ادب وہ بندش کہ ہل نہ سکیے
یہ جوش ضدین تھا کہ پودے کشاکشِ ارہ کے تلے تھے

مولانا احمد رضا خان نے سلاست زبان کو یہاں تک ملحوظ رکھا ہے کہ تلمیحات تک سے امکانی گریز کیا ہے اور ریاضی کی اصطلاحوں کو اس طرح استعمال کیا ہے کہ وضاحتِ مطلب کے ساتھ ساتھ جمالیاتی احساس بھی برقرار ہے۔

مولانا کے قصیدۂ معراجیہ کے حوالے سے نظام الدین بیگ لکھتے ہیں:

''اس کی زبان نہایت سادہ، شستہ اور با محاورہ ہے۔ روز مرہ کا برمحل اور مناسب استعمال قریب قریب ہر شعر میں نظر آتا ہے۔ زبان کی سلاست یہاں تک ملحوظ رکھی گئی ہے کہ آیات کریمہ یا احادیث کی تلمیحات تک سے امکانی طور پر بچنے کی کوشش کی گئی ہے۔ جبکہ معراج کے ذکر میں ایسا کرنا بہت دشوار ہے''[۱۹]۔

ایسا نہیں کہ امام احمد رضا کی فکر نے ان مقامات کو چھوا تک نہیں، جہاں تلمیح کے علاوہ کوئی چارہ نہیں بلکہ ان مقامات کو ایسے سلیس انداز میں بیان کرتے ہیں، جہاں اس کی ضرورت ہی ختم ہو جاتی ہے اور مطلب واضح ہو جاتا ہے۔ مثلاً قاب قوسین کی ترجمانی دیکھیے:

محیط و مرکز میں فرق مشکل، رہے نہ فاصل خطوط واصل
کمانیں حیرت میں سر جھکائے، عجیب چکر میں دائرے تھے

عربی و فارسی کے ایسے الفاظ جو صوتی اعتبار سے سماعت پر گراں گزرتے ہیں، بہت کم استعمال ہوتے ہیں۔ بیشتر خالص اردو کے مترنم الفاظ مصرعوں میں نگینے کی طرح جڑے ہوئے ہیں۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



خبر یہ تحویل مہر کی تھی کہ رت سہانی گھڑی پھرے گی
وہاں کی پوشاک زیب تن کی، یہاں کا جوڑا بڑھا چکے تھے

''ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حضرت امام احمد رضا کی زبان کی شستگی مرئی اور غیر مرئی دونوں تھی۔ مرئی اس لحاظ سے کہ فن شاعری کے ذوق نے انہیں اساتذۂ فن کے افکار سے آشنا کیا ہوگا۔ ان کا زمانہ باعتبار ترقی زبان کا کلاسیکی عہد ہے۔ یہ وہ زمانہ ہے جس میں داغ دہلوی کی فصیح البیانی اور سحر طرازی کا طوطی بول رہا تھا۔ کوئی وجہ نہیں کہ داغ کی شیریں بیانی حضرت رضا کے گوش زمزمہ نوش نہ ہوئی ہو، جبکہ ان کے برادر خورد مولانا محمد حسن رضا خان، داغ کے شاگرد تھے۔ لہٰذا زبان کی سادگی اور صفائی پر بطور خاص ان کی توجہ رہی ہوگی۔

زبان کی سادگی غیر مرئی اس لحاظ سے کہہ رہا ہوں کہ ان کے تہنیت نامۂ معراج میں مضامین کی آورد نہیں بلکہ آمد ہی آمد ہے۔ بیان میں تصنع کے بجائے خلوص کی کارفرمائی ہے ان کی فکر شعری کے سوتے ذہن سے نہیں بلکہ قلب کی گہرائیوں سے پھوٹتے ہیں۔ اپنے معراج نامے میں امام احمد رضا نے عروس فن کے لب و رخسار کو خالص اردو الفاظ اور بندشوں کے سامان آرائش سے سجایا ہے اور اس کاوش میں ایک ماہر فن کی چابک دستی کا پورا پورا ثبوت فراہم کردیا ہے۔ بالفاظ دیگر اس میں فن کے تمام محاسن موجود ہیں جو ایک اچھے فن پارے میں ضروری سمجھے جاتے ہیں''۲۰۔

اپنے اس ایک قصیدہ میں ہم دیکھتے ہیں کہ مولانا احمد رضا نے ہندی الفاظ اور محاورات کا بھی استعمال کیا ہے اور پورے قصیدہ میں ارضی فضا کو برقرار رکھا ہے۔

ہندی الفاظ میں جوت، بناؤ، پھوہار، دھانی، جوبن، دھوون، جھمکا، تیوراتا، جل تھل، مت، تپ، دوئی، بھنور، سہانی، گھڑی وغیرہ۔ چند محاورات کے استعمال کا انداز دیکھئے:

غبار بن کر نثار جائیں کہاں اب اس رہ گزر کو پائیں
ہمارے دل، حوریوں کی آنکھیں، فرشتوں کے پر جہاں بچھے تھے
ضیائیں کچھ عرش پر یہ آئیں کہ ساری قندیلیں جھلملائیں
حضور خورشید کیا چمکتے چراغ منہ اپنا دیکھتے تھے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ سن کے بے خود پکار اٹھا، نثار جاؤں کہاں ہیں آقا
پھر ان کے تلووں کا پاؤں بوسہ، یہ میری آنکھوں کے دن پھرے تھے

جھومر، زربفت، اطلس، دھانی، دوپٹہ، دھوپ، چھاؤں، آب رواں، چھڑیاں، پٹکا، تھل، یہ سب ہندوستانی علامتیں، زیور اور کپڑے ہیں۔ ان کے علاوہ کپڑوں میں لچکے لگانا، چھڑیاں ڈالنا، اور تھل ٹانکنا، یہ سب ہندوستانی طریقے ہیں۔ مقامی روایتوں کے مطابق دولہا کا صدقہ اتارا جاتا ہے۔ اس کی اترن کو خیرات میں دیا جاتا ہے۔ دولہا کے سر پر سہرا ہوتا ہے۔ ان تمام رسموں کو آپ نے اس قصیدے میں بڑی خوبی کے ساتھ بیان کیا ہے۔ چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

یہ جھوما میزاب زر کا جھومر کہ آرہا کان پر ڈھلک کر
پھوہار برسی تو موتی جھڑ کر حطیم کی گود میں بھرے تھے
پہاڑیوں کا وہ حسن تزئیں وہ اونچی چوٹی وہ ناز و تمکیں
صبا سے سبزہ میں لہریں آئیں دوپٹے دھانی چنے ہوئے تھے
نہا کے نہروں نے وہ دمکتا لباس آب رواں کا پہنا
کہ موجیں چھڑیاں تھیں دھار لچکا، حباب تاباں کے تھل ٹکے تھے
وہ ظل رحمت وہ رخ کے جلوے کہ تارے چھپتے نہ کھلنے پاتے
سنہری زربفت، اودی اطلس یہ تھان سب دھوپ چھاؤں کے تھے
بچا جو تلووں کا ان کے دھوون بنا وہ جنت کا رنگ و روغن
جنھوں نے دولہا کی پائی اترن وہ پھول گلزار نور کے تھے
تجلی حق کا سہرا سر پہ صلوٰۃ و تسلیم کی نچھاور
دو رویہ قدسی پرے جمائے سلامی کے واسطے کھڑے تھے

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس مرحلے پر قصیدۂ معراجیہ کے حوالے سے عبدالنعیم عزیزی کی رائے دیکھی جائے۔ وہ اپنے ایک مضمون میں لکھتے ہیں:

''حضرت امام احمد رضا قدس سرہٗ العزیز کا قصیدۂ معراجیہ اپنی تکنیک کے اعتبار سے دوسرے معراج ناموں سے مختلف ہے۔ پورے قصیدے پر ایک تاثراتی فضا چھائی ہوئی ہے۔ جس میں ساز و آہنگ کا ارتعاش روح کو بالیدگی عطا کرتا ہے۔ قصیدہ کا ایک ایک شعر حسین پیکر میں ڈھلا اور ترشا ہوا ہے۔ جمالیات کی وہ حس ہے اور اس میں ایسی نغمگی اور موسیقیت ہے کہ لگتا ہے کہ ہر لفظ ہاتھوں میں جل ترنگ لئے دور دور تک فضاؤں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



میں نغمگی اور رس بکھیرنے و پھیلانے میں مصروف ہے۔ بلاشبہ شادی اسریٰ کا یہ تہنیت نامہ شہرستان قصیدہ میں ایک حسین تاج کی طرح کھڑا ہر طرف جمال بکھیر رہا ہے“[۲۱]۔

کسی بھی زبان اور صنف کا شاعر اپنے جذبات وخیالات کی ترجمانی اپنے عہد کی زبان کے توسط سے کرتا ہے۔ البتہ انداز بیان میں ندرت پیدا کرنے کے لئے قوت متخیلہ سے کام لے کر مضمون آفرینی کرتا ہے اور اس عمل کے لئے وہ اپنے علم و آگہی کی تب وتاب اور توانائی سے اپنے اشعار میں طرفگی اور ندرت پیدا کرتا ہے۔ مولانا احمد رضا خان نے بھی مضامین وموضوعات کی وسعت ورفعت کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنے علمی تبحر سے کام لیا ہے اور ایسے مواقع پر کہ جب انہوں نے مضمون آفرینی کی ہے، معنی آفرینی کے جلوے دکھائے ہیں تو اپنے عہد کی زبان کو برتنے کے ساتھ ساتھ اسے مختلف شکلوں میں بھی ڈھالا ہے۔ عربی وفارسی یہاں تک کہ ہندی وسنسکرت کے الفاظ کو بھی برتا ہے اور اس حسن وخوبی کے ساتھ کہ دوسری زبانوں کو اردو کے ساتھ ہم آہنگ کر دیا ہے اور ان کا جمالیاتی احساس یا جمالیاتی قدریں کہیں بھی مجروح نہیں ہونے پائی ہیں۔

مولانا احمد رضا خان کے کلام کا بیشتر حصہ زبان کی لطافت، سلاست، پاکیزگی اور روانی کا آئینہ دار ہے۔ ان کی نعت گوئی، سادگی زبان، طرز ادا کی دلکشی، روزمرہ کی لطافت اور محاورہ بندی سے پر ہے۔ البتہ جہاں حضور رسول اکرم ﷺ کی عظمت ورفعت اور کمالات نبوت کا اظہار کیا ہے وہاں رفعت مضامین کی مناسبت سے بلندیٔ خیال، شکوہِ الفاظ، قرآن واحادیث سے موضوع کا استدلال انہیں ایسی منزل پر لے جاتی ہے کہ زبان کی سادگی اور سلاست پیچھے رہ جاتی ہے لیکن وہاں زبان کے وقار کا ایک اور عالم ہوتا ہے اور جمالیاتی احساس اس موڑ پر بھی مجروح نہیں ہوتا۔ جب جب یہ بلند اور وقیع مضامین، موزونیت کا پاکیزہ لباس زیب تن کرتے ہیں تو کلام منتہائے بلاغت کو پہنچ جاتا ہے۔

مثلاً صنعت ملمع والی نعت میں باوجود مختلف زبانوں کے استعمال کے وہ بھی اس خوبی کے ساتھ کہ مصرعۂ اولیٰ عربی وفارسی کے امتزاج سے اور مصرعہ ثانی اردو بھاشا کے امتزاج سے ہے۔ بندش اور الفاظ کے دروبست پر بار پڑنے سے جس طرح محفوظ رکھا ہے اور شکوہ الفاظ کے ساتھ معنی آفرینی کا جو کمال ظاہر ہے وہ یقیناً ان کی فنکاری کی دلیل ہے۔

ہر زبان میں انسان کی مختلف کیفیات وحالات کو ظاہر کرنے کے لئے کچھ الفاظ مخصوص ہوتے ہیں۔ اور ہر لفظ کی اپنی ایک اشاریت ہوتی ہے اور شاعر اپنی تخلیقی توانائی کو بروئے کار لاکر ان کی اشاریت سے اشعار کے جاندار پیکر تراشتا ہے۔ لفظ ”اے“ اور ”ارے“ ندائیہ اور خطابیہ ہیں لیکن شاعر ان کے مناسب استعمال سے ان کے ذریعے حیرت واستعجاب اور ایک طرح کا لوچ پیدا کر دیتا ہے۔ ”ہائے، اف، آہ“ سے رنج اور حسرت کا اظہار ہوتا ہے۔ ”واہ واہ!“ سے مسرت اور سرشاری وغیرہ کا اظہار کیا جاتا ہے۔ مولانا احمد رضا خان صاحب نے ان الفاظ کو مختلف اشعار میں برت کر بے ساختگی، طرحداری، سوز اور حسن کے عجیب انداز پیدا کئے ہیں۔ مثال کے طور پر:

اے شافع امم شہ ذی جاہ لے خبر
للہ لے خبر مری للہ لے خبر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



وہ سختیاں سوال کی وہ صورتیں مہیب
اے غمزدوں کے حال سے آگاہ لے خبر

ان دونوں اشعار میں ''اے'' کا استعمال خطابیہ ہے اور یہ انداز مولانا کے عقیدہ کے اظہار کے ساتھ ساتھ عقیدت کا بھی مظہر ہے:

اے رضا آہ وہ بلبل کہ نظر میں جس کی
جلوۂ جیب گل آئے نہ بہار دامن

اس شعر میں تاسف کا اظہار ہے۔ طرز ادا میں ایک تیکھا پن ہے اور طنز بھی پوشیدہ ہے۔ ساتھ ہی جمال محبوب کی جہاں آرائی اور محبوبیت کا اظہار بھی ہے۔

دل کو ہے فکر کس طرح مردے جلاتے ہیں حضور
اے! میں فدا! لگا کر اک ٹھوکر اسے بتا کہ یوں

''اے! میں فدا'' کے ٹکڑے نے برجستگی اور بے ساختگی کا ایسا حسین انداز پیدا کیا ہے جس کا کوئی جواب نہیں۔ یہ جب وہ کہتے ہیں:

اے شوق دل یہ سجدہ گر ان کو روا نہیں
اچھا وہ سجدہ کیجئے کہ سر کو خبر نہ ہو

اس شعر میں رمزیت میں وضاحت اور وضاحت میں رمزیت ہے اور ''اے'' کا استعمال معمولی لسانی تجربہ سے نہیں ہوا بلکہ شاعر کے تخلیقی تحرک کا ثبوت ہے۔

کرے مصطفیٰ کی اہانتیں، کھلے بندوں اس پہ یہ جرأتیں
کہ میں کیا نہیں ہوں محمدی، ارے ہاں نہیں، ارے ہاں نہیں

مصرعہ ثانی میں سوال و جواب کا عجیب انداز اس پر ''ارے ہاں نہیں! ارے ہاں نہیں'' کی تکرار سے لطف کی کیفیت قابل دید ہے۔

حرم کی زمیں اور قدم رکھ کے چلنا
ارے سر کا موقع ہے او جانے والے

یہ شعر سادگی اور رعنائی کا عمدہ نمونہ ہے۔ اس شعر میں لفظ ''ارے'' کے استعمال نے بے ساختگی کے حسن کے ساتھ حیرت و استعجاب کا حسین منظر پیش کیا ہے کہ وہ مقدس سرزمین اور قدم رکھ کے چلنا۔ نہیں نہیں، وہاں تو سر کے بل چلنا بھی بے ادبی ہے۔ ارے یہ تو سر دے دینے اور قربان جانے کا موقع ہے۔ ''ارے سر کا موقع ہے او جانے والے'' میں معنی کا ایک جہان پوشیدہ ہے اور اس اشاریت پر ہزار وضاحتیں قربان۔ لفظوں کا اس انداز سے استعمال مولانا احمد رضا خان بریلوی کے مخصوص ذہن کا اعلیٰ نمونہ ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دل کہاں لے چلا حرم سے مجھے
ارے تیرا برا خدا نہ کرے

ایسے محبت بھرے انداز سے دل کو ٹو کتے ہیں کہ اس کا برا بھی نہیں چاہتے۔ ''ارے تیرا برا.... ''اور پھر''خدا نہ کرے'' دل کو اور ذوق و وجدان کو چھو لینے والا انداز ہے۔

ہائے غافل وہ کیا جگہ ہے جہاں
پانچ جاتے ہیں چار پھرتے ہیں
مفت پالا تھا کبھی کام کی عادت نہ رہی
اب عمل پوچھتے ہیں ہائے نکما تیرا

دونوں شعروں میں تاسف اور رنج و غم کی کیفیت کا اظہار ہے۔

ہائے کس وقت لگی پھانس الم کی دل میں
کہ بہت دور رہے خار مغیلان عرب

تاسف اور اظہار رنج کے ساتھ سرزمین عرب اور اس کے خار سے عقیدت کا اظہار بھی ہے۔ انہیں عرب سے دوری منظور نہیں اور اس صدمہ پر وہ خار عرب کی خلش کو فوقیت دیتے ہیں۔

ہائے اس پتھر سے اس سینے کی قسمت پھوڑیے
بے تکلف جس کے دل میں گھر کریں یوں ایڑیاں

اس شعر میں لفظ ''ہائے'' سے حسرت کا جو انداز پیش کیا ہے وہ بہت ہی پر معنی ہے۔ شاعر اس بات کے تمنائی ہیں کہ جس طرح پتھر پر سرکار مدینہ کے نقوش قدم ابھر آئے تھے، کاش کہ سینۂ رضا میں بھی وہ قدم مبارک گھر کرتے۔

اف رے خود کام بے مروت
پڑتا ہے کام آدمی سے

اس شعر میں نفس کی خود غرضی اور بے مروتی پر اظہار تاسف بھی ہے اور اظہار تعجب بھی۔ ''رے'' کے ساتھ ''اف'' کے اضافہ نے شعر میں بے ساختگی پیدا کر دی ہے۔

کعبۂ عرش میں کہرام ہے ناکامی کا
آہ! کس بزم میں ہے جلوۂ یکتائی دوست

یہاں بھی تاسف اور حسرت کا اظہار ہے۔ کعبۂ عرش کی ترکیب اور اس ترکیب سے معنویت پیدا کر کے رضا نے شعر کو طرحداری کا ایک عمدہ انداز عطا کیا ہے۔ ''آہ'' کے استعمال نے اس شعر میں بھی جذبۂ عشق کو واضح کر دیا ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



واہ کیا جود و کرم ہے شہہ بطحا تیرا
نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا

اس شعر میں لفظ ''واہ'' کے استعمال نے مزید حسن پیدا کر دیا ہے۔ اور سرکار مدینہ کے جود و کرم کو ظاہر کر رہا ہے۔
''واہ واہ'' کی ردیف میں احمد رضا خان کی ایک نعت ہے۔ جو ۱۳ اشعار پر مشتمل ہے۔ جن میں سے چند ملاحظہ فرمائیں:

کیا ہی ذوق افزا شفاعت ہے تمہاری واہ واہ
قرض لیتی ہے گنہ پرہیز گاری واہ واہ
خامۂ قدرت کا حسن دستکاری واہ واہ
کیا ہی تصویر اپنے پیارے کی سنواری واہ واہ

''واہ واہ'' سے خوشی اور سرشاری کا جو انداز مولانا موصوف نے ان شعروں پیدا کیا ہے وہی انداز بقیہ اشعار میں بھی ہے۔ یہاں دو اشعار مزید دیکھئے کہ یہاں اس لفظی ترکیب سے بالکل مختلف انداز پیدا کرتے ہیں۔

نفس یہ کیا ظلم ہے جب دیکھو تازہ ظلم ہے
ناتواں کے سر پہ اتنا بوجھ بھاری واہ واہ
پارۂ دل بھی نہ نکلا دل لے تحفے میں رضا
ان سگاں کو ہے اتنی جان پیاری واہ واہ

دونوں اشعار میں افسوس اور تعجب کا اظہار ہے۔ مذکورہ الفاظ کا استعمال ان کی شاعری میں غیر معمولی لسانی تجربے کے نمونے ہیں اور ان عام فہم الفاظ کے برتاؤ میں احمد رضا بریلوی کے تخلیقی عمل کا جادو پوری طرح نمایاں ہے۔
اسی طرح مولانا احمد رضا خان بریلوی الفاظ کی تکرار سے بات سے بات پیدا کر دیتے ہیں اور اس طرح اشعار میں شگفتگی، روانی اور صوتی ترنم نمایاں ہو جاتا ہے۔

واہ کیا جود و کرم ہے شہہ بطحا تیرا
نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا
بحر سائل کا ہوں سائل نہ کنویں کا پیاسا
خود بجھا جائے کلیجہ میرا چھینٹا تیرا
مٹ گئے مٹتے ہیں مٹ جائیں گے اعداء تیرے
نہ مٹا ہے نہ مٹے گا کبھی چرچا تیرا
بگڑا جاتا ہے کھیل میرا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



آقا! آقا! سنوار آقا

دل مکان شہہ عرشیاں ہوگیا
لامکاں، لامکاں، لامکاں ہوگیا

تھا براق نبی یا کہ نورِ نظر
یہ گیا وہ گیا وہ نہاں ہوگیا

سرفدائے رہِ جانِ جاں ہوگیا
امتحاں امتحاں امتحاں ہوگیا

حق شفاعت سے تیری گنہگاروں پر
مہرباں مہرباں مہرباں ہوگیا

یانبی لو خبر آتشِ غم سے میں
تفتہ جاں تفتہ جاں تفتہ جاں ہوگیا

گزرے جس کوچے سے شاہِ گردوں جناب
آسماں آسماں آسماں ہوگیا

کس کے روئے منور کی یاد آگئی
دل تپاں دل تپاں دل تپاں ہوگیا

طوطیٔ اصفہاں سن کلامِ رضاؔ
بے زباں بے زباں بے زباں ہوگیا

ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان صاحب مولانا کی اس خوبیٔ کلام کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں:

''اعلیٰ حضرت کے شعری محاسن میں زبان و بیان کی بکثرت خصوصیات ہیں صرف اس قدر عرض کریں گے کہ اعلیٰ حضرت الفاظ کی تکرار کے ذریعے بات سے بات پیدا کردیتے ہیں''[۲۳]۔

زبان کی اس خصوصیت کی صرف ایک مثال دیکھیے:

اللہ! اللہ کے نبی سے
فریاد ہے نفس کی بدی سے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



شب بھر سونے ہی سے غرض تھی
تاروں نے ہزار دانت پیسے

صرف ایک ''قصیدۂ نوری'' میں ایک ہی موضوع ''مدینہ منورہ کی صبح اور سرورِ کائنات ﷺ کا نورِ مبارک'' پر بہت سے بے مثال اشعار پیش کئے گئے ہیں۔ اس ایک قصیدہ میں آپ نے ایک ہی لفظ ''نور'' کو ساٹھ مختلف انداز سے بیان کیا ہے۔ اور ہر شعر کا لطف جداگانہ وزبان پر کیف ہے۔ مولانا احمد رضا خان کو زبان و بیان پر بے مثال قدرت حاصل تھی اور اس میں کسی شبہ کی گنجائش نہیں کہ زبان پر ان کو یہ قدرت ان کے وسیع عالمانہ پس منظر کی بناء پر حاصل تھی۔ عربی و فارسی زبانوں میں تو آپ نے علوم عقلیہ ونقلیہ کی تعلیم حاصل کی۔ اور مختلف علوم کے حوالے سے عربی میں آپ کی کتابیں اہل عرب کے لئے مثال ثابت ہوئیں۔ فارسی میں آپ کی شعری کاوشیں موجود ہیں۔ لیکن زبان کے حوالے سے ''مقامیت'' کے اثرات آپ کے کلام میں نہایت واضح اور نمایاں دکھائی دیتے ہیں۔ یہ مقامی اثرات محض ہندی اور مقامی الفاظ کو اشعار میں جگہ دینے کی بناء پر قائم نہیں ہوئے بلکہ آپ اپنی عالمانہ قادرالکلامی کو بروئے کار لاتے ہوئے عربی وفارسی کے الفاظ کی پیوندکاری مقامی الفاظ ومحاورات کے ساتھ ایسے دلکش انداز میں کرتے ہیں کہ اس کی مثال ان کے عہد کے کسی شاعر کے یہاں ملنی مشکل ہے۔ محسن کاکوروی کا مشہور قصیدۂ لامیہ ''سمت کاشی سے چلا جانب متھرا بادل'' اردو نعت گوئی کی تاریخ میں بے حد اہمیت کا حامل ہے۔ اس قصیدے میں شاعر نے ہندوستانی اساطیر کی علامتوں اور مقامات کو ایک نئے ڈھنگ سے پیش کیا ہے اور نئی معنویت عطا کی۔ مولانا احمد رضا خان کے یہاں اس سے بالکل مختلف انداز ہے۔ انہوں نے مفرد ومرکب الفاظ کی نئی نئی تشکیلات کیں اور استعارات وکنایات کو مختلف تخلیقی جہتوں سے پیش کرنے کی کوششیں کی ہیں۔ مقامی الفاظ ومحاورات کا انتہائی وسیع ذخیرہ ہمیں ان کے کلام میں نظر آتا ہے۔

مقامی الفاظ ومحاورات کی کثیر تعداد اور ان کے فنکارانہ استعمال کی بناء پر وہ اردو کے مایہ ناز شعراء نظیر اکبرآبادی، انیس اور جوش سے کسی بھی طرح پیچھے نہیں ہیں۔

محاورات کا استعمال اگر دیکھا جائے تو کثیر تعداد میں محاورات دکھائی دیتے ہیں۔

باڑا بٹنا، توڑا ہونا، توڑا لینا، کلمہ پڑھنا، صدقہ لینا، ہونا چڑھنا، سہرا تھے پر رہنا، بخت جاگنا، ستارہ چمکنا، دن دونا ہونا، بول بالا ہونا، ابر ابجنا، کلیجا ٹھنڈا ہونا، مچلکا لکھ دینا، لولگانا، ذرا سا منہ نکل آنا، چھینٹا پینا، آنکھیں مانگنا، آئینہ اندھا کرنا، گرمی کا جھلکانا، دل کے کنول کھلنا، انہی قدموں پھرنا، اشاروں پر چلنا، بے حکم پر مارنا، دو ورقہ لکھنا، کچا کرلینا، دھڑ کا ہونا، کوڑا کھانا۔

مذکورہ مثالیں صرف ایک ''قصیدۂ نوریہ'' سے لی گئی ہیں۔

آنکھیں ٹھنڈی ہونا، نظروں پہ چڑھنا، کلیجا بچھانا، جگر تہ زد ہونا، پتا سا اڑنا، پیہ ہلکا ہونا، ٹکڑوں پہ پلنا، ٹھوکر پہ ڈالنا، کڑوڑا ہونا، دل میلا ہونا، چاک ہونا، خاک کرنا، خاک سمجھنا، خاک اڑانا، کھیل بگڑنا، کالے کوسوں رہ جانا، نمک چھڑکنا، مرہم کا فور ہاتھ آنا، رام ہونا، دامن تھمنا، جان کا نیلام ہونا، دام نقد ہونا، نظر سیدھی رہنا، نہال کرنا، کلیجا چرنا، بیڑا پار ہونا، در پہ پڑے رہنا، پھولنا پھلنا، دامن کھنچنا، آنکھ میں کھٹکنا،

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جان پھیر دینا، نکالا دینا، ٹکسال باہر کرنا، قسمت پھوٹنا، چھاؤنی چھانا، خون رلانا، خار کھانا، کھٹکا ہونا، دل کی کلی کھلنا، دامن سے چھڑانا، منت اٹھانا، سر پہ بلا اٹھانا، سر پہ ہاتھ دھرنا، ہوا بتانا، سر کو پیٹنا، تخن ہونا، دم میں دم آنا، تارے کھلنا، بگڑی بننا، دل ہرا ہونا، گل کھلنا، دل کی لگی بجھانا، دل برا کرنا، جی رکھنا، بلا ٹوٹنا، کان لگانا، نیند نکالنا، بنا ڈالنا، دم میں آنا، خاک چھاننا، دل میں ٹھاننا، بن آنا، بات بنانا، تمہید اٹھانا، دھونی رمانا، نظر میں کھبنا۔

ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان صاحب رقمطراز ہیں؛

''آپ نے اس کثرت سے محاورات اور استعارات استعمال کئے ہیں کہ ان سب کو جمع کیا جائے تو ایک لغت تیار ہو سکتی ہے''[۲۳]۔

صرف ایک نعتیہ قصیدے میں بے شمار محاورے استعمال کئے ہیں۔ چند مثالیں؛

دھارے چلتے ہیں عطا کے وہ ہے قطرا تیرا
تارے کھلتے ہیں سخا کے وہ ہے ذرہ تیرا

تیرے قدموں میں جو ہیں غیر کا منہ کیا دیکھیں
کون نظروں پہ چڑھے دیکھ کے تلوا تیرا

تو جو چاہے تو ابھی میل مرے دل کے دھلیں
کہ خدا دل نہیں کرتا کبھی میلا تیرا

ایک میں کیا مرے عصیاں کی حقیقت کتنی
مجھ سے سو لاکھ کو کافی ہے اشارا تیرا

تیرے ٹکڑوں پہ پلیں غیر کی ٹھوکر پہ نہ ڈال
جھڑکیاں کھائیں کہاں چھوڑ کے صدقہ تیرا

میری تقدیر بری ہو تو بھلی کر دے کہ ہے
محو و اثبات کے دفتر پہ کڑوڑا تیرا

محاورات کی چند اور مثالیں ملاحظہ ہوں؛

گردنیں جھک گئیں، سر بچھ گئے، دل ٹوٹ گئے
کشف ساق آج کہاں، یہ توقدم تھا تیرا

شاخ پر بیٹھ کے جڑ کاٹنے کی فکر میں ہے
کہیں نیچا نہ دکھائے تجھے شجرہ تیرا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تنبہ مغفور دل روشن، خنک آنکھیں، جگر ٹھنڈا

تعالی اللہ ماہ طیبہ عالم تیری طلعت کا

ملاحظہ کیجئے ایک نعتیہ غزل کے چند اشعار:

فرش والے تیری رحمت کا علو کیا جانیں

خسروا عرش پہ اڑتا ہے پھریرا تیرا

بحر سائل کا ہوں سائل نہ کنویں کا پیاسا

خود بجھا جائے کلیجا میرا چھینٹا تیرا

آنکھیں ٹھنڈی ہوں جگر تازے ہوں جانیں سیراب

سچے سورج وہ دل آرا ہے اجالا تیرا

دل عبث خوف سے پتہ سا اڑا جاتا ہے

پلہ ہلکا سہی بھاری ہے بھروسہ تیرا

تو جو چاہے تو ابھی میل مرے دل کے دھلیں

کہ خدا دل نہیں کرتا کبھی میلا تیرا

اس ایک غزل کے چند اشعار میں ہی آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ مولانا رضا کے یہاں کیسی برجستگی اور بے ساختگی ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے کہ مختلف زبانوں کے الفاظ ان کے علوئے خیال کے زیر سایہ باادب نظریں جھکائے کھڑے اور اپنے اپنے مقام پر ان کے اشارے سے جڑتے چلے جاتے ہیں گویا لفظوں کے لئے یہ مقامات مناسب ترین ہوں۔

کم سے کم لفظوں میں مفہوم کی ادائیگی نیز شعر میں بلاغت کا حسن بھرنے میں تراکیب کی بڑی اہمیت ہے۔ عربی، فارسی اور اردو شاعری میں تراکیب سازی کا رجحان ابتداء سے لے کر اب تک برابر چلا آرہا ہے۔ شاعران تراکیب کے ذریعے دو چیزوں یا دو خیالوں کے درمیان رشتہ قائم کرتا ہے اور جہاں کہیں اس رشتے میں مماثلت کا پہلو ہوتا ہے وہاں مرکب لفظ ایک نیا استعارہ بن کر ابھرتا ہے۔ عمومی شاعری کی طرح نعتیہ شاعری میں بھی تراکیب کی بڑی اہمیت ہے۔ ڈاکٹر ریاض مجید نے اپنی کتاب میں امیر مینائی کی ترکیب سازی کے خوبصورت اور نادر نمونے پیش کئے ہیں۔ مولانا احمد رضا خان بھی امیر و محسن کے ہم عصر ہیں۔ دیگر ادبی و فنی خوبیوں کے ساتھ ان کے ہاں ترکیب سازی کے بھی بڑے دلکش اور نادر نمونے ملتے ہیں۔ آپ کا مشہور زمانہ سلام جو ایک سو اکہتر اشعار پر مشتمل ہے۔ اس میں تراکیب کے بہت ہی خوبصورت اور نادر نمونے دیکھنے کو ملتے ہیں۔ بعض ترکیبیں تو بالکل ہی اچھوتی ہیں۔ اور اس سلام کے قریب قریب ہر شعر میں استعارہ موجود ہے۔ مثلاً مطلع ہی ملاحظہ فرمائیے؛

مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

"جانِ رحمت" بہت ہی خوبصورت استعارہ ہے اور یہ ترکیب بلاغت کے کتنے ہی جلوے پیش کرتی ہے۔ جو بات جانِ رحمت کہنے میں ہے، وہ لفظ "رحمت" کو کسی اور لفظ سے جوڑ کر پیدا نہیں کی جاسکتی تھی۔ اس سلام کے ابتدائی تمیں اشعار میں آپ نے حضور اکرم ﷺ کے کمالات وخصائص اور معجزات کا بیان کیا ہے۔ اور بے حد حسین ترکیبیں وضع کی ہیں۔

نو بہارِ شفاعت، زیب و زینِ نظافت، یکہ تازِ فضیلت، مرکزِ دورِ کثرت، عطرِ جیبِ نہایت، مطلعِ ہر سعادت، مقطعِ ہر سیادت، سبزۂ نہرِ رحمت، نرگسِ باغِ قدرت، ظلۂ قصرِ رحمت (پلکوں کے لئے)، سلکِ درِ شفاعت (آنسوؤں کی جھڑی کے لئے)۔

اسی طرح آپ نے قصیدۂ درودیہ اور قصیدۂ معراجیہ میں بھی ترکیب سازی کے نادر نمونے پیش کئے ہیں۔ ایک نعت کے چند اشعار ملاحظہ کیجئے؛

عرش سے مژدۂ بلقیسِ شفاعت لایا
طائرِ سدرہ نشیں، مرغِ سلیمانِ عرب

کوچے کوچے میں مہکتی ہے یہاں بوئے قمیص
یوسفستاں ہے ہر گوشۂ کنعانِ عرب

بزمِ قدسی میں ہے یادِ لبِ جاں بخشِ حضور
عالمِ نور میں ہے چشمۂ حیوانِ عرب

پائے جبریل نے سرکار سے کیا کیا القاب
خسروِ خیلِ ملک، خادمِ سلطانِ عرب

تمام ہی خط کشیدہ تراکیب اوران کی ترتیب مولانا کی اعلیٰ فنکاری اور میناکاری کے نمونے ہیں۔

دل شدوں کا یہ ہوا دامنِ اطہر پہ ہجوم
بے دل آباد ہوا نام دیارِ دامن

یہ دونوں تراکیب کس قدر اچھوتی ہیں اور اس شعر میں نازک خیالی اور سلاست بیان کا کیسا لطف ہے، اسے لفظوں میں بیان نہیں کیا جاسکتا۔ مولانا کے یہاں تراکیب میں لفظ وخیال کی بڑی مماثلت ہے۔ اگر کلامِ رضا سے تراکیب یکجا کی جائیں تو ایک علیحدہ مضمون کی صورت ہوسکتی ہے۔

اس ضمن میں "قصیدۂ نوری" کی چند مثالیں بھی پیش کرنا چاہوں گی۔ ملاحظہ کیجئے کہ مولانا احمد رضا نے کس کس طرح سے الفاظ و تراکیب کو اپنے موضوع کی مناسبت سے استعمال کیا۔ کہیں خالصتاً مقامیت اجاگر ہے تو کہیں پورا یا آدھا ٹکڑا عربی یا فارسی کا ہے یا ان زبانوں کی کوئی نمایاں ترکیب نظر آرہی ہے اور فوراً روزمرہ اور مقامی محاورہ ایسا جڑتا ہے کہ دونوں میں کوئی تضاد، تفاوت، بے جوڑپن نہیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



محسوس ہوتا:

بارھویں کے چاند کا مجرا ہے سجدہ نور کا

بارہ برجوں سے جھکا اک اک ستارہ نور کا

ہیبت عارض سے تھراتا ہے شعلہ نور کا

کفش پا پر گر کے بن جاتا ہے گچھا نور کا

ناریوں کا دور تھا دل جل رہا تھا نور کا

تم کو دیکھا ، ہوگیا ٹھنڈا کلیجہ نور کا

جو گدا دیکھو لئے جاتا ہے توڑا نور کا

نور کی سرکار ہے کیا اس میں توڑا نور کا

مندرجہ بالا شعر میں لفظ ''توڑا'' دونوں مصرعوں میں دو الگ معنوں میں استعمال ہوا ہے۔

ملنے شمع طور سے جاتا ہے اکہ نور کا

شام ہی سے تھا شب تیرہ کو دھڑکا نور کا

تاجور نے کرلیا کچا علاقہ نور کا

مہر لکھ دے یاں کے ذروں کو مچلکا نور کا

بوندیاں رحمت کی دینے آئیں چھینٹا نور کا

پھر نہ سیدھا ہوسکا کھایا وہ کوڑا نور کا

خاک کے موضوع پر مبنی یہ غزل ملاحظہ فرمایئے کہ صرف ایک لفظ ''خاک'' کی رعایت سے کتنے ہی مضامین تیار کئے ہیں:

ہم خاک ہیں اور خاک ہی ماوا ہے ہمارا

خاکی تو وہ آدم جد اعلیٰ ہے ہمارا

جس خاک پہ رکھتے تھے قدم سید عالم

اس خاک پہ قربان دل شیدا ہے ہمارا

اس نے لقب خاک شہنشاہ سے پایا

جو حیدر کرار کہ مولیٰ ہے ہمارا

اے مدعیو! خاک کو تم خاک نہ سمجھے

اس خاک میں مدفون شہ بطحا ہے ہمارا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ہے خاک سے تعمیر مزار شہ کونین
معمور اسی خاک سے قبلہ ہے ہمارا
اللہ ہمیں خاک کرے اپنی طلب میں
یہ خاک تو سرکار سے تمغہ ہے ہمارا
ہم خاک اڑائیں گے جو وہ خاک نہ پائی
آباد رضاؔ جس پہ مدینہ ہے ہمارا

یا یہ اشعار ملاحظہ ہوں کہ محاوروں اور لفظوں کے دروبست میں زبان کا خوبصورت انداز پیش کیا گیا ہے؛

گدا بھی منتظر ہے خلد میں نیکوں کی دعوت کا
خدا دن خیر سے لائے سخی کے گھر ضیافت کا
یہاں چھڑکا نمک واں مرہم کافور ہاتھ آیا
دل زخمی نمک پروردہ ہے کس کی ملاحت کا
جان دے دو وعدۂ دیدار پر
نقد اپنا دام ہو ہی جائے گا
ایک دن آواز بدلیں گے یہ ساز
چہچہا کہرام ہو ہی جائے گا
یاد ابرو کر کے تڑپو بلبلو
ٹکڑے ٹکڑے دام ہو ہی جائے گا
مفلسو ان کی گلی میں جا پڑو
باغ خلد اکرام ہو ہی جائے گا

اور ان کی وہ مشہور غزل جس کا ہر شعر چار مختلف زبانوں پر مشتمل ہے۔ اس کے علاوہ؛

لے طوق الم سے آب آزاد ہو اے قمری
چٹھی لئے بخشش کی وہ سرو رواں آیا
ان کا منگتا پاؤں سے ٹھکرا دے وہ دنیا کا تاج
جن کی خاطر مر گئے منعم رگڑ کر ایڑیاں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دل اپنا بھی شیدائی ہے اس ناخن پا کا
اتنا بھی مہِ نو پہ نہ اے چرخِ کہن پھول
(یہاں ''پھولنا'' بمعنی مغرور ہونا)

منزل کڑی ہے شانِ تبسم کرم کرے
تاروں کی چھاؤں نور کے تڑکے سفر کریں

چھوڑ کے اس حرم کو آپ بن میں ٹھگوں کے آبسو
پھر کہو سر پہ دھر کے ہاتھ لٹ گئی سب کمائی کیوں

ہم سے فقیر بھی اب پھیری کو اٹھتے ہوں گے؟
اب تو غنی کے در پر بستر لگا دیئے ہیں

کی جو بالوں سے ترے روضے کی جاروب کشی
شب کے شبنم نے تبرک کو ہیں دھارے گیسو

سوکھے دھانوں پہ ہمارے بھی کرم ہوجائے
چھائے رحمت کی گھٹا بن کے تمہارے گیسو

صبا ہے مجھے صرصر دشتِ طیبہ
اسی سے کلی میرے دل کی کھلی ہے

اور یہ غزل ملاحظہ فرمایئے۔ اس کے متعلق ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان صاحب کی رائے ہے:

''ایک غزل محاسبۂ نفس کے لئے ہے اور ایسی مرصع ہے کہ جدید اردو شاعری بھی اس پر ناز کرے گی''[۲۴۴]۔

سونا جنگل رات اندھیری، چھائی بدلی کالی ہے
سونے والو جاگتے رہیو چوروں کی رکھوالی ہے

سونا پاس ہے سُونا بن ہے سونا زہر ہے اٹھ پیارے
تو کہتا ہے میٹھی نیند ہے تیری مت ہی نرالی ہے

یا یہ اشعار:

سنتے ہیں کہ محشر میں صرف ان کی رسائی ہے
گر ان کی رسائی ہے لو جب تو بن آئی ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اے عشق ترے صدقے جلنے سے چھٹے سستے
جو آگ بجھادے گی وہ آگ لگائی ہے
طیبہ نہ سہی افضل مکہ ہی بڑا زاہد
ہم عشق کے بندے ہیں کیوں بات بڑھائی ہے

اسی طرح ایک اور بہت خوبصورت نعتیہ غزل ملاحظہ فرمایئے جس میں مرصع سازی کے ساتھ اسلوب کی روانی و تازگی، ندرت بیان کا نادر نمونہ پیش کر رہی ہے۔

بھینی سہانی صبح میں ٹھنڈک جگر کی ہے
کلیاں کھلیں دلوں کی ہوا یہ کدھر کی ہے
کھبتی ہوئی نظر میں ادا کس سحر کی ہے
چبھتی ہوئی جگر میں صدا کس گجر کی ہے
گھڑیاں گنی ہیں برسوں کی یہ شبھ گھڑی پھری
مر مر کے پھر یہ سل مرے سینے سے "سرکی" ہے

(سرکی بمعنی سرکنا)

کعبہ دلہن ہے تربتِ اطہر نئی دلہن
یہ رشک آفتاب وہ غیرت قمر کی ہے
دونوں بنیں سجیلی انیلی بنی مگر
جو پی کے پاس ہے وہ سہاگن کنور کی ہے
سرکار ہم گنواروں میں طرز ادب کہاں
ہم کو تو بس تمیز یہی بھیک بھر کی ہے
قسمت میں لاکھ پھیر ہوں سو بل ہزار کج
یہ ساری گتھی اک تری سیدھی نظر کی ہے

اس بات میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں کہ کلام رضا کا موضوع یکساں ہونے کے باوجود اس کلام میں مولانا احمد رضا خان نے عشق رسول ﷺ کو بنیاد بنا کر جذبات انسانی کو عمومی طور پر اور ایک عاشق صادق کے جذبات کو خصوصیت سے نیرنگیوں کے ساتھ پیش کیا ہے جس میں اردو زبان اپنے تمام اسالیب اور انداز بیان کے ساتھ نظر آتی ہے۔

مولانا احمد رضا خان نے اردو نعت گوئی میں پہلی مرتبہ اردو غزل کے استعارات، علامتوں اور تشبیہات کو ایک نئے، بالکل مختلف اور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اعلیٰ تر تناظر میں پیش کیا ہے۔ حسن محبوب کی جلوہ فرمائی کو جس جس نداز سے آپ نے اپنے کلام میں پیش کیا ہے آپ سے پہلے نعت گوئی میں اس کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا تھا۔ تغزل کی شاعری میں عشق اور اس کی مختلف کیفیات مثلاً انتظار، دیدار، فراق و ہجر، وصل و ملاقات کے موضوعات کو آپ نے عام انسانی سطح سے اٹھا کر ایک اعلیٰ تر سطح بخش دی۔

''ابن قتیبہ (متوفی ۸۸۹ھ) کے یہاں ایک اچھے شاعر کی پہچان حسن الفاظ اور حسن معانی کا اختیار ہے اور انہیں عوامل کو مدنظر رکھ کر وہ فن کار کو تنقید کی کسوٹی پر کھڑا کرتے ہیں۔ ابن اسلام الجمحی (متوفی ۲۳۲ھ) نے تو مقدار کو چھوڑ کر قدر (Quality) کو افضل مانا ہے''[۲۵]۔

اس خیال کی روشنی میں جب ہم درج ذیل شعر کا تجزیہ کرتے ہیں؛

رخ دن ہے یا مہر سما، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں
شب زلف یا مشک ختا، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

تو یہ سمجھ میں آتا ہے کہ اس شعر میں آپ نے ایک نسبت پیدا کرنے کی کوشش کی ہے چونکہ یہ نسبت ایک ایسی محبت کا ردعمل ہے جو ماورائے فطرت ہے اور اس کی ادائیگی کے لئے ہماری عام زبان تراشی نہیں گئی ہے لیکن شاعر اس کیفیت کا ادراک کر لیتا ہے اور وہ چاہتا ہے کہ اس کو رائج زبان میں ادا کرے لیکن چونکہ ایسا کرنے سے عاری ہے اس لئے وہ تشبیہات و استعارات کی زبان تراشتا ہے چنانچہ اس شعر میں شاعر حضور ﷺ کے رخ کو منظم شکل میں پیش کرنا چاہتا ہے۔ یہ وہ مشکل ہے جو جذبات اور عقیدت نے ان کے دل میں تراشی ہے چنانچہ وہ کہتے ہیں کہ دن اور مہر سما سے ان کے رخ کی نمائندگی ہو سکتی ہے اور شب اور مشک ختا ان کی زلف کے لئے بہتر لفظ ہو سکتا ہے۔ لیکن پھر انہیں احساس ہوتا ہے کہ میرے عقیدت کی تراشی ہوئی شکل اس سے اور بھی منفرد ہے چنانچہ ''یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں'' کہہ کر اپنی اس تشنہ تصویر کو قاری کے فیصلے پر چھوڑ دیتے ہیں۔

ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم مولانا کے کلام میں فنی کاریگری کے طریقہ کار پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں؛

''اب جہاں تک جدید ناقد کا تعلق ہے تو وہ داخلی فنکاری کے بجائے خارجیت پر زور دیتا ہے اور فنی کاریگری کے لئے تشبیہات و استعارات (Semilies) کو بے حد اہم قرار دیتا ہے۔ اگر فنی کاریگری کے اس طریقہ کار سے مولانا کا مطالعہ کیا جائے تو ایسا لگتا ہے کہ انہیں الفاظ کے بطون پر کامل گرفت حاصل تھی۔ الفاظ جو خوابوں میں تراشی ہوئی تصویروں کی عکاسی بھی کرتے ہیں۔

سرتا بہ قدم ہیں تن سلطان زمن پھول
لب پھول، دہن پھول، ذقن پھول، بدن پھول

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ شعر تشبیہات و استعارات کا پیکر ہونے کے ساتھ ساتھ حب صادق کی بھرپور نمائندگی بھی کرتا ہے انہوں نے سرکار رسالتمآب ﷺ کے ہر عضو کو پھول سے تشبیہ دے کر مکمل پھول بنا دیا ہے"۲۶۔

پروفیسر ڈاکٹر غلام یحیٰی انجم مزید لکھتے ہیں؛

''امام احمد رضا بلاشبہ چودھویں صدی ہجری کے ایک عظیم نعت گو شاعر تھے۔ عربی، فارسی، اردو، ہندی بھاشا میں الگ الگ شاعری کی ہے۔ مگر ان تمام زبانوں کو ایک ساتھ مربوط کر کے بھی اس طرح عشق مصطفیٰ ﷺ کے راگ الاپے ہیں کہ الفاظ کے زیر و بم میں ذرہ برابر نشیب و فراز کا وہم نہیں گزرتا۔ ان کا یہ کلام ان تمام زبانوں کا ایسا سنگم ہے ہے جس کی مثال اردو ادب کی تاریخ میں ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملتی''۲۷۔

مولانا احمد رضا خان کی شاعری کے سلسلے میں یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ مکمل قرآن و حدیث کا ترجمہ ہے (جس کا ذکر باب ششم میں ہو چکا ہے) ان کا کلام، کلام اللہ کے رموز کا مخزن ہے بلاشبہ وہ نا معلوم اور طویل مدت تک زندہ و تابندہ رہے گا۔ اسلامی عقائد، شعائر اور روایات کی وکالت اپنے کلام میں عالمانہ، عارفانہ انداز سے کی ہے اور لفظوں کا دروبست ایسا ہے کہ جیسے لعل و گہر کو حسین لڑی میں پرو دیا ہے۔

ترے خلق کو حق نے عظیم کہا، تری خلق کو حق نے جمیل کیا
کوئی تجھ سا ہوا ہے نہ ہوگا، شہا ترے خالق حسن و ادا کی قسم

اور ایسا نہیں ہے کہ محض معانی و مفاہیم کو اشعار میں جگہ دی ہو بلکہ اس کے ساتھ قرآنی الفاظ کو بھی انہوں نے اس خوش اسلوبی کے ساتھ سمجھایا ہے اس کی نظیر نہیں ملتی۔ ایسا لگتا ہے کہ زبان و بیان میں حد درجہ ہم آہنگی ہے۔ ایسی ہم آہنگی کہ کہیں پر بھی یہ محسوس نہیں ہوتا کہ دو الگ الگ زبانیں جوڑ دی گئی ہیں، مثلاً۔

لیلۃ القدر میں مطلع الفجر حق
مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام

ورفعنا لک ذکرک کا ہے سایہ تجھ پر
بول بالا ہے ترا ذکر ہے اونچا تیرا

حدائق بخشش ہر دو حصص حضرت رضا کی نعتوں کا مجموعہ اور ایک ایسی متاع بے بہا ہے جس پر اردو کی نعتیہ شاعری ہمیشہ ناز کرے گی۔ حضرت رضا کی نعتیں سادہ، سہل، عام فہم، سوز و گداز قلب اور عاشقانہ جذبات سے مملو ہیں۔ مخصوص فنی نقطہ نظر سے بھی مشکل اور سخت زمینوں میں آپ کی نعتیں بندش و تراکیب اور قدرت بیان کا سارا حسن رکھتی ہیں۔ اردو کلاسیکی شاعری کے وہ سارے اوصاف جن پر اہل زبان کو ناز ہے۔ حضرت رضا کے کلام میں بھرے پڑے ہیں۔ شوخی طبع کے باوجود آپ نے بڑی احتیاط سے عروس سخن کو ان تمام

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

زیورات سے آراستہ کیا ہے جو نعت گوئی کے تقدس و احترام کے ساتھ اس کے حسن کو چار چاند لگاتے ہیں۔ شاعر کو اپنی ہیئت فن کا پورا احساس تھا۔

یہی کہتی ہے بلبل باغ جناں کہ رضا کی طرح کوئی سحر بیاں
نہیں ہند میں واصف شاہ ہدیٰ مجھے شوخی طبع رضا کی قسم

انہیں زبان و بیان پر ملکہ حاصل تھا۔ فارسی و عربی میں مہارت کے ساتھ ساتھ مقامی زبانوں کا ستھرا شعور رکھتے تھے۔ کلام کی سنجیدگی لب و لہجہ کی بلند آہنگی، طنطنہ اور زور اس میدان میں بے مثل استادی کی دلیل ہے۔

ڈاکٹر طلحہ رضوی برقؔ کلامِ رضا پر رائے دیتے ہوئے لکھتے ہیں؛

''ان کے یہاں کچھ ایسے الفاظ بھی بڑی عمدگی سے ادا ہوئے ہیں جو لکھنؤ کی خالص بیگماتی اردو کا جزو ہیں، مثلاً:

ان کا منگتا پاؤں سے ٹھکرا دے وہ دنیا کا تاج
جس کی خاطر مرگئے منعم رگڑ کر ایڑیاں

او شہد نمائے زہر در جام
گم جاؤں کدھر تری بدی سے

بندہ ملنے کو قریب حضرت قادر گیا
لمعۂ باطن میں گمنے جلوۂ ظاہر گیا

ہے کون کہ گریہ کرے یا فاتحہ کو آئے
بیکس کے اٹھائے تری رحمت کے بھرن پھول

اپنے کوچہ سے نکالا تو نہ دو
ہیں تو حد بھر کے خدائی خوار ہم

یاد وطن ستم کیا دشت حرم سے لائی کیوں
بیٹھے بٹھائے بدنصیب سر پہ بلا اٹھائی کیوں

نام مدینہ لے لیا چلنے لگی نسیم خلد
سوزش غم کو ہم نے بھی کیسی ہوا بتائی کیوں

غفلت شیخ و شاب پر ہنستے ہیں طفل شیر خوار
کرنے کو گدگدی عبث آنے لگی بہائی کیوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



روزمرہ، محاورہ اور لب ولہجہ کا یہ ستھرا پن ان کے کلام کا خاص جوہر ہے۔ اس کے باوصف سخت اور دشوار زمینوں میں حضرت رضا نے جو مضامین باندھے ہیں، وہ ان کی قادر الکلامی پر دال ہیں۔ آپ کی طبیعت مشکل پسند تھی اور یہ مشکل بھی انہیں اتنی سہل تھی کہ کوئی تکلیف ہی نہیں''۲۸۔

کیا ٹھیک ہو رخِ نبوی پر مثالِ گل
پامال جلوۂ کفِ پا ہے جمالِ گل
رنگِ مژہ سے کرکے خجل یادِ شاہ میں
کھینچا ہے ہم نے کانٹوں پہ عطرِ جمالِ گل
عارضِ شمس و قمر سے بھی ہیں انور ایڑیاں
عرش کی آنکھوں کے تارے ہیں وہ خوشتر ایڑیاں
دو قمر، دو پنجۂ خور، دو ستارے، دس ہلال
ان کے تلوے، پنجے، ناخن، پائے اطہر، ایڑیاں
چرخ پر چڑھتے ہی چاندی میں سیاہی آگئی
کر چکی ہیں بدر کو ٹکسال باہر ایڑیاں

مولانا احمد رضا خان نے نہ صرف عربی، فارسی اور اردو تین زبانوں میں شاعری کی بلکہ بعض نظمیں خصوصی التزام کے ساتھ ہندی بھاشا کی آمیزش سے بھی لکھیں۔ ایک حقیقت ہے کہ علم وفضل اور زبان دانی کے میدان میں مولانا کی ہمہ جہتی خراج عقیدت وصول کرتی رہے گی۔ اور یہ بھی درست ہے کہ ان کی شاعری فنی نقطۂ نگاہ سے معیار وکمال کی حامل اور سر بسر حمد ونعت ومنقبت پر ہی مشتمل ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ نعت ایک مشکل مگر بہترین صنف سخن اور باعث خیر وثواب ہے۔ آپ کی نعتیں سادہ، سہل، عام فہم، سوز وگداز قلب اور عاشقانہ جذبات سے مملو ہیں۔

عشق ومحبت کی تعبیریں اور تفسیریں بے شمار ہیں۔ اور شاعر بلا تکلف جس طرز ولہجہ میں چاہتا ہے حقیقی یا تصوراتی جذبات وواردات کا اظہار اپنے شعر میں کر دیتا ہے۔ جولان گاہ سخن میں اس کے اظہار وبیان پر کوئی قدغن نہیں لیکن منزل نعت، وابستگی رسول ﷺ اور حب نبی وہ مقام ہے کہ:

نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید ایں جا

اور یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ شاعری خواہ نعتیہ ہی کیوں نہ ہو، حسن بیان، خوبی زبان، شعری صنعت گری، فصاحت وبلاغت اور جذبات کی صداقت کا تقاضہ کرتی ہے۔ اسی سے کلام میں اثر انگیزی پیدا ہوتی ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اہلِ علم کے نزدیک ''علم بیان'' میں بلاغت کے تین علوم یعنی معانی، بیان اور بدیع شامل ہیں۔ اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ شعر ہو کہ نثر، کلام کا حسن ہی فصاحت و بلاغت اور بیان سے ہے۔

محققین کے مطابق:

''صرف ونحو، معانی و بیان، اور فصاحت و بلاغت عہد اسلامی کی پیداوار ہیں اور مسلمانوں نے ان موضوعات پر بیش بہا کتابیں لکھی ہیں۔ یہ علوم عربی ادب کا وقیع سرمایہ ہیں اور دوسری زبانیں عربی زبان سے ان علوم کی خوشہ چیں ہیں''[۲۹]۔

بقول صاحب حدائق البلاغت:

''علم بیان ایسے قواعد وقوانین کے مجموعے کا نام ہے جس سے واقفیت کے بعد ایک ہی معنی اور مضمون کو ایسے چند مختلف اور نو بہ نو طریقوں پر ادا کر سکیں۔ جن میں سے بعض اس معنی اور مضمون پر دلالت کرنے میں واضح ہوں..... اور بعض خفی اور غور و تامل کے محتاج ہوں''[۳۰]۔

علم بیان میں چار چیزوں سے بحث ہوتی ہے۔

۱) تشبیہ۔ (۲) استعارہ۔ (۳) مجاز مرسل۔ (۴) کنایہ۔

دراصل علم بیان میں حقیقی معنی سے نہیں بلکہ مجازی معنی سے بحث ہوتی ہے اور مجازی معنی مراد لینے کے تین طریقے ہیں۔ استعارہ، کنایہ اور مجاز۔ استعارہ سمجھنے کے لئے تشبیہ کا فہم ضروری ہے۔ کیونکہ اگر مشبہ اور مشبہ بہ دونوں بیان کئے جائیں تو تشبیہ ہے اگر دونوں میں سے ایک بیان کیا جائے تو استعارہ۔

لغت میں جس طرح تشبیہات کا استعمال ہوتا ہے۔ اسی طرح استعارات کا استعمال بھی روا رکھا گیا ہے۔ شاید ہی کوئی نعت گو شاعر ہوگا جس کا کلام استعارہ سے خالی ہو۔ چنانچہ اعلیٰ حضرت نے جہاں لطیف و پاکیزہ تشبیہات کا استعمال کیا ہے۔ وہاں حسین استعاروں، دلکش کنایوں کے ساتھ مجاز مرسل سے کلام کی خوبی کو دوبالا کیا ہے۔ چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

باغ عرب کا سرو ناز دیکھ لیا ہے ورنہ آج
قمری جان غمزدہ گونج کے چہچہائی کیوں

''باغ عرب کا سرو ناز'' سے مراد (آنحضرت ﷺ) ہیں۔

پنجۂ مہر عرب ہے جس سے دریا بہہ گئے
چشمۂ خورشید میں تو نام کو بھی نم نہیں

''مہر عرب'' حضور ﷺ کو کہا گیا ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اوس مہر حشر پہ پڑ جائے پیاسو تو سہی
اس گل خنداں کا رونا گریۂ شبنم نہیں

یہاں ''گل خنداں'' ذات مصطفوی کا ذکر خیر ہے۔

وہ کمال حسن حضور ہے کہ گمان نقص جہاں نہیں
یہی پھول خار سے دور ہے، یہی شمع ہے کہ دھواں نہیں

معنی کی وضاحت اور شدت کے حصول کے لئے استعارہ سے زیادہ بہتر اور اہم طریقہ کوئی نہیں۔ یہ محض ایک تزئینی شے نہیں بلکہ شعر کا جوہر ہے۔ استعارہ کو سنائی خیال کی کلید اور معانی کا گنجینۂ طلسم کہا گیا ہے۔ مولانا احمد رضا خان بریلوی کے کلام میں بہت ہی لطیف استعارے موجود ہیں جن میں تازہ کاری بھی ہے اور جدت بھی۔ صرف آپ کے قصیدۂ سلامیہ ہی میں استعاروں کی اچھی خاصی تعداد موجود ہے؛ ترکیب سازی کے ذیل میں قصیدۂ سلامیہ کی اس خوبی کے حوالے سے گزشتہ صفحات پر بات ہو چکی ہے۔ چند اشعار مثال کے طور پر ملاحظہ ہوں؛

مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام
شہر یار ارم، تاجدار حرم
نوبہار شفاعت پہ لاکھوں سلام
مہر چرخ نبوت پہ روشن درود
گل باغ رسالت پہ لاکھوں سلام
شب اسریٰ کے دولہا پہ دائم درود
نوشۂ بزم جنت پہ لاکھوں سلام
نور عین لطافت پہ الطف درود
زیب و زین نظافت پہ لاکھوں سلام
نقطۂ سر وحدت پہ یکتا درود
مرکز دور کثرت پہ لاکھوں سلام
فتح باب نبوت پہ بیحد درود
ختم دور رسالت پہ لاکھوں سلام

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سر غیب ہدایت پہ لاکھوں درود
عطر جیب نہایت پہ لاکھوں سلام

اسی طرح مولانا کے قصیدۂ درودیہ میں بھی استعاروں کی بہتات ہے۔

کعبہ کے بدرالدجیٰ تم پہ کروروں درود
طیبہ کے شمس الضحیٰ تم پہ کروروں درود
شافع روز جزا تم پہ کروروں درود
دافع جملہ بلا تم پہ کروروں درود

مولانا احمد رضا خان کا وہ قصیدہ جو علم نجوم و ہیئت کی اصطلاحات پر مبنی ہے، اس میں نہایت ہی نادر استعارات موجود ہیں۔ گو کہ یہ قصیدہ بغیر شرح کے سمجھنا مشکل ہے لیکن استعارے بہت صاف ہیں۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

خالق افلاک نے طرفہ کھلائے چمن
اس گل سوسن میں ہیں لاکھوں گل یاسمن
ثور سے عذرا میں جب شمس نے تحویل کی
دلو سے نکلے نجوم چاند کا چھوٹا گہن
شوہر عذرا ہوا ابن عروس عرب
لیلیٰ و سلمیٰ ہوئیں شمع قدم کی لگن

مندرجہ بالا اشعار میں گل سوسن استعارہ ہے فلک کے لئے، گل یاسمن تاروں کے لئے۔ ثور سے مراد مکہ معظمہ ہے، عذرا سے مراد مدینہ منورہ...... شمس سے حضور اکرم ﷺ کی ذات اقدس مراد ہے۔ نجوم اشارہ ہے صحابۂ کرام کی طرف۔ چاند سے مراد اسلام ہے۔ عذرا مدینہ طیبہ، ابن عروس عرب اسلام، لیلیٰ، کعبہ معظمہ، سلمیٰ مدینہ منورہ، شمع قدم سے اسلام وغیرہ مراد ہیں۔ یہ پورا قصیدہ ہی استعاراتی ہے۔

کچھ اور اشعار میں استعارہ آرائی کا حسن ملاحظہ کیجئے۔

جنت ہے ان کے جلوے سے جو پائے رنگ و بو
اے گل ہمارے گل سے ہے گل کو سوال گل

پہلا گل، حقیقی گل ہے، دوسرے گل سے مراد سرکار ابد قرار ﷺ کی ذات اقدس ہے۔ تیسرے گل سے مراد جنت ہے اور چوتھے گل سے مراد اصلی گل ہے یعنی پھول۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بلبلو مالک فردوس تمھارا گل ہے
باغباں کس کا ہے گل کس کا گلستاں کس کا
نہ رکھی گل کے جوش حسن نے گلشن میں جا باقی
چٹکتا پھر کہاں غنچہ کوئی باغِ رسالت کا
اس گل کے سوا ہر گل باگوش گراں آیا
دیکھے ہی گی اے بلبل جب وقت فغاں آیا

مولانا بریلوی نے ایک ہی شعر میں ایک ہی لفظ سے کئی استعارے بنائے ہیں۔ شعر (۱) میں پہلے گل سے مراد حضور ﷺ کی ذات اقدس ہے۔ دوسرے گل سے مراد گل ارضی بھی لے سکتے ہیں اور اگر گلستان کو جنت سے مراد لیں تو گل سے مراد گل فردوس یا حور بہشتی ہے۔

شعر (۲) میں گل سے مراد حضور ﷺ کی ذات اقدس ہے۔ شعر (۳) میں پہلے گل سے مراد حضور انور ﷺ کی ذات مبارک، دوسرے گل سے مراد انبیائے کرام علیہم السلام ہیں۔

واللہ جو مل جائے مرے گل کا پسینہ
مانگے نہ کبھی عطر نہ پھر چاہے دلہن پھول

یہاں گل سے مراد حضور پاک ﷺ کی ذات پاک ہے۔

گل طیبہ کی ثنا گاتے ہیں
نخل طوبیٰ پہ چہکنے والے

گونج گونج اٹھتے ہیں نغمات رضا سے بوستاں
کیوں نہ ہو کس پھول کی مدحت میں وامنقار ہے

کیا بات رضا اس چمنستان کرم کی
زہرا ہے کلی جس میں حسین اور حسن پھول

صدیق و فاروق و عثمان حیدر ہر ایک اس کی شاخ
مولی گلبن رحمت، زہرا سبطین اس کی کلیاں پھول

حضور ﷺ کو گلبن رحمت، زہرا اور حسنین کریمین کو پھول اور کلیاں قرار دیا ہے۔

وہ کمال حسن حضور ہے کہ گمان نقص جہاں نہیں
یہی پھول خار سے دور ہے یہی شمع ہے کہ دھواں نہیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کیا وہ بھی کوئی بلبل گلزار قدس ہے

نعت گل مدینہ میں جو نغمہ زن نہیں

ایک دن آواز بدلیں گے یہ ساز

چہچہا کہرام ہو ہی جائے گا

منزل کڑی ہے رات اندھیری میں نابلد

اے خضر لے خبر، مری، اے ماہ لے خبر

اس شعر میں خضر اور ماہ دونوں استعارے ہیں۔

مرے غنی نے جواہر سے بھر دیا دامن

گیا جو کاسئہ مہ لے کے شب گدائے فلک

فلک کو گدا سے اور جواہر سے ستارے مراد لئے ہیں۔

رہا جو قانع یک نان سوختہ دن بھر

ملی حضور سے کان گہر جزائے فلک

نان سوختہ...... سورج، کان گہر...... ستارے۔

ابر نیساں مومنوں کو، تیغ عریاں کفر پر

جمع ہیں شان جمالی و جلالی ہاتھ میں

سرکار نبی کریم ﷺ کے ہاتھ کی لکیروں کو ابر نیساں سے جو شان جمالی کا مظہر ہے اور تیغ عریاں سے جو جلال کا مظہر ہے استعارہ کیا ہے۔

ہر خط کف ہے وہاں اے دست بیضائے کلیم

موجزن دریائے نور بے مثالی ہاتھ میں

حضور اکرم ﷺ کے خط کف کو دریائے نور سے استعارہ کیا ہے۔

استعارہ تشبیہ سے بنتا ہے۔ اگر مشبہ کو مشبہ بہ کے معنی میں استعمال کریں تو یہ استعارہ بالتصریح ہے۔ اگر مشبہ بہ کو مشبہ کی جگہ استعمال کریں یعنی مشبہ بول کر مشبہ بہ مراد لیں تو یہ استعارہ بالکنایہ ہے[۳۱]۔

اس صنعت کی بڑی خوبصورت مثالیں مولانا کی نعتوں میں ملتی ہیں۔

تو جس کے واسطے چھوڑ آیا طیبہ سا محبوب

بتا تو اس ستم آرا نے کیا نہال کیا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



انگلیاں ہیں فیض پر ٹوٹے ہیں پیاسے جھوم کر
ندیاں پنجاب رحمت کی ہیں جاری واہ واہ
پانچ دریائے کرم ہیں رضا
پانچ فوارے ہیں اچھلنے والے

تشبیہ میں ایک چیز کو دوسری چیز سے مثال دیتے ہیں۔ استعارہ میں تشبیہ کے تعلق سے دوسرے معنی مراد لیتے ہیں اور اول معنی مراد نہیں ہوتے ہیں۔ مجاز میں دوسرے معنی مراد لیتے ہیں لیکن اصلی اور غیر اصلی معنی میں تعلق تشبیہ کا نہیں ہوتا، کچھ اور تعلق ہوتا ہے اور پہلے معنی مراد نہیں ہوتے۔ کنایہ میں لفظ کے اصلی معنی بھی مقصود ہوتے ہیں اور اس سے جو نتیجہ نکلتا ہے وہ بھی مراد ہوتا ہے۔ کنایہ کے لغوی معنی ہیں ''چھپا کر بات کہنا''[۳۲]۔

اصطلاحاً ''لازم بول کر ملزوم معنی مراد لینا بشرطیکہ لازمی معنی بھی مراد لے سکیں یعنی لازم و ملزوم دونوں ہی کنایہ کے مقصود ہوتے ہیں[۳۳]۔

اہل علم کا کہنا ہے کہ کنایہ کے استعمال کے لئے بڑے سلیقے کی ضرورت ہوتی ہے۔ مولانا احمد رضا خان کے کلام میں ایسے حسین کنائے ہیں کہ کلام کا لطف دوبالا ہو گیا ہے۔

میل سے کس درجہ ستھرا ہے وہ پتلا نور کا
ہے گلے میں آج تک کورا ہی کرتا نور کا
آب زر بنتا ہے عارض پہ پسینہ نور کا
مصحف اعجاز پہ چڑھتا ہے سونا نور کا
مصحف عارض پہ ہے خط شفیعہ نور کا
لو سیہ کاروں مبارک ہو قبالہ نور کا

مولانا احمد رضا بریلوی کے کلام میں کنایات کا بہت ہی لطیف اور حسین استعمال موجود ہے۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

سارے اونچوں سے اونچا سمجھئے جسے
ہے اس اونچے سے اونچا ہمارا نبی
سارے اچھوں سے اچھا سمجھئے جسے
ہے اس اچھے سے اچھا ہمارا نبی

مذکورہ دونوں اشعار میں اونچوں سے اونچا اور اچھوں سے اچھا حضور ﷺ اور دیگر انبیاء مراد ہیں۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

چھوڑ کے اس حرم کو آپ بن میں ٹھگوں کے آبسو
پھر کہو سر پہ رکھ کے ہاتھ، لٹ گئی سب کمائی کیوں

طیر حرم ہیں یہ کہیں رشتہ بپا نہ ہو
یوں دیکھئے کہ تار نظر کو خبر نہ ہو

طیر حرم استعارہ ہے نگاہ شوق کے لئے۔

ماہ من یہ نیر محشر کی گرمی تابہ کئے
آتش عصیاں میں خود جلتی ہے جان سوختہ

ایک لفظ کے معنی جب اصل کے خلاف لیں، اگر وہ معنی تشبیہ کے علاقے سے لئے جائیں تو اسے استعارہ کہیں گے۔ اور اگر کسی دوسرے تعلق سے اس کے معنی مراد لئے جائیں تو اسے مجاز مرسل کہیں گے۔ مجاز مرسل کی تعریف علمائے علم بیان نے اس طور پر کی ہے:

''ایک لفظ کو معنی حقیقی کے بجائے معنی مجازی میں استعمال کیا جائے مگر معنی حقیقی اور مجازی میں تشبیہ کے علاوہ کوئی اور علاقہ پایا جائے''۳۴۔

یہاں لفظ اپنے حقیقی معنی میں مطلقاً استعمال نہیں ہوتا بلکہ اس کے معنی ہمیشہ مجازی ہوتے ہیں۔ مگر ان مجازی معنوں اور مستعمل لفظ میں کوئی نہ کوئی قرینہ مراد ضرور ہوتا ہے۔ یعنی کبھی کل بول کر جزو مراد لیتے ہیں اور کبھی جزو بول کر کل۔ کبھی سبب بول کر مسبب اور کبھی مسبب بول کر سبب مراد لیتے ہیں۔ کبھی ظرف بول کر مظروف مراد لیا جاتا ہے اور کبھی مظروف بول کر ظرف مراد لیا جاتا ہے۔ اسی طرح چند اور قرینے بھی ہیں۔ مجاز مرسل بھی تشبیہ و استعارہ اور کنایہ کی طرح سے آرائش کلام کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ مجاز مرسل کلام میں بانکپن اور لطافت پیدا کرتا ہے اور اس سے کلام میں رفعت پیدا ہو جاتی ہے اور طرز ادا میں ندرت۔ اور اس کے برمحل استعمال سے کلام بلیغ ہو جاتا ہے۔ شاعر کبھی ارادی اور کبھی غیر ارادی طور پر مجاز کے ان قرینوں کو استعمال کرتا ہے۔ نعتیہ شاعری میں ان قرینوں کے استعمال کے لئے بڑے سلیقے کی ضرورت ہے۔ مولانا احمد رضا خان بریلوی نے مجاز مرسل کو بڑے سلیقے سے برتا ہے۔

تیرے ٹکڑوں پہ پلیں غیر کی ٹھوکر پہ نہ ڈال
جھڑکیاں کھائیں کہاں چھوڑ کے صدقہ تیرا

بحر سائل کا ہوں سائل نہ کنوئیں کا پیاسا
خود بجھا جائے کلیجہ میرا چھینٹا تیرا

فیض ہے یا شہہ تسنیم نرالا تیرا
آپ پیاسوں کے تجسس میں ہے دریا تیرا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حسن یوسف پہ کٹیں مصر میں انگشت زناں

سر کٹاتے ہیں ترے نام پہ مردانِ عرب

تاج والوں کا یہاں خاک پہ ماتھا دیکھا

سارے داراؤں کی دارا ہوئی دارائی دوست

قافلہ نے سوئے طیبہ کمر آرائی کی

مشکل آسان الٰہی مری تنہائی کی

وہ تو نہایت سستا سودا بیچ رہے ہیں جنت کا

ہم مفلس کیا مول چکائیں اپنا ہاتھ ہی خالی ہے

اک ترے رخ کی روشنی چین ہے دوجہان کی

انس کا انس اسی سے ہے جان کی وہی جان ہے

رخ بول کر سرکار علیہ السلام کی ذات مراد لی گئی ہے۔

زبان خار کس کس درد سے ان کو سناتی ہے

تڑپنا دشت طیبہ میں جگر افگار فرقت کا

اعلیٰ حضرت کا کمال یہ ہے کہ تلازم لفظی کے ساتھ صوتی ہم آہنگی کے اہتمام میں نہ الفاظ کے درو بست میں جھول پیدا ہوتا ہے اور نہ ہی مضمون آفرینی کے باعث بے معنی تکلف اور آورد پائی جاتی ہے۔ بلکہ اس میں زبان کا لطف اور انداز بیان کا تیکھا پن ایسا پایا جاتا ہے کہ زور بیان اور بھی سوا ہو جاتا ہے[۳۵]۔

فرشتے خدم، رسولِ حشم، تمامِ اُمَم غلامِ کرم

وجود و عدم حدوث وقدم، جہاں میں عیاں تمہارے لئے

بشورِ صدا سماں یہ بندھا یہ سدرہ اٹھا وہ عرش جھکا

صفوفِ سما نے سجدہ کیا ہوئی جو اذاں تمہارے لئے

غرض یہ کہ ایک دو شعر نہیں بلکہ کلام کا بیشتر حصہ سلاست بیان ولطافت زبان کا بہترین نمونہ ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



## حواشی باب ہفتم

۱) سراج احمد بستوی، ڈاکٹر، مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری، مطبوعہ دہلی، ۱۹۹۷ء، ص ۲۰۵۔
۲) سراج احمد بستوی، ''مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری''، ص ۲۰۶۔
۳) ایضاً، ص ۲۷۳۔
۴) حدائق بخشش، حصہ سوم مطبوعہ رضوی کتب خانہ، بریلی، ص ۴۴۔
۵) سراج احمد بستوی، ڈاکٹر، ''مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری''، ۲۷۴۔
۶) حدائق بخشش، حصہ سوم، ص ۴۴۔
۷) حدائق بخشش، حصہ سوم، ص ۵۱۔
۸) سراج احمد بستوی، ڈاکٹر، ''مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری''، ص ۲۷۵۔
۹) سراج احمد بستوی، ڈاکٹر، ''مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری''، ص ۲۷۶۔
۱۰) ایضاً، ص ۲۷۱۔
۱۱) ابوالخیر کشفی، ڈاکٹر، ایک تقریر، مشمولہ معارف رضا، شمارہ ۱۹۸۳ء، مطبوعہ ادارۂ تحقیقات احمد رضا، کراچی، ص ۶۴، ۶۵۔
۱۲) بحوالہ عبدالنعیم عزیزی، کلام رضا کیلئے تنقیدی زاویے، مطبوعہ الرضا اسلامک اکیڈمی (بریلی)، ۱۹۹۰ء، ص ۸۔
۱۳) ایضاً، ص ۱۱۔
۱۴) بحوالہ عبدالنعیم عزیزی، ''کلام رضا کے تنقیدی زاویئے''، ص ۱۲۔
۱۵) بحوالہ عبدالنعیم عزیزی، ''کلام رضا کے تنقیدی زاویئے''، ص ۱۲۔
۱۶) ایضاً، ص ۱۳۔
۱۷) سراج احمد بستوی، ڈاکٹر مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری، ص ۲۷۷۔
۱۸) بحوالہ عبدالنعیم عزیزی، ''کلام رضا کے تنقیدی زاویئے''، ص ۶۶۔
۱۹) نظام الدین بیگ، ''رضا بریلوی کا قصیدۂ معراجیہ''، مشمولہ معارف رضا ۱۹۸۹ء، ص ۱۶۳۔
۲۰) ایضاً۔
۲۱) بحوالہ، عبدالنعیم عزیزی، ''کلام رضا کے تنقیدی زاویئے''، ص ۶۳۔
۲۲) غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر، پروفیسر، ''امام احمد رضا اور اردو کی نعتیہ شاعری''، مشمولہ معارف رضا، شمارہ ۱۹۹۳ء، ص ۱۸۳۔
۲۳) غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر، پروفیسر، ایضاً، ص ۱۸۶۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۲۴) غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر، پروفیسر ایضاً، ص ۱۷۷۔

۲۵) غلام یحییٰ انجم، ڈاکٹر، پروفیسر، ''امام احمد رضا کی نعتیہ شاعری''، مشمولہ معارف رضا، شمارہ نہم، ۱۹۸۹ء، ص ۲۱۸۔

۲۶) غلام یحییٰ انجم، ڈاکٹر، پروفیسر ایضاً، ص ۲۱۸۔

۲۷) ایضاً، ص ۲۱۶۔

۲۸) طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر، ''واصف شاہ ہدیٰ حضرت رضا بریلوی''، مشمولہ معارف رضا، ۱۹۸۸ء، ص ۱۵۴۔

۲۹) سید اسماعیل رضا ذبیح ترمذی، ''امام احمد رضا کی نعتیہ شاعری اور علم معانی و بیان''، مشمولہ معارف رضا، شمارہ ہشتم ۱۹۸۸ء، ص ۱۱۳۔

۳۰) علامہ محمد ادریس، مترجم حدائق البلاغت، مطبوعہ ادارہ شرقیہ، دہلی، ۱۹۴۵ء، ص ۵۔

۳۱) علامہ محمد ادریس، مترجم حدائق البلاغت، ص ۵۸۔

۳۲) فرہنگ عامرہ

۳۳) علامہ محمد ادریس، مترجم حدائق البلاغت، ص ۸۳۔

۳۴) علامہ محمد ادریس، مترجم حدائق البلاغت، ص ۸۱۔

۳۵) سید اسماعیل رضا ذبیح ترمذی، ''امام احمد رضا کی نعتیہ شاعری اور علم معانی و بیان''، (مشمولہ معارف رضا ۱۹۸۸ء) ص ۱۲۴۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



# باب ہشتم

# مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری کی خصوصیات اور بعد کی نعتیہ شاعری پر اس کے اثرات

---

## حصہ الف

شاعر جس طرح اپنے جذبات کا ترجمان ہوتا ہے اسی طرح زبان کے معاملے میں بھی وہ اپنے عصر کا نباض ہوتا ہے اور اپنے ماحول کی ترجمانی کرتا ہے۔ وہ اپنے زمانے اور اپنے ماحول کی زبان سے جو کچھ ورثہ میں پاتا ہے اس کو بڑے خلوص کے ساتھ پیش کر دیتا ہے یہ اور بات ہے کہ بعض بالغ نگاہیں اپنے عصر سے بھی آگے دیکھ لیتی ہیں اور ان کی طبع رسا ان کو ایسے راستے پر ڈال دیتی ہے جو ان کے بعد آنے والوں کے لئے رہنمائی کا کام انجام دیتی ہے۔ اس سلسلہ میں اردو نثر کی تاریخ میں ہم مرزا غالب کو فراموش نہیں کر سکتے کہ ان کو اپنے ورثہ یا ماحول سے جو زبان ملی تھی اس کو مرزا نے ایسے راستے پر ڈال دیا تھا جو ان کے بعد آنے والوں کے لئے مشعل راہ ثابت ہوئی۔ اور انہوں نے جس اردو مراسلہ نگاری کی بنیاد ڈالی تھی وہ بہت جلد مقبول ہوگئی اور فارسی کے بجائے اردو میں مراسلت ادیبوں اور شریفوں کا شعار بن گئی۔ اور پھر اکثر موضوعات پر اردو میں قلم اٹھایا جانے لگا۔ اگرچہ غالب سے پہلے میر امن اور فورٹ ولیم کالج کے دیگر مصنفین اردو نثر نگاری کی بنیاد رکھ چکے تھے۔ مگر غالب کی مراسلہ نگاری کے بعد سادگی زبان و بیان کو قبولیت عام کا درجہ حاصل ہوا۔ اس کے بعد بڑی تیزی سے بہت سی فارسی کتب کے ترجمے اردو میں کئے گئے۔ سرسید اور ان کے حلقۂ اثر کے ادیبوں نے تہذیب الاخلاق کے مضامین میں جو زبان اختیار کی اور جو کچھ لکھا بہت خوب لکھا۔ ان میں مولوی اشفاق علی، مولوی چراغ علی اور محسن الملک کے نام قابل ذکر ہیں۔ اردو کے عناصر خمسہ میں مولوی نذیر احمد، محمد حسین آزاد، حالی اور شبلی نے اردو نثر کو ایک قابل تقلید بلندی تک پہنچا دیا۔ ان حضرات کی تصانیف میں توبۃ النصوح، فسانہ مبتلا، ابن الوقت، بنات النعش اور مرآۃ العروس، سخندان فارس، نیرنگ خیال اور آب حیات، حیات جاوید اور مقدمہ شعر و شاعری، سیرۃ النبی ﷺ، موازنہ انیس و دبیر، شعر العجم، الفاروق اور المامون جیسے تمام شاہکاروں کی تخلیق انیسوی صدی کے نصف آخر میں ہوئی۔ یہی دور اردو شاعری کا بھی ایک وقیع دور ہے۔ بہت سے نامور شعراء پیدا ہوئے اور کچھ شخصیتیں تو ایسی ہیں جو بحیثیت نثر نگار و انشاء پرداز بھی اردو ادب کی تاریخ میں زندہ ہیں اور بطور شاعر بھی نمایاں اور قابل قدر مقام رکھتے ہیں۔ اسی دور میں ہم دیکھتے ہیں کہ ادیبوں اور شاعروں کی طرح علماء کا گروہ بھی اردو زبان کی ترویج و ترقی میں پیچھے نہیں رہا۔ انہوں نے مذہبی موضوعات پر قلم اٹھایا اور آج اگر ہم ان کی تصانیف کا مطالعہ کریں تو بخوبی اندازہ ہو جاتا ہے کہ اس نثر کا تعلق کس دور سے ہے یعنی زبان کے اسلوب سے ہم اس کے عہد کا پتہ لگا سکتے ہیں۔ نثر نگار کی زبان اور اس کے ادب پر اس کے عصر اور عہد کے ایسے ٹھپے لگے ہوتے ہیں کہ وہ ان سے اپنا دامن نہیں بچا سکتا۔ یہی حال شاعر کا ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ امر مسلمہ ہے کہ ادیب و شاعر اپنے عہد کی پیداوار اور اپنے عصر کی زبان کا ایک سچا ترجمان سمجھا جاتا ہے۔ عام طور پر شاعر اپنے ماحول میں رچی بسی شاعرانہ خصوصیات کو اپنانا ضروری سمجھتا ہے۔ دبستان کی اصطلاح ہمارے ادب میں رائج ہے خصوصاً شاعرانہ ادب میں۔ دبستان لکھنؤ کی خصوصیات الگ اور دبستان دہلی کی الگ ہیں۔ دلی کے شاعروں نے اپنے دبستان کی خصوصیات کو اپنایا اور شعرائے لکھنؤ نے اپنے دبستان کے خصائص کی ترجمانی کی۔ لکھنؤ میں ایک عرصہ تک رعایت لفظی کی پابندی کی جاتی رہی۔ نتیجہ یہ نکلا کہ ناسخ اپنے اس مطلع سے زیادہ صاف ستھرا اور بلند پایہ مطلع نہ کہہ سکے؛

مرا سینہ ہے مشرق آفتاب داغ ہجراں کا
طلوع صبح محشر چاک ہے میرے گریباں کا

حالانکہ ناسخ مسلمہ طور پر مصلح زبان تھے۔ اسی طرح آتش نے شانۂ محبوب کی رعایت سے یہاں تک کہا؛

اگتی ہے جائے سبزہ کنگھی مرے چمن میں

رعایت لفظی میں یہاں تک پہنچ گئے؛

صحرا کو بھی نہ پایا بغض و حسد سے خالی
سا کھو جلا ہے کیا کیا پھولا جو جو ڈھاک بن میں

اسی زمین میں ناسخ نے کہا؛

پہروں رہی لڑائی شیر اور کرگدن میں

اس رعایت لفظی کا طلسم مدتوں قائم رہا۔ آگے چل کر عزیز دہلوی نے اسے توڑا۔ دہلی والے داخلیت کے ترجمان رہے اور استاد ذوق نے اس داخلیت کے ساتھ ساتھ خارجی پہلو کے لحاظ سے محاوروں کا جا و بیجا استعمال کیا۔ ظاہر ہے کہ اس ضمن میں تفصیلی گفتگو ہمارے موضوع سے بعید ہے۔ انیسویں صدی کے ربع آخر میں اردو شاعری ایک شریفانہ وضع کے سانچے میں ڈھل گئی تھی۔ برصغیر ہند و پاک کی چھوٹی چھوٹی ریاستیں شعراء کی سرپرستی کو وجہ نازش و افتخار سمجھتی تھیں۔ غالب ریاست رام پور کے وظیفہ خوار تھے۔ داغ اور جلیل کو ریاست دکن میں جو سرپرستی اور فارغ البالی حاصل ہوئی وہ بمشکل ہی کسی اور شاعر کو نصیب ہوئی۔ ان قدردانیوں نے شاعری کے بازار کو اور چمکایا۔ یہی وہ وقت تھا کہ داغ دہلوی، امیر مینائی، تسلیم، حالی اور اکبر کی شاعری کی ہر طرف دھوم مچی تھی۔ خصوصاً داغ دہلوی کے اشعار تو بچے بچے کی زبان پر چڑھے ہوئے تھے۔ داغ دہلوی، استاد ذوق کے شاگرد تھے اور قلعۂ معلی سے ان کا تعلق تھا۔ اور قلعۂ معلی کی زبان اردو کے لئے سند تھی۔ داغ کی زبان کی صفائی، برجستگی اور کلام کی شوخی نے بہت جلد ان کو قبول عام کی سند عطا کر دی۔ برصغیر ہند و پاک میں داغ کی شہرت نے ان کے رنگ کو ٹکسالی رنگ بنا دیا۔ اس عہد کے تقریباً تمام ہی شاعروں نے یہ رنگ اپنایا سوائے حالی اور اکبر کے، البتہ زبان کی سلاست ان کے بھی پیش نظر رہی۔ داغ دہلوی کے رنگ کے زیر اثر عوام و خواص صرف اس کلام ہی کو پسند کرتے تھے جس میں زبان کا چٹخارا اور سادگی ہوتی تھی۔ خیالات کی بلندی، طرز ادا کی طرفگی اور مضمون آفرینی جسے داغ سے پہلے مومن اور غالب نے روشناس کرایا تھا، اس کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



رنگ داغؔ کی سادگی اور پرکاری کے سامنے دب گیا۔ زبان کے اس رنگ کو سمجھنے کے لئے داغؔ اور ان کے معاصرین کے کلام کا نمونہ بطور مثال پیش کرتی ہوں تاکہ اندازہ ہو سکے کہ انیسویں صدی کے ربع آخر میں زبان کن خصوصیات سے مالا مال تھی اور کس رنگ کو قبول عام حاصل تھا۔ سب سے پہلے حالیؔ کے اشعار دیکھئے:

کچھ تو ہے قدر تماشائی کی
ہے جو یہ شوق خود آرائی کا[۲]

ملتے ہی ان کے بھول گئیں کلفتیں تمام
گویا ہمارے سر پہ کبھی آسماں نہ تھا[۳]

دل سے خیال دوست بھلایا نہ جائے گا
سینے میں داغ ہے کہ مٹایا نہ جائے گا
تم کو ہزار شرم سہی مجھ کو لاکھ ضبط
الفت وہ راز ہے کہ چھپایا نہ جائے گا[۴]

قلق اور دل کا سوا ہو گیا
دلاسہ تمھارا بلا ہو گیا
وہ امید کیا جس کی ہو انتہا
وہ وعدہ نہیں جو وفا ہو گیا
نہیں بھولتا اس کی رخصت کا وقت
وہ رو رو کے ملنا بلا ہو گیا[۵]

اب داغؔ کی زبان دیکھئے:

بتان ماہ وش اجڑی ہوئی منزل میں رہتے ہیں
کہ جس کی جان جاتی ہے اسی کے دل میں رہتے ہیں[۶]

پیامی کامیاب آئے نہ آئے
خدا جانے جواب آئے نہ آئے
تم آؤ جب سوار توسنِ ناز
قیامت ہمرکاب آئے نہ آئے[۷]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ستم ہی کرنا جفا ہی کرنا نگاہ الفت کبھی نہ کرنا
تمہیں قسم ہے ہمارے سر کی ہمارے حق میں کمی نہ کرنا
لئے تو چلتے ہیں حضرت دل تمہیں بھی اس انجمن میں لیکن
ہمارے پہلو میں بیٹھ کر تم ہمیں سے پہلو تہی نہ کرنا[۸]

غضب کیا ترے وعدے پہ اعتبار کیا
تمام رات قیامت کا انتظار کیا
تجھے تو وعدۂ دیدار ہم سے کرنا تھا
یہ کیا کیا کہ جہاں کو امید وار کیا[۹]

اس طرح جاتے ہیں اس بزم میں دل کے ہاتھوں
کہ بندھے جیسے گنہگار چلے جاتے ہیں[۱۰]

رہ رو راہ محبت کا خدا حافظ ہے
اس میں دو چار بہت سخت مقام آتے ہیں[۱۱]

اب امیر مینائی اور اسیر لکھنوی کی زبان کی سلاست اور سادگی کو ملاحظہ کیجئے؛

اسیر لکھنوی؛

خندۂ گل ہے کہیں، نالۂ بلبل ہے کہیں
سیر اس گلشن ایجاد میں کیا کیا دیکھی[۱۲]

خدا جانے یہ کس کی جلوہ گاہ ناز ہے دنیا
ہزاروں اٹھ گئے رونق وہی باقی ہے محفل کی[۱۳]

چلی ہزار ہوا، لاکھ آندھیاں آئیں
تری گلی سے مری خاک ناتواں نہ اٹھی[۱۴]

امیر مینائی؛

عزیز کیوں نہ ہو داغ اس کی بے وفائی کا
کہ ہے صلہ یہی مدت کی آشنائی کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مرے نصیب یہ کہتے ہیں میرے نالوں سے
رہے خیال ہماری بھی نا رسائی کا

شب وصال بہت کم ہے آسماں سے کہو
کہ جوڑ دے کوئی ٹکڑا شب جدائی کا[۱۵]

بات رکھ لی مرے قاتل نے گنہگاروں میں
اس بہانے پہ مجھے مارا کہ گنہگار نہ تھا[۱۶]

وہ اور وعدہ وصل کا، قاصد! نہیں نہیں
سچ سچ بتا یہ لفظ انہی کی زباں کے ہیں[۱۷]

اب اکبرالہ آبادی کا رنگ تغزل دیکھئے،

اللہ بچائے مرض عشق سے دل کو
سنتے ہیں کہ یہ عارضہ اچھا نہیں ہوتا

ہم آہ بھی کرتے ہیں تو ہو جاتے ہیں بدنام
وہ قتل بھی کرتے ہیں تو چرچا نہیں ہوتا[۱۸]

کم بخت دل کو کیوں ہے لگاوٹ انہیں کے ساتھ
ان کو تو شوق ناز و ادا سب کے ساتھ ہے[۱۹]

بزم عشرت کوئی ہوتی ہے تو رو دیتا ہوں
کوئی گذری ہوئی صحبت مجھے یاد آتی ہے[۲۰]

مثالیں اور بھی دی جاسکتی ہیں مگر اتنی طوالت ہمیں اپنے موضوع سے دور کرسکتی ہے۔ ان مثالوں کا مقصد یہ تھا کہ اس دور کی شاعری کے وصف خاص کا اندازہ ہو سکے، یعنی سلاست اور سادگی۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ سلاست و سادگی ہے کیا؟ اور سادگی میں پرکاری کے کیا عوامل ہوتے ہیں؟ اس کو سمجھنے کے لئے اب تک ہم نے غزل گو شعراء کے یہاں زبان کی مثالیں دیکھیں مگر عشقیہ شاعری اور نعتیہ شاعری کے حدود و قیود کے ساتھ نعت کہنا اور اس میں زبان و بیان کے مختلف اسالیب استعمال کرنا ہی دراصل کمال ہے۔ اس عہد کے کچھ نعت گو شعراء کے کلام کی مثالیں بھی پیش کی جاتی ہیں؛

سب سے پہلے امیر مینائی کی نعت کا نمونہ دیکھئے؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جب مدینے کا مسافر کوئی پا جاتا ہوں
حسرت آتی ہے یہ پہنچا میں رہا جاتا ہوں
دو قدم بھی نہیں چلنے کی ہے طاقت مجھ میں
شوق کھینچے لئے جاتا ہے میں کیا جاتا ہوں
قافلے والے چلے جاتے ہیں آگے آگے
مدد اے شوق! کہ پیچھے میں رہا جاتا ہوں
کاروانِ رہ یثرب میں ہوں آوازِ درا
سب میں شامل ہوں مگر سب سے جدا جاتا ہوں
اس لئے تا نہ ملے روکنے والوں کو پتا
محو کرتا ہوا نقشِ کفِ پا جاتا ہوں[۲۱]

اب اکبرالہ آبادی کی نعت پیش ہے؛

یہ جلوۂ حق سبحان اللہ یہ نورِ ہدایت کیا کہنا
جبریل بھی ان کے ہیں شیدا یہ شانِ نبوت کیا کہنا
وہ کفر کی ظلمت دور ہوئی وہ محفل دیں پرنور ہوئی
یہ نورِ ہدایت سبحان اللہ یہ صبحِ سعادت کیا کہنا
جس دل میں ہو پرتوِ کرسی و عرش اس دل کی بلندی صلِ علیٰ
جس سینے میں قرآں اترا ہو اس سینے کی عظمت کیا کہنا
تسبیح سے دنیا گونج اٹھی تکبیر کا غل تا عرش گیا
تاثیر عبادت صلِ علیٰ یہ جوشِ عبادت کیا کہنا[۲۲]

اب مولانا حالی کی نعتیہ غزل ملاحظہ کیجئے؛

بنے ہیں مدحتِ سلطانِ دو جہاں کیلئے
سخن زباں کے لئے اور زباں دہاں کیلئے
وہ شاہ جس کا عدو جیتے جی جہنم میں
عداوت اس کی عذابِ الیم جاں کے لئے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



وہ پھول جس سے ہوئی سعی باغباں مشکور
رہی نہ آمد ورفتِ چمن، خزاں کے لئے
نہ حرف و صوت میں وسعت نہ کام و لب میں سکت
حقیقت شب معراج کے بیاں کے لئے
حریف نعت پیمبر نہیں سخن حالیؔ
کہاں سے لایئے اعجاز اس بیاں کے لئے[۲۳]

اگر چہ ان مختصر مثالوں سے ان حضرات کی نعتیہ شاعری کا جائزہ مکمل نہیں ہوتا۔ مگر یہ اندازہ ضرور ہو جاتا ہے کہ نعت گوئی میں ان کی زبان و بیان کا کیا انداز ہے۔ اب ہم مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری میں زبان کی سلاست و سادگی کا رنگ دیکھتے ہیں۔ یہ بات بطور خاص نظر میں رکھنے کی ہے کہ مولانا احمد رضا خان کو زبان کی یہ صفائی و ستھرائی اور سادگی کسی استاد کی رہنمائی کی بدولت میسر نہیں آئی۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہو چکا ہے کہ ان کی زبان خالص ٹکسالی زبان ہے؛

ہے کون کہ گریہ کرے یا فاتحہ کو آئے
بے کس کو اٹھائے تری رحمت کے بھرن پھول
اپنے کوچہ سے نکالا تو نہ دو
ہیں تو حد بھر کے خدائی خوار ہم
یاد وطن ستم کیا دشت حرم سے لائی کیوں
بیٹھے بٹھائے بد نصیب سر پہ بلا اٹھائی کیوں

روزمرہ، محاورہ اور لب ولہجہ کا ستھرا پن ان کے کلام کا خاص جزو ہے؛

ان کو رحم آئے تو آئے ورنہ
وہ کڑی مار ہے کیا ہونا ہے
تو جو چاہے تو ابھی میل مرے دل کے دھلیں
کہ خدا دل نہیں کرتا کبھی میلا تیرا

زبان کا لطف اور بے ساختگی ملاحظہ ہو؛

غم ہو گئے بے شمار آقا
بندہ ترے نثار آقا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سائلو دامن سخی کا تھام لو
کچھ نہ کچھ انعام ہو ہی جائے گا

عرض کردں حضور سے دل کی تو میرے خیر ہے
پیٹتی سر کو آرزو دشت حرم سے آئی کیوں

ہائیں رستے نہ جا مسافر سن
مال ہے راہ مار پھرتے ہیں

نفس کی بدی کے عنوان سے جو غزل دیوان میں شامل ہے وہ سادگی و پرکاری اور زبان کے لطف سے مالا مال ہے۔ چھوٹی بحر ہے، جو متاخرین کا خاصہ ہے؛

اللہ اللہ کے نبی سے
فریاد ہے نفس کی بدی سے

شب بھر سونے ہی سے غرض تھی
تاروں نے ہزار دانت پیسے

ایمان پہ موت بہتر او نفس
تیری ناپاک زندگی سے

عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ ندرت مضمون کے ساتھ زبان کا لطف مفقود ہو جاتا ہے۔ لیکن مولانا نیا مضمون بھی پیدا کرتے ہیں اور زبان کا لطف بھی بحال رہتا ہے؛

مدینے کے خطے خدا تجھ کو رکھے
غریبوں فقیروں کے ٹھہرانے والے

لب سیراب کا صدقہ پانی
اے لگی دل کی بجھانے والے

ہو گیا دھک سے کلیجہ میرا
ہائے رخصت کی سنانے والے

یا ان کا قصیدۂ نوری ملاحظہ ہو۔ سلاست و بے ساختگی کے ساتھ مضمون آفرینی کے بے مثال نمونے پیش کیے ہیں۔

میں گدا تو بادشہ، بھر دے پیالہ نور کا
نور دن دونا ترا، دے ڈال صدقہ نور کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کیا بنا نام خدا اسریٰ کا دولہا نور کا

سر پہ سایہ نور کا بر میں شہانہ نور کا

صلوٰۃ وسلام کا عنوان رفعت مضامین کا تقاضہ کرتا ہے اور شکوہ الفاظ کی ضرورت پڑتی ہے لیکن مولانا احمد رضا خان نے اس صلوٰۃ و سلام میں زبان کو جس سلاست وتوجہ کے ساتھ استعمال کیا ہے وہ قابل توجہ ہے؛

دل کرو ٹھنڈا مرا، وہ کفِ پا چاند سا

سینے پہ رکھ دو ذرا، تم پہ کروڑوں درود

اپنے خطاداروں کو اپنے ہی دامن میں لو

کون کرے یہ بھلا، تم پہ کروڑوں درود

ایک دوسرے سلام میں فرماتے ہیں؛

ہم غریبوں کے آقا پہ بے حد درود

ہم فقیروں کی ثروت پہ لاکھوں سلام

جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آگیا

اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام

تاریخ ادب کے مطالعہ سے سامنے آتا ہے کہ چھوٹی چھوٹی بحروں میں غزلیں کہنا متوسطین ومتاخرین کا خاص وصف رہا ہے غزل کے لئے تو یہ میدان لطف زبان کے اظہار کے لئے بہت بڑا ہے مگر نعت مصطفوی ﷺ میں یہ ایک کڑی منزل ہے۔ مگر مولانا احمد رضا خان کے قلم نے چھوٹی بحروں میں بھی عجیب عجیب گلکاریاں کی ہیں۔

اپنے اچھوں کا تصدق

ہم بدوں کو بھی نبا ہو

بد کریں ہر دم برائی

تم کہو ان کا بھلا ہو

سب بشارت کی اذاں تھے

تم اذاں کا مدعا ہو

سب تمہارے در کے رستے

ایک تم راہِ خدا ہو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اللہ نہ چھوٹے دست دل سے
دامانِ خیال مصطفائی

میرے آقا کا وہ در ہے جس پر
ماتھے گھس جاتے ہیں سرداروں کے

مختصراً دی گئی ان مثالوں سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ آپ نے نعت کو زبان کے لطف کے ساتھ کس حسین انداز میں پیش کیا ہے کہ بلند سے بلند مضمون کی پیش کش میں بھی زبان کی سادگی کہیں متاثر نہیں ہوتی۔ احمد رضا خان صاحب کی زبان خالص ٹکسالی ہے مگر یہ کس دبستان سے متعلق ہے اس معاملہ میں لوگوں کا رجحان مختلف ہے۔ پروفیسر منیر الحق کعبی کا خیال ہے:

''ان کی شاعری میں صنعت گری، رعایت لفظی، نشاطیہ رجحان اور علمی وقار پایا جاتا ہے لیکن انہوں نے لکھنویت کی ایسی خصوصیات، معاملہ بندی، جس میں رکاکت و ابتذال ہو اور نسائیت جس کا ایک مظہر ریختی ہے، سے دامن بچائے رکھا اور اس کے بجائے دہلویت کے عناصر، سوز و گداز، فصاحت و بلاغت، سلاست الفاظ، داخلی واردات کی عکاسی کو منتخب کر کے اس میں شامل کیا''[۲۴]۔

کچھ ناقدین آپ کی زبان کا تعلق دبستان لکھنؤ سے جوڑتے ہیں۔ مگر ''حدائق بخشش'' کے فنی جائزے سے اس کی زبان دبستان دلی اور لکھنؤ کا سنگم معلوم ہوتی ہے۔ اس سنگماتی زبان میں سرور و نغمگی اور نفوذ و اثر انگیزی کے ساتھ خارجی ہیئت کا جو اعجازی وصف ہے وہ ایک تیسرے دبستان ''دبستان بریلی'' کی نشاندہی کر رہا ہے[۲۵]۔

بقول ڈاکٹر فرمان فتح پوری:

''نعتوں میں جو چیز خاص طور پر متاثر کرتی ہے وہ سادگی و صفائی بیان کے ساتھ ساتھ ان کے جذبات عشقیہ کی وہ شدت ہے جو آنحضرت ﷺ سے ان کے والہانہ لگاؤ کا ثبوت ہر قدم پر مہیا کرتی ہے''[۲۶]۔

یہ بات تو طے ہے کہ ہر مضمون اور ہر موضوع اپنی بلندی و رفعت کے تقاضے کے اعتبار سے الفاظ کا انتخاب چاہتا ہے اور مولانا احمد رضا خان نے اپنی نعتوں میں اس بات کا پوری طرح اہتمام کیا ہے۔ ان کو زبان کا ایسا ملکہ اور بیان کی ایسی قدرت حاصل تھی کہ جب وہ محسوس کرتے کہ زبان کی بے ساختگی و سلاست نعت کے رفیع و وقیع مضامین سے ہم آہنگ نہیں تو وہ نہایت بے تکلفی سے شکوہ الفاظ کا سہارا لیتے، فارسی و عربی تراکیب، صنعتِ اقتباس و تلمیح سے کام لیتے یا تشبیہ و استعارہ سے مضمون کو آراستہ کرتے۔ ان کا خامۂ گہر فشاں ان کی فکر رسا اور تبحر علمی سے متصف ہو کر نعت نگاری کی طرف مائل ہوتا تو ان کمال علمی کے نئے انداز سے گلدستے سجاتا اور اشعارِ نعت اصطلاحات علمی اور تلمیحات دینی کا مرقع بن جاتے، مثلاً،

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پوچھتے کیا عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں
کیف کے پر جلے جہاں کوئی بتائے کیا کہ یوں
قصرِ دنیٰ کے راز میں عقلیں تو گم ہیں جیسی ہیں
روح قدس سے پوچھئے تم نے بھی کچھ سنا کہ یوں

یہ مولانا احمد رضا خان کا علمی تبحر ہے کہ جس چیز پر ان کی نظر پڑتی ہے وہ اس سے نعت نبی کے لئے مضمون پیدا کر لیتے ہیں۔ اور ان کی فکر رسا، مدح حبیب ﷺ میں طرح طرح کی معنی آفرینی کرتی ہے لیکن زبان و بیان کی خوبی اسے چیستاں نہیں ہونے دیتی۔ اس کے علاوہ مولانا نے سلاست زبان و بیان کو پوری طرح ملحوظ رکھا ہے اور زبان کی بے ساختگی، روانی، الفاظ کا در و بست اور بندش کی چستی کا اہتمام کر کے اپنی زباندانی کے جوہر دکھائے ہیں۔ زبان کی سادگی، طرز ادا کی دلکشی اور روزمرہ کی لطافت کی کچھ مثالیں دیکھئے؛

تیرے ٹکڑوں پہ پلے غیر کی ٹھوکر میں نہ ڈال
جھڑکیاں کھائیں کہاں چھوڑ کے صدقہ تیرا
تو جو چاہے تو ابھی میل مرے دل کے دھلیں
کہ خدا دل نہیں کرتا کبھی میلا تیرا

طرز ادا کا بانکپن اور انداز بیان؛

گزرے جس راہ سے وہ سید والا ہو کر
رہ گئی ساری زمیں عنبر سارا ہو کر
رخ انور کی تجلی جو قمر نے دیکھی
رہ گیا بوسہ دہ نقش کف پا ہو کر

زبان کا لطف و بے ساختگی؛

بگڑا جاتا ہے کھیل میرا
آقا آقا سنوار آقا
ان کے ادنیٰ پر مٹ جائیں
ایسے ایسے ہزار آقا

حسن بیان اور اچھوتا مضمون؛

ہو نہ ہو آج کچھ مرا ذکر حضور میں ہوا
ورنہ مری طرف خوشی، دیکھ کے مسکرائی کیوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عرض کروں حضور سے، دل کی تو میرے خیر ہے
پیٹتی سر کو آرزو دشت حرم سے آئی کیوں

محاوروں کا حسین امتزاج اور بے ساختگی:

پھول کیا دیکھوں میری آنکھوں میں
دشت طیبہ کے خار پھرتے ہیں
اللہ کیا جہنم اب بھی نہ سرد ہوگا
رو رو کے مصطفیٰ نے دریا بہا دیئے ہیں
دل کہاں لے چلا حرم سے مجھے
ارے تیرا برا خدا نہ کرے

مولانا احمد رضا خان کی شاعری میں مضمون آفرینی کے ساتھ لطافت زبان بھی ہے اور زور بیان بھی:

مدینے کے خطے خدا تجھ کو رکھے
غریبوں فقیروں کو ٹھہرانے والے

رفعت تخیل کے ساتھ مضمون آفرینی دیکھئے:

نہ رکھی گل کے جوش حسن نے گلشن میں جا باقی
چٹکتا پھر کہاں غنچہ کوئی باغ رسالت کا

اب یہ دیکھیں سنگلاخ اور مشکل زمینوں میں طرز ادا کا کیا رنگ ہے:

طور کیا عرش جلے دیکھ کے وہ جلوۂ گرم
آپ عارض ہوں مگر آئینہ دار عارض
بلبل نے گل ان کو کہا، قمری نے سرو جانفزا
حیرت نے جھنجھلا کر کہا، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

مضمون آفرینی کے ساتھ طرز بیان کا حسن اور زبان کا نیکھاپن ملاحظہ کیجئے:

ذرے جھڑ کر تری پیزاروں کے
تاج سر بنتے ہیں سیاروں کے
میرے عیسیٰ ترے قرباں جاؤں
طور بے طور ہیں بیماروں کے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ویسے تو شاعری میں نت نئے مضمون کی ادائیگی کے لئے طرز ادا کے بہت سے رخ مل جاتے ہیں۔ لیکن کسی ایک ہی موضوع کے بہت سارے اشعار میں مضمون آفرینی کے جوہر دکھانا اور زبان دانی کا مظاہرہ کرنا مولانا کا کمال ہے۔ آپ نے اپنے ''قصیدۂ نوریہ'' میں ایک ہی موضوع ''نور'' کو سا تھ انداز سے اس طرح بیان کیا ہے کہ ہر شعر کا لطف جداگانہ ہے۔ چند مثالیں پیش ہیں:

صبح طیبہ میں ہوئی بٹتا ہے باڑا نور کا
صدقہ لینے نور کا آیا ہے تارا نور کا
میں گدا تو بادشہ بھر دے پیالہ نور کا
نور دن دونا ترا دے ڈال صدقہ نور کا
میل سے کس درجہ ستھرا ہے پتلا نور کا
ہے گلے میں آج تک کورا ہی کرتا نور کا
جو گدا دیکھو لئے جاتا ہے توڑا نور کا
نور کی سرکار ہے کیا اس میں توڑا نور کا
تیری نسل پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا
تو ہے عین نور تیرا سب گھرانہ نور کا

پورا قصیدہ پڑھ جایئے، دیکھئے گا کہ انہوں نے شکوہ لفظی کے حصول کے لئے کلام کی بے ساختگی، زبان کی سلاست اور بیان کی لطافت کو نہیں کھویا ہے۔ ان کے کلام کو بندش کی چستی اور طرز ادا کی بے ساختگی وروانی سنوارتی ہے اس کا بہترین نمونہ وہ نعت ہے جو چار مختلف زبانوں میں کہی گئی:

لم یات نظیرک فی نظر، مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سر سوہے تجھ کو شہ دوسرا جانا

شکوہ لفظی کے ساتھ سلاست کا امتزاج دیکھئے:

تاب مرآتِ سحر گردِ بیابانِ عرب
غازۂ روئے قمر، دودِ چراغانِ عرب

نعت میں نازک خیالیاں اک مشکل منزل ہے مگر دیکھئے کہ مولانا اس منزل سے کیسے گزرتے ہیں:

خونیں جگر ہوں طائر بے آشیاں شہا
رنگِ پریدۂ رخِ گل کا جواب ہوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دل شدوں کا یہ ہوا دامن اطہر پہ ہجوم

بیدل آباد ہوا نامِ دیار دامن

شکوہ الفاظ اور لفظی تلازم کا اثر ملاحظہ کیجیے؛

نئی دلہن کی پھبن میں کعبہ نکھر کے سنورا سنور کے نکھرا

حجر کے صدقے کمر کے اک تل میں رنگ لاکھوں بناؤ کے تھے

نہا کے نہروں نے وہ دمکتا لباس آب رواں کا پہنا

کہ موجیں چھڑیاں تھیں دھار لچکا حباب تاباں کے تھل ٹکے تھے

مولانا کی فنکاری یہ ہے کہ تلازمات لفظی کے ساتھ صوتی ہم آہنگی کا ایسا اہتمام کرتے ہیں کہ نہ الفاظ کے دروبست میں جھول پیدا ہوتا ہے اور نہ ہی بے معنی تکلف اورآورد پائی جاتی ہے۔

فرشتے خدم، رسول حشم تمام امم غلام کرم

وجود و عدم، حدوث و قدم جہاں میں عیاں تمھارے لئے

ایک دو شعر نہیں بلکہ کلام کا غالب رنگ یہی ہے اور کلام کا بیشتر حصہ سلاست بیان و لطافت زبان کا بہترین نمونہ ہے۔ مضمون آفرینی کے ساتھ زبان کے لطف کی چند اور مثالیں دیکھئے؛

حرم کی زمیں اور قدم رکھ کے چلنا

ارے سر کا موقع ہے او جانے والے

ابر رحمت کے سلامی رہنا

پھلتے ہیں پودے لچکنے والے

زاہد ان کا میں گنہگار وہ میرے شافع

اتنی نسبت مجھے کیا کم ہے تو سمجھا کیا ہے

چھوٹی بحروں میں مضمون آفرینی کی گنجائش بہت کم ہوتی ہے۔ مرکبات کی بندش کا ان میں سمونا ناممکن ہوتا ہے اور نعت میں جس قدر مضمون آفرینی ہوا تی ہی وہ پرکیف ہوتی ہے۔ لیکن نامۂ رضا نے ان چھوٹی چھوٹی بحروں میں عجیب عجیب گلکاریاں کی ہیں۔ کچھ مثالیں گزشتہ صفحات میں پیش کی جا چکی ہیں۔ چند اور ملاحظہ فرمائیے؛

جان و دل تیرے قدم پر وارے

کیا نصیبے ہیں ترے یاروں کے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کیسے آقاؤں کا بندہ ہوں رضا

بول بالے مری سرکاروں کے

مولانا احمد رضا خان سے پہلے نعتیہ شاعری کے جو نمونے پائے جاتے ہیں ان میں مضمون آفرینی کے ایسے حسین مرقع موجود نہیں جو کہ مولانا نے پیش کئے۔ شریعت کے عین مطابق شان سرور کائنات ﷺ کے بیش بہا رخ اجاگر کئے ہیں۔ قرآن و احادیث سے ثابت شدہ مضامین کو موضوع بنایا۔ ایسی صورت میں زبان کا لطف برقرار رکھنا بہت دشوار ہوتا ہے لیکن مولانا رضا کے یہاں بے ساختگی کا یہ عالم ہے کہ آمد ہی آمد ہے اور آورد کا نام نہیں۔ درج ذیل شعر میں دیکھئے ایک انتہائی مشکل اور دقیق مضمون یعنی ''امتناع النظیر'' کو کس خوبی اور خوبصورتی سے پیش کرتے ہیں؛

ان کو یکتا کیا اور خلق بنائی یعنی

انجمن کر کے تماشہ کریں تنہائی دوست

حسن تعلیل اور استعارہ کا لطف کیا معنی پیدا کرتا ہے؛

تمہاری یاد میں گزری تھی جاگتے شب بھر

چلی نسیم ہوئے بند دیدہ ہائے فلک

صنعت لف ونشر غیر مرتب کے ساتھ معنی آفرینی دیکھئے؛

مشک سا زلف شہ ونور فشاں روئے حضور

اللہ اللہ حلب جیب و تتار دامن

غالب کی ایک مشہور بحر میں نعت ہے؛

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں

کیف کے پر جہاں جلیں، کوئی بتائے کیا کہ یوں

اسی بحر کی ایک اور زمین میں بھی غالب کی غزل ہے اور مولانا نے اس زمین میں بھی فکر نعت کی ہے؛

یاد حضور کی قسم، غفلت عیش ہے ستم

خوب ہیں قید غم میں ہم، کوئی ہمیں چھڑائے کیوں

اور حسن تعلیل کا انداز دیکھیں؛

ان کے جلال کا اثر دل سے لگائے ہے قمر

جو کہ ہو لوٹ زخم پر داغ جگر مٹائے کیوں

مولانا احمد رضا خان نے اسی بحر میں ایک اور نعت کہی؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یاد وطن ستم کیا دشت حرم سے لائی کیوں
بیٹھے بٹھائے بدنصیب سر پہ بلا اٹھائی کیوں

دست شوق کے لئے کیا اچھا مضمون پیدا کیا ہے؛

چاک داماں سے نہ تھک جائیو اے دست جنوں
پرزے کرنا ہیں ابھی جیب و گریباں ہم کو

شب اسریٰ براق کی رفتار کا مضمون یوں بیان کرتے ہیں؛

کہتی تھی یہ براق سے اس کی سبک روی
یوں جائیے کہ گرد سفر کو خبر نہ ہو

''گردِ سفر'' میں کس قدر معنی آفرینی ہے۔

ذیل کے شعر میں ترکیب سے حسن کا کیسا انداز پیدا کیا ہے؛

قافلہ نے سوئے طیبہ کمر آرائی کی
مشکل آسان الٰہی مری تنہائی کی

یہ مضمون ملاحظہ کیجئے؛

جہاں کی خاکروبی نے چمن آرا کیا تجھ کو
صبا ہم نے بھی ان گلیوں کی کچھ دن خاک چھانی ہے

ایک اور انداز دیکھئے؛

یہ اکثر ساتھ ان کے شانہ و مسواک کا رہنا
بتاتا ہے کہ دل ریشوں پہ زائد مہربانی ہے

ملاحظہ کیجئے کہ ایک بالکل سیدھی سی بات کو طرز بیان نے کس اعلیٰ درجہ پر پہنچا دیا ہے۔

اے عشق ترے صدقے جلنے سے چھٹے سستے
یہ آگ بجھادے گی، وہ آگ لگائی ہے

قصیدہ در تہنیت شادیٔ اسریٰ کے عنوان سے جو نظم مولانا احمد رضا خان نے تحریر کی ہے وہ ان کی مضمون آفرینی کا کمال ہے۔ نعت نبوی ﷺ کا مقام جو کہ بہت سخت ہوتا ہے ہر قدم پر قدغن اور ہر گام پر تاکید کہ؛

''ہشیار کہ رہ ہر دم تیغ است قدم را''

ایسے میدان اور ایسے راستے پر آپ نے جس جس انداز سے معنی آفرینی اور مضامین نو کی تخلیق کی ہے وہ آپ ہی کا حصہ ہے۔ اس

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نظم میں معنی آفرینی بھی ہے اور محاکات بھی جبکہ نعت میں محاکات کا وصف پیدا کرنا انتہائی دشوار ہے۔ اڑسٹھ اشعار پر مشتمل اس نظم کے بیشتر اشعار معنی آفرینی و حسن کاری کی مثال میں پیش کئے جا سکتے ہیں۔ چند اشعار ملاحظہ کیجئے:

وہ جوت پڑتی تھی ان کے رخ کی کہ عرش تک چاندنی تھی چھٹکی
وہ رات کیا جگمگا رہی تھی، جگہ جگہ نصب آئینے تھے

پرانا پرداغ ملگجا تھا، اٹھا دیا فرش چاندنی کا
ہجوم تار نگہ سے کوسوں قدم قدم فرش بادلے تھے

طرب کی نازش کہ ہاں لچکئے ادب وہ بندش کہ ہل نہ سکئے
یہ جوش ضدین تھا کہ پودے کشاکش ارہ کے تلے تھے

واقعۂ معراج پر مولانا احمد رضا خان کا یہ قصیدہ معنی آفرینی اور محاکات کا ایک لاجواب قصیدہ ہے۔ واقعۂ معراج کے علاوہ رسول اکرم ﷺ کی خاتمیت ایک مسلم عقیدہ ہے۔ رضاؔ نے اس عقیدہ کو مضمون آفرینی کا ایک نادر انداز دے کر پیش کیا ہے اور شعر کو حسن و رعنائی کا پیکر بنا دیا ہے؛

نہ رکھا گل کے جوش حسن نے گلشن میں جا باقی
چٹکتا پھر کہاں غنچہ کوئی باغ رسالت کا

اسی مضمون کو ایک دوسرے انداز سے پیش کرتے ہیں؛

کوئی اور پھول کہاں کھلے نہ جگہ ہے جوشش حسن سے
نہ بہار اور پہ رخ کرے کہ جھپک پلک کی تو خار ہے

اسی مضمون کے بیان کا ایک اور انداز دیکھئے؛

بزم آخر کا شمع فروزاں ہوا
نور اول کا جلوہ ہمارا نبی

مولانا احمد رضا خان کی مضمون آفرینی اور معنوی بلندی سے متعلق ایک ہی غزل سے چند اشعار ملاحظہ فرمایئے؛

پل سے اتارو راہ گزر کو خبر نہ ہو
جبریل پر بچھائیں تو پر کو خبر نہ ہو

اے خار طیبہ دیکھ کے دامن نہ بھیگ جائے
یوں دل میں آکہ دیدۂ تر کو خبر نہ ہو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اے شوقِ دل یہ سجدہ گر ان کو روا نہیں
اچھا وہ سجدہ کیجئے کہ سر کو خبر نہ ہو

کانٹا مرے جگر سے غمِ روزگار کا
یوں کھینچ لیجئے کہ جگر کو خبر نہ ہو

طیرِ حرم ہیں یہ کہیں رشتہ بپا نہ ہو
یوں دیکھیے کہ تارِ نظر کو خبر نہ ہو

یہاں انہوں نے نگاہِ شوق کو ''طائرِ حرم'' کہا ہے اور یہ کہنا مولانا ہی کا حصہ ہے۔ گل اور پھول سے رضا نے بیش قدر مضامین تیار کیے ہیں اور معنی آفرینی کے گلزار مہکائے ہیں۔ ملاحظہ فرمائیے؛

جنت ہے ان کے جلوے سے جویائے رنگ و بو
اے گل ہمارے گل سے ہے گل کو سوالِ گل

اظہارِ حیرت کے ساتھ معنی آفرینی کا نادر انداز پیش کرتے ہیں؛

بلبل نے گل ان کو کہا قمری نے سروِ جانفزا
حیرت نے جھنجھلا کر کہا، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

پھول کی ردیف پر آپ کی پوری ایک غزل ہے جس کا ذکر رعایتِ لفظی کے ذیل میں کیا گیا ہے اس میں بھی مولانا نے مضمون و معنی آفرینی کے جلوے بکھیرے ہیں۔ محشر میں رسول کریم رؤف و رحیم ﷺ کے اختیار اور ان کے مرتبہ کی بلندی پر رضا نے اظہارِ تمنا کا کیسا حسین انداز پیش کیا ہے؛

آفتاب ان کا ہی چمکے گا جب اوروں کے چراغ
صرصرِ جوشِ بلا سے جھلملاتے جائیں گے

آج عیدِ عاشقاں ہے گر خدا چاہے تو وہ
ابروئے پیوستہ کا عالم دکھاتے جائیں گے

محشر کی گرمی پر مضمون آفرینی کی تابانیاں ملاحظہ فرمائیے؛

ماہِ من یہ نیرِ محشر کی گرمی تابکے
آتشِ عصیاں سے خود جلتی ہے جانِ سوختہ

پائے شہہ پر گرے یا رب تپشِ مہر سے جب
دلِ بے تاب اڑے حشر میں پارہ ہو کر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



خط کی گرد دہن وہ دل آرا پھبن

سبزۂ نہر رحمت پہ لاکھوں سلام

نہر عربی زبان میں دریا کو کہتے ہیں۔ یہاں سرکار دو عالم ﷺ کو رحمت کا دریا کہا ہے۔ یعنی اس دہن اقدس سے دریائے رحمت موجزن ہے اور اب دیکھیے ریش مبارک کو کیا کہتے ہیں:

ریش خوش معتدل مرہم ریش دل

ہالۂ ماہ ندرت پہ لاکھوں سلام

اس نہر رحمت کے گرد لہلہانے والا سبزہ جس نے نہر رحمت کو چار چاند لگا دیے ہیں۔ صرف اردو نعتیہ شاعری ہی نہیں شاید ہی کسی زبان کی نعتیہ شاعری میں حضور ﷺ کی ریش مبارک پر اس قدر دلکش، ایمان افروز اور معنی سے پر شعر کہا گیا ہو۔ یہاں ریش خوش معتدل کو عشاق کے ریشۂ دل کا مرہم بتا کر ہالہ ماہ سے تشبیہ دینا بھی غضب کا انداز ہے۔ سرکار کی ریش مبارک کو ریش خوش معتدل کہہ کر داڑھی کی لمبائی کا مسئلہ بھی واضح کر دیا ہے اور خوبصورتی کا نقشہ بھی کھینچ دیا ہے۔

مولانا احمد رضا کی انوکھی معنی آفرینی سے متعلق یہ شعر دیکھیں:

درودیں صورت ہالہ محیط ماہ طیبہ ہیں

برستا امت عاصی پہ اب رحمت کا پانی ہے

ایک عام خیال یہ ہے کہ جب ہالہ چاند کو اپنے حلقہ میں لے لیتا ہے تو بارش کا نزول یقینی ہو جاتا ہے۔ اس نکتہ سے فائدہ اٹھاتے ہوئے مولانا معنی آفرینی کرتے ہیں کہ امت کی جانب سے درودوں کی پیہم ڈالیاں نچھاور کی جاتی ہیں۔ وہ بھی ماہ طیبہ کے گرد بصورت ہالہ اپنا حلقہ بنالیتی ہیں۔ اس کے بعد بر آن یہ آس لگی رہتی ہے کہ امت عاصی پر رحمت نور کی رم جھم رم جھم برسات اب ہوئی کہ تب ہوئی۔ یہ نکتہ آفرینی اہل ذوق و نظر سے خصوصی داد و توجہ کی مستحق ہے۔

حضور ﷺ کی سیرت پاک کے جلالی و جمالی پہلو کی غمازی کرتے ہوئے اس شعر میں معنی آفرینی کا کمال ملاحظہ کریں۔

تری جلو میں ہے ماہ طیبہ، ہلال ہر مرگ و زندگی کا

حیات جاں کا رکاب میں ہے، ممات اعداء کا ذاب میں ہے

اس شعر میں ماہ طیبہ کے ذکر کے بعد ہلال کا ذکر۔ پھر رکاب و ذاب کا تذکرہ جن کا ہلال کے ہم شکل ہونا ظاہر ہے۔ پھر مرگ و زیست میں تقابل ضدین بھی ہے۔ ان سب محاسن کی وجہ سے شعر نے شعریت کا اعلیٰ مقام حاصل کر لیا ہے۔ حضور انور ﷺ وجہ تخلیق کائنات بھی ہیں۔ اس لئے ممات و حیات کے مرکز ہیں۔ پھر کمال یہ ہے کہ ادائے مطلب میں بارگاہ رسالت کے ادب و احترام کی شان بھی واضح ہے کہ عاشقان رسول ﷺ کی زندگی کا ہلال مرکب رسول اکرم ﷺ کی رکاب میں ہے اور اعدائے رسول ﷺ کی موت کا ہلال حضور ﷺ کے ذاب یعنی خنجر کے ساتھ وابستہ ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ترکیب سازی کی ندرت کے ساتھ مضمون آفرینی اور معنویت کا جمال ملاحظہ فرمایئے:

گوشہ گوشہ میں مہکتی ہے یہاں بوئے قمیص

یوسفستاں ہے ہر اک گوشۂ کنعان عرب

کیسا نادر مضمون اور معنویت کا جلوہ ہے۔ کنعان عرب کی ترکیب بھی خوب ہے لیکن جو بات یوسفستاں میں ہے اس کا جواب نہیں۔ میرا خیال ہے یہ ترکیب شاعری میں بالکل انوکھی ہے۔

شافع یوم نشور کی سرگرمیاں سرحشر بڑھی ہوں گی۔ اس کیفیت کا اظہار شان ادب اور شگفتگی کے ساتھ کرتے ہیں۔

وہ سرگرم شفاعت ہیں عرق افشاں ہے پیشانی

کرم کر عطر صندل کی زمیں رحمت کی گھائی ہے

عطر صندل کی زمین، رحمت کی گھائی! کیا نازک خیالی اور نکتہ آفرینی ہے:

اے عشق ترے صدقے جلنے سے چھٹے سستے

جو آگ بجھادے گی، وہ آگ لگائی ہے

مضمون پرانا ہے، موضوع سیدھا ہے لیکن معنی آفرینی نے اس کو کیسی بلندی پر پہنچا دیا ہے:

بیچ میں آگ کا دریا حائل

قصد اس پار ہے کیا ہونا ہے

انتہائی سادہ شعر ہے مگر غور کرتے جایئے اور بحر معنی میں ڈوبتے جایئے۔

اب بغیر کسی وضاحت کے چند اشعار پیش کرتی ہوں جن میں مختلف النوع مضامین و موضوعات کو انتہائی ندرت و جدت کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔

جنبش ہوئی کس مہر کی انگلی کو رضا

بجلی سی گری شیشۂ مہہ ٹوٹ گیا

دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان

کان لعل کرامت پہ لاکھوں سلام

پانچ سو سال کی راہ ایسی ہے جیسے دو گام

آس ہم کو بھی لگی ہے تری شنوائی کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سوکھے دھانوں پہ ہمارے بھی کرم ہو جائے
چھائیں رحمت کی گھٹا بن کے تمھارے گیسو
شانۂ پنجۂ قدرت ترے بالوں کے لئے
کیسے ہاتھوں نے شہا تیرے سنوارے گیسو
تار شیرازۂ مجموعۂ کونین ہیں یہ
حال کھل جائے جو اکدم ہوں کنارے گیسو

ان کے نقش پا پہ غیرت کیجئے
آنکھ سے چھپ کر زیارت کیجئے
ان کے حسن با ملاحت پر نثار
شیرۂ جاں کی حلاوت کیجئے
ڈوب کر یاد لب شاداب میں
آب کوثر کی سیاحت کیجئے
مہر سے گرتا ہے ابھی بار گناہ
خم ذرا فرق ارادت کیجئے

ہوئے کمخوابیٔ ہجراں میں ساتوں پردے کم خوابی
تصور خوب باندھا آنکھوں نے استار تربت کا
الٰہی منتظر ہوں وہ خرام ناز فرمائیں
بچھا رکھا ہے فرش آنکھوں نے کمخواب بصارت کا

تشبیہات واستعارات اورضرب الامثال کا بے تکلف اورنہایت مناسب انداز میں استعمال کیا گیا ہے۔ یوں کہہ لیجئے کہ آپ کا کلام تصنع اوردوسرے شعری عیوب سے پاک ہے۔ آپ نظم میں مشکل پسندی یا آرائش لفظی کے قائل نہیں تھے بلکہ زیادہ تر برجستہ ہی موزوں ومقفی لکھتے تھے۔

انسان کواشرف المخلوقات کا عزوشرف اس لئے حاصل ہے کہ ہرانسان میں یہ قوت موجود ہے کہ وہ اپنے جذبات وخیالات کو دوسروں پر کسی نہ کسی طریقے سے ظاہر کرسکتا ہے۔ مگرایک شخص ان کونہایت فصاحت وبلاغت سے اورحسین ودلکش پیرائے میں ظاہر کرتا ہے جبکہ دوسرا ایسا کرنے سے قاصر رہتا ہے۔ پہلے شخص کی فصاحت وبلاغت کا سبب یہ ہے کہ اس کوالفاظ ومعانی، روزمرہ ومحاورہ اورزبان وبیان سے بخوبی واقفیت ہے لیکن دوسرا اس سے محروم ہے۔ اس لئے تحریر وتقریر یا نثر ونظم کو دلکش اوردلآویز بنانے کے لئے اس کا فصیح وبلیغ ہونا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ضروری ہے۔ فصاحت و بلاغت میں کمال حاصل کرنے اور کلام میں زور داثر پیدا کرنے کے لئے علم معانی، علم بدیع اور علم بیان سے واقف ہونا اشد ضروری ہے۔

''علم معانی وہ علم ہے جو کسی بات کو مقتضائے حال کے مطابق بیان کرنا سکھاتا ہے''[۲۷]۔

اس کے ذریعہ جملوں کی تقدیم و تاخیر، بیان کی طوالت و اختصار، زبان کی کیفیات وغیرہ کا علم حاصل ہوتا ہے۔ اگر تحریر و تقریر میں ان باتوں کا خیال نہ رکھا جائے تو کلام فصیح نہ رہے گا اور اس میں دلکشی پیدا نہ ہو سکے گی۔

''علم بیان وہ علم ہے جن کے اصول و قواعد کو سمجھنے کے بعد ایک بات کو کئی طریقوں سے بیان کیا جا سکتا ہے۔ یہ علم ان طریقوں کی وضاحت و صراحت کرتا ہے جن سے کلام نثر و نظم کو مختلف طریقوں اور بہتر سے بہتر اسالیب میں ادا کیا جا سکتا ہے''[۲۸]۔

(اس موضوع کو ساتویں باب میں تفصیلاً بیان کیا جا چکا ہے)

''علم بدیع'' سے مراد وہ علم ہے جس کے جاننے سے کلام کے الفاظ و معانی میں حسن و دلکشی پیدا ہو جاتی ہے۔ الفاظ اور ان کے معنی میں قوت و توانائی اور جوہری خزانے ہوتے ہیں۔ ان میں تصورات و تخیلات کی کارفرمائی ہوتی ہے اور بعض اوقات یہ الفاظ ذہن کے سامنے ایک خاص منظر و محاکات پیش کر دیا کرتے ہیں اور جب انہی الفاظ کو شاعر شعر کے سانچے میں ڈھال کر پیش کرتا ہے تو وہ سحر کا کام کرتے ہیں۔ یہی سبب ہے کہ بعض اوقات شاعر ایک ہی شعر میں کئی کئی صنعتیں نظم کرنے کے ساتھ ساتھ اس میں طرح طرح کی رعنائیاں و دلکشیاں پیدا کر دیا کرتا ہے۔

''بدیع کا مادہ ''بدع'' ہے جس کے معنی ہیں نئی بات پیدا کرنا۔

سید اسماعیل رضا ذبیح ترمذی ایک جگہ رقمطراز ہیں؛

بدیع کے معنی عجیب چیز کے بھی ہیں اور بدیع بمعنی مبدع بھی آتا ہے جیسا قرآن مجید میں ہے ''بدیع السموٰت والارض'' (البقرہ، آیت ۱۱۷) گویا بدیع اللہ تعالیٰ کی صفات میں سے ایک صفت ہے۔ اس کے علاوہ بدیع اپنے مفعولی معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے یعنی نئی معلوم کی ہوئی یا نئی ایجاد کی ہوئی چیز کو بھی کہتے ہیں۔ اسی بنا پر خلفائے عباسیہ کے دور میں نئی نئی ادبی تشبیہات و استعارات اور صنائع کو بدیع کہنے لگے اس کے بعد یہ اصطلاح اپنے وسیع تر مفہوم میں ہر ادبی حسن کیلئے استعمال ہونے لگی۔ یہاں تک کہ بدیع ایک علم کی حیثیت سے مرتب ہوا اور ادبی دنیا میں بلاغت کا ایک ایسا شعبہ قرار پایا جس کا تعلق ادبی اسلوب میں حسن پیدا کرنے سے رہا ہو''[۲۹]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حافظ جلال الدین احمد زیفنی کے مطابق؛

''علم بدیع وہ علم ہے جس سے کلام فصیح و بلیغ کی لفظی اور معنوی خوبیاں معلوم ہو جائیں''۳۰۔

آٹھویں صدی ہجری تک علم بدیع کو علم البلاغت کی ایک جداگانہ شاخ تسلیم کرلیا گیا تھا اور اسی عہد میں اس کے دو حصے بیان کئے گئے جن کے بارے میں سید عابد علی عابدؔ لکھتے ہیں؛

''علم بدیع کی تعریف پر غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ حسن پیکر میں بھی ہوسکتا ہے اور مطالب و معنی میں بھی، اس لئے صنائع دو قسم کے ہیں: لفظی و معنوی''۳۱۔

بعد میں ان دونوں کی مزید قسمیں اور صورتیں بھی طے کی گئیں۔ اور کلام کا حسن اور شاعری کا جمال صنائع بدائع کے معتدل استعمال کو قرار دیا گیا ہے۔ اسی بناء پر اسے لوازم شاعری میں شمار کیا جاتا ہے۔ اور عربی و فارسی کی طرح اردو زبان کی ہر صنف سخن میں ان کا ہمیشہ استعمال ہوتا رہا ہے اور تمام ہی شعراء کے یہاں ان صنائع کا بھرپور استعمال دکھائی دیتا ہے۔

یہاں تک کہ غالب و اقبال جیسے شعراء کے یہاں بھی ان صنائع کا بڑا بھرپور اور رچا ہوا استعمال ملتا ہے حالانکہ ان کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ یہ حضرات معانی و مغز کے والہ و شیفتہ ہیں۔ غالبؔ نے تو کثرت سے صنعتیں استعمال کی ہیں لیکن ایسی خوبی کے ساتھ کہ صنعتیں معانی میں رکاوٹ نہیں ڈالتیں بلکہ معاونِ مقصد بن جاتی ہیں اور جب قاری کا ذہن ان کی طرف متوجہ ہوتا ہے تو اسے ایک خاص قسم کا تحیر، انبساط اور استعجاب حاصل ہوتا ہے۔ ایک شعر دیکھئے؛

بہت دنوں میں تغافل نے تیرے پیدا کی
وہ اک نگہ جو بظاہر نگاہ سے کم ہے

بقول سید عابد علی عابدؔ؛

''یہ کہنا مشکل ہے کہ اس شعر میں جس شعبدہ گری کا اظہار ہے اسے کیا کہا جائے گا لیکن شعبدہ گری کے وجود سے انکار ممکن نہیں''۳۲۔

آگے چل کر عابد علی عابدؔ نے مفتی صدرالدین آزردہ کے اشعار میں محسناتِ شعر (ایہام تناسب، رعایت لفظی اور مراعات النظیر) کی طرف اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے؛

''مکھڑا وہ بلا، زلف سیہ فام وہ کافر
کیا خاک جئے جس کی شب ایسی سحر ایسی
یا تنگ نہ کر ناصح ناداں مجھے اتنا
یا چل کے دکھا دے دہن ایسا کمر ایسی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تنگ'' اور ''دہن'' اور ''چل کے دکھا دے'' اور ''کمر'' میں جو تلازم باہمی ہے وہ ارباب ذوق سے مخفی نہیں''۳۳۔

دراصل لفظوں میں ایک قسم کی جوہری قوت پوشیدہ ہوتی ہے اور اس قوت کے امکانات سے کام لینا فنکار کا کمال ہے۔ غالب اپنے شعر میں اسی جانب اشارہ کرر ہے ہیں؛

گنجینۂ معنی کا طلسم اس کو سمجھئے
جو لفظ کہ غالبؔ مرے اشعار میں آوے

سید عابد علی عابدؔ اقبال کی مثال دیتے ہوئے لکھتے ہیں؛

''علامہ اقبال مرحوم کے متعلق کون کہے گا کہ وہ صنعتوں کے دلدادہ تھے۔ وہ تو اپنے آپ کو سرے سے شاعر ہی کہنے سے گریز کرتے تھے لیکن شعر گوئی ان کے جوہرِ حیات سے عبارت تھی۔ القا انہیں ودیعت ہوا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ شعوری طور پر شاید انہیں معلوم بھی نہ ہوا ہو لیکن ان کے اشعار میں صنائع و بدائع لفظی و معنوی یا محسنات شعر ہر جگہ کام کرتے دکھائی دیتے ہیں۔ ''شکوہ'' کا پہلا بند ملاحظہ فرمایئے؛

کیوں زیاں کار بنوں سود فراموش رہوں
فکر فردا نہ کروں محو غم دوش رہوں
نالے بلبل کے سنوں اور ہمہ تن گوش رہوں
ہمنوا میں بھی کوئی گل ہوں کہ خاموش رہوں
جرأت آموز میری تاب سخن ہے مجھ کو
شکوہ اللہ سے خاکم بدہن ہے مجھ کو

اس بند میں صوتی تالیف اور الفاظ کی بندش معجزے کی حد تک پہنچی ہوئی نظر آتی ہے۔ اب اس بند کی صنعت گری پر غور فرمایئے پہلے مصرع میں زیاں اور سود ایک دوسرے کی ضد ہیں (صنعت تضاد) پھر فردا اور دوش میں وہی اختلاف کا رشتہ قائم ہے۔ بلبل، گل اور نوا میں مراعات النظیر ہے۔ پھر سننے اور گوش میں یہی صنعت ہے۔ ٹیپ کے شعر میں تاب کا لفظ نہایت پراسرار اور پیچ دار ہے۔ اس کے معنی چمک دمک اور گرمی کے بھی ہیں اور ذہن فوراً ارنی اور لن ترانی کی طرف متوجہ ہوتا ہے کہ وہاں بھی ایک بندے نے خدا سے ہم کلامی کا شرف حاصل کیا تھا۔ ٹیپ کے شعر میں ''خاکم بدہن'' کا ٹکڑا حشو ملیح ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اسی بند میں ایک اور خوبصورت صنعت موجود ہے یعنی صنعت ایہام تناسب''[۳۴]۔

طوالت کے خوف سے مزید مثالیں نہیں دی جا رہی ہیں۔

انیسویں صدی کے ربع آخر میں استاد داغؔ کو قبول عام کی سند حاصل تھی۔ برصغیر پاک و ہند میں استاد داغؔ سے زیادہ کسی کو شاگرد میسر نہیں آئے۔ علامہ اقبال بھی داغؔ کے شاگرد تھے۔ کہا جاتا ہے کہ مولانا احمد رضا خان اپنے بھائی حسن رضا کے واسطے سے حضرت داغ کے فیض یافتہ تھے کیوں کہ حضرت حسن استاد داغ کے شاگرد تھے اور اس پایہ کے شاگرد تھے کہ مولانا حسرت موہانی لکھتے ہیں؛

''شاگردانِ مرزا داغؔ میں حسن مرحوم بریلوی کا پایہ شاعری میں بہت بلند تھا۔ وہ بجائے استاد مستند تھے''[۳۵]۔

لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ حضرت حسن بریلوی نے غزل کی اصلاح حضرت داغ سے ہی لی ہے لیکن نعت میں وہ اپنے بڑے بھائی مولانا احمد رضا خان سے استفادہ کرتے تھے جیسا کہ حفیظ تائب نے لکھا ہے؛

''غزل میں استاد داغؔ سے اصلاح لیتے تھے نعت میں فاضل بریلوی سے استفادہ کرتے تھے''[۳۶]۔

ایک نعت کے مقطع میں کہتے ہیں؛

بھلا ہے حسن کا جناب رضاؔ کا
بھلا ہو الٰہی جناب رضاؔ کا[۳۷]

استاد داغ کی شہرت نے بے شک ان کے رنگ کو ٹکسالی بنا دیا ہے۔ مگر وہ نعت کے آدمی تو تھے نہیں کہ مولانا احمد رضا کو ان سے فیض اٹھانا پڑتا۔ داغ کے رنگ کو بڑے بڑے ثقہ شاعروں نے قبول عام کی آرزو میں اپنایا مثلاً امیرؔ مینائی اور اسیرؔ لکھنوی جیسے حضرات نے۔ حالیؔ اور اکبر نے البتہ اپنے لئے الگ راستے متعین کئے۔ غرض یہ اردو زبان کا وہ دور تھا جس میں صحت زبان کے ساتھ سلاست و سادگی کی خصوصیت نمایاں تھی۔ اور اسی حسن و وقار کے ساتھ شعرائے کرام صنائع بدائع سے بھی اپنے کلام کو رنگین بنا رہے تھے۔

عام شعراء سے قطع نظر اس دور میں خصوصاً محسنؔ کاکوروی، امیرؔ مینائی اور علامہ اقبالؔ وغیرہ نے اپنے نعتیہ کلام میں بھی صنائع کا استعمال کیا۔ اس بات میں شک کی کیا گنجائش ہوگی کہ اول تو جہاں نعت میں مبالغہ و غلو کا گزر ممکن نہیں وہیں دوسری صنائع کے استعمال کے لئے بھی بڑے سلیقے اور ڈھنگ کی ضرورت ہے۔ مولانا احمد رضا خان نے اس عنوان سے بھی ایسی چابکدستی دکھائی ہے کہ انوکھا بانکپن اور نکھار پیدا ہو گیا ہے۔ ان کے یہاں بدائع کے استعمال میں ایسی ندرت ہے کہ سلاست، بندش کی خوبی اور طرز ادا کی دلکشی دوچند ہو گئی ہے۔ بقول ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان صاحب؛

''صنعت اتصال تربیعی، صنعت سوال و جواب وغیرہ کا استعمال بھی ہے اور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



فارسی کی رباعیوں کے قوافی میں بھی حروف تہجی کی ترتیب ملحوظ رکھی ہے"۳۸۔

جیسا کہ پہلے ذکر ہوا بدیعات کے دو پہلو ہیں۔ خارجی و داخلی۔ اس لئے صنائع کی دو قسمیں بیان کی گئی ہیں۔ صنائع لفظی اور صنائع معنوی۔ پہلے ہم صنائع معنوی کا بیان کرتے ہیں جنہیں بدائع بھی کہا جاتا ہے۔

"اصطلاح ادب میں بدائع سے مراد کلام کی وہ خوبیاں ہیں جن کے ذریعہ شعر کے معنوی محاسن واوصاف ظاہر ہوں"۳۹۔

سب سے پہلے ملاحظہ ہو صنعت تضاد۔ مولانا احمد رضا خان کے یہاں دیگر صنعتوں کی طرح اس صنعت کا استعمال بڑی خوبی سے کیا گیا ہے؛

فرش والے تیری شوکت کا علو کیا جانیں
خسروا عرش پہ اڑتا ہے پھریرا تیرا

دل عبث خوف سے پتا سا اڑا جاتا ہے
پلہ ہلکا سہی بھاری ہے بھروسا تیرا

میں گدا تو بادشاہ بھردے پیالہ نور کا
نور دن دونا تیرا دے ڈال صدقہ نور کا

مجبور ہیں ہم تو فکر کیا ہے
تم کو تو ہے اختیار آقا

یہی ہے اصل عالم مادہ ایجاد خلقت کا
یہاں وحدت میں برپا ہے عجب ہنگامہ کثرت کا

ایک دن آواز بدلیں گے یہ ساز
چہچہا کہرام ہوہی جائے گا

شش جہت سمت مقابل شب و روز ایک ہی حال
دھوم والنجم میں ہے آپ کی بینائی کی

اپنے کرم کا صدقہ لئیم بے قدر کو نہ شرما
تو اور رضا سے حساب لینا، رضا بھی کوئی حساب میں ہے

آسماں خوان، زمیں خوان زمانہ مہمان
صاحب خانہ لقب کس کا ہے تیرا تیرا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



صدقہ رحمت کے کہاں پھول کہاں خار کا کام

خود ہے دامن کش بلبل گلِ خندانِ عرب

''صنعت عکس'' اس کو صنعت عکس وتبدیل دونوں ہی نام دیئے جاتے ہیں۔

''شاعر کا کلام کے چند اجزاء کو اس ترکیب سے بدلنا کہ جس جز و کو مقدم کیا ہے وہ مؤخر اور جس کو مؤخر کیا ہے وہ مقدم ہو جائے''[۴۰]۔

مولانا کے یہاں اس صنعت کا فنکارانہ استعمال ملاحظہ ہو؛

محمد برائے جناب الٰہی

جناب الٰہی برائے محمد

خدا کی رضا چاہتے ہیں دو عالم

خدا چاہتا ہے رضائے محمد

یہ سر ہو اور وہ خاک در، وہ خاک در ہو اور یہ سر

رضا وہ بھی اگر چاہیں، تو اب یہ دل میں ٹھانی ہے

یہاں پہلے مصرعہ میں ''یہ سر ہو اور وہ خاک در'' کہا۔ پھر اسے الٹ کر بیان کیا ''وہ خاک در ہو اور یہ سر'' اس طرح شعر میں حسن پیدا ہو گیا ہے۔

**صنعت تجاہل عارفانہ:** تجاہل کے معنی ہیں اپنے آپ کو انجان ظاہر کرنا اور عارف جاننے پہچاننے والے کو کہتے ہیں۔ مولانا کی شاعری میں اس صنعت کا بھرپور استعمال پایا جاتا ہے۔ اور قابل ذکر بات یہ ہے کہ نعت کی حدود کو برقرار رکھتے ہوئے، مثلاً؛

ارے اے خدا کے بندو کوئی میرے دل کو ڈھونڈو

مرے پاس تھا ابھی تو ابھی کیا ہوا خدایا

نہ کوئی گیا نہ آیا

کس کے جلوے کی جھلک ہے یہ اجالا کیا ہے

ہر طرف دیدۂ حیرت زدہ تکتا کیا ہے

کس کی نگاہ کی حیا پھرتی ہے میری آنکھ میں

نرگس مست ناز نے مجھ سے نظر چرائی کیوں

اس میں روضہ کا سجدہ ہو کہ طواف

ہوش میں جو نہ ہو وہ کیا نہ کرے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یہ وہی ہیں کہ بخش دیتے ہیں
کون ان جرموں پہ سزا نہ کرے

چھوڑ کے اس حرم کو آپ بن میں ٹھگوں کے آبسو
پھر کہو سر پہ دھر کے ہاتھ، لٹ گئی سب کمائی کیوں

'' ''صنعت اقتباس'' اپنے کلام کی تائید یا اس میں زور واثر پیدا کرنے کے لئے شاعر کا کسی دوسرے کے اقوال کو نقل کرنا، مثلاً؛

خدا نے خود ہی بلوایا انہیں عرشِ معلٰی پر
تقاضا ''ادن منّی کا بجائے ''لن ترانی'' ہے''[۴۳]

مولانا احمد رضا خان اپنے نعتیہ کلام کو چار چاند لگانے کے لئے دوسرے شعراء یا مفکرین کے مصرعوں/اقوال کو نقل نہیں کرتے بلکہ عموماً وہ قرآن پاک کی آیت یا آیات کا جزو یا احادیث مبارکہ کے ٹکڑے کلام میں لاتے ہیں۔

صنعت لف ونشر: اگر شعر میں امور و مناسبات بالترتیب بیان کئے گئے ہیں تو لف ونشر مرتب کہلائیں گے ورنہ لف ونشر غیر مرتب۔ کلام رضا سے اس کی مثالیں ملاحظہ فرمایئے؛

لف ونشر مرتب:

خوار و بیمار، خطاوار، گنہگار ہوں میں
رافع و نافع و شافع لقب آقا تیرا

دندان و لب و زلف و رخ شہہ کے فدائی
ہیں درِ عدن، لعلِ یمن، مشکِ ختن پھول

باعطا تم شاہ تم مختار تم
بے نوا ہم زار ہم ناچار ہم

شاخ، قامت شہہ میں زلف و چشم و رخسار و لب میں
سنبل و نرگس گل پنکھڑیاں قدرت کی کیا پھولی شاخ

یادِ رخ میں آہیں بھر کے بن میں رویا آئی بہار
جھو میں نسیمیں نیساں برسا، کلیاں چٹکیں مہکی شاخ

لف ونشر غیر مرتب:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دو قمر دو پنجہ خور دو ستارے دس ہلال
ان کے تلوے پنجے ناخن پائے اطہر ایڑیاں

ظاہر و باطن اول و آخر زیب فروع زین اصول
باغ رسالت میں ہے تو ہی گل غنچہ جڑ پتی شاخ

دل بستہ بے قرار و جگر چاک اشک بار
غنچہ ہوں گل ہوں برق تپاں ہوں شرار ہوں

لف ونشر مرتب:

مشکبو زلف سے رخ چہرے سے بالوں میں شعاع
معجزہ ہے حلب و زلف و تتار عارض

دیکھو قرآن میں شب قدر سے تا مطلع الفجر
یعنی نزدیک ہیں عارض کے وہ پیارے گیسو

''صنعت حسن تعلیل''..... حسن کے معنی خوبصورتی کے ہیں اور تعلیل کے معنی علت یا سبب بیان کرنے کے ہیں۔

''اس میں شاعر کسی بات کیا صلی سبب یا وجہ کو چھوڑ کر اپنی جانب سے کوئی حسین سی علت یا کوئی خاص سبب بیان کرتا ہے۔ یعنی شاعر کسی بات کے اصل مقصد کو چھوڑ کر اس کا کوئی اور ہی مطلب و جواز پیش کرے تو یہ حسن تعلیل ہے۔ مثلاً؛

زیر زمیں سے آتا ہے جو گل سو زر بکف
قاروں نے راستے میں لٹایا خزانہ کیا
(آتش)

اصل بات تو یہ ہے کہ ہر پھول میں زیرہ ہوتا ہے جسے زر گل بھی کہتے ہیں لیکن شاعر اس کا سبب یہ بتاتا ہے کہ زمین میں قارون کا خزانہ دھنسا ہوا ہے اس لئے یہ وہاں سے زر لے کر آتا ہے''[۴۲]۔

حسن تعلیل بہت ہی خوبصورت اور نازک صنعت ہے اور اگر یہ کہا جائے کہ یہ صنعت شاعری کی جان ہے تو بے جا نہ ہوگا۔ غزلیہ شاعری میں اس کا برتنا آسان ہے لیکن نعتیہ شاعری میں اس کا استعمال ایک مشکل امر ہے۔ حدود و قیود شریعت قدم قدم پر قوت متخیلہ پر عنان گیر ہوتے ہیں۔ مگر مولانا نے جہاں جہاں موقع ملا ہے بڑے ہی ادب و احترام اور احتیاط و قرینے سے اس صنعت کو برتا ہے۔ چند اشعار ملاحظہ فرمایئے؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سلسلہ پا کے شفاعت کا جھکے پڑتے ہیں
سجدۂ شکر کے کرتے ہیں اشارے گیسو
تیل کی بوند ٹپکتی نہیں بالوں سے رضا
صبح عارض پہ لٹاتے ہیں ستارے گیسو

ان کے جلال کا اثر دل سے لگائے ہے قمر
جو کہ ہو لوٹ زخم پہ داغ جگر مٹائے کیوں

ہر اک دیوار و در پہ مہر نے کی جبیں سائی
نگار مسجد اقدس میں کب سونے کا پانی ہے
کہاں اس کو شک جانِ جناں میں زر کی نقاشی
ارم کے طائر رنگ پریدہ کی نشانی ہے

باغ عرب کا سرو ناز دیکھ لیا ہے ورنہ آج
قمریٔ جانِ غمزدہ گونج کے چہچہائی کیوں

جس کو قرص مہر سمجھا ہے جہاں اے منعمو
ان کے خوان جود سے ہے ایک نان سوختہ
مہر عالم تاب جھکتا ہے پئے تسلیم روز
پیش ذرات مزار بیدلانِ سوختہ

یہ جھوما میزاب زر کا جھومر کہ آرہا کان پر ڈھلک کر
پھوہار برسی تو موتی جھڑ کر حطیم کی گود میں بھرے تھے

''صنعت مراعات النظیر''..... کسی ایک لفظ کو بنیاد قرار دے کر اس کے مناسبات بیان کرنا۔

''کلام میں شاعر کا چند ایسی چیزوں کا ذکر کرنا جو آپس میں ایک دوسرے سے تعلق و مناسبت رکھتی ہوں۔ اس کو رعایت لفظی، تناسب، ائتلاف، تلفیق، اور توافق بھی کہتے ہیں۔ جیسے غنچہ، گل، بلبل، باغ، نشیمن، آشیاں، بجلی، شمس و قمر، ماہ و نجوم، کہکشاں و تارے، وغیرہ''[۳۴۳]۔

دراصل شعر میں لفظی رعایات کے التزام سے خاص لطف پیدا ہو جاتا ہے۔ جسے نقد شاعری میں بڑی اہمیت حاصل ہے۔ مولانا احمد رضا خان صاحب کے یہاں رعایات لفظی کا خوبصورت التزام ملتا ہے۔ چند مثالیں ملاحظہ فرمایئے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بزم ثنائے زلف میں میری عروس فکر کو
ساری بہار ہشت خلد چھوٹا سا عطر دان ہے

گیت کلیوں کی چٹک غزلیں ہزاروں کی چہک
باغ کے سازوں میں بجتا ہے ترانہ تیرا

اللہ اللہ بہار چمنستان عرب
پاک ہیں لوث خزاں سے گل ریحان عرب

ہے گل باغ قدس میں رخسار زیبائے حضور
سرو گلزار قدم قامت رسول اللہ کی

ان ہی کی بو مایۂ سمن ہے ان ہی کا جلوہ چمن چمن ہے
ان ہی سے گلشن مہک رہے ہیں ان ہی سے رنگت گلاب میں ہے

مندرجہ بالا اشعار میں باغ کی رعایت سے گل، غنچہ، ریحان، سرو، گلزار، بو، چمن، گلشن، رنگت، گلاب، وغیرہ۔

سنبل آشفتہ ہے کس گل کے غم گیسو میں
دیدۂ نرگس بیمار ہے حیران کس کا

شاخ قامت شہہ میں زلف و چشم و رخسار ولب میں
سنبل نرگس گل پنکھڑیاں قدرت کی کیا پھولی شاخ

پھول کی رعایت سے ان اشعار میں نرگس، سنبل، گل، پنکھڑیاں وغیرہ کا استعمال کیا گیا ہے۔

بلبل و نیل پرو کبک بنو پروانو
مہہ و خورشید پہ ہنستے ہیں چراغان عرب

پرند کی رعایت سے، بلبل، نیل پر، کبک، پروانہ اور قمری کی لفظی رعایتوں سے لطف پیدا کیا گیا ہے۔

تجلی حق کا سہرا سر پر، صلوٰۃ و تسلیم کی نچھاور
دو رویہ قدسی پرے جمائے کھڑے سلامی کے واسطے تھے

یہ جھوما میزاب زر کا زیور کہ آرہا کان پر ڈھلک کر
پھوہار برسی تو موتی جھڑ کر حطیم کی گود میں بھرے تھے

دولہا کی رعایت سے سہرا، نچھاور، پرے جمانا، سلامی، زیور، موتی، گود بھرنا کے الفاظ استعمال کئے گئے ہیں۔ اسی طرح مندرجہ ذیل اشعار میں نجوم اور ریاضی کی رعایت سے اشعار میں لفظوں کا استعمال ملاحظہ فرمایئے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سعدین کا قران ہے پہلوئے ماہ میں
جھرمٹ کئے ہیں تارے تجلی قمر کی ہے
دنیا، مزار، حشر، جہاں ہیں غفور ہیں
ہر منزل اپنے چاند کی منزل غفر کی ہے

مہر میزاں میں چھپا ہو تو حمل میں چمکے
ڈالے دو بوند شب دے میں جو باران عرب

محیط ومرکز میں فرق مشکل رہے نہ فاصل خطوط واصل
کمانیں حیرت سے سر جھکائے، عجیب چکر میں دائرے تھے
کمان امکاں کے جھوٹے نقطو تم اول و آخر کے پھیر میں ہو
محیط کی چال سے تو پوچھو کدھر سے آئے کدھر گئے تھے

شاعری کی رعایت دیکھئے:

ثنائے سرکار ہے وظیفہ قبول سرکار ہے تمنا
نہ شاعری کی ہوس نہ پروا روی تھی کیا! کیسے قافیے تھے!

نبی اور صحابی کی رعایت ملاحظہ فرمائیے:

خلیل و نجی، مسیح و صفی کہیں نبی
یہ بے خبری کہ خلق پھری کہاں سے کہاں تمہارے لئے
کلیم و نجی، مسیح و صفی، خلیل و رضی رسول و نبی
عتیق و وصی غنی وعلی، ثناء کی زباں تمہارے لئے

نور کی رعایت میں پورا قصیدۂ نور یہ مثال کے لئے پیش کیا جاسکتا ہے۔ خرید وفروخت کی رعایت سے کیا معنی آفرینی کی ہے:

وہ تو نہایت سستا سودا بیچ رہے ہیں جنت کا
ہم مفلس کیا مول چکائیں اپنا ہاتھ ہی خالی ہے

ایک نعتیہ غزل میں مولانا احمد رضا خاں نے لفظ ''خاک'' کی رعایت سے اور ایک غزل میں لفظ ''پھول'' کی رعایت سے کتنے ہی مضمون تیار کئے ہیں، جن میں معنویت کے بے پایاں جلوے دکھائی دیتے ہیں۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں:

ہم خاک ہیں اور خاک ہی ماوا ہے ہمارا
خاکی تو وہ آدم جد اعلیٰ ہے ہمارا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اللہ ہمیں خاک کرے اپنی طلب میں
یہ خاک تو سرکار سے تمغہ ہے ہمارا
جس خاک پہ رکھتے تھے قدم سید عالم
اس خاک پہ قرباں دل شیدا ہے ہمارا
اس نے لقب خاک شہنشاہ سے پایا
جو حیدر کرار کہ مولا ہے ہمارا
اے مدعیو! خاک کو تم خاک نہ سمجھے
اس خاک میں مدفون شہ بطحا ہے ہمارا
ہے خاک سے تعمیر مزارشہ کونین
معمور اسی خاک سے قبلہ ہے ہمارا
ہم خاک اڑائیں گے جو وہ خاک نہ پائی
آباد رضؔا جس پہ مدینہ ہے ہمارا

سرتابقدم ہے تن سلطان زمن پھول
لب پھول، دہن پھول، بدن پھول، ذقن پھول
صدقے میں ترے باغ تو کیا لائے ہیں بن پھول
اس غنچۂ دل کو بھی تو ایما ہو کہ بن پھول
تنکا بھی ہمارے تو ہلائے نہیں ہلتا
تم چاہو تو ہوجائے ابھی کوہ محن پھول
واللہ جو مل جائے مرے گل کا پسینہ
مانگے نہ کبھی عطر نہ پھر چاہے دلہن پھول
دل بستہ و خون گشتہ، خوشبو نہ لطافت
کیوں غنچہ کہوں ہے مرے آقا کا دہن پھول
دندان و لب و زلف و رخ شہ کے فدائی
ہیں در عدن، لعل یمن، مشک ختن، پھول

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دل اپنا بھی شیدائی ہے اس ناخن پا کا
اتنا بھی مہ نو پہ نہ اے چرخ کہن پھول
دل کھول کے روئے غم عارض شہ میں
نکلے تو کہیں حسرت خونابہ شدن پھول
ہے کون کہ گریہ کرے یا فاتحہ کو آئے
بے کس کے اٹھائے تری رحمت کے بھرن پھول
دل غم تجھے گھیرے ہیں خدا تجھ کو وہ چمکائے
سورج ترے خرمن کو بنے تیری کرن پھول
کیا بات رضا اس چمنستان کرم کی
زہرا ہے کلی جس میں حسین اور حسن پھول

اسی ایک غزل میں آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ لفظ "پھول" کی رعایت سے معنی کے کتنے ہی پھول کھلائے گئے ہیں:

- پھول بمعنی ہلکا ہونا
- پھولنا بمعنی کھلنا
- پھولنا بمعنی گھمنڈ کرنا
- پھول اٹھانا بمعنی تجہیز و تکفین کرنا
- کرن پھول بمعنی زیور

اور ہر معنی میں تشبیہات و استعارات کی تازہ کاری بھی پوشیدہ ہے۔ اس پوری نعت میں مولانا کا جذبۂ عشق بھی پھول کی خوشبو اور تر و تازگی کی مانند اپنی شادابی اور عطر بیزی دکھا رہا ہے۔

ایہام کے لفظی معنی وہم میں ڈالنے کے ہیں یعنی:

"شاعر کا کلام میں ایسے لفظ یا لفظوں کا لانا جن کے دو معنی ہوں، ایک قریب کے اور دوسرے بعید کے۔ سننے اور پڑھنے والے کا ذہن فوراً قریب کے واضح معنی کی طرف منتقل ہو جائے۔ جبکہ شاعر کی مراد بعید کے معنی سے ہو۔ مثلاً:

بستے ہیں ترے سائے میں سب شیخ و برہمن
آباد تجھی سے تو ہے گھر دیر و حرم کا

یہاں سائے کے دو معنی ہیں، (۱) چھاؤں (۲) حمایت۔ اور یہاں شاعر کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مراد دوسرے معنی حمایت ہی سے ہے''۔۲۰

مولانا احمد رضا خان نے اس صنعت کا بھی بہت ہی خوبصورت استعمال کیا ہے۔ نعت گوئی میں اس صنعت کا استعمال بہت ہی احتیاط کا تقاضہ کرتا ہے۔ مولانا نے قدم قدم پر احتیاط کو ملحوظ رکھا ہے۔

خاک ہو کر عشق میں آرام سے سونا ملا
جان کی اکسیر ہے الفت رسول اللہ کی

سونا دھات، سونا نیند

اکسیر کے لفظ کے استعمال سے قاری کا ذہن پہلے دھات (سونے) کی طرف جاتا ہے لیکن پھر خاک ہونا اور سونا کا تلازمہ حس ہوتے ہی معنویت کا نیا پہلو کھل جاتا ہے۔

حور جناں ستم کیا طیبہ نظر میں پھر گیا
چھیڑ کے پردۂ حجاز دیس کی چیز گائی کیوں

میں مجرم ہوں آقا مجھے ساتھ لے لو
کہ رستے میں ہیں جا بجا تھانے والے

نور کی سرکار سے پایا دوشالہ نور کا
ہو مبارک تم کو ذوالنورین جوڑا نور کا

مولانا احمد رضا خان کی نعت میں کتنے ہی مقامات پر حسن طلب کا خوبصورت اور شاعرانہ انداز ملتا ہے جس کا ذکر کرتے ہوئے آگے بڑھنا چاہوں گی۔ چند اشعار ملاحظہ فرمائیے:

مرے کریم گنہ زہر ہے مگر آخر
کوئی تو شہد شفاعت چشیدہ ہونا تھا

دعویٰ ہے سب سے تیری شفاعت پہ بیشتر
دفتر میں عاصیوں کے شہا انتخاب ہوں

اپنے دفتر کی طرف دیکھیں حضور
سر گئے پیالے ادھر سرکار ہم

تلمیحات کا استعمال شاعر کے ادبی مذاق اور اس کے تبحر علمی سے بہت قریبی تعلق رکھتا ہے۔ شاعر کا علم جس قدر وسیع اور ذخیرۂ معلومات جس قدر متنوع ہوگا اسی قدر اس کی تلمیحات کا دائرہ بھی وسیع ہوگا۔ مولانا احمد رضا خان بریلوی کا علمی تبحر اور ان کی عبقریت مسلم ہے لہٰذا ان کے کلام میں تلمیحات کا دائرہ بھی بے حد وسیع ہے۔ ان کے کلام میں دونوں طرح کی تلمیحات ہیں، عام بھی اور دور از کار بھی کہ جن

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کے سمجھنے کے لئے دینی علم اور بصیرت رسول عربی ﷺ سے پوری پوری آگہی ضروری ہے۔ سب سے پہلے میں ان کی ایک ہی نعتیہ غزل کی تلمیحات ملاحظہ کے لئے پیش کرتی ہوں؛

بندہ ملنے کو قریب حضرت قادر گیا
لمعۂ باطن میں گمنے بندۂ قادر گیا
تیری مرضی پاگیا سورج پھرا الٹے قدم
تیری انگلی اٹھ گئی مہ کا کلیجہ چر گیا
بندھ گئی تیری ہوا، ساوہ میں خاک اڑنے لگی
بڑھ چلی تیری ضیاء، آتش پہ پانی پھر گیا
تیری رحمت سے صفی اللہ کا بیڑا پار تھا
تیرے صدقے سے نجی اللہ کا بجرا تر گیا
تیری آمد تھی کہ بیت اللہ مجرے کو جھکا
تیری ہیبت تھی کہ ہر بت تھرتھرا کر گر گیا
میں ترے ہاتھوں کے صدقے کیسی کنکریاں تھیں وہ
جن سے اتنے کافروں کا دفعتاً منہ پھر گیا
کیوں جناب بو ہریرہ تھا وہ کیسا جام شیر
جس سے ستر صاحبوں کا دودھ سے منہ بھر گیا

تلمیحات پر مبنی چند مثالیں مزید ملاحظہ ہوں؛

سورج الٹے پاؤں پلٹے چاند اشارے سے ہو چاک
اندھے نجدی دیکھ لے قدرت رسول اللہ کی
چاند شق ہو پیڑ بولیں جانور سجدہ کریں
بارک اللہ مرجع عالم یہی سرکار ہے
برق انگشت نبی چمکی تھی ایک بار
آج تک ہے سینۂ مہ میں نشان سوختہ
مولیٰ علی نے واری تیری نیند پر نماز
اور وہ بھی عصر سب سے جو اعلیٰ خطر کی ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عنبر زمیں عبیر ہوا مشک تر غبار
ادنیٰ سی یہ شناخت تری رہگزر کی ہے

ترا مسند ناز ہے عرش بریں ترا محرم راز ہے روح الامیں
تو ہی سرور ہر دو جہاں ہے شہا ترا مثل نہیں ہے خدا کی قسم

لک بدر فی الوجہ الاجمل خط ہالہ مہ زلف ابر اجل
تورے چندن چندر پروکنڈل رحمت کی بھرن برسا جانا

ہے انہیں کے دم قدم سے باغ عالم کی بہار
وہ نہ تھے عالم نہ تھا گر وہ نہ ہوں عالم نہ ہو

ہے لب عیسیٰ سے جاں بخشی نرالی ہاتھ میں
سنگریزے پاتے ہیں شیریں مقالی ہاتھ میں

چاند اشارے کا ہلا حکم کا باندھا سورج
واہ کیا بات شہا تیری توانائی کی

جنبش ہوئی کس مہر کی انگلی کو رضا
بجلی سی گری شیشۂ مہ ٹوٹ گیا

ماہ شق گشتہ کی صورت دیکھو، کانپ کر مہر کی رجعت دیکھو
مصطفیٰ پیارے کی قدرت دیکھو کیسے اعجاز ہوا کرتے ہیں

جس نے ٹکڑے کئے قمر کے وہ ہے
نور وحدت کا ٹکڑا ہمارا نبی

بارہویں کے چاند کا مجرا ہے سجدہ نور کا
بارہ برجوں سے جھکا اک اک ستارہ نور کا

زبان فلسفی سے امن و خرق و التیام اسریٰ
پناہ دور رحمت ہائے یک ساعت تسلسل کو

نہ عرش ایمن نہ انی ذاہب میں میہمانی ہے
نہ لطف ادن یا احمد نصیب لن ترانی ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں

کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کیا کہ یوں

قصر دنیٰ کے راز میں عقلیں تو گم ہیں جیسی ہیں

روح قدس سے پوچھئے تم نے بھی کچھ سنا کہ یوں

واقعۂ معراج، معجزۂ شق القمر و رجعت شمس، نیز ولادت مبارکہ سے متعلق چند تلمیحاتی اشعار پیش کئے گئے ان میں سے کوئی بھی شعر نہ مشکل ہے اور نہ اس کی تصریح و تشریح کے لئے کسی مذہبی دیدہ وری کی ضرورت ہے۔ مزید چند اشعار ملاحظہ فرمایئے جن میں مختلف واقعات، حضور اکرم ﷺ کے معجزات اور انبیائے کرام کے واقعات و قصص سے متعلق تلمیحات ہیں۔ ان میں سے کچھ ایسی بھی ہیں جو دوسرے نعت نگاروں کے کلام میں موجود نہیں ہیں۔

ہر خط کف ہے یہاں اے دست بیضائے کلیم

موجزن دریائے نور بے مثالی ہاتھ میں

وہ گراں سنگی قدر مس وہ ارزانیٔ وجود

نوعیہ بدلا کئے سنگ ولالی ہاتھ میں

جس نے بیعت کی بہار حسن پر قرباں رہا

ہیں لکیریں نقش تسخیر جمالی ہاتھ میں

آتش تر دامنی نے دل کئے کیا کیا کباب

خضر کی جاں ہو جلا دو ماہیانِ سوختہ

عرش سے مژدۂ بلقیس شفاعت لایا

طائر سدرہ نشیں مرغ سلیمان عرب

کوچہ کوچہ میں مہکتی ہے یہاں بوئے قمیص

یوسفستاں ہے ہر کوچۂ کنعانِ عرب

حسن یوسف پہ کٹیں مصر میں انگشت زناں

سر کٹاتے ہیں ترے نام پہ مردانِ عرب

شش جہت سمت مقابل شب و روز ایک ہی حال

دھوم والنجم میں ہے آپ کی بینائی کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بڑھا اس درجہ رعب والا لیلۃ الاسریٰ

سمٹ کر بن گیا چرخ ایک پایہ ان کے محمل کا

شب اسریٰ قمر حیرت زدہ پھرتا رہا شب بھر

بھلایا ڈھنگ ان کی چال نے سیر منازل کا

ہاں تو نے ان کو جان، انہیں پھیر دی نماز

پر وہ تو کر چکے تھے جو کرنی بشر کی ہے

اے بلا بے خبریٔ کفار رکھتے ہیں ایسے کے حق میں انکار

کہ گواہی ہو گر اس کو درکار بے زباں بول اٹھا کرتے ہیں

(کنکروں کے بولنے کے معجزہ کا بیان)

ہاں یہاں کرتی ہیں چڑیاں فریادیہیں سے چاہتی ہے ہرنی داد

اسی در پہ شترانِ ناشاد گلۂ رنج و عنا کرتے ہیں

اپنے مولیٰ کی ہے بس شان عظیم جانور بھی کریں جن کی تعظیم

سنگ کرتے ہیں ادب سے تسلیم پیڑ سجدے میں گرا کرتے ہیں

صدیق بلکہ غار میں جاں اس پہ دے چکے

اور حفظ جاں تو جان فروضِ غرر کی ہے

(یہ شعر اس واقعہ سے متعلق ہے جب حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور ﷺ کی حفاظت کی خاطر غار ثور میں سوراخ کو اپنے انگوٹھے سے بند کر رکھا تھا اور سانپ نے آپ کے انگوٹھے میں کاٹ لیا تھا)

نو نیاز سبق شمسیہ ہے شمس منیر

نو آموز ہے یہ رب یہ دبستاں کس کا

کچھ اور تلمیحاتی اشعار ملاحظہ فرمایئے جو کہ عام فہم ہیں:

نور کی سرکار سے پایا دوشالہ نور کا

ہو مبارک تم کو ذوالنورین جوڑا نور کا

چمکا کے برق جلوہ جلا دیجئے طور ساں

ارنی اگر کہا تو یہی ہے سزائے دل

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مہر مادر کا مزہ دیتی ہے آغوش حطیم

جن پہ ماں باپ فدا یاں کرم ان کا دیکھا

عصائے کلیم اژدہائے غضب تھا

گروں کا سہارا عصائے محمد

واللہ جو مل جائے مرے گل کا پسینہ

مانگے نہ کبھی عطر نہ پھر چاہے دلہن پھول

(ام سلیم نامی ایک عورت نے اپنی بیٹی کی شادی کے موقع پر حضور انور ﷺ کے جسم مبارک کا پسینہ لے کر بجائے عطر کے یہی مبارک پسینہ بیٹی کے جسم پر مل دیا تھا تو اس کے جسم میں ایسی خوشبو پھیل گئی تھی کہ کئی نسلوں تک پیدا ہونے والی اولادیں مہکتی رہیں)

قسمت ثور و حرا کی حرص ہے

چاہتے ہیں دل میں گہرا غار ہم

خلیل و نجی مسیح و صفی سبھی سے کہی، کہیں بھی بنی؟

یہ بے خبری کہ خلق پھری کہاں سے کہاں تمھارے لئے

اشارے سے چاند چیر دیا چھپے ہوئے خور کو پھیر دیا

گئے ہوئے دن کو پھیر لیا یہ تاب و تواں تمھارے لئے

سدرہ پہ جاکے مرغ عقل تھک کر گرا غش آ گیا

اور ابھی منزلوں پرے پہلا ہی آستان ہے

مولانا احمد رضا خان کے یہاں تلمیحات کافی تعداد میں ہیں۔ یہاں نمونہ کے طور پر کچھ اشعار پیش کئے گئے ہیں۔ مولانا کے قصیدۂ معراجیہ میں تلمیحات کی بہاریں قابل دید ہیں۔

صنائع لفظی جیسا کہ نام سے ہی ظاہر ہے کلام میں لفظی خوبیوں کو اجاگر کرنا۔ صنائع لفظی میں بہت اہم صنعت ''تجنیس'' ہے۔ تجنیس کی کئی قسمیں ہیں۔ لیکن ان کا استعمال تکلف و تصنع سے پاک ہونا چاہئے۔ صنائع کے استعمال کا کمال ہی یہ ہے کہ ایسی قادرالکلامی کا مظاہرہ کیا جائے کہ آمد کا رنگ غالب رہے، زور کلام اور حسن بیان متاثر نہ ہو۔ مولانا احمد رضا خان کو یہ کمال حاصل ہے کہ وہ صنائع کا استعمال ایسی بے ساختگی سے کرتے ہیں کہ مضمون آفرینی اور بندش کی چستی پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔

ریش خوش معتدل مرہم ریش دل

ہالۂ ماہ ندرت پہ لاکھوں سلام

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سونا پاس ہے، سونا بن ہے، سونا زہر ہے اٹھ پیارے
تو کہتا ہے میٹھی نیند ہے تیری مت ہی نرالی ہے

قرنوں بدلی رسولوں کی ہوتی رہی
چاند بدلی کا نکلا ہمارا نبی

صدقے میں ترے باغ تو کیا لائے ہیں بن پھول
اس غنچۂ دل کو بھی تو ایما ہو کہ بن پھول

قضائے حق ہے مگر اس شوق کا اللہ والی ہے
جو ان کی راہ میں جائے وہ جاں اللہ والی ہے

کریم اپنے کرم کا صدقہ لئیم بے قدر کو نہ شرما
تو اور رضا سے حساب لینا، رضا بھی کوئی حساب میں ہے

طور کیا عرش جلے دیکھ کے وہ جلوۂ گرم
آپ عارض ہوگر آئینہ دار عارض

جو گدا دیکھو لئے جاتا ہے توڑا نور کا
نور کی سرکار ہے کیا اس میں توڑا نور کا

'' ''صنعت اشتقاق''۔ ''شاعر کا کلام میں ایسے الفاظ استعمال کرنا جو ایک ہی مصدر یا مادے سے مشتق ہوں۔ مثلاً مترب، قریب، قرب، مشرف، شریف، شرف، شاہد شہود، مشہود، بستی بسانا، بسنا، وغیرہ''[۴۵]۔

مانگیں گے مانگے جائیں گے منہ مانگی پائیں گے
سرکار میں نہ لا ہے نہ حاجت اگر کی ہے

چمک تجھ سے پاتے ہیں سب پانے والے
مرا دل بھی چمکا دے چمکانے والے

''صنعت ترصیع''۔ جب شعر کے تمام الفاظ میں ہم وزن اور بالترتیب ہم قافیہ ہوں۔ یعنی؛
''شاعر کا کلام میں یہ اہتمام رکھنا کہ پہلے حصے میں جس وزن اور قافیہ کے الفاظ لائے گئے ہوں اور بعینہ اسی وزن اور قافیے کے الفاظ دوسرے حصے میں بھی لائے جائیں''[۴۶]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



انبیاء چلتے ہیں در سے وہ ہے بڑا تیرا
اصفیاء چلتے ہیں رستے وہ ہے رستہ تیرا
دھارے چلتے ہیں عطا کے وہ ہے دریا تیرا
تارے کھلتے ہیں سخا کے وہ ہے ذرہ تیرا
آئی بدعت چھائی ظلمت رنگ بدلا نور کا
ماہ سنت مہر طلعت لے لے بدلہ نور کا
سویا کئے نابکار آقا
رویا کئے زار زار آقا
مومن ان کا کیا ہوا اللہ اس کا ہو گیا
کافر ان سے کیا پھرا اللہ ہی سے پھر گیا
بڑھ گئی تیری ضیاء اندھیر عالم سے چھٹا
کھل گیا گیسو ترا رحمت کا بادل گھر گیا
تاب مرآت سحر گرد بیابانِ عرب
غازۂ روئے قمر دودِ چراغانِ عرب
پھر اٹھا ولولۂ یادِ مغیلانِ عرب
پھر کھنچا دامنِ دل سوئے بیابانِ عرب
میٹھی باتیں تری دینِ عجم ایمانِ عرب
نمکیں حسن ترا جانِ عجم شانِ عرب
کھبتی ہوئی نظر میں ادا کس سحر کی ہے
چبھتی ہوئی جگر میں صدا کس گجر کی ہے
زمین و زماں تمہارے لئے مکین و مکاں تمہارے لئے
چنین و چناں تمہارے لئے بنے دو جہاں تمہارے لئے

"صنعت مسمط"۔ یعنی:

"غزل یا قصیدے میں علاوہ مطلع کے تین یا تین سے زیادہ سجع یعنی فقرہ ہائے ہم وزن ایک طرح کے مذکور کریں اور چوتھا قافیہ غزل یا قصیدے کا اصل ہو"[۲۷]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اب دیکھتے ہیں کہ مولانا احمد رضا خان نے اس غنائیہ صنعت کو اپنی نعت میں کیسے برتا ہے۔ فرماتے ہیں:

وصف رخ ان کا کیا کرتے ہیں شرح والشمس وضحیٰ کرتے ہیں
ان کی ہم مدح و ثنا کرتے ہیں جن کو محمود کہا کرتے ہیں

سترہ اشعار پر مشتمل یہ پوری نعت اسی صنعت میں ہے۔ چند اشعار اور ملاحظہ فرمایئے:

رفعت ذکر ہے تیرا حصہ دونوں عالم میں تیرا چرچا
مرغ فردوس پس از حمد خدا تیری ہی مدح و ثنا کرتے ہیں

جب صبا آتی ہے طیبہ سے ادھر کھلکھلا پڑتی ہیں کلیاں یکسر
پھول جامے سے نکل کر باہر رخ رنگیں کی ثناء کرتے ہیں

کیوں نہ زیبا ہو تجھے تاجوری تیرے ہی دم کی ہے سب جلوہ گری
ملک و جن و بشر حور و پری جان سب تجھ پہ فدا کرتے ہیں

حق یہ کہ ہیں عبداللہ اور عالم امکاں کے شاہ
برزخ ہیں وہ سر خدا یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

ڈر تھا کہ عصیاں کی سزا اب ہوگی یا روز جزا
دی ان کی رحمت نے صدا یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

رزق خدا کھایا کیا، فرمان حق ٹالا کیا
شکر کرم ترس سزا یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

وہ کمال حسن حضور ہے کہ گمان نقص جہاں نہیں
یہی پھول خار سے دور ہے یہی شمع ہے کہ دھواں نہیں

دو جہاں کی بہتریاں نہیں کہ امانیٔ دل و جاں نہیں
کہو کیا ہے وہ جو یہاں نہیں مگر اک نہیں کہ وہ ہاں نہیں

کروں تیرے نام پہ جاں فدا، نہ بس ایک جاں دو جہاں فدا
دو جہاں سے بھی نہیں جی بھرا، کروں کیا کروڑوں جہاں نہیں

کروں مدح اہل دُوَل رضؔا پڑے اس بلا میں مری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا مرا دین پارۂ ناں نہیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یاد حضور کی قسم غفلت عیش ہے ستم
خوب ہیں قید غم میں ہم کوئی ہمیں چھڑائے کیوں

جان ہے عشق مصطفیٰ روز فزوں کرے خدا
جس کو ہو درد کا مزہ ناز دوا اٹھائے کیوں

ہم تو ہیں آپ دلفگار غم میں ہنسی ہے ناگوار
چھیڑ کے گل کو نو بہار خون ہمیں رلائے کیوں

جان سفر نصیب کو کس نے کہا مزے سے سو
کھٹکا اگر سحر کا ہو، شام سے موت آئے کیوں

راہ نبی میں کیا کمی فرش بیاض دیدہ کی
چادر ظل ہے ملگجی، زیر قدم بچھائے کیوں

سنگ در حضور سے ہم کو خدا نہ صبر دے
جانا ہے سر کو جا چکے دل کو قرار آئے کیوں

ہے تو رضا نرا ستم جرم پہ گر لجائیں ہم
کوئی بجائے سوز غم ساز طرب بجائے کیوں

'' ''صنعت تنسیق الصفات'' کا مطلب ہے ''کلام میں موصوف کی صفات کا بیان کرنا'' ''۴۸''۔

بے سہیم و قسیم و عدیل و مثیل
جوہر فرد عزت پہ لاکھوں سلام

سر تا بقدم ہے تن سلطان زمن پھول
لب پھول دہن پھول ذقن پھول بدن پھول

ترا مسند ناز ہے عرش بریں ترا محرم راز ہے روح الامیں
تو ہی سرور ہر دو جہاں ہے شہا ترا مثل نہیں ہے خدا کی قسم

آسماں خوان زمیں خوان زمانہ مہمان
صاحب خانہ لقب کس کا ہے تیرا تیرا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اصالت کل امامت کل سیادت کل امارت کل
حکومت کل ولایت کل خدا کے یہاں تمھارے لئے
تمھاری چمک تمھاری دمک تمھاری جھلک تمھاری مہک
زمین و فلک سما و سمک میں سکہ نشاں تمہارے لئے
یہ شمس و قمر یہ شام و سحر، یہ برگ و شجر یہ باغ و ثمر
یہ تیغ و سپر یہ تاج و کمر یہ حکم رواں تمھارے لئے
عارض شمس و قمر سے بھی ہیں انور ایڑیاں
عرش کی آنکھوں کے تارے ہیں وہ خوشتر ایڑیاں

شمع دل مشکوٰۃ تن سینہ زجاجہ نور کا
تیری صورت کے لئے آیا ہے سورہ نور کا
ک گیسو ہ دہن ی ابرو آنکھیں ع ص
کھیعص ہے یہ تیرا چہرہ نور کا

"" "صنعت عزالشفتین"... سے مراد یہ ہے کہ ہر شعر میں ایسے لفظ لائے جائیں جنہیں پڑھنے پر ہونٹ آپس میں نہ ملیں"[۴۹]۔

اس ضمن میں چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں:

سید الکونین سلطان جہاں
ظل یزداں شاہ دیں عرش آستاں
کل سے اعلیٰ کل سے اولیٰ کل کی جاں
کل کے آقا کل کے ہادی کل کی شاں
آنکھ دے اور آنکھ کو دیدار نور
روح دے اور روح کو راہِ جناں[۵۰]

دیوان سوم میں موجود یہ غزل ۱۲ اشعار پر مشتمل ہے اور پوری غزل اسی صنعت میں ہے ۔ مقطع میں مولانا کہتے ہیں:

جس طرح ہونٹ اس غزل سے دور ہیں
دل سے یوں ہی ہو ہر ظن و ظاں

اسی طرح آپ کے کلام میں "صنعت ردالعجز علی الصدر" کی مثالیں بھی ملتی ہیں۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''اس صنعت میں شاعر یہ اہتمام کرتا ہے کہ جو لفظ وہ شعر کے شروع میں یعنی مصرع اول کے جزو اول ''صدر'' میں لاتا ہے وہی لفظ وہ مصرع ثانی کے آخری جزو ''ضرب یا عجز'' میں بھی لاتا ہے''[۲۳]۔

مولانا کی نعت سے اس کی مثال ملاحظہ فرمائیے؛

عصائے کلیم اژدہائے غضب تھا
گروں کا سہارا عصائے محمد

یہ نہیں کہ خلد نہ ہو نکو وہ نکوئی کی بھی ہے آبرو
مگر اے مدینہ کی آرزو جسے چاہے تو وہ سماں نہیں

نہیں جس کے رنگ کا دوسرا نہ تو ہو نہ کبھی ہوا
کہو اس کو گل کہے کیا کوئی کہ گلوں کے ڈھیر کہاں نہیں

محمد برائے جناب الٰہی
جناب الٰہی برائے محمد

شاخ قامت شہ میں زلف و چشم و رخسار و لب میں
سنبل، نرگس، گل، پنکھڑیاں قدرت کی کیا پھولی شاخ

وہ ہو، جو تم پر گراں ہو
وہ ہو جو ہرگز نہ چاہو

وہ ہو جس کا نام لیتے
دشمنوں کا دل برا ہو

وہ ہو جس کے رد کی خاطر
رات دن وقف دعا ہو

وہ ہے بھینی بھینی وہاں مہک کہ بسا ہے عرش سے فرش تک
وہ ہے پیاری پیاری وہاں چمک کہ وہاں کی شب بھی نہار ہے

''صنعت لزوم مالایلزم''... یعنی ہر شعر میں؛

''کسی ایسی بات کو لازم کر لینا جو لازم و ضروری تو نہ ہو مگر اس سے شعر کے حسن و دلکشی میں اضافہ ہوتا ہو۔ جیسے؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تن میں اضداد فراہم کیے حق نے اللہ
ہوگئے آتش و خاک، آب و ہوا چاروں ایک
عشق میں صرف ہے حرفوں کا تفاوت ورنہ
جانکنی، داغ جگر ، وصل و فنا چاروں ایک
(سودا)''۵۳

مولانا احمد رضا خان نے ۱۵۹ اشعار پر مشتمل اپنے درود یہ قصیدے میں اس صنعت کو استعمال کیا اور التزام یہ رکھا ہے کہ مصرعۂ اول میں قافیہ باعتبار حروف ہجا ہے اور مصرعہ ذوقافتین (یعنی ''ایک مصرع میں دو قافیے نظم کرنا'') ہے۔ بقول شمس بریلوی؛

''میری نظر میں ایسا التزام نظر سے نہیں گزرا۔ ذوقافتین مصرعے شعراء نے ضرور استعمال کیے ہیں لیکن حروف ہجا کی قید کے ساتھ ذوقافتین مصرعے کہنا اولیات رضا میں داخل ہے''۵۴۔

اسی قصیدہ کے بارے میں ڈاکٹر غلام مصطفیٰ صاحب رقم طراز ہیں؛

''پھر ایک قصیدہ مرصع بھی ہے جس کے ہر پہلے مصرع کے آخر میں بالترتیب حرف تہجی آتے ہیں۔ مطلع یہ ہے؛

کعبے کے بدرالدجےٰ تم پہ کروروں درود
طیبہ کے شمس الضحیٰ تم پہ کروروں درود

ایسے دو شعر ہیں پھر ''ت'' بطور آخری حرف پہلے مصرع میں آتا ہے؛

تم سے جہاں کی حیات تم سے جہاں کا ثبات
اصل سے ہے ظل بندھا تم پہ کروروں درود

اس ترتیب سے اشعار آخر تک آتے ہیں''۵۵۔

اسی طرح مولانا احمد رضا خان نے ایک ایسی بے مثال نعت لکھی جو صنعت ملمع یا تلمیع میں ہے۔

''صنعت تلمیع کو ذوالسانین بھی کہتے ہیں۔ یعنی ایسے اشعار لکھنا جن کا ایک مصرع ایک زبان میں اور دوسرا کسی دوسری زبان میں ہو''۵۶۔

ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان صاحب کے مطابق؛

''اس کی دو قسمیں ہیں؛

(تلمیع) ملمع مکشوف: یعنی جب ایک مصرع ایک زبان (مثلاً عربی) میں ہو اور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دوسرا کسی اور زبان (مثلاً فارسی) میں۔

(تلمیع) ملمع محجوب: یعنی جب ایک شعر عربی میں ہو اور دوسرا فارسی میں۔

لیکن اعلیٰ حضرت نے ایسے ملمع میں اشعار لکھے ہیں جن میں ہر شعر میں عربی، فارسی، ہندی (بھاشا) اور اردو چاروں زبانوں کے الفاظ شامل ہیں''۵۷۔

اس نعتیہ غزل کے چند اشعار ملاحظہ فرمایئے؛

لم یات نظیر ک فی نظر مثل تو نہ شد پیدا جانا

جگ راج کو تاج تورے سر سوہے تجھ کو شہِ دوسرا جانا

البحر علا والموج طغیٰ من بیکس و طوفاں ہوشربا

منجدھار میں ہوں بگڑی ہے ہوا موری نیا پار لگا جانا

صنائع بدائع کے فنکارانہ استعمال کا بیان آپ نے ملاحظہ فرمایا اور یہ بھی دیکھا کہ کتنے ہی اشعار ایسے ہیں جن میں دو یا اس سے بھی زیادہ صنعتیں پائی جاتی ہیں۔ اس کے باوجود صنائع لفظی ومعنوی کا استعمال اس خوبی سے کیا ہے کہ زورِ بیان سلاست زبان اور بندش و چستی پر حرف نہیں آنے دیا۔ وہ اپنی ان ہی فنی خوبیوں کی بدولت اپنے ہمعصروں میں منفرد نظر آتے ہیں۔

سید اسمٰعیل رضا ترمذی مولانا کی اس خصوصیت پر اظہار خیال کرتے ہوئے لکھتے ہیں؛

''اعلیٰ حضرت کی شاعری میں اگر ایک طرف حسین تشبیہات، لطیف استعارات، بلیغ کنایات اور مجاز مرسل کے پاکیزہ قرینے موجود ہیں تو دوسری طرف صنائع بدائع کے استعمال سے کلام میں ندرت پیدا ہوگئی ہے۔ انہوں نے جو بات بھی کی ہے نہایت دلکش انداز اور لطیف پیرائے میں کی ہے۔ انہوں نے اس میدان میں اپنی شہسواری و ہنرمندی کے وہ جوہر دکھائے ہیں کہ اہل علم ان کو اپنے اس دعویٰ میں سچا مانتے ہیں؛

ملک سخن کی شاہی تم کو رضاؔ مسلم

جس سمت آگئے ہو سکے بٹھا دیئے ہیں''۵۸

ایک بات جو مولانا کی نعت گوئی کے فنی محاسن کے ضمن میں کہنا ضروری ہے وہ ان کا تخلیقی استعمال ہے۔ صنائع بدائع کا استعمال جس خوش اسلوبی سے آپ نے کیا دوسروں کے یہاں یہ انداز نہیں ملتا۔ ان کی صنعت گری اور پیکر آرائی نعت کے مضامین کو اور موثر انداز میں پیش کرتی ہے۔ مولانا احمد رضا خان کی خصوصیاتِ نعت اور فنی محاسن میں جو جوہر روح کی طرح جاری وساری ہے وہ ان کا جذبۂ عشق رسول ﷺ ہے۔ ان کے مسلک سے اختلاف رکھنے والے بھی حضور اکرم ﷺ سے ان کی محبت وشیفتگی کے معترف ہیں۔ ان کے نعتیہ کلام کی جان اور اصل ان کا یہی سرمایۂ عشق رسول ﷺ ہے۔ ان کے لئے نعت گوئی شوق قافیہ پیمائی بلکہ روحانی واردات ہے۔ ان کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نعتوں میں ان کا دل دھڑکتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔

فن نعت کے بارے میں ڈاکٹر فرمان فتح پوری لکھتے ہیں؛

''نعت کا موضوع ہماری زندگی کا ایک نہایت عظیم و وسیع موضوع ہے۔ اس کی عظمت و وسعت کی حدیں ایک طرف عبد سے اور دوسری طرف معبود سے ملتی ہیں۔ شاعر کے پائے فکر میں ذرا سی لغزش ہوئی اور وہ نعت گوئی کی بجائے گیا حمد کی سرحدوں میں۔ اس لئے اس موضوع کو ہاتھ لگانا اتنا آسان نہیں جتنا عام طور پر سمجھا جاتا ہے۔ حقیقی نعت کا راستہ بال سے زیادہ باریک اور تلوار کی دھار سے زیادہ تیز ہے''[۵۹]۔

نعت کا فن دوسری بہت ساری اصناف سخن کے برعکس بعض مخصوص لوازمات اور تقاضوں سے مشروط ہے۔ اس میں نبی کریم ﷺ سے عشق و محبت کو اساس و بنیاد کا درجہ حاصل ہے۔ جس قدر شاعر کو آپ ﷺ کی ذات اقدس سے والہانہ عشق و شیفتگی ہوگی اسی قدر اس کے کلام میں اثر و تاثیر اور کیف و وجدان پیدا ہوگا۔ نعت میں حدود شریعت کی پاسداری اور حفظ مراتب کا ادراک ہونا از بس ضروری ہے۔ مزید برآں نبی کریم ﷺ کی محبت نعت گو شعراء سے انتہائی ادب و احترام کا تقاضہ کرتی ہے جو امت مسلمہ کو آپ ﷺ کی ذات والا صفات سے ہے۔

جذبات نگاری میں آرزوؤں کا ہجوم، حریم ناز میں حضوری اور درِ محبوب تک رسائی اور حضور محبوب میں عرض حال ایسے موضوعات ہیں جن پر اردو شاعری میں عموماً لاکھوں اشعار مل سکتے ہیں۔ نعتیہ ادب میں بھی ایسے مضامین کی کمی نہیں لیکن یہ جذبات بھی اپنی عکاسی کیلئے سلیقہ چاہتے ہیں۔ ایسا سلیقہ جو آداب بارگاہِ رسالت ﷺ کے مراتب عالیہ کا تقاضہ کرتا ہے۔ چنانچہ اگر ان امور کا لحاظ نہ رکھا جائے تو نعت نعت نہیں رہے گی۔ مولانا نے اس بات کا بڑا اہتمام کیا ہے۔ چنانچہ وہ حضور محبوب ﷺ میں امیدوں اور آرزوؤں کا مچلنا بھی پسند نہیں فرماتے ہیں؛

حضور ان کے، خلافِ ادب تھی بے تابی
مری امید تجھے آرمیدہ ہونا تھا

وارفتگی و شیفتگی کے باوجود مولانا نے نعت گوئی میں آداب شرعیہ کو ہمیشہ محفوظ رکھا ہے۔ حضور اکرم ﷺ سے وفور عقیدت اور فرط محبت میں انہوں نے الوہیت اور نبوت کے فرق کو گڈمڈ نہیں ہونے دیا۔ انہیں نعت گوئی کے فن کی باریکیوں کا پورا پورا احساس ہے[۶۱]۔

مولانا کے سوانح میں ایسے متعدد واقعات ملتے ہیں، جہاں آپ نے آداب شریعت کو ملحوظ نہ رکھنے والے شعراء کی نعت گوئی کے بارے میں ناپسندیدگی کا اظہار کیا اور اگر کوئی خیال یا لفظ احترام رسالت مآب ﷺ اور شان نعت کے منافی دیکھا تو اس کی اصلاح فرمائی[۶۲]۔

نعت گوئی مولانا رضا کی زندگی کا ایک اہم حصہ بن چکی تھی۔ ظاہر ہے کہ دلی جذبات اور قلبی واردات کے اظہار کے لئے شاعری

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سے بڑھ کر کوئی ذریعہ بھی نہیں۔ مولانا احمد رضا خان کا دل عشق رسول ﷺ کا اتھاہ سمندر تھا، جس میں درد و کرب اور محبوب سے ہجر و فراق کی نہ جانے کتنی لہریں تھیں۔ انہوں نے ان جذبات کا اظہار مطلق العنان ہو کر نہیں بلکہ قرآن و حدیث اور شریعت مطہرہ کے دائرہ میں رہ کر کیا ہے۔ جب انسان جذبات میں بے قابو ہو جاتا ہے تو نہ جانے کیا کیا کر بیٹھتا ہے۔ مگر مولانا نے وارفتگی شوق کے باوجود ہوش کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑا۔ انہوں نے ہر طرح نعت مقدس کے آداب ملحوظ خاطر رکھے ہیں۔ پھر بھی رہ نعت میں انہیں جن مراحل سے دوچار ہونا پڑا اس کا انہوں نے بھی اعتراف کیا ہے۔ فرماتے ہیں؛

کچھ نعت کے طبقے کا عالم ہی نرالا ہے

سکتہ میں پڑی عقل چکر میں گماں ہے

امام احمد رضا میں کچھ ایسی خوبیاں تھیں جس کے سبب کچھ دانشوروں نے ان کو متقدمین کی صف میں لا کھڑا کیا ہے۔ ان خوبیوں میں ان کے شعری خصائص بھی ہیں۔ ان کی شعری خصوصیت کے وہ تخلیقی عناصر جس نے ایک ہمہ گیر کیفیت اور ایک مخصوص قسم کی گونا گونی اور رنگا رنگی پیدا کر دی اور جس نے ان کو ان کے ہمعصروں سے زیادہ دل آویز، باعث کشش اور جاذب نظر بنا دیا۔ ان کی شخصیت میں جو جامعیت، سرفرازی، فکر و خیال، سوز و درد، کشش اور جاذبیت نظر آتی ہے، ان کا تعلق ان کی زندگی کے اس رخ سے ہے جسے ہم حب صادق اور عشق مصطفیٰ کہہ سکتے ہیں۔ ان کی شخصیت کے بنانے اور سنوارنے میں صرف عصر حاضر کی دانش گاہ اور مردم سازی کا ہاتھ نہیں ہے۔ جس میں داخل ہو کر وہ علوم عصریہ اور دیگر علوم و افکار اور تہذیب و تمدن کے ماہرین میں انفرادی شخصیت کے مالک ہوئے۔ بلاشبہ وہ متعدد فنون میں یگانہ روزگار تھے۔ اگر اس عبقریت کے باوجود موجود دانشگاہوں سے استفادہ کرتے اور اس سے فیضیاب ہوتے رہتے تو آج وہ ہمارا موضوع سخن نہیں بن سکتے اور نہ ادب اسلامی، روحانی افکار و آرا اور جزم و یقین کا سرمایہ ان کے شعر و ادب کے نغموں سے گونجتا اور نہ ادبی بطحا میں ان کی علمی صدارت کا بول بالا ہوتا۔ دانشوروں کا اس پر اتفاق ہے کہ کوئی شخص درس و تدریس، تصنیف و تالیف کی وجہ سے عروج و ارتقاء کی اس منزل پر نہیں پہنچ سکا جس پر احمد رضا خان متمکن تھے۔ مختلف علمی موشگافیوں تک اپنی دلچسپی کو محدود رکھتے تو زیادہ سے زیادہ ایک بلند پایہ مصنف، علوم حاضرہ کے ماہر، صاحب طرز ادیب یا ایک اچھے شاعر ہوتے اور بس۔ اور یقیناً ان میں سے کچھ بھی ہوتے تو زمانہ انہیں ویسے ہی بھلا دیتا جس طرح دنیا کے عبقری علماء، ادبا، شعرا کو آج زمانے نے گوشۂ گمنامی میں ڈال رکھا ہے۔ مگر ان کی ذہانت، فطانت، ذکاوت، عبقریت اور ان کا زندۂ جاوید پیغام کا سبب ایک دوسری دانشگاہ ہے جس میں ان کی نشو و نما ہوئی۔ وہ ایسی دانشگاہ ہے جہاں صرف آئمہ فن، مجتہدین، واضعین علوم، قائدین فکر و اصلاح اور مجدد امت ہی پیدا ہوتے ہیں۔ وہ جو کچھ لکھتے ہیں اس کے سمجھنے میں طلبہ اور پڑھانے میں اساتذہ مشغول رہتے ہیں۔ ان کی تصانیف کی شرحیں لکھی جاتی ہیں۔ وہ ایسی دانشگاہ ہے جہاں تاریخ پڑھائی نہیں جاتی بلکہ تاریخ وہیں سے جنم لیتی ہے۔ وہ نظریات کی تشریح نہیں بلکہ نظریات وہیں سے جنم لیتے ہیں۔

''دراصل وہ دانشگاہ ایک داخلی دانشگاہ اور ضمیر و وجدان کا دبستان ہے، جس میں

انہوں نے برسوں زانوئے تلمذ تہہ کیا ہے۔ اگر اس دانشگاہ میں وہ پروان نہ چڑھے ہوئے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



> ہوتے تو ان کا شعور و وجدان اس قدر شعلۂ جاں سوز نظر نہ آتا اور نہ ان کا آتشیں پیام قلب و نظر کے لئے سوز جاوداں ثابت ہوتا۔ وہ تخلیقی عناصر جنہوں نے ان کی شخصیت کو شرف قبولیت عطا کی وہ اسی دانشگاہ میں حاصل ہوئے''۲۳۔

مولانا احمد رضا خان کی شاعری میں حب صادق اور عشق حقیقی ایسا عنصر ہے جس نے ان کو دوسرے شعراء سے ممتاز کیا ان کی نگاہ ناز میں حب صادق اصلِ حیات ہے جس پر ممات حرام ہے زمانہ کا سَیل رواں بہت تند و سبک خرام اور تیز گام ہے جس کے سامنے کوئی چیز ٹھہر نہیں سکتی لیکن عشق و محبت اس کے مقابلے میں آکھڑے ہوتے ہیں اس لئے کہ وہ خود بھی سیلاب ہیں اور سیلاب ہی سیلاب کو روک سکتا ہے۔ محبت کی تجلی آسمانی رسالتوں اور نبوی تصورات سب میں مشترک ہے اور مرقع عالم میں فرح و سرور کی نمود ہے اور محبت ہی وہ شراب طہور ہے جس سے سرشار ہو کر عارف دنیا و مافیہا سے بے خبر اور عاشق نغمہ سرا ہو کر اٹھتے ہیں۔ محبت کبھی منبر و محراب کی نقیب کبھی حکیم نکتہ داں کبھی قائد جنگ و جہاد اور کبھی فاتح اقوام و امم بن کے سامنے آتی ہے۔ محبت کے ہزاروں رنگ و آہنگ ہیں۔ محبت ازل کی مسافر ہے، محبت زندگی کی بانسری ہے۔ جس سے نغمہ و آہنگ نکل نکل کر عالم کو مسحور کئے ہوئے ہیں۔ محبت ہی سے دنیا میں روشنی، گرمی، حرکت، حرارت اور زندگی کی امنگ و ترنگ ہے۔

الروح فداک فزد حرقا یک شعلہ دگر برزن عشقا
مورا تن من دھن سب پھونک دیا یہ جان بھی پیارے جلا جانا

جان و دل ہوش و خرد سب تو مدینے پہنچے
تم نہیں چلتے رضاؔ سارا تو سامان گیا

پیش نظر وہ نو بہار سجدے کو دل ہے بے قرار
روکئے سر کو روکئے ہاں یہی امتحان ہے

حسن یوسف پہ کٹیں مصر میں انگشت زناں
سر کٹاتے ہیں ترے نام پہ مردان عرب

ان اشعار کے ہر ہر لفظ میں الفت و محبت کا سمندر موجزن ہے۔ خاص کر آخر شعر میں ایک بندے کا دوسرے بندے سے تقابل کر کے وہ معنی پیدا کیا ہے جو غایت محبت پر دال ہے۔ مثلاً وہاں حسن یہاں نام، وہاں کٹنا جو عدم ارادہ پر دلالت کرتا ہے یہاں کٹانا جو قصد و ارادہ ظاہر کرتا ہے۔ وہ مصر یہاں پورا عرب جن کی سرکشی و خودسری زمانہ جاہلیت میں مشہور تھی۔ وہاں انگشت یہاں سر، وہاں زناں یہاں مرداں، وہاں انگلیاں کٹیں جو ایک مرتبہ کے وقوع کو بتاتا ہے، یہاں کٹاتے ہیں جو استمرار پر دلالت کرتا ہے۔ اس طرح ان کی مکمل شاعری عشق و محبت میں ڈوبی ہوئی ہے۔

پروفیسر محمد عبدالسمیع ضیا چشتی مولانا احمد رضا خان کی نعت کے اس پہلو کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہتے ہیں:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''حدائق بخشش کے معروضی طرز اظہار از حضرت رضا بریلوی، کے انداز شیفتگی کا انحصار شدت جذبۂ دل پر ہے۔ یہ انداز سخن نہ صرف فطری ہے بلکہ ابدی صداقتوں اور شعری کیفیتوں کا پیغام بر بھی ہے۔ اس کا تاثر انفرادی اور وقتی ہی نہیں بلکہ شدید اور ہمہ گیر نوعیت کا ہوتا ہے۔ چونکہ اس کے محرکات وعوامل خارجی شواہد نہیں بلکہ داخلی کیفیات اور باطنی رجحانات پر مشتمل وہ جذبۂ صادق اور خلوص کامل قاری کے گوشۂ جاں میں اپنی پوری صداقتوں کے ساتھ اتر جاتا ہے''[۲۴]۔

صاحبزادہ ابوالخیر زبیر اپنے ایک مضمون میں سچے عاشق کی مندرجہ ذیل علامتیں اور نشانیاں بیان کرتے ہیں؛

''۱- بے چینی و بے قراری۔
۲- محبوب کی ہر ادا سے پیار ہونا۔
۳- دیارِ محبوب سے محبت اور اس کا مسلسل ذکر۔
۴- محبوب اور اس کے متعلقات کی تعظیم و تکریم''[۲۵]۔

ان علامتوں اور نشانیوں کا اظہار کلامِ رضا میں جا بجا ہے۔ سوانح اعلیٰ حضرت کے مطابق جب آپ دوسری مرتبہ زیارت کے لئے مدینہ میں حاضر ہوئے، درود وسلام پیش کر کے امید لگائی کہ دیدار اقدس سے سرفراز ہوں گے مگر اس شب زیارت نہ ہو سکی اور ٹوٹے ہوئے دل کے ساتھ ایک نعت آپ نے کہی؛

وہ سوئے لالہ زار پھرتے ہیں
تیرے دن اے بہار پھرتے ہیں
اس گلی کا گدا ہوں میں جس میں
مانگتے تاجدار پھرتے ہیں

مقطع میں آرزو کے تشنۂ تکمیل رہ جانے پر درد بھرے انداز میں کہتے ہیں؛

کوئی کیوں پوچھے تیری بات رضا
تجھ سے کتے ہزار پھرتے ہیں

قلبی واردات کے اس خلوص کے نتیجے میں سرکار نے کرمِ بے پایاں سے مشرف کر دیا اور دلِ بے قرار کو چین آتا چلا گیا، اس کا اظہار کرتے ہیں؛

اک تیرے رخ کی روشنی چین ہے دو جہان کی
انس کا انس اسی سے ہے، جان کی وہ ہی جان ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دیارِ حبیب کا ذکر آتا ہے تو ایک لمبی بحث کا اختصار پیش کر دیتے ہیں:

طیبہ نہ سہی افضل مکہ ہی بڑا زاہد
ہم عشق کے بندے ہیں کیوں بات بڑھائی ہے

یا اس عقیدہ و عقیدت کا اظہار ملاحظہ ہو:

تیری نسل پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا
تو ہے عین نور تیرا سب گھرانہ نور کا

مولانا احمد رضا خان ایک ایسے عاشق پاک کی صورت میں ہمارے سامنے آتے ہیں کہ جو اپنے رسول، اپنے محبوب سے تعلق رکھنے والی چیزوں کا بھی حد درجہ ادب و احترام کرتے ہیں۔ سب سے پہلے مدینہ منورہ ہی کو لے لیجئے۔ ان کی نگاہ میں اس پاک سرزمین کا یہ مقام ہے:

ہاں ہاں رہِ مدینہ ہے غافل، ذرا تو جاگ
او! پاؤں رکھنے والے یہ جا چشم و سر کی ہے
واروں قدم قدم پہ کہ ہر دم ہے جانِ نو
یہ راہ جاں فزا مرے مولیٰ کے در کی ہے
اللہ اکبر اپنے قدم اور یہ خاکِ پاک
حسرت ملائکہ کو جہاں وضع سر کی ہے

اور تو اور اس دیار پاک کا نام سن کر بھی ان کا سر جھک جاتا ہے:

بہ ادب جھکا لو سر ولا کہ میں نام لوں گل و باغ کا
گل تر محمد مصطفیٰ چمن ان کا پاک دیار ہے

شاعر میلادِ مصطفیٰ ﷺ کا چرچا کرنا اور اس کی اس قدر دھوم مچانا چاہتے ہیں کہ فرش سے لے کر عرش تک غلغلہ بلند ہو جائے اور وہ اس سلسلہ میں کسی مصلحت کوشی کے روادار نہیں۔ میلاد کے تذکرہ کو عام کرنے کے لئے مدحت سرائی کا انداز دیکھئے:

آفتاب ان کا چمکے گا جب اوروں کے چراغ
صرصرِ جوشِ بلا سے جھلملاتے جائیں گے
حشر تک ڈالیں گے ہم پیدائشِ مولا کی دھوم
مثلِ فارس نجد کے قلعے گراتے جائیں گے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



خاک ہو جائیں عدو جل کر مگر ہم تو رضا
دم میں جب تک دم ہے ذکر ان کا سناتے جائیں گے

نبی کریم ﷺ کی بشارت ایک یہودی نے دی اور کہا کہ "احمد کے ستارے نے طلوع کیا ہے۔ یہ ستارہ نبی کی پیدائش پر طلوع ہوا کرتا ہے اور اب انبیاء میں سوائے احمد کے کوئی باقی نہیں"۔ ان سعادتوں کا ذکر مولانا اپنی ایک نعت میں یوں کرتے ہیں:

بزم آخر کا شمع فروزاں ہوا
نور اول کا جلوہ ہمارا نبی
جس کو شایاں ہے عرش خدا پر جلوس
ہے وہ سلطان والا ہمارا نبی
بجھ گئیں جس کے آگے سبھی مشعلیں
شمع وہ لے کے آیا ہمارا نبی
لامکاں تک اجالا ہے جس کا وہ ہے
ہر مکاں کا اجالا ہمارا نبی

مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری کیف و سرور کے تاثرات سے لبریز ہے اور ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ایک عاشق صادق کی آواز ہے جس کے دل و دماغ پر عشق و ایمان کی کرنیں جھلک رہی ہیں۔ وہ بارگاہ رسالت میں اپنی بے کسی اور ناتوانی کا اظہار اس طرح کرتے ہیں:

اہل عمل کو ان کے عمل کام آئیں گے
میرا ہے کون تیرے سوا آہ لے خبر
پر خار راہ برہنہ پا تشنہ آب دور
مولی پڑی ہے آفت جانکاہ لے خبر

اس پوری نعت میں اسی طرح یکسوئی اور درد ملتا ہے۔ بے شک ایک سچا عاشق رسول جب کچھ کہتا ہے تو اس کلام سے اسی طرح خلوص و محبت کی بو آتی ہے۔ وہ اپنے درد کا مداوا، غمخوار اور انیس و بیکساں ہر آن رسول گرامی ﷺ کو سمجھتے ہیں، کیوں کہ اس پر آپ کا یقین کامل ہے۔

انہیں کی بو مایۂ سمن ہے، انہیں کا جلوہ چمن چمن ہے
انہیں سے گلشن مہک رہے ہیں انہیں کی رنگت گلاب میں ہے

اور دوسری جگہ "لولاک لما خلقت الافلاک" کی ترجمانی کچھ یوں کرتے ہیں:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



وہ جو نہ تھے تو کچھ نہ تھا وہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہو

جان ہیں وہ جہان کی، جان ہے تو جہان ہے

مولانا احمد رضا خان نے شاعری کو آدھی گاہی، حب صادق، عرفان نفس اور دیگر اسی طرح کی نمایاں خصوصیات سے مزین کیا ہے جس کی وجہ سے یہ لکھے بغیر قلم نہیں رکتا کہ انہوں نے عشق کو نئی زندگی عطا کر دی، جنون و محبت کو دوام عطا کر دیا اور جہان قلب و روح میں محبت کی وہ سرمدی مستی، لافانی سرور و خمار بھر دیا جسے فنا ہونا تو کجا اس کی مدت کا کم ہونا بھی ممکن نہیں۔ بلاشبہ یہ شعر ان پر صادق آتا ہے۔

ملک سخن کی شاہی تم کو رضا مسلم

جس سمت آ گئے ہو سکے بٹھا دیئے ہیں

کہتے ہیں کہ ضمیر کی آواز لفظوں کا لبادہ اوڑھ کر جب دل پر دستک دیتی ہے تو قاری و سامع اپنے اندر وہی درد، سوز، تڑپ اور اضطراب محسوس کرتا ہے جو شاعر کے دل پر گزر چکی ہوتی ہے۔ رضا بریلوی کی غزلیات کو پڑھ کر ان کی اس کیفیت کو پرکھا جا سکتا ہے۔ جس کا ہر شعر قرآنی عشق کی تفسیر، لفظ لفظ حدیث محبت کا سرچشمہ اور حرف حرف واردات والہام کا عکاس ہے۔

''آپ کی زندگی کا مشن ہی تحریک عشق تھا، اس لئے مادیت سے روحانیت کے تمام امور میں عشق ہی کو آپ نے اپنا مقتدا بنایا اور اس کی رہبری میں تمام مقدمات فیصل کئے۔ آپ کے وجود پر عشق کا غلبہ تھا۔ اس کے لئے آپ کے ہر عمل سے عشق کی تابناکی ہویدا تھی''[۶۶]۔

پروفیسر کرار حسین لکھتے ہیں:

''میں ان کی شخصیت سے اس وجہ سے متاثر ہوں کہ انہوں نے علم و عمل میں عشق رسول ﷺ کو وہ مرکزی مقام دیا ہے جس کے بغیر تمام دین جسد بے روح کی مانند ہے''[۶۷]۔

آپ کے کلام میں والہانہ سرشاری، بیپردگی اور سوز و گداز کی جو کیفیت ملتی ہے وہ اردو نعت گو شعراء میں اپنی مثال آپ ہے۔ آپ کی نظموں اور غزلوں کا ایک ایک حرف عشق رسول میں ڈوبا ہوا ہے۔

''رضا کی عظمت کی حقیقی بنیاد دراصل عشق رسول ﷺ ہے۔ اس لئے ان کے کلام میں نعتوں کا خاص مقام ہے۔ اردو عربی اور فارسی میں نعتوں کا بڑا ذخیرہ ہے اور بڑے بڑے شاعروں نے عشق رسول ﷺ کے تحت اس صنف سخن میں طبع آزمائی کی ہے مگر ''رضا'' کی شاعری کا ایک خاص رنگ ہے''[۶۸]۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی کے دیوان میں آداب و غیرت عشق، شوق طلب، خلش ہجر وغیرہ پر اس قدر اشعار ہیں کہ انتخاب

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مشکل ہو جاتا ہے۔ درحقیقت ان کا پورا دیوان عشق کا ایک خزانہ اور عشق کا مکمل نغمہ ہے۔ مملکت عشق کا قانون ہے کہ حبیب کے حسن و جمال کی مدح سرائی یا تمنائے وصال تک خود کو محدود نہ رکھیں بلکہ جمال محبوب کے دوش بدوش، اس کے جلال وعظمت اور کمال و رفعت کا بھی والہانہ اظہار کیا جائے۔ اور حدائق بخشش کے مطالعہ سے یہ علم ہوتا ہے کہ مولانا، سرور کونین ﷺ کے اسوۂ حسنہ، ان کے علم، تصرفات و اختیارات، رحمت و شفاعت کے گیت بھی گاتے ہیں اور سرکار کائنات ﷺ کے ملک، ملک عرب کے صحرا کا بیان، رحمت عالم ﷺ کے شہر، شہر کے کوچے، شہر کے خار و خاک سے بھی عقیدت و محبت کا اظہار کرتے ہیں اور یہاں تک کہ سگان کوچۂ حبیب کے ادب و احترام میں دل و نظر جھکا دیتے ہیں۔

تاجدار مدینہ ﷺ کے حوالے اور ان کی نسبت سے ان کے گھرانے کے افراد، ان کے اصحاب اور ان کے اولیاء کی مدح و ثنا بھی کرتے ہیں۔ سرور رسالت ﷺ سے نسبت رکھنے والی ہر شے، ان کا جبۂ مبارک ان کے نعلین پاک اور اس کے ذروں، ان کے کف پا کی حرمت وغیرہ کا ترانہ گاتے ہیں۔

آقائے نامدار ﷺ سے عشق کے اظہار کے ساتھ ساتھ آقا کی عظمت کا اعتراف بھی رضا بریلوی کے جسم و جان کا سدا حصہ رہا ہے۔ ہادیٔ اعظم ﷺ کا عملی و فکری سفر انسانیت کا ایک ایسا ابدی سفر ہے جس کو ہر عہد اور ہر نسل نے اہمیت دی ہے اور سرکار علیہ السلام کی عظمت و قیادت کا اعتراف کیا ہے۔ محسن اعظم نے تو دشمنوں پر بھی رحمتوں کی بھرن برسائی ہے۔ اور سچ یہ ہے کہ وہ سارے جہان کیلئے رحمت ہیں؛

انت فیہم نے عدو کو بھی لیا دامن میں
عیش جاوید مبارک تجھے شیدائی دوست
فیض ہے یا شہِ تسنیم نرالا تیرا
آپ پیاسوں کے تجسس میں ہے دریا تیرا
جس نے مردہ دلوں کو دی عمر ابد
ہے وہ جان مسیحا ہمارا نبی
رہا جو قانع یک نان سوختہ دن بھر
ملی حضور سے کانِ گہر جزائے فلک

حضور نبی کریم ﷺ کے مقام رفیع کو کون جان سکتا ہے۔ سوائے ان کے رب کے۔ بندہ تو صرف اتنا سمجھ سکتا ہے جہاں تک اس کی عقل کی رسائی ہے۔ ملاحظہ فرمائیے کہ مولانا احمد رضا خان کس دلفریب انداز میں مقام مصطفائی ﷺ کا اظہار کرتے ہیں۔

فرش والے تیری رفعت کا علو کیا جانیں
خسروا عرش پہ اڑتا ہے پھریرا تیرا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



مالک کونین ہیں گو پاس کچھ رکھتے نہیں

دو جہاں کی نعمتیں ہیں ان کے خالی ہاتھ میں

خدا کی رضا چاہتے ہیں دوعالم

خدا چاہتا ہے رضائے محمد

زمین و زماں تمہارے لئے، مکین و مکاں تمہارے لئے

چنین و چناں تمہارے لئے، بنے دو جہاں تمہارے لئے

اشارے سے چاند چیر دیا چھپے ہوئے خور کو پھیر دیا

گئے ہوئے دن کو عصر کیا یہ تاب و تواں تمہارے لئے

وہی لامکاں کے مکیں ہوئے، سر عرش تخت نشیں ہوئے

وہ نبی ہیں جن کے ہیں یہ مکاں وہ خدا ہے جس کا مکاں نہیں

اظہار کی تمام تر قوتوں کو بروئے کار لاکر بھی حضور نبی کریم ﷺ کے مقام اور ان کی صفات کا ادراک اور اس کا اظہار ممکن نہیں ہے اور مولانا رضاؔ اس معاملے میں اپنی بے بسی کا ایسا اظہار کرتے ہیں جو رسول کی بے نظیری کا حسین انداز بن جاتا ہے؛

تیرے تو وصف عیب تناہی سے ہیں بری

حیراں ہوں میرے شاہ کہ کیا کیا کہوں تجھے

لیکن رضاؔ نے ختم سخن اس پہ کردیا

خالق کا بندہ خلق کا آقا کہوں تجھے

حضور ﷺ کی رحمت وشفاعت کا بیان ملاحظہ ہو؛

آج لے ان کی پناہ آج مدد مانگ ان سے

پھر نہ مانیں گے قیامت میں اگر مان گیا

اپنی وفاداری واطاعت کا اظہار دیکھئے؛

انہیں جانا انہیں مانا، نہ رکھا غیر سے کام

للہ الحمد میں دنیا سے مسلمان گیا

اب آئی شفاعت کی باری اب آئی

ذرا چین لے میرے گھبرانے والے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کیوں رضاؔ مشکل سے ڈریئے
جب نبی مشکل کشا ہو

منگتا کا ہاتھ اٹھتے ہی داتا کی دین تھی
دوری قبول وعرض میں بس ہاتھ بھر کی ہے

اس شفیع امم کی بارگاہ میں عاجزی وانکساری کا انداز دیکھیں؛

سرکار ہم گنواروں میں طرز ادب کہاں
ہم کو تو بس تمیز یہی بھیک بھر کی ہے

مانگیں گے مانگے جائیں گے منہ مانگی پائیں گے
سرکار میں نہ لا ہے نہ حاجت اگر کی ہے

با عطا تم شاہ تم مختار تم
بے نوا ہم زار ہم لاچار ہم

اے شافع امم شہِ ذی جاہ لے خبر
للّٰہ لے خبر مری للّٰہ لے خبر

مولانا احمد رضا خان بریلوی مچلتی ہوئی آرزوؤں اور انگڑائی لیتی ہوئی تمناؤں کے ساتھ فریاد کے ہمراہ بے تابیٔ شوق کا بے حد دلفریب وعجیب منظر پیش کرتے ہیں؛

بے بسی ہو جو مجھے پرسشِ اعمال کے وقت
دوستو! کیا کہوں اس وقت تمنا کیا ہے

کاش فریاد مری سن کے یہ فرمائیں حضور
ہاں کوئی دیکھو یہ کیا شور ہے غوغا کیا ہے

کون آفت زدہ ہے کس پہ بلا ٹوٹی ہے
کس مصیبت میں گرفتار ہے صدمہ کیا ہے

کس سے کہتا ہے کہ للّٰہ خبر لیجئے میری
کیوں ہے بے تاب یہ بے چینی کا رونا کیا ہے

اس کی بے چینی سے ہے خاطر اقدس پہ ملال
بے کسی کیسی ہے پوچھو کوئی گزرا کیا ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



یوں ملائک کریں معروض کہ اک مجرم ہے
اس سے پرسش ہے بتا تو نے کیا کیا کیا ہے

سامنا قہر کا ہے دفتر اعمال ہیں پیش
ڈر رہا ہے کہ خدا حکم سناتا کیا ہے

آپ سے کرتا ہے فریاد کہ یا شاہ رسل
بندہ بے کس ہے شہا رحم میں وقفہ کیا ہے

پھر مجھے دامن اقدس میں چھپا لیں سرور
اور فرمائیں ہٹو اس پہ تقاضہ کیا ہے

بندہ آزاد شدہ ہے یہ ہمارے در کا
کیسا لیتے ہو حساب اس پہ تمہارا کیا ہے

چھوڑ کر مجھ کو فرشتے کہیں محکوم ہیں ہم
حکم والا کی نہ تعمیل ہو زہرہ کیا ہے

یہ سماں دیکھ کے محشر میں اٹھے شور کہ واہ
چشم بد دور ہو، کیا شان ہے رتبہ کیا ہے

صدقے اس رحم کے اس سایۂ دامن پہ نثار
اپنے بندے کو مصیبت سے بچایا کیا ہے

جذب و مستی کے عناصر یوں تو ہر بڑے نعت گو کے کلام میں نظر آتے ہیں۔ لیکن مولانا کی نعت میں عشق رسول ﷺ کی وارفتگی و شیفتگی بہت نمایاں ہے۔ ان کا سلیقۂ نعت گوئی ان کی محبت رسول ﷺ کا مظہر ہے۔ حضور اکرم ﷺ اور ان کے متعلقات (روضہ مبارک، مدینہ منورہ وغیرہ) کا ذکر آتے ہی ان کی آنکھیں چھلک پڑتی ہیں۔ سوز و درد اور جذب و اثر میں ڈوبی ہوئی متعدد نعتوں میں سے چند کے مطلع درج کئے جاتے ہیں۔ ان نعتوں کی پوری فضا محبت رسول ﷺ میں سرشار ہے۔ اخلاق و تاثیر کا یہی جوہر ان کی نعتوں کی شہرت کا سبب ہے۔

واہ کیا جود و کرم ہے شہِ بطحیٰ تیرا
نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا

ان کی مہک نے دل کے غنچے کھلا دیئے ہیں
جس راہ چل گئے ہیں کوچے بسا دیئے ہیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سب سے اولٰی و اعلٰی ہمارا نبی

سب سے بالا و والا ہمارا نبی

حاجیو آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو

کعبہ تو دیکھ چکے کعبہ کا کعبہ دیکھو

صبح طیبہ میں ہوئی بٹتا ہے باڑا نور کا

صدقہ لینے نور کا آیا ہے تارا نور کا

مدینہ منورہ سے محبت عشق رسول ﷺ ہی کی علامت ہے۔ مولانا کو مدینے سے جو محبت و وابستگی ہے وہ ان کی نعتوں سے چھلکتی ہے۔ خاک پائے حضور ﷺ، خار طیبہ، سگان کوچۂ حبیب، غرض یہ کہ مدینہ منورہ کا ذرہ ذرہ ان کے لئے قبلہ مراد ہے۔

خوف ہے سمع خراشی سگ طیبہ کا

ورنہ کیا یاد نہیں نالۂ افغاں ہم کو

دل کے ٹکڑے نذر حاضر لائے ہیں

اے سگانِ کوچۂ دلدار ہم

مدینہ کا والہانہ تذکرہ مولانا کی نعت کا ایک مستقل موضوع ہے۔ اور ایک جداگانہ باب کا محتاج ہے۔ اختصار سے کام لیتے ہوئے یہاں صرف اس امر کی نشاندہی کی جاسکتی ہے کہ خاک مدینہ کی عظمت و توقیر ان کا جزو ایمان ہے۔ وہ نہ صرف یہ کہ مدینہ کی فضا اور اشیاء کا ذکر کرتے ہوئے خوشی اور محبت محسوس کرتے ہیں بلکہ وہ ان پر دل و جاں سے فدویت کا اظہار کرتے ہیں۔

مدینہ منورہ شہر محبوب یعنی شہر رسول ﷺ ہے۔ اور یہی شہر آرزو اور شہر آبرو بھی ہے۔ اور عاشق کی نظر میں محبوب کے دیار و در سے جو عقیدت ہوتی ہے اس کے مطابق اس دیار و در سے محترم کوئی شہر و در نہیں ہوتا۔ خاک مدینہ اور خاک مزار رسول ﷺ کی عظمت کا اظہار مولانا کس والہانہ اور حقیقت پسندانہ انداز سے کرتے ہیں:

بجا تھا عرش کو خاک مزار پاک پہ ناز

کہ تجھ سا عرش نشیں آرمیدہ ہونا تھا

خستہ جگر سلام کو حاضر ہیں السلام

مرہم یہیں کی خاک تو خستہ جگر کی ہے

اہل نظر سلام کو حاضر ہیں السلام

یہ گرد ہی تو سرمہ سب اہل نظر کی ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کس خاک پاک کی تو بنی خاکِ پا شفا
تجھ کو قسم جنابِ مسیحا کے سر کی ہے

خم ہو گئی پشتِ فلک اس طعنِ زمیں سے
سن ہم پہ مدینہ ہے وہ رتبہ ہے ہمارا

ہم خاک اڑائیں گے جو وہ خاک نہ پائی
آباد رضاؔ جس پہ مدینہ ہے ہمارا

حسرت میں خاک بوسیٔ طیبہ کی اے رضاؔ
ٹپکا جو چشمِ مہر سے وہ خونِ ناب ہوں

خاکِ طیبہ کے علاوہ خارِ طیبہ سے وابستگی کا رنگ ملاحظہ فرمائیں،

اے خارِ طیبہ دیکھ کہ دامن نہ بھیگ جائے
یوں دل میں آ کہ دیدۂ تر کو خبر نہ ہو

گلِ طیبہ کے بیان اور چمنِ طیبہ کی لالہ زاری و عطر بیزی میں خامۂ رضاؔ نزاکتِ خیال اور معنی آفرینی کے ایسے گلزار کھلائے ہیں کہ ان کا کلام باغِ عقیدت کا سدا بہار پھول بن جاتا ہے؛

نیم وا طیبہ کے پھولوں پہ ہوں آنکھ
بلبلو! پاسِ نزاکت کیجئے

چمنِ طیبہ ہے وہ باغ کہ مرغِ سدرہ
برسوں چہکے ہیں جہاں بلبلِ شیدا ہو کر

حضرت جبرئیل علیہ السلام کے لئے مرغِ سدرہ کا استعارہ تازہ کاری کا بے حد عمدہ نمونہ ہے۔

طیرِ حرم ہیں یہ کہیں رشتہ بپا نہ ہو
یوں دیکھئے کہ تارِ نظر کو خبر نہ ہو

یہاں جبرئیل علیہ السلام کے لئے طیرِ حرم کا استعارہ ہے۔

اب ملاحظہ ہو درِ حبیب سے وابستگی کا بیان؛

خاک ہو جائیں درِ خاک پہ حسرت مٹ جائے
یا الٰہی نہ پھرا بے سر و ساماں ہم کو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ٹھوکریں کھاتے پھرو گے ان کے در پہ پڑ رہو
قافلہ تو اے رضاؔ اوّل گیا آخر گیا

پھر کے گلی گلی تباہ ٹھوکریں سب کی کھائے کیوں
دل کو جو عقل دے خدا تیری گلی سے جائے کیوں

مدینے کے خطے خدا تجھ کو رکھے
غریبوں فقیروں کے ٹھہرانے والے

اور اس شعر میں ملاحظہ فرمائیے مولانا کی فکر رسا، رنگ محبت اور زبان کی لطافت نیز بے ساختگی کا منظر دیکھئے:

حرم کی زمیں اور قدم رکھ کے چلنا
ارے سر کا موقع ہے او جانے والے

اور پھر در حبیب سے دوری مولانا کے لئے قیامت سے کم نہیں:

خراب حال کیا دل کو پرملال کیا
تمہارے کوچے سے رخصت نے کیا نہال کیا

دل کہاں لے چلا حرم سے مجھے
ارے تیرا برا خدا نہ کرے

سنگ در حضور سے ہم کو خدا نہ صبر دے
جانا ہے سر کو جاچکے دل کو قرار آئے کیوں

سر اور وہ سنگ در آنکھ اور وہ بزم نور
ظالم کو وطن کا دھیان آیا تو کہاں آیا

نام مدینہ، خیال مدینہ، فرقت مدینہ اور شوق مدینہ میں سرشاری و بے قراری، وارفتگی و وابستگی، اضطراب و پیچ و تاب قابل دید ہیں:

نام مدینہ لے دیا چلنے لگی نسیم خلد
سوزش غم کو ہم نے بھی کیسی ہوا بتائی کیوں

صر صر دشت مدینہ کا مگر آیا خیال
رشک گلشن جو بنا غنچۂ دل وا ہو کر

شمع طیبہ سے میں پروانہ رہوں کب تک دور
ہاں جلا دے شرر آتش پنہاں ہم کو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



در بدر کب تک پھریں خستہ خراب
طیبہ میں مدفن عنایت کیجئے

طیبہ میں کر کے سیدھے چلے جاؤ آنکھیں بند
سیدھی سڑک یہ شہر شفاعت نگر کی ہے

لے رضا سب چلے مدینے کو
میں نہ جاؤں ارے خدا نہ کرے

قافلہ نے سوئے طیبہ کمر آرائی کی
مشکل آسان الٰہی مری تنہائی کی

جان و دل ہوش و خرد سب تو مدینہ پہنچے
تم نہیں چلتے رضا سارا تو سامان گیا

کعبہ میں اللہ کا گھر ہے اور مدینہ میں محبوب کا گھر! دونوں کی عظمتیں مسلّم ہیں لیکن ایک محب کا گھر ہے اور ایک محبوب کا اور مولانا نے پہلے ہی عبد و معبود اور خدا اور رسول کا فرق یہ کہہ کر واضح کر دیا ہے؛

لیکن رضا نے ختم سخن اس پہ کر دیا
خالق کا بندہ خلق کا آقا کہوں تجھے

ایک عاشق صادق کے لئے کعبہ کی عظمت بھی رسول گرامی وقار ﷺ کی وجہ سے ہے کہ یہ ان کی ولادت کا شہر ہے۔ اور محبوب کے دم قدم سے ہر طرف بہار ہی بہار ہے۔ چند اشعار ان دونوں شہروں کے تقابل میں ملاحظہ فرمائیے؛

کعبہ دلہن ہے تربت اطہر نئی دلہن
یہ رشک آفتاب وہ غیرت قمر کی ہے

کعبہ ہے بے شک انجمن آرا دلہن مگر
ساری بہار دلہنوں میں دولہا کے گھر کی ہے

دونوں بنیں سجیلی انیلی بنی مگر
جو پی کے پاس ہے وہ سہاگن کنور کی ہے

سر سبز وصل یہ ہے سیہ پوش ہجر وہ
چمکی دو پٹوں سے ہے جو حالت جگر کی ہے

۱۳۲۳ھ مطابق ۱۹۰۵ء میں جب مولانا احمد رضا خان اپنے دوسرے حج و زیارت کے لئے حاضر ہوئے تو انہوں نے حضور جان

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نور ۱۳۲۲ھ کے عنوان سے دو مسلسل نعتیہ غزلیں (منظومات) لکھیں۔ ایک کو انہوں نے وصل اول رنگ علمی کہا ہے اور دوسرے کو وصل دوم رنگ عشقی قرار دیا ہے۔ ان دونوں نعتوں میں مدینہ منورہ سے عقیدت ومحبت اور اس کی عظمت وتقدیس کا والہانہ انداز میں اظہار کیا گیا ہے۔ پہلی نعت کا مطلع ہے؛

شکر خدا کہ آج گھڑی اس سفر کی ہے
جس پر نثار جان فلاح وظفر کی ہے

دوسری نعت کا مطلع ہے؛

بھینی سہانی صبح میں ٹھنڈک جگر کی ہے
کلیاں کھلیں دلوں کی ہوا یہ کدھر کی ہے

مدینہ منورہ کی حاضری اور روضۂ اطہر کی زیارت کی بے قراری سے متعلق مولانا کی ایک اور مشہور نعت ہے جس میں انہوں نے کعبہ و مدینہ کا تقابل کیا ہے اور مدینہ کی دل نوازی، کیف آفرینی کا والہانہ بیان کیا ہے۔ مطلع ملاحظہ فرمائیے؛

حاجیو آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو
کعبہ تو دیکھ چکے کعبہ کا کعبہ دیکھو

ایک اور شعر دیکھیے جس میں مولانا طیبہ اور مکہ کے تقابل میں کیسی عاشقانہ نکتہ آفرینی کرتے ہیں؛

طیبہ نہ سہی افضل مکہ ہی بڑا زاہد
ہم عشق کے بندے ہیں کیوں بات بڑھائی ہے

اس کے علاوہ ایک عاشق صادق کے لئے محبوب کے تبرکات وآثار کو سینہ سے لگا کر رکھنا اور اس کی یاد کے ساتھ ساتھ اس کی یادگار کو قائم رکھنا لازم ہے۔ لہٰذا ہم دیکھتے ہیں کہ مولانا کی شاعری میں سرکار دوعالم کے عبا وقبا، جبہ وعمامہ سے آپ کی بے پایاں عقیدت ومحبت کا اظہار اکثر ملتا ہے؛

تاج والے دیکھ کر تیرا عمامہ نور کا
سر جھکاتے ہیں الٰہی بول بالا نور کا

بسی عطر محبوبیٔ کبریا ہے
عبائے محمد قبائے محمد

حدائق بخشش حصہ سوم میں رضا کی ایک مثنوی بعنوان "الوداع جبۂ مقدسہ" ہے۔ اس مثنوی میں ستر اشعار ہیں۔ ان میں شاعر کی تڑپ اور والہانہ پن دیکھئے؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اس جگہ پر جب نہ پاؤں گا تجھے
زندگی کا لطف کیا ہوگا مجھے

تجھ سے آتی تھی مجھے بو ہر گھڑی
گلستانِ اصطفا کے پھول کی

دل کے ٹکڑے کرتا ہے نالہ تیرا
اے رضا خاموش یہ کب تک بکا

جبۂ اقدس سے گھر آباد ہو
خدمت خدام سے دل شاد ہو

غار ثور اور غار حرا سے وابستگی اور عقیدت ومحبت کا اظہار بھی محبت رسول ﷺ کا ترجمان ہے۔

ہائے اس پتھر سے اس سینے کی قسمت پھوڑیئے
بے تکلف جس کے دل میں یوں کریں گھر ایڑیاں

جب مولانا حج سے واپس آئے تو فراق مدینہ سے بے قراری کی کیفیت ایک نعت میں بیان کی ہے؛

خراب حال کیا دل کو پر ملال کیا
تمھارے کوچہ سے رخصت نے کیا نہال کیا

خاک وخار مدینہ کی عزت ومحبت کے ساتھ مولانا رضا سرزمین عرب سے بھی حد درجہ کی عقیدت وانسیت کا اظہار کرتے ہیں اور محض عاشقانہ وشاعرانہ انداز ہی ملحوظ نہیں کرتے بلکہ اس سرزمینِ مقدس کی بہاروں اور اس کے دلفریب نظاروں کا مشاہدہ بھی کرتے ہیں۔ جس کے اظہار میں شعری صداقت کے ساتھ ساتھ شعوری صداقت کا توازن بھی موجود ہے؛

تاب مرآت سحر، گرد بیابان عرب
غازۂ روئے قمر، دود چراغانِ عرب

اللہ اللہ بہار چمنستان عرب
پاک ہیں لوث خزاں سے گل و ریحان عرب

صدقے ہونے کو چلے آتے ہیں لاکھوں گلزار
کہ عجب رنگ سے پھولا ہے گلستان عرب

بشت خلد آئیں وہاں کسب لطافت کو رضا
چار دن برسے جہاں ابر بہاران عرب

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اور اس شعر میں انتہائے محبت کی جلوہ گری دیکھیے:

دل ہے وہی دل جو آنکھوں سے ہو حیران عرب
آنکھیں وہ آنکھیں جو دل سے قربان عرب

اور ان اشعار میں دیکھیے کہ شاعر مضمون آفرینی اور نکتہ سنجی کے ساتھ عظمت و تقدیس کا کیا خوب بیان کرتا ہے:

کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام
ذرے جھڑ کے تری پیزاروں کے
تاجِ سر بنتے ہیں سیاروں کے

معراج نبی کریم ﷺ کا اعجاز و اعزاز ہے اور آپ ﷺ کی اس عظیم یادگار سے وابستگی کا اظہار مولانا احمد رضا خان بریلوی بڑے ہی والہانہ انداز میں کرتے ہیں۔ چند اشعار ملاحظہ کیجیے:

جو ہم بھی واں ہوتے خاکِ گلشن، لپٹ کے قدموں سے لیتے اترن
مگر کریں کیا نصیب میں تو یہ نامرادی کے دن لکھے تھے
غبار بن کر نثار جائیں کہاں اب اس رہ گذر کو پائیں
ہمارے دل حوریوں کی آنکھیں فرشتوں کے پر جہاں بچھے تھے

اور التجا کا انداز ملاحظہ ہو:

نبی رحمت شفیع امت رضاؔ پہ للّٰہ ہو عنایت
اسے بھی ان خلعتوں سے حصہ جو خاص رحمت کے واں بٹے تھے

سراپائے حبیب خدا ﷺ کی مدح میں مولانا احمد رضا خان کے یہاں کثیر تعداد میں اشعار پائے جاتے ہیں۔ کچھ منتخب اشعار پیش کرنا چاہوں گی:

میں تو کیا چیز ہوں خود صاحب قرآن کو شہا
لاکھ مصحف سے پسند آئی بہار عارض
سرگیں آنکھیں حریم حق کے وہ مشکیں غزال
ہے فضائے لامکاں تک جن کا رمنا نور کا

قرآن کے حروف مقطعات پر مبنی یہ شعر دیکھیے:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ک گیسو ۃ دہن ی ابرو آنکھیں ع ص

کھیعص، ان کا ہے چہرہ نور کا

یا ذیل میں درج چند اشعار ملاحظہ ہوں؛

رخ انور کی تجلی جو قمر نے دیکھی

رہ گیا بوسہ دہِ نقش کفِ پا ہوکر

دندان و لب زلف و رخ شہہ کے فدائی

ہیں درِ عدن لعل یمن مشک ختن پھول

گیسوئے رسول پاک کے بیان میں زبان کے حسن کا انداز ملاحظہ کریں؛

دیکھو قرآن میں شب قدر ہے تا مطلع فجر

یعنی نزدیک ہیں عارض کے وہ پیارے گیسو

کعبۂ جاں کو پہنایا ہے غلافِ مشکیں

از کے آئے ہیں جو ابرو پہ تمھارے گیسو

سلسلہ پا کے شفاعت کا جھکے پڑتے ہیں

سجدۂ شکر کے کرتے ہیں اشارے گیسو

شانۂ پنجۂ قدرت ترے بالوں کے لئے

کیسے ہاتھوں نے شہا تیرے سنوارے گیسو

بھینی خوشبو سے مہک جاتی ہیں گلیاں واللہ

کیسے پھولوں میں بسائے ہیں تمھارے گیسو

تیل کی بوندیں ٹپکتی نہیں بالوں سے رضا

صبح عارض پہ لٹاتے ہیں ستارے گیسو

یا یہ دیکھئے؛

دل بستۂ و خوں گشتہ نہ خوشبو نہ لطافت

کیوں غنچہ کہوں ہے مرے آقا کا دہن پھول

جس کے تلووں کا دھوون ہے آبِ حیات

ہے وہ جانِ مسیحا ہمارا نبی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



واللہ جو مل جائے مرے گل کا پسینہ
مانگے نہ کبھی عطر نہ پھر چاہے دلہن پھول

ایک اور شعر ملاحظہ فرمایئے کہ کس حسن نزاکت اور بلاغتِ خیال کا مجموعہ ہے کہ ایک ہی وقت میں یہ عقیدۂ ختم نبوت کا اظہار بھی کرتا ہے اور حسن حبیب کا بھی غماز ہے:

نہ رکھا گل کے جوش حسن نے گلشن میں جا باقی
چٹکتا پھر کہاں غنچہ کوئی باغ رسالت کا
ترا قد مبارک گلشن رحمت کی ڈالی ہے
اسے بو کر ترے رب نے بنا رحمت کی ڈالی ہے

محبوب کبریا کی یکتائی، زیبائی اور بے مثالی پر پاکیزہ اور دلکش انداز:

جو بنوں پر ہے بہار چمن آرائی دوست
خلد کا نام نہ لے بلبل شیدائی دوست
مہر کس منہ سے جلو داری جاناں کرتا
سایہ کے نام سے بیزار ہے یکتائی دوست
ان کو یکتا کیا اور خلق بنائی یعنی
انجمن کر کے تماشا کرے تنہائی دوست
مرنے والوں کو یہاں ملتی ہے عمر جاوید
زندہ چھوڑے گی کسی کو نہ مسیحائی دوست

مولانا شاہ احمد رضا خان کا سلام سراپائے اطہر پر مشتمل نبی کریم ﷺ سے عقیدت و محبت اور شیفتگی و وابستگی کی شدت کا اظہار، زور بیان میں علمی وجاہت، مثنوی کی سی روانی اور قصیدوں کا سا شکوہ، ان کی شعری استعداد اور فنی مہارت کا بین ثبوت ہیں۔ سلام کا ہر شعر موتیوں میں تولنے کے قابل ہے۔ نبی کریم ﷺ کا سراپا اور عہد طفولیت سے لے کر عہد نبوت تک کا نقشہ ایسے دلپذیر انداز میں کھینچا ہے کہ آپ ﷺ کی پوری سیرت مقدسہ سامنے آ جاتی ہے۔

محافل میلاد میں ادب و احترام سے کھڑے ہو کر سلام پڑھنا اس مقدس محفل کا ایک جزو لاینفک بن گیا ہے۔ میلاد نگاروں اور باکمال شاعروں نے سلام لکھتے وقت اظہار عقیدت و محبت کی صحیح ترجمانی کرنے کی بھرپور کوشش کی ہیں اور ان سلاموں میں بعض تو اس قدر زبان زد عام ہو گئے ہیں کہ ہر ذی شعور ان سے بخوبی واقف ہے۔

''مولانا احمد رضا خان کا سلام اردو زبان کا سب سے زیادہ مقبول سلام ہے''[۶۹]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اس سلام کو اتنی شہرت ملی ہے کہ محافلِ میلاد و نعت خوانی کی محفلوں کے علاوہ بریلوی مکتبِ فکر سے تعلق رکھنے والی مساجد میں تمام اہم تقریبات میں بالخصوص اور ہر جمعہ کی نماز کے بعد بالعموم اجتماعی شکل میں پڑھا جاتا ہے۔

مولانا نے ''مصطفیٰ جانِ رحمت'' کا سراپا سلام میں رقم کر کے جدت و ندرت کے ثبوت کے ساتھ محبوب سے اپنی والہانہ شیفتگی کا بھی اظہار کیا ہے کہ وہ محبوب کے ہر ہر عضو پر صرف قربان ہی نہیں ہوتا بلکہ ان کے حسن و جمال کو قلب و روح کی گہرائیوں سے شوق و محبت کا سلام بھی پیش کرتا ہے۔ اس سراپائے مبارکہ میں سر سے لے کر ناخن بلکہ کفِ پا اور خاکِ پا تک کا بیان ہے:

طائرانِ قدس جس کی ہیں قمریاں
اس سہی سروِ قامت پہ لاکھوں سلام
دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان
کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام
جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
ان بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام
جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام
کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

اس پورے سلام کو ہم تین حصوں میں دیکھ سکتے ہیں۔ پہلے میں مولانا نے حضور ﷺ کے اوصاف بیان کیے ہیں۔ ان اوصاف کو جن علامتوں، تشبیہات و تلمیحات کے ساتھ منظوم کیا گیا ہے ان کی مدد سے اللہ کی جلالت، قدرت اور عنایت ایک ساتھ ظاہر ہوتی ہیں گویا اس حصے میں رسالت کے تمام پہلوؤں کے ساتھ ساتھ حمد باری تعالیٰ کی ان دیکھی کیفیت بھی دل پر طاری ہوتی جاتی ہے۔ دوسرے حصہ سلام میں سراپائے نبی کریم ﷺ ہے اور تیسرے میں نبی کریم ﷺ کے توسط سے امت کی قابلِ رشک قسمت کا تذکرہ ہے۔ خوبیٔ کلام یہ ہے کہ کسی ایک شعر میں بھی مولانا نعت کی مستند تعریف سے اجتناب نہیں کرتے۔ اس پورے سلام میں بھرپور تراکیب، مکمل تصاویر اور رمز و اعجاز کی ایک دنیا آباد ہے۔ ملاحظہ فرمائیے اس سلام کے چند شعر:

جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام
دوش بر دوش ہے جن سے شانِ شرف
ایسے شانوں کی شوکت پہ لاکھوں سلام

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جس کو بار دو عالم کی پروا نہیں
ایسے بازو کی قوت پہ لاکھوں سلام
کل جہاں ملک اور جو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

اور آخر میں دو اشعار دیکھئے؛

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام
پہلے سجدہ پہ روز ازل سے درود
یادگاریٔ امت پہ لاکھوں سلام

ڈاکٹر انوار احمد زئی اس قصیدے کے حوالے سے لکھے گئے اپنے ایک مضمون میں رقم طراز ہیں؛

''سلام، نعت اور قصیدے کے مطالعہ سے یہ نتیجہ سامنے آتا ہے کہ بیان ذات ختمی مرتبت ﷺ پھیلے تو کائنات، سمٹے تو نام نبی ﷺ۔ سچ کہا کہ تمام سمندر، سیاہی، سارے درخت، قلم اور پوری کائنات صفحات میں بدل جائیں تب بھی سیرت طیبہ کا احاطہ ممکن نہیں لیکن عشق کی مضراب پر نعت کا نغمہ چھیڑا جائے تو اعلیٰ حضرت کی متذکرہ تخلیق؛ سراپا، نعت، قصیدہ اور سلام، چاروں رنگوں کے ساتھ پوری کائنات کو رنگین بنا دیتی ہے''۔[۷]

اس ایک سلام کے علاوہ بھی بہت سارے مقامات پر مولانا نے سراپائے رسول ﷺ کا بیان کیا ہے۔

جس تبسم نے گلستاں پہ گرائی بجلی
پھر دکھا دے وہ ادائے گل خنداں ہم کو
عرش جس خوبیٔ رفتار کا پامال ہوا
دو قدم چل کے دکھا سرو خراماں ہم کو

مولانا بریلوی حسن حبیب پر ہی نہیں ان کے نام پر بھی اس طرح فدا ہیں کہ بس چلے تو دو جہاں نہیں کروروں جہاں نچھاور کر دیں۔

کروں تیرے نام پہ جاں فدا، نہ بس ایک جاں دو جہاں فدا
دو جہاں سے بھی نہیں جی بھرا، کروں کیا کروروں جہاں نہیں

وہ نامی کہ نام خدا نام تیرا
رؤف و رحیم و علیم و علی ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نامِ حبیب کے احترام کا عالم ملاحظہ ہو:

با ادب جھکالو سر ولا کہ میں نام لوں گل و باغ کا
گل تر محمد مصطفی چمن ان کا پاک دیار ہے

ایک عاشق صادق کے لئے محبوب کی یاد حیات و کائنات کا سرمایہ ہے:

دل کو ان سے خدا جدا نہ کرے
بے کسی لوٹ لے خدا نہ کرے

دل ہے وہ دل جو تری یاد سے معمور رہا
سر ہے وہ سر جو ترے قدموں پہ قربان گیا

رنگ مژہ سے کر کے خجل یاد شاہ میں
کھینچا ہے ہم نے کانٹوں پہ عطرِ جمالِ گل

اس شعر میں تشبیہ کا حسن اور کانٹے اور گل کی رعایت بڑی خوبی سے پیش کی گئی ہے۔ شعر کا حسن ملاحظہ ہو کہ ''رنگ مژہ'' سے ''اشک خوں'' کی طرف اشارہ ہے اور اسے عطرِ جمالِ گل سے اور مژہ کو کانٹوں سے تشبیہ دی ہے:

یاد حضور کی قسم غفلت عیش ہے ستم
خوب ہیں قید غم میں ہم، کوئی ہمیں چھڑائے کیوں

ایک اور شعر ذیل میں دیکھئے کہ جس میں مولانا یادِ حبیب کو صرف زندگی کا ہی نہیں بلکہ بندگی کا وسیلہ بھی سمجھتے ہیں:

آئے جو ان کی یاد تو پائے جلا نماز
کہتی ہے یہ اذان جو پچھلے پہر کی ہے

ایک اور شعر کی معنویت قابلِ غور ہے:

یاد گیسو ذکر حق ہے آہ کر
دل میں پیدا لام ہو ہی جائے گا

آہ کے دل میں اگر ''ل'' کو داخل کر دیا جائے تو ''اللہ'' بن جاتا ہے۔ پس یادِ گیسوئے جاناں میں آہ بھی کرنا اللہ اللہ کرنا ہے۔

میں نثار تیرے کلام پر ملی یوں تو کس کو زباں نہیں
وہ سخن ہے جس میں سخن نہ ہو وہ بیاں ہے جس کا بیاں نہیں

تیرے آگے یوں ہیں دبے لچے، فصحاء عرب کے بڑے بڑے
کوئی جانے منہ میں زباں نہیں، نہیں بلکہ جسم میں جاں نہیں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



محبوب کی دعا کو کس حسین انداز میں پیش کرتے ہیں؛

اجابت نے بڑھ کر گلے سے لگایا
بڑی ناز سے جب دعائے محمد
اجابت کا سہرا عنایت کا جوڑا
دلہن بن کے نکلی دعائے محمد

مولانا احمد رضا خان کے قصیدہ کمیلادیہ، معراجیہ اور سلام کو پڑھ کر یہ احساس ہوتا ہے کہ ان کے شاہکاروں میں سوزِ عشق و محبت اوج کمال پر ہے جو ناموس رسالت کی حفاظت کے لئے انہوں نے پیش کئے ہیں۔ ان کے محرکات وعوامل خارجی شواہد نہیں بلکہ داخلی کیفیات و باطنی رجحانات پر مبنی ہیں۔ مولانا کے اس جذبۂ صادق کے بارے میں نیاز فتح پوری لکھتے ہیں؛

''احمد رضا خان بریلوی کے کلام سے پہلا تاثر جو پڑھنے والے پر قائم ہوتا ہے، وہ مولانا کی بے پناہ وابستگی رسول عربی کا ہے۔ ان کے کلام سے ان کے بے کراں علم کا اظہار ہوتا ہے۔ مولانا کا اپنے کلام میں انفرادیت کا دعویٰ ان کے کلام کی خصوصیات سے ناواقف حضرات کو شاعرانہ تعلّی معلوم ہوتا ہے۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ مولانا کے فرمودات بالکل برحق ہیں''[۱۷]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حصہ ب

شاعر کے جذبات ومحسوسات یعنی اس کی داخلی کیفیت کا معنی آفرینی سے گہرا ربط ہے۔ شاعر اپنی داخلی کیفیات کی شدت، پاکیزگی اور تب وتاب کے اعتبار سے مضمون میں ندرت وجدت پیدا کرتا ہے اور ایسے عالم میں فکر وتخیل کی بلند پروازی کا نتیجہ عام ہوتا ہے۔ لیکن زبان وبیان کی سلاست ان پروازوں کا ساتھ دینے سے قاصر ہوتی ہے اور عام طور سے اشعار عسیر الفہم اور تشریح طلب ہو جاتے ہیں۔ اور کبھی کبھی تو بالکل معمائی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔ مولانا احمد رضا خان بریلوی کے علمی تبحر اور ان کی فکر رسا نے مضمون آفرینی کے ایسے ایسے حسین پیکر تراشے ہیں کہ نعتیہ شاعری میں وہ موجود نہیں تھے اور سرور کونین ﷺ کی عظمت ورفعت کے ایسے ایسے حسین رخ پیش کئے ہیں جن سے نعتیہ شاعری کے صفحات خالی وعاری تھے۔ اور پھر یہ کہ ان کا ہر مضمون اور ہر مقام پر ان کی معنی آفرینی شریعت کے عین مطابق ہے۔ رضا بریلوی کے ہر شعر سے سیرت رسول اکرم ﷺ کے کسی نہ کسی پہلو، شرف وامتیاز اور مقام نبوت کی ترجمانی ہوتی ہے۔ ظاہر ہے ایسی صورت میں زبان کا لطف برقرار رکھنا بہت دشوار ہے۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ رضا بریلوی اس دشوار مرحلہ سے بھی بڑی خوش اسلوبی سے گزرے ہیں۔ بیان کی بے ساختگی، گھلاوٹ اور حسن صوتی میں خلل واقع نہیں ہوا ہے۔

محبت دراصل ایک صفت الٰہی ہے۔ جسے اللہ تعالیٰ نے اپنی چند دیگر صفات (سمع، بصر، کلام) کی طرح اپنے بندوں کو عطا کیا ہے۔ اور محبت رسول ﷺ! زندگی بھی ہے اور شعور بندگی بھی۔ یہ نہ ہو تو زندگی بھی بیکار ہے اور بندگی بھی ناقابل قبول۔ اسی محبت نبوی یا عشق مصطفوی ﷺ پر ایمان کا دار و مدار ہے۔ قرآن مقدس نے محبت رسول کو محبت خدا، رضائے رسول کو رضائے مولا اور اطاعت رسالت پناہی کو اطاعت الٰہی بتایا ہے۔ اور محبت رسول کا اظہار صرف زبانی دعوے سے نہیں ہوتا۔ قول کے ساتھ فعل وعمل سے اس کا ادعا ضروری ہے۔ عشق حبیب خدا ﷺ حیات ہے۔ وسیلۂ نجات ہے۔ دنیا اور عقبیٰ کی کامیابی وکامرانی کی ضمانت ہے۔ یہی آرزو وآبرو اور ایقان وایمان ہے۔

اس نظریۂ عشق کی روشنی میں جب ہم مولانا احمد رضا خان کی حیات وشاعری کا مطالعہ کرتے ہیں تو دیکھتے ہیں کہ آپ ﷺ کی حیات مبارکہ کا لمحہ لمحہ عشق رسول ﷺ میں گزرا ہے۔ جس کی گواہی ان کی اپنی تصنیفات وتالیفات سے بھی ملتی ہے اور سوانح نگاروں اور تذکرہ نویسوں کے یہاں سے بھی۔ ان کے کتنے ہی عقیدت مندوں اور چاہنے والوں نے اپنی کتابوں میں احمد رضا بریلوی کے عشق رسالتمآب کی وضاحت کی ہے۔ یہی نہیں بلکہ آپ کے عشق رسول کے تو بیگانے بھی قائل ہیں[۲۷]۔

جب انسان شریعت کی کامل پیروی کے ساتھ طریقت وسلوک کی منزل طے کرتا ہے تو اس کا قلب پاکیزہ سے پاکیزہ تر ہوتا چلا جاتا ہے اور روح بالیدگی کے ارفع واعلیٰ مدارج طے کرتی رہتی ہے۔ ایسے عالم میں دل نور معرفت سے روز بروز منور سے منور تر ہوتا رہتا ہے۔ شریعت کی کامل پیروی کا مطلب ہے حضور نبی کریم ﷺ کی کامل پیروی اور اسی پیروی کا دوسرا نام ہے حضور ﷺ کے عشق میں مستغرق ہو جانا اور عشق رسول ﷺ کے اس استغراق کی خوبی یہ ہے کہ وہ عاشق صادق کو دیوانہ ومجنوں نہیں بناتا بلکہ فرزانگی کا ایسا پیکر بنا دیتا ہے کہ وہ آداب واحترام کی حدوں میں ہی رہ کر محبوب کی محبت کا حق ادا کرتا رہتا ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تصوف اعتقادی کی یہی تعریف بتائی جاتی ہے کہ دل کسی نظر کو مضبوطی سے پکڑ لے اور اللہ کے حبیب ﷺ اور اس کے رسول ﷺ سے بڑھ کر حسین کون ہو سکتا ہے۔ لہٰذا جب دل خود کو اس حسین کی بارگاہ میں سپرد کر دیتا ہے تو وہ یقین سے سرشار ہو جاتا ہے اسی یقین کی سرشاری اور عشق مصطفوی کا فیضان ہے کہ مولانا احمد رضا خان کا کلام باغ کامرانی کا سدا بہار پھول بن گیا ہے۔

مولانا ایک جگہ لکھتے ہیں:

''مرتبۂ کون میں نور احدی آفتاب ہے اور تمام عالم اس کے آئینے اور مرتبۂ تکوین میں نور احمدی آفتاب اور سارا جہان اس کے آئینے''[۳۷]۔

اس کی ترجمانی وہ ایک شعر میں کرتے ہیں:

وہ جو نہ تھے تو کچھ نہ تھا وہ جو نہ ہو تو کچھ نہ ہو
جان ہے وہ جہان کی، جان ہے تو جہان ہے

اور پھر اسی جانِ جہان کی حقیقت کو مندرجہ ذیل اشعار میں اس طرح بیان کرتے ہیں:

اللہ کی سرتابقدم شان ہیں یہ
ان سا نہیں انسان وہ انسان ہیں یہ
قرآن تو ایمان بتاتا ہے انہیں
ایمان یہ کہتا ہے مری جان ہیں یہ

انہیں کی بو مایۂ سمن ہے، انہیں کا جلوہ چمن چمن ہے
انہیں سے گلشن مہک رہے ہیں، انہیں کی رنگت گلاب میں ہے
وہی جلوہ شہر بشہر ہے وہی اصل عالم و دہر ہے
وہی نہر ہے وہی بحر ہے، وہی پاٹ ہے وہی دھار ہے

مولانا احمد رضا خان کے کلام کی نورانیت اور روحانیت کی یہ ایک ہلکی سی جھلک ہے اور یہی جھلک ان کے عشق کے تب و تاب کا اندازہ لگانے کے لئے کافی ہے۔ نعتیہ شاعری کی اساس عشق رسول ﷺ ہے۔ یہی عشق نعت نگاری کا مرکز ہے۔ جذبۂ عشق جس قدر سچا اور پاکیزہ ہوگا، شاعری اسی قدر مؤثر اور دلپذیر ہوگی، ساتھ ساتھ علم و مشاہدہ اور زبان و انداز میں جس طرح کی وسعت اور طرحداری ہوگی اسی نسبت سے شعری دائرہ بھی وسیع ہوگا اور ہر حجاب میں ان گنت پردے اور ہر پردے میں ان گنت جلوے نظر آئیں گے۔ مولانا کے یہاں عشق صرف دل و جگر کا ماجرا ہی نہیں بلکہ جسم و جان اور فکر و نظر کا مرحلہ بھی ہے۔ ملاحظہ کیجئے والہانہ انداز اور ان کا اعتراف:

وہی آنکھ جو ان کا منہ تکے وہی لب کہ محو ہیں نعت کے
وہی سر جو ان کے لئے جھکے وہی دل جو ان پہ نثار ہے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نہیں سر کہ سجدہ کناں نہ ہو نہ زباں کہ زمزمہ خواں نہ ہو

نہ وہ دل کہ اس پہ تپاں نہ ہو، نہ وہ سینہ جس کو قرار ہے

دل ہے وہ دل جو تری یاد سے معمور رہا

سر ہے وہ سر جو ترے قدموں پہ قربان گیا

ہمہ تن چشم کی صورت ہے بدن سے پیدا

منتظر ہے یہ الٰہی دل حیراں کس کا

یا رب ہرا بھرا رہے داغ جگر کا باغ

ہر مہ مہِ بہار ہو ہر سال سالِ گل

عشقِ مولیٰ میں ہو خوں بار کنارِ دامن

یا خدا جلد کہیں آئے بہارِ دامن

ہمارے دردِ جگر کی کوئی دوا نہ کرے

کمی ہو عشقِ نبی میں کبھی خدا نہ کرے

مولانا کا تو یہ عالم ہے کہ جس شے پر نگاہ پڑتی ہے گیسوئے جاناں کی اسیر نظر آتی ہے:

سنبل آشفتہ ہے کس گل کے غم میں گیسو

دیدۂ نرگسِ بیمار ہے حیراں کس کا

رضاؔ تمام تر جمالیاتی احساس کے ساتھ عشق سرورِ کائنات ﷺ کا کیسا دلکش انداز پیش کرتے ہیں:

ٹپکتا رنگِ جنوں عشقِ شہ میں ہر گل سے

رگِ بہار کو نشتر رسیدہ ہونا تھا

آپ ﷺ کی عظمت کا سچا اعتراف بغیر کسی غلو کے:

اور کوئی غیب کیا تم سے نہاں ہو بھلا

جب نہ خدا ہی چھپا تم پہ کروروں درود

زہے عزت و اعتلائے محمد

کہ ہے عرشِ حق زیرِ پائے محمد

محمد مظہرِ کامل ہے حق کی شان و عزت کا

نظر آتا ہے اس کثرت میں کچھ انداز وحدت کا

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



رفعت ذکر ہے تیرا حصہ دونوں عالم میں ہے تیرا چرچا

مرغ فردوس پس از حمد خدا تیری ہی مدح و ثناء کرتے ہیں

مولانا نے اپنی شاعری میں شیفتگی کو شوریدگی میں جس خوبی سے سمویا ہے اور اسے احترام کے قالب میں ڈھالا ہے وہ ادب کا ایک جاندار حصہ ہے۔ فاضل بریلوی کی شاعری ایک مخصوص والہانہ کیفیت کی حامل ہے۔ وہ رسول کریم ﷺ کے عشق میں گم ہیں اور اسی کو حیات و کائنات سمجھتے ہیں:

خاک ہو کر عشق میں آرام سے سونا ملا

جان کی اکسیر ہے الفت رسول اللہ کی

ایسا گمادے ان کی ولا میں خدا ہمیں

ڈھونڈا کریں پر اپنی خبر کو خبر نہ ہو

کوئی کیا جانے کہ کیا ہو

عقل عالم سے ورا ہو

کنز مکتوم ازل میں

در مکنون خدا ہو

سب سے اول سب سے آخر

ابتداء ہو انتہا ہو

تھے وسیلے سب نبی، تم

اصل مقصود ہدیٰ ہو

سب تمہاری ہی خبر تھے

تم مؤخر ابتداء ہو

وہ نہ تھا تو باغ میں کچھ نہ تھا وہ نہ ہو تو باغ ہو سب فنا

وہی جان، جان سے ہے بقا، وہی بن ہے بن ہی سے بر ہے

مولانا احمد رضا بریلوی کا دیدہ و دل، روح و جان اور ذہن و دماغ جلوہ گاہ عقیدت ناز مصطفیٰ ہے اور یہی وجہ ہے کہ ان کے کلام میں ہر جگہ عقیدت و محبت کا جلوہ صد رنگ رقصاں نظر آتا ہے۔ وہ جس حبیب کے مداح ہیں، ان کا مداح خود خالق کون و مکاں ہے۔ اور انہی کے روئے منور سے عالم میں اجالا ہے، ان کا حسن بے مثال ہے اور خدائے کل جہان خود ان کا طالب اور ان کا محبوب ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پرتوِ نور ہے تجھ سے بزمِ عالم

اے شمعِ جمالِ مصطفائی

حسن تیرا دیکھا نہ سنا

یہی کہتے ہیں زمانے والے

نامِ حق پر کرے محبوب دل و جاں قرباں

حق کرے عرش سے تا فرش نثار عارض

مولانا نے رسول مقبول ﷺ کے زلف و رخسار، لب و دنداں، چشم و گوش اور دہن وغیرہ کا نہایت خوبصورت اور والہانہ انداز میں نقش کھینچا ہے۔ جیسا کہ اسی باب میں تفصیلی ذکر ہوا ہے۔ اپنے مشہورِ زمانہ سلام:

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

میں سرکارِ ابد قرار ﷺ کا سراپائے مبارک پچاس اشعار میں بیان کیا ہے۔ اس کے علاوہ جمال و سراپائے حبیب کے ضمن میں انہوں نے حبیب کی ادا و عادت کو بھی پیش کیا ہے۔

مولانا احمد رضا خان قالِ رسول ﷺ پر بھی مرتے ہیں اور آلِ رسول ﷺ پر بھی جان دیتے ہیں اور ان کے اصحاب و احباب کو بھی سر کا تاج سمجھ کر انہیں بھی عقیدت و محبت کا خراج پیش کرتے ہیں:

تیری نسلِ پاک کا ہے بچہ بچہ نور کا

تو ہے عینِ نور تیرا سب گھرانہ نور کا

اور جتنے ہیں شہزادے اس شاہ کے

ان سب اہلِ مکانت پہ لاکھوں سلام

سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے عقیدت کا اظہار ذیل میں ملاحظہ فرمائیے:

نور و بنتِ نور و زوجِ نور و امِ نور و نور

نورِ مطلق کی کنیز اللہ دے گہنا نور کا

تابشِ عقد انامل سے ہیں چھلے پور پور

ہے حنا بند اس کفِ انور میں سجہ نور کا

مجھ کو کیا منہ عرض کا لیکن ملائک یوں کہیں

شاہزادی در پہ حاضر ہے یہ منگتا نور کا

(حدائقِ بخشش؛ حصہ سوم، ص ۸)

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جس کا آنچل نہ دیکھا مہ و مہر نے
اس ردائے نزاہت پہ لاکھوں سلام
سیدہ زاہدہ طیبہ طاہرہ
جانِ احمد کی راحت پہ لاکھوں سلام

حسنین کریمین سے اظہارِ عقیدت؛

وہ حسن مجتبیٰ سید الاسخیاء
راکب دوشِ عزت پہ لاکھوں سلام
اس شہید بلا شاہ گل گوں قبا
بے کس دشت غربت پہ لاکھوں سلام

مدح علی مرتضیٰ؛

علی مرتضیٰ تو ہے وہی مصطفیٰ تو ہے
مرا حاجت روا تو ہے مرا مشکل کشا تو ہے
شیر شمشیر زن شاہِ خیبر شکن
پر توِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام

مدح عثمان غنی؛

نور کی سرکار سے پایا دوشالہ نور کا
ہو مبارک تم کو ذوالنورین جوڑا نور کا
یعنی عثمان صاحب قمیص ہدیٰ
حلہ پوشِ شہادت پہ لاکھوں سلام

مدح فاروق اعظم؛

عمر تجھ پہ قربان جانِ فضائل
عمر تجھ پہ صدقے علوِ مراتب
ترجمان نبی میزبان نبی
جان شان عدالت پہ لاکھوں سلام

مدح صدیق اکبر؛

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نہ چھوڑا بعد فنا بھی نبی کے قدموں کو

انہیں گے دست بدست جناب روز شمار

سایۂ مصطفیٰ مایۂ مصطفیٰ

عز و ناز خلافت پہ لاکھوں سلام

حضرت حمزہ اور رسول اکرم ﷺ کے دوسرے احباب واصحاب کی مدح؛

ان کے آگے وہ حمزہ کی جاں بازیاں

شیر غران سطوت پہ لاکھوں سلام

ان کے مولا کے ان پہ کروڑوں درود

ان کے اصحاب و عترت پہ لاکھوں سلام

جانثارانِ بدر و احد پہ درود

حق گزاران بیعت پہ لاکھوں سلام

وہ دسوں جن کو جنت کا مژدہ ملا

اس مبارک جماعت پہ لاکھوں سلام

ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ کی مدح؛

بانوا تیرا سرا پردۂ عفت وہ رفیع

جس میں بے اذن نہ ہو روح قدس کو بھی گزر

کوئی خاتون تیری طرح کہاں سے لائے

باپ صدیق سا اورختم رسل سا شوہر

بنت صدیق آرام جانِ نبی

اس حریم برأت پہ لاکھوں سلام

حضرت خدیجہ اور دیگر امہات المومنین کی مدح؛

سیما پہلی ماں کہف امن و اماں

حق گزار رفاقت پہ لاکھوں سلام

اہل اسلام کی مادران شفیق

بانوانِ طہارت پہ لاکھوں سلام

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ائمۂ مجتہدین کو خراج عقیدت؛

شافعی، مالک، احمد، امام حنیف
چار باغ امامت پہ لاکھوں سلام

غوث الاعظم سیدنا عبدالقادر جیلانی کی مدح؛

سیدنا غوث اعظم آل رسول، گلزار فاطمی کے ایک مہکتے ہوئے پھول اور حسنی حسینی اولاد ہیں۔ رضا نے ان کی کئی منقبتیں لکھی ہیں۔ چند اشعار پیش کئے جاتے ہیں؛

نبوی مینہ علوی فصل بتولی گلشن
حسنی پھول حسینی ہے مہکنا تیرا
تیری سرکار میں لاتا ہے رضا اس کو شفیع
جو میرا غوث ہے اور لاڈلا بیٹا تیرا

اپنے پیرو مرشد سیدنا آل رسول مارہروی، جو کہ آل رسول بھی ہیں، کی شان میں عقیدت کا اظہار دیکھئے؛

نور جاں عطر مجموعہ آل رسول
میرے آقائے نعمت پہ لاکھوں سلام
ماہ سیما ہے احمد نوری
مہر جلوہ ہے احمد نوری

اور مولانا اسی پر بس نہیں کرتے بلکہ نسبت رسول کے لحاظ سے آپ کی تمام امت اور امت کے علماء و اولیاء سے عقیدت کا اظہار کرتے ہیں؛

کاملان طریقت پہ کامل درود
حاملان شریعت پہ لاکھوں سلام
ایک میرا ہی رحمت پہ دعویٰ نہیں
شاہ کی ساری امت پہ لاکھوں سلام

مولانا کی ذات اور عقیدت مصطفیٰ ﷺ باہم اس درجہ پیوست ہیں کہ ان کی ظاہری شخصیت کوئی پیکر جسم و جاں نہیں بلکہ بارگاہ عقیدت مصطفیٰ نظر آتی ہے۔ اس کی تصدیق آپ کے اس ردعمل سے ہوتی ہے جو ملحدوں اور رسول دشمنوں کی طرف دیکھنا بھی گوارا نہیں کرتا اور انہیں سینۂ گیتی پر ایک بدنما داغ تصور کرتا ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دشمن احمد پہ شدت کیجئے
ملحدوں سے کیا مروت کیجئے
غیظ سے جل جائیں بے دینوں کے دل
یارسول اللہ کی کثرت کیجئے

مولانا احمد رضا خان کے یہاں عاشقانہ زندگی کی تینوں کیفیتیں نمایاں ہیں یعنی محبوب سے محبت اور محبوب کے محبوبوں سے محبت اور محبوب کے اعداء سے عداوت! مولانا مصطفیٰ جان رحمت کے ایک غیرت مند عاشق اور والا و شیدا ہیں۔ انہوں نے مدنی محبوب کے چاہنے والوں، ان سے نسبت رکھنے والوں اور ان کے غلاموں کو سر پہ بٹھایا ہے تو اسی حبیب کے گستاخوں اور اس کی عظمت کے منکروں کو طنز و نشتر کا ہدف بھی بنایا ہے اور ان کی ہجو و رد کر کے شعرائے رسول کی سنت پر عمل کیا ہے اور اس طرح اپنی محبت و عقیدت کی حدت و شدت اور اس کی پاکیزگی کا مزید ثبوت فراہم کیا ہے۔

وہ رضا کے نیزے کی مار ہے کہ عدو کے سینے میں غار ہے
کسے چارہ جوئی کا وار ہے کہ یہ وار وار سے پار ہے
حشر تک ڈالیں گے ہم پیدائش مولا کی دھوم
مثل فارس نجد کے قلعے گراتے جائیں گے
خاک ہو جائیں عدو جل کے مگر ہم تو رضا
دم میں جب تک دم ہے ذکر ان کا سناتے جائیں گے
مٹ گئے مٹتے ہیں مٹ جائیں گے اعدا تیرے
نہ مٹا ہے نہ مٹے گا کبھی چرچا تیرا
رہے گا یونہی ان کا چرچا رہے گا
پڑے خاک ہو جائیں جل جانے والے

رسول اکرم ﷺ سے مولانا احمد رضا خان کا ذاتی اور قلبی تعلق اتنا شدید ہے کہ یہ واردات قلب جب اظہار میں آتے ہیں تو زندہ جسم و جان رکھنے والے رضا کے شعروں میں ہم ان کے وجود کو تحلیل ہوتے ہوئے دیکھتے ہیں۔ درحقیقت احمد رضا خان کی نعت سرکار دو عالم کے وجود گرامی کی کائنات گیری کا اظہار ہے اور اس میں عشق و عقیدت کی وارفتگی پر ''با محمد ہوشیار!'' کی سلیقہ مندی کا پہرا ہے۔ اس خیال پر تمام اہل نقد و نظر متفق نظر آتے ہیں کہ رضا کی شخصیت ان کی شاعری ہے اور ان کی شخصیت عشق رسول ﷺ کا ایک پیکر ہے۔ لہٰذا مولانا کی شخصیت اور ان کی شاعری میں مکمل ہم آہنگی پائی جاتی ہے۔

شکوہ الفاظ، زبان و بیان کی سلاست اور روانی کا عموماً ساتھ نہیں دیتے۔ الفاظ کے شکوہ اور طنطنہ کے ساتھ اگر بندش کی چستی نہ ہو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تو شعر میں بے ساختگی پیدا نہیں ہو سکتی۔ ہاں اگر شکوہ الفاظ کے ساتھ آمد ہو تو کلام کا لطف ضرور دوبالا ہو جاتا ہے۔ نعت گوئی میں شاعر کو سب ولہجہ کی مختلف منزلوں سے گزرنا پڑتا ہے۔ جہاں اظہار محبت، التجا و عاجزی کا مضمون ہوتا ہے، سبک اور سامعہ نواز لفظوں کا استعمال ہوتا ہے اور جہاں صاحب موضوع سیدنا محمد عربی ﷺ کے مراتب کا بیان ہوتا ہے یا اپنے حبیب نامدار اور آقا و سرور کی غلامی کی نسبت سے شاعر اپنے بارے میں کچھ کہتا ہے یا دوسروں پر اپنے آقا کی سروری و عظمت ظاہر کرتا ہے اور اعدائے مصطفیٰ پر طنز و نشتر کی بوچھار کرتا ہے، ایسے تمام مواقع پر شکوہ الفاظ اور زور بیان کا سہارا لینا پڑتا ہے۔ اب یہ شاعر کی دلی کیفیات کے ساتھ ساتھ شکوہ الفاظ، بندش کی چستی اور بے ساختگی سے کس طرح عہدہ برآ ہوتا ہے۔ مولانا احمد رضا بریلوی کے یہاں چونکہ مضامین و موضوعات کی وسعت بھی ہے اور ان کی شاعری میں علمیت کا پہلو بھی نمایاں ہے۔ لہٰذا شکوہِ الفاظ کے جلوے بھی موجود ہیں۔ بہت ہی کم ایسے مقامات آئے ہیں جہاں بندش میں سستی یا جھول نظر آتا ہو ورنہ عام طور سے وہ اس منزل سے بھی بڑی خیر و خوبی بلکہ اپنے اسی آن بان کے ساتھ گزر گئے ہیں جس طرح دیگر مقامات پر انہوں نے اپنی فنکاری کا ثبوت دیا ہے۔ مولانا کی ایک نعتیہ غزل جس میں انہوں نے تحدیث نعمت کے طور پر یہ مطلع کہا ہے:

رشک قمر ہوں، رنگ رخ آفتاب ہوں
ذرہ ترا جو اے شہہ گردوں جناب ہوں

اس شعر میں بندش کی چستی، خیالات کا بہاؤ اور بے ساختگی کے ساتھ الفاظ کا شکوہ ملاحظہ کیجئے:

در نجف ہوں گوہر پاک خوشاب ہوں
یعنی تراب رہ گزر بو تراب ہوں
خونیں جگر ہوں طائر بے آشیاں شہا
رنگ پریدۂ رخ گل کا جواب ہوں
گر آنکھ ہوں تو ابر کی چشم پر آب ہوں
دل ہوں تو برق کا دل پراضطراب ہوں
دل بستہ، بیقرار، جگر چاک، اشکبار
غنچہ ہوں گل ہوں برق تپاں ہوں سحاب ہوں

شکوہ الفاظ اور سلاست کا امتزاج دیکھئے:

تاب مراۃ سحر گرد بیابانِ عرب
غازۂ روئے قمر دودِ چراغانِ عرب
پھر اٹھا ولولۂ یادِ مغیلانِ عرب
پھر کھنچا دامنِ دل سوئے بیابانِ عرب

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



رخ انور کی تجلی جو قمر نے دیکھی

رہ گیا بوسہ دہ نقش کف پا ہوکر

آنکھ خورشید قیامت کی جھپکنے جو لگی

پر وہ افگن ہوا یہ چہرۂ تاباں کس کا

نہ آسماں کو یوں سرکشیدہ ہونا تھا

حضور خاک مدینہ خمیدہ ہونا تھا

نار دوزخ کو چمن کردے بہار عارض

ظلمت حشر کو دن کردے نہار عارض

طور کیا عرش جلے دیکھ کے وہ جلوۂ گرم

آپ عارض ہو مگر آئینہ دار عارض

مرے غنی نے جواہر سے بھردیا دامن

گیا جو کاسۂ مہ لے کے شب گدائے فلک

عارض شمس و قمر سے بھی ہیں انوار ایڑیاں

عرش کی آنکھوں کے تارے ہیں وہ خوشتر ایڑیاں

تری جلو میں ہے ماہ طیبہ ہلال ہر مرگ و زندگی کا

حیات جاں کا رکاب میں ہے، ممات اعدا کا ذاب میں ہے

مولانا احمد رضا خان کے قصیدۂ معراجیہ کی زبان بھی بہت ہی سادہ، شستہ، رواں اور پاکیزہ وبامحاورہ ہے۔ یہ آپ کی زباندانی اور فکر کی تازگی تیز تخیل کی نزاکت کا کمال ہے کہ ایسے علمی اور دقیع موضوع میں سلاست زبان کو بروئے کار لاکر اس قصیدہ کو ایک بہجت آگیں نغمہ میں تبدیل کردیا ہے اور داخلی کیفیات اور جذبہ کی شدت اور پاکیزگی کا یہ عالم ہے کہ ہر ہر شعر سے شیفتگی اور عقیدت کیشی کا شباب پھوٹتا پڑ رہا ہے۔ تلمیحات واقتباسات کے بغیر، یہاں تک کہ ریاضی کی اصطلاحات کو اپنے تخلیقی انداز میں تحلیل کرکے شعر کو بلاغت خیال اور معنی کا شاہکار بنادیتے ہیں۔ یہ قصیدہ جمالیات کا بھی اعلیٰ نمونہ ہے۔ پورا قصیدہ نغمگی اور ترنم سے بھرپور ہے۔ تشبیہ اور استعارے کی تازہ کاری اور لطافت بھی قابل داد ہے۔ مقامی الفاظ ومحاورات، رسم ورواج اور علامتوں کو سلیقہ مندی سے نبھایا ہے۔ اس کے علاوہ محاکات اور منظر نگاری کو ایسے باکمال انداز سے پیش کیا ہے کہ ان کے کلام میں اردو شاعری کا اپنا مزاج دکھائی دیتا ہے۔

اسی طرح ان کا قصیدۂ نوریہ بھی ہے۔ اس کا بھی ذکر پہلے ہوچکا ہے۔ یہ قصیدہ ۵۹ اشعار پر مشتمل ہے اور اس میں ۷۴ مطلع ہیں۔ اردو شاعری میں شاید ہی کسی نظم میں اتنے مطلع ملیں گے۔ یہ پورا قصیدہ علامتی مفاہیم کا حامل ہے۔ اس کے علاوہ یہ قصیدہ نادر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



تشبیہات و استعارات، محاورات، تلمیحات، جدت تمثیل، زبان کی سلاست، بیان کے زور اور معنی آفرینی وغیرہ سے آراستہ ہے۔ صنعت ایہام اور صنعت حسن تعلیل کی بھی عمدہ مثالیں موجود ہیں۔ آپ کے مجموعۂ کلام میں مدحیہ قصائد میں نعتیہ اور منقبت پر مشتمل دونوں طرح کے قصائد شامل ہیں۔ ایک قصیدہ علمیہ ہے جو نامکمل ہے۔ دوسرا نعتیہ قصیدہ نجوم و ہیئت کی اصطلاحات پر مبنی ہے۔ یہ ۱۵۵ اشعار پر مشتمل ہے۔ اس میں ۵۵ شعروں کی تمہید ہے۔ اس قصیدہ کے پچاس سے زائد اشعار کی تشریح علامہ شمس بریلوی نے معارف رضا، کراچی کے شماروں میں کی ہے[۴۴]۔

یہ قصیدہ ادق ہونے کے باوجود بہت ہی رواں دواں، پرشکوہ، مترنم اور زبان کی لطافت و پاکیزگی سے پر ہے۔ بیان و بدیع نیز تلمیحات کی رنگارنگی نے اس قصیدہ کو نہ صرف نعتیہ شاعری بلکہ پوری اردو شاعری میں لاجواب بنادیا ہے۔ اس میں اس قدر گھلاوٹ اور رسیلا پن ہے کہ تشریح طلب ہونے کے باوجود اسے پڑھنے کا ایک الگ ہی لطف آتا ہے۔

علامہ شمس بریلوی اس قصیدہ کی بابت لکھتے ہیں؛

''نعت میں اس التزام کے ساتھ قصیدہ پیش کرنا حقیقت میں خامۂ رضا کا کمال ہے''[۴۵]۔

اس قصیدہ کے بارے میں ڈاکٹر سید رفیع الدین اس طرح اظہار خیال کرتے ہیں؛

''مولانا کا یہ پورا قصیدہ ایسے دلکش استعاروں سے پر ہے کہ اس کی مثال پوری اردو شاعری میں نظر نہیں آتی''[۴۶]۔

اس قصیدے کی بحر بھی بہت مترنم ہے۔ پھر مولانا کا اندازِ بیان، حسن زبان، استعارات، تلمیحات وغیرہ مختلف محاسن اور علمی اوصاف اس کثرت سے موجود ہیں کہ حیرت ہوتی ہے کہ خشک علوم وفنون کے سمندر کا غواص اس قدر شگفتگی کس طرح پیدا کرسکتا ہے۔ دیوان میں ایک اور قصیدہ کے صرف متفرق اشعار تشبیب ہیں جن کی تعداد ۱۲ ہے۔ اس میں نجوم و ہیئت اور تکسیر کی اصطلاحیں ہیں۔ چند اشعار بطور نمونہ ملاحظہ فرمایئے؛

یہ اٹھی گردِ غم اے ماہ تیری فرقت میں
کہ ہوئی چشمۂ خورشید میں پیدا دلدل

کس تجمل سے شفق میں ہے عروسِ خورشید
آسمانی ہے دوپٹہ تو سنہرا آنچل

یہ نحو ہے کہ سما سکتے نہیں ہیں اعداد
نقش حوا کی جگہ لکھتے ہیں اب نقش اجل[۴۷]

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دیوان میں ایک اور قصیدہ کے صرف اشعار تشبیب ہیں۔ عنوان ہے: ''اشعار تشبیب قصیدہ در بیان آمد بہار ماہ ربیع الاول شریف''^۸^ ۔

ڈاکٹر سید رفیع الدین اشفاق اس کے بارے میں لکھتے ہیں؛

> ''ایک قصیدہ بہاریہ تمہید میں ایسا دلکش ہے کہ مولانا کے کمال فن کا اعتراف کرنا پڑتا ہے''^۹^ ۔

ان اشعار کی تعداد سولہ ۱۶ ہے۔ زبان خالص اردو ہے۔ سارے اشعار تلمیحات اور اقتباسات سے پاک ہیں۔ چند اشعار ملاحظہ فرمایئے اور دیکھئے کہ مولانا کی زبان و بیان اور منظر نگاری کیسی ہے؛

جھومتی آئیں نسیمیں نرم نرم
تیلی تیلی ڈالیاں لپکا چلیں
اودی اودی بدلیاں گھرنے لگیں
چھوٹی چھوٹی جھیلیں پھر لہرا چلیں
دل کھلے کانوں میں رس پڑنے لگے
خوشنوا چڑیاں ترانے گا چلیں
باغ دل میں وجد کے جھولے پڑے
آرزوئیں پھر ملاریں گا چلیں
سرخ سبز اودی سنہری بدلیاں
دن ڈھلے کیا چڑیاں رنگوا چلیں
پھر نظر میں گدگدی ہونے لگی
دھانی دھانی بوٹیاں پھڑکا چلیں
لہلہاں کھلکھلانا واہ واہ
پتیاں کلیاں قیامت ڈھا چلیں
مور کوکے سینہ پرداغ کے
یاد گیسو کی گھٹائیں آ چلیں^۸۰^

اسی طرح دیوان سوم میں مدح صدیقۂ اکبر نامکمل ہے۔ صرف ۱۵ اشعار ہیں۔ سیدہ فاطمہ، حضرت علی اور امام حسین کی مدح میں چند متفرق اشعار بھی ہیں۔ قصیدۂ فاروق جو فضائل فاروق کے تاریخی نام سے موسوم ہے ۱۲۱۶ اشعار پر مشتمل ہے۔ یہ بہت ہی پرشکوہ

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



قصیدہ ہے۔ اس کے علاوہ ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ کی مدح میں ایک قصیدہ بہت ہی مرصع اور دلکش ہے۔ اس میں تشبیب کے ۱۹ اشعار اور مدح کے بیس ۲۰ اشعار ہیں۔ پہلے ملاحظہ فرمایئے تشبیب کے چند اشعار؛

آج فردوس میں کس کان حیا کا ہے گزر
حکم ہے سبزۂ بیگانہ کو باہر باہر
تھیں جو بے پردہ عنادل میں عروسانِ چمن
شرم سے لیتی ہیں دامانِ حیا اب منہ پر
نیل ڈھل جائے گا آنکھوں کا فلک یاد رہے
وا اگر یونہی رہی آج بھی چشمِ اختر
یہ بنا تختِ زمرد وہ بنا افسرِ لعل
واہ کیا سبزہ و گل نے ہیں دکھائے جوہر
حور رویت کے لئے شوق سے آنکھیں دھولیں
اسی سرکار کی مملوک ہے حوضِ کوثر[۸۱]

اب ملاحظہ فرمایئے مدح کے چند اشعار؛

تن اقدس میں لباس آیۂ تطہیر کا ہو
سورۂ نور ہو سر پر گہر آمانِ معجز!
یا حمیرا کا تنِ پاک پہ گلگوں جوڑا
کہ مینی کے در آویزۂ گوشِ اطہر
ہیں کہاں مائیں سرکار کی عفت حرمت
کہ دو مجرے کو بڑھیں پھولوں کا گہنا لے کر
باغ تطہیر کی کلیوں سے بنائیں کنگن
جس میں بے اذن نہ ہو روح قدس کو بھی گزر
بانوا تیرا سرا پردۂ عفت و رفیع
جس میں بے اذن نہ ہو روح قدس کو بھی گزر
بس کہ جز حضرت دل میں نہیں اور کی جا
شاہزادوں سے بھی خالی ہے کنارِ اطہر

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کوئی خاتون تری طرح کہاں سے لائے
باپ صدیق سا اور ختم رسل سا شوہر^۸۲

قصیدۂ درود یہ میں اور خوبیوں کے علاوہ ایک خاص صفت کا التزام کیا گیا ہے اور وہ یہ ہے کہ ہر مصرع کا آخری حرف، حروف تہجی کی ترتیب کے لحاظ سے لایا گیا ہے۔ گویا یہ پورا سلام ''صنعت تروم مالا یلزم'' میں ہے اور اس کا مصرع اول ''صنعت ذو قافتین'' میں ہے۔ حروف ہجا کی قید کے ساتھ ذو قافتین مصرع کہنا اردو نعت میں پہلی مثال ہے۔ اور مولانا کا کمال فن یہ ہے کہ اس صنعت گری میں تخلیق کا رنگ جھلکتا ہے اور کہیں آورد یا تصنع کا گمان نہیں ہوتا۔ درود کے ساتھ ساتھ یہاں حضور اکرم ﷺ کی جامع الصفات ہستی کے مختلف پہلوؤں کی تعریف ہے اور آپ کے فضائل و برکات کا تذکرہ بھی ہے اور رحمت کا بیان بھی ہے۔

قصیدۂ سلامیہ اردو زبان کا سب سے مقبول قصیدہ ہے۔ ۱۶۷ اشعار پر مشتمل اس سلام میں سراپائے سرور عالم ﷺ کو تحسین و درود کے ساتھ ایک منفرد انداز میں پیش کیا گیا ہے۔ نہ صرف مولانا کے نعتیہ کلام بلکہ اردو نعت میں اس سلام کو بہت شہرت نصیب ہوئی۔ نعت ومیلاد کی مجلسوں کے علاوہ بریلوی مکتب فکر سے تعلق رکھنے والی مساجد میں (خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد) اس سلام کو اجتماعی شکل میں پڑھا جاتا ہے۔ اس کے پڑھنے کا ایک خاص لحن اور آہنگ ہے جو کیف و تاثیر کا حامل ہے۔ کئی نعت گو شعراء نے اس سلام کی تقلید میں نعتیہ سلام لکھے۔ بعض شاعروں نے قافیہ میں تبدیلی کے ساتھ سلام کہا۔ اس سلام کی تضمین میں خمسے بھی لکھے گئے۔ اس سلام میں سراپائے سرور عالم ﷺ کی نعت کا ایک منفرد انداز ملتا ہے۔ سراپائے اطہر کے ساتھ اوصاف وحسنات محمدی کا بیان ہے۔ شاعر نے بنی نوع انسان پر نبی رحمت ﷺ کے فیوض و برکات کو بھی سلام کا حصہ بنالیا ہے۔ آخر میں صحابہ کرام کی منقبت کا عنصر بھی شامل سلام ہے۔

یوسف سلیم چشتی اس قصیدے کی شہرت و مقبولیت کے ذکر میں لکھتے ہیں؛

''اسے یقیناً شرف قبولیت حاصل ہوگیا۔ کیونکہ ہندو پاک میں شاید ہی کوئی عاشق رسول ﷺ ایسا ہوگا جس نے اس کے دو چار شعر نہ حفظ کر لئے ہوں''^۸۳۔

نعت کے باب میں اگر مولانا احمد رضا خان کی خدمات کا جائزہ لیا جائے تو یہ بات بلاخوف تردید کہی جا سکتی ہے کہ اردو نعت کی ترویج و اشاعت میں ان کا حصہ سب سے زیادہ ہے۔ کسی ایک شاعر نے اردو نعت پر وہ اثرات نہیں ڈالے جو مولانا احمد رضا خان کی نعت گوئی نے۔ انہوں نے نہ صرف یہ کہ اعلیٰ معیاری نعتیں تخلیق کیں بلکہ ان کے زیر اثر نعت کے ایک منفرد دبستان کی تشکیل ہوئی۔ ان کی نعت گوئی کی مقبولیت اور شہرت نے دوسرے شاعروں کو نعت گوئی کی ترغیب دی۔ عاشقان رسول کے لئے آج بھی ان کا کلام ایک موثر تحریک نعت کا درجہ رکھتا ہے۔

ڈاکٹر نجیب جمال، استاد شعبۂ اردو، جی معاذ ہرا اپنے ایک مضمون میں مولانا کے اسلوبیات پر رائے دیتے ہوئے لکھتے ہیں؛

''مولانا نے سنگلاخ زمینوں کو اپنی جودت طبع اور فکر رواں سے اس قدر ملائم کردیا ہے اور اس میں دل نشیں لفظوں اور تراکیب سے ایسی تخم ریزی کی ہے کہ جدھر نظر اٹھائیے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



گلشن نبوت ہرا بھرا دکھائی دیتا ہے۔ سخت کھردری اور پتھریلی زمینوں کو نرم ملائم اور گداز کر دینا اور انہیں ہر طبقۂ عام و خاص میں قبول عام عطا کر دینا مولانا احمد رضا خان کا ایسا تخصص ہے، جس کی بلندی تک پہنچنے اور مصرعہ تر کی صورت قائم کرنے کے لئے تن شاعر کا سیروں لہو خشک ہوتا ہے۔ مولانا نے یہ کمال جا بجا دکھایا ہے''[۸۴]۔

آگے چل کر اسی مضمون میں ڈاکٹر نجیب رقم طراز ہیں؛

''پتھر کو موم کر دینے سے بھی دشوار مرحلہ چھوٹی بحروں میں بجلیاں بھرنے اور سہل ممتنع کا انداز پیدا کرنے کا تھا۔ اس میدان میں بھی نعت میں مولانا احمد رضا خان کا ہم پلہ کوئی دوسرا نظر نہیں آتا۔ چھوٹی بحروں میں ان کی ایک دو نہیں درجنوں نعتیں اور ان کے اشعار ایسے ہیں جو حدود مقام سے آگے گزر چکے ہیں۔ طویل بحروں اور سنگلاخ زمینوں میں لکھی گئی نعتوں کی کامیابی مولانا کو ایک قادر الکلام شاعر تو ثابت کرتی ہے، مگر ایک بڑے شاعری کی عظمت کا دار و مدار ہمیشہ چھوٹی بحروں میں سموئی گئی بے ساختگی، معصومیت، لطافت، نازک خیالی، طرح داری، سحر آفرینی، نغمگی، موسیقیت، سلاست و حلاوت، سوز و گداز، رعنائی خیال، کیف و اثر اور تخلیقی حسن کی طرفگی پر ہوتا ہے، احمد رضا خان بریلوی کے اشعار میں عشق و یقین سمیت ان تمام اوصاف حسن نعت کا امتزاج ملتا ہے''[۸۵]۔

مولانا احمد رضا بریلوی کے یہاں چھوٹی بحر اور سخت و مشکل زمینوں میں ہر طرح کے نمونے ملتے ہیں۔ انہوں نے کہیں چھوٹی زمینوں میں مشکل مضامین ادا کئے ہیں اور کہیں لمبی اور طویل بحروں اور سنگلاخ زمینوں میں زبان دانی، علمی تبحر اور رزور بیان کی پوری پوری جلوہ نمائی کی ہے۔ مولانا کے یہاں چند چھوٹی بحروں میں زبان کی سادگی، لطافت و پاکیزگی اور تیکھا پن و مضمون آفرینی وغیرہ ملاحظہ فرمایئے؛

ذرے جھڑ کر تیری پیزاروں کے
تاج سر بنتے ہیں سیاروں کے
میرے آقا کا وہ در ہے جس پر
ماتھے گھس جاتے ہیں سرداروں کے

یہ نعت دس اشعار پر مشتمل ہے؛

اللہ نہ چھوٹے دل سے
دامان خیال مصطفائی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



روشن کر قبر بے کسوں کی
اے شمع جمال مصطفائی

یہ نعت اٹھائیس اشعار پر مشتمل ہے۔

مالک خاص کبریا ہو
مالک ہر ماسوا ہو
وہ در دولت پہ آئے
جھولیاں پھیلاؤ شاہو

یہ نعت اٹھارہ اشعار پر مشتمل ہے۔

غم ہو گئے بے شمار آقا
بندہ ترے نثار آقا
منجدھار میں آ کے ناؤ ٹوٹی
دے ہاتھ کہ ہوں میں پار آقا

یہ نعت اٹھارہ اشعار پر مشتمل ہے۔

دل کو ان سے جدا خدا نہ کرے
بے کسی لوٹ لے خدا نہ کرے
دل کہاں لے چلا حرم سے مجھے
ارے تیرا برا خدا نہ کرے

یہ نعت بارہ اشعار پر مشتمل ہے۔

اللہ اللہ کے نبی سے
فریاد ہے نفس کی بدی سے
شب بھر سونے سے ہی غرض تھی
تاروں نے ہزار دانت پیسے

یہ نعت انیس اشعار پر مشتمل ہے۔

چمک تجھ سے پاتے ہیں سب پانے والے
مرا دل بھی چمکا دے چمکانے والے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



حرم کی زمیں اور قدم رکھ کے چلنا
ارے سر کا موقع ہے او جانے والے

یہ نعت گیارہ اشعار پر مشتمل ہے۔

انبیاء کو بھی اجل آنی ہے
مگر ایسی کہ فقط آنی ہے
پھر اس کے بعد ان کی حیات
مثل سابق وہی جسمانی ہے

یہ نعت مسلسل (قطع بند) سات اشعار پر مبنی ہے۔

سب سے اولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی
سب سے بالا و والا ہمارا نبی
اپنے مولا کا پیارا ہمارا نبی
سارے عالم کا دولہا ہمارا نبی

مولانا احمد رضا خان نے بعض سنگلاخ زمینوں میں بھی کامیاب نعتیں کہی ہیں۔ غالب کی زمین:

غنچۂ ناشگفتہ کو دور سے مت دکھا کہ یوں

پر کہی گئی آپ کی نعتوں کا ذکر گزشتہ ابواب میں کیا جا چکا ہے۔ قند مکرر کے طور پر چند اشعار پیش کیے جاتے ہیں:

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کیا کہ یوں
دل کو ہے فکر کس طرح مردے جلاتے ہیں حضور
اے! میں فدا، لگا کر اک ٹھوکر اسے بتا کہ یوں

ردیف کی تبدیلی کے ساتھ اسی بحر کی دوسری غزل ملاحظہ ہو:

پھر کے گلی گلی تباہ ٹھوکریں سب کی کھائے کیوں
دل کو جو عقل دے خدا، اس کی گلی سے جائے کیوں
یاد حضور کی قسم غفلت عیش ہے ستم
خوب ہیں قید غم میں ہم، کوئی ہمیں چھڑائے کیوں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جان ہے عشقِ مصطفیٰ، روز فزوں کرے خدا
جس کو ہو درد کا مزا، نازِ دوا اٹھائے کیوں
سنگِ درِ حضور سے ہم کو خدا نہ صبر دے
جانا ہے سر کو جاچکے، دل کو قرار آئے کیوں
(اسی زمین میں داغ کی غزل بھی مشہور ہے)

مولانا نے اسی بحر میں قافیہ کے ردو بدل کے ساتھ ایک تیسری نعت بھی رقم کی ہے۔ چند اشعار ملاحظہ فرمایئے؛

یادِ وطن ستم کیا دشتِ حرم سے لائی کیوں
بیٹھے بٹھائے بدنصیب سر پہ بلا اٹھائی کیوں
کس کی نگاہ کی حیا پھرتی ہے میری آنکھ میں
نرگسِ مستِ ناز نے مجھ سے نظر چرائی کیوں
ہو نہ ہو آج کچھ مرا ذکر حضور میں ہوا
ورنہ مری طرف خوشی دیکھ کے مسکرائی کیوں

چند اور مشکل زمینوں میں کچھ نعتیں ملاحظہ کیجئے؛

ہے لبِ عیسیٰ سے جاں بخشی نرالی ہاتھ میں
سنگریزے پاتے ہیں شیریں مقالی ہاتھ میں

یہ نعت پندرہ اشعار پر مشتمل ہے۔

عارضِ شمس و قمر سے بھی ہیں انور ایڑیاں
عرش کی آنکھوں کے تارے ہیں وہ خوشتر ایڑیاں

یہ نعت گیارہ اشعار پر مشتمل ہے۔

تمھارے ذرے کے پرتو ستار ہائے فلک
تمھارے نعل کی ناقص مثل ضیائے فلک

نارِ دوزخ کو چمن کردے بہارِ عارض
ظلمتِ حشر کو دن کردے نہارِ عارض
تھک کے بیٹھے تو درِ دل پہ تمنائی دوست
کون سے گھر کا اجالا نہیں زیبائی دوست

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



رونقِ بزمِ جہاں ہیں عاشقانِ سوختہ
کہہ رہی ہے شمع کی گویا زبانِ سوختہ

گلے سے باہر آ سکتا نہیں شورِ فغاں دل کا
الٰہی چاک ہو جائے گریباں ان کے بسمل کا

مہر ہے مشعل افروزِ شبستاں کس کا
ماہ ہے پرتوِ شمسۂ ایواں کس کا

طوبیٰ میں جو سب سے اونچی نازک سیدھی نکلی شاخ
مانگوں نعتِ نبی لکھنے کو روحِ قدس سے ایسی شاخ

مولانا احمد رضا بریلوی کے عہد میں نعتیہ شاعری کا معیار کم وبیش وہی تھا جو انیسویں صدی کے نصف آخر میں نظر آتا تھا جس کا ذکر اس مقالے کے تیسرے باب میں تفصیل سے کیا جا چکا ہے۔ مولانا کا تعلق بھی اسی عہدِ انتشار وافتراق سے تھا۔ اسی لئے ان کی شاعری میں بھی وہی تمام عوامل کارفرما نظر آتے ہیں۔ ان کے عہد میں نعت گوئی کا جو معیار قائم ہو چکا تھا اسے اتنی آسانی سے نہیں سمجھا جا سکتا کیونکہ مولانا احمد رضا خان نے بیسویں صدی کی ابتدائی دو دہائیاں بھی دیکھی تھیں۔ وہ معیار جو محسنؔ، حالیؔ، شبلیؔ اور نظم طباطبائی نے قائم کیا تھا اس میں مزید کچھ رنگوں کا اضافہ ہو گیا تھا۔ اور ہم اس حقیقت سے بھی واقف ہیں کہ تمام اصناف ادب اپنے جزوی اختلافات کے باوجود ایک دوسرے کو متاثر کرتی ہیں اور ایک دوسرے سے اثر پذیر بھی ہوتی ہیں۔

اس دور میں نعتیہ شاعری واضح طور سے دو قطبین پر دکھائی دیتی ہے۔ نعت گو شعراء کا ایک حلقہ حالیؔ، شبلیؔ، محسنؔ اور نظم طباطبائی کے زیر اثر تھا تو دوسرا طبقہ شعرا نعت گو امیر مینائی اور داغ دہلوی کے زیر اثر تھا۔ اول الذکر کے یہاں مسائل حاضرہ بھی نعت کے دامن میں جگہ پاتے تھے اور آخر الذکر کی نعت میں تغزل کا فنی اور لسانی دروبست نظر آتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی یہاں نعت کا روایتی اسلوب بھی خاصہ نمایاں ہے گویا گردشِ ایام پیچھے کی طرف لوٹ رہی تھی۔ شاید اس لئے کہ ۱۸۵۷ء کے زخم اب اتنے تازہ نہیں رہے تھے۔ لیکن پہلے گروہ کے شعراء نے اس کسک کو اپنی نعت گوئی میں قائم رکھا جو زوال امت مسلمہ سے دلوں میں پیدا ہوئی تھی۔ اس گروہ کی قیادت مولانا ظفر علی خان اور اقبال وغیرہ کے ہاتھ میں تھی اور اول الذکر گروہ کی زمام میاں داکبر والے اکبر میرٹھی کے ہاتھ میں تھی۔ نعتیہ شاعری کے اس منظر نامے میں مولانا احمد رضا خان کی آواز ایک تیسری آواز کے طور پر شامل ہوئی اور اس آواز کے ساتھ عشقِ رسول کی کچھ ایسی سمتیں شامل ہوئی تھیں جو اس سے پہلے نعتیہ شاعری کا مقدر نہ بن سکی تھیں۔

بقول پروفیسر محمد اقبال جاوید؛

''بطور ایک نعت گو ان کی حیثیت مسلمہ ہے۔ قاری ان کی محراب نعت میں علمی اعتبار سے مرعوب اور فکری طور پر سرنگوں نظر آتا ہے۔ جذباتی کیفیت اور دلی واردات کے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



> نقطۂ نظر سے دور دور تک نہ کوئی ان کا مثیل ہے نہ سہیم۔ خیال ایک سماوی نعمت ہے، جبکہ زبان ایک ارضی صلاحیت۔ ان وہبی اور اکتسابی خوبیوں کے لطیف اور غنائی امتزاج کا نام شعر ہے۔ حضرت رضا فکری صلاحیتوں کی پاکیزگی سے بھی بہرہ ور تھے اور زبان و بیان پر بھی عالمانہ دسترس رکھتے تھے۔ عروضی اور فنی اعتبار سے بھی وہ الفاظ کو موسیقیت کی میزان میں تولنے پر قادر تھے۔ ان کے پورے کلام کو نقد و نظر کی کڑی آزمائشوں میں سے گزاریے۔ آپ کو نہ کوئی زبان کا سقم نظر آئے گا، نہ کوئی عروضی لغزش دکھائی دے گی اور نہ کہیں فکری پسماندگی کا احساس ہوگا۔ جس شخصیت نے نعت سرائی کی بنیاد ہی قرآن حکیم کو بنایا ہو، جو بجائے خود ایک کتاب نعت ہے اور اس کی قرآن کی موعظانہ بصیرتوں اور علمی رفعتوں پر بھی گہری نظر ہو، تو پھر اس کی نعت کے اعجاز و ایجاز کو تسلیم کیے بغیر نہ اہل نظر گزر سکتے ہیں اور نہ تماشائی''۸۶۔

یعنی مولانا احمد رضا بریلوی کے عہد تک پہنچتے پہنچتے نعت گوئی کا فن ترقی کر کے کمال بلوغ کو پہنچ گیا تھا۔ زبان بھی عروج وارتقاء کی سرحدوں کو عبور کر گئی تھی۔ صفائی، ستھرائی، متانت، سنجیدگی، لطافت اور شستگی، زبان کا مقدر بن چکی تھی۔ مگر ان سب کے باوجود نعت کے فن میں عشق رسول کی جو سچی تڑپ اور کسک ہونی چاہئے اس سے ہنوز یہ فن محروم تھا۔ حضرت رضا نے نعت کے فن میں عشق رسول کی سچی تڑپ اور کسک پیدا کر کے اس فن کو سرحد کمال سے آگے سفر کرا دیا۔ اس کے ساتھ ساتھ رضا بریلوی نہ صرف فن نعت کے اسرار و رموز سے پوری طرح واقف تھے بلکہ اس فن کے شناور، غواص اور اور ایک ماہر فن استاد تھے۔

ڈاکٹر فرمان فتح پوری لکھتے ہیں؛

> ''علمائے دین میں نعت نگار کی حیثیت سے سب سے ممتاز نام مولانا احمد رضا خان بریلوی کا ہے۔ وہ مولانا حالی، مولانا شبلی، امیر مینائی اور اکبر الہ آبادی وغیرہ کے ہم عصروں میں تھے۔ ان کی شاعری کا محور خاص آنحضرت ﷺ کی زندگی و سیرت تھی۔ مولانا صاحب شریعت بھی تھے اور صاحب طریقت بھی۔ صرف نعت و سلام اور منقبت کہتے تھے۔ اور بڑی دردمندی و دلسوزی کے ساتھ کہتے تھے۔ سادہ و بے تکلف زبان اور برجستہ و شگفتہ بیان ان کے کلام کی نمایاں خصوصیات ہیں۔ ان کے نعتیہ اشعار اور سلام سیرت کے جلسوں میں عام طور پر پڑھے اور سنے جاتے ہیں''۸۷۔

ڈاکٹر سراج احمد بستوی آپ کی اس حیثیت کے بارے میں لکھتے ہیں:

> ''نعت نبی کا دامن پوری کائنات پر اس طرح پھیلا ہوا ہے کہ اس کی بیکراں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



وسعتوں کا قیاس عقل انسانی کے بس میں نہیں۔ اس کا حق ادا کرنا یا اس کا احاطہ کرنا ارباب عقل وفہم سے ماورا ہے۔ اس میں حضرت فاضل بریلوی کی بھی کوئی تخصیص نہیں، ہاں اس راہ میں جو تگ وتار اور جست وخیز فاضل بریلوی کے حصے میں آئی اس میں ان کا کوئی شریک وسہیم نہیں۔ انہوں نے نعت گوئی میں نئے نئے گوشوں اور نئی نئی یافتوں سے ہمیں روشناس کرایا ہے۔ مقامی زبانوں کا عربی وفارسی کے ساتھ جس طرح ایک مخصوص آمیزہ نعت نبی میں تیار کیا ہے، وہ زبانوں کے لئے باعث فخر ہے۔ مختلف نسلوں کی زبانوں کو باہم ارتباط جس طرح جوڑا گیا ہے وہ دیدنی ہے۔

مندرجہ بالا تجربہ اس لئے وقیع ہے کہ یہ کامیاب تجربہ بن گیا ہے۔ ورنہ ہمارے بہت سے تجربات جو محض جودت فکر کو چمکانے اور اس کی نمائش کرنے کے لئے وجود میں لائے جاتے ہیں وہ اکثر ناکامی کا منہ دیکھتے ہیں۔ مگر جو تجربے نعت نبی کے حوالے سے فاضل بریلوی نے پیش کئے ہیں وہ چمک اٹھے ہیں اور ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جیسے یہ تجربات خود ہم غیبی کے اشارے پر وجود میں آئے ہیں۔ اس سلسلہ کی سب سے مشہور نعت

لم یات نظیرک فی نظرِ مثلِ تو نہ شد پیدا جانا

نوائے سروش بن کر قلب مسلم پر نگراں ہے''۸۸۔

مولانا احمد رضا بریلوی برصغیر کے معروف عالم دین، محسن کاکوروی کے بعد اردو کے ایسے بڑے نعت گو ہیں جنہوں نے اپنے شغف نعت اور اجتہادی صلاحیت سے اردو نعت کی ترویج وارتقاء میں تاریخ ساز کام کیا۔ اردو نعت کی تاریخ میں اگر کسی فرد واحد نے شعرائے نعت پر سب سے گہرے اثرات مرتب کئے ہوں تو بیشک وہ مولانا احمد رضا خان کی ذات ہے۔

''نہ صرف یہ کہ انہوں نے خود بہت اعلیٰ درجہ کی نعت لکھی بلکہ اپنے ہم مسلک شاعروں، خلفاء اور تلامذہ میں نعت گوئی کو ایک تحریک کی شکل دی۔ اردو نعت میں بریلوی مکتب فکر سے تعلق رکھنے والے سینکڑوں شاعروں کے ذوق نعت کو جلاء مولانا ہی کی نعت گوئی سے ملی''۸۹۔

''ان کے نعتیہ کلام میں تبحر علمی کے علاوہ دوسری خوبی ان کا زور بیان ہے۔ حالانکہ شاعری میں علمی حوالوں کی کثرت اور تبحر مار سے بیان میں رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے اور اثر وتاثیر کا انداز مدھم پڑ جاتا ہے مگر ان کے کلام میں کوئی ایسی دقت یا دشواری نظر نہیں آتی۔ اعلیٰ حضرت کی نعت گوئی کی تیسری خوبی نبی کریم ﷺ کی ذات ستودہ صفات سے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



> والہانہ عشق و محبت اور شیفتگی و وابستگی ہے جس کی لو پورے کلام میں یکساں طور پر جاری و ساری نظر آتی ہے۔ ان جملہ عناصر نے مل کر ایسا خوشگوار امتزاج پیدا کر دیا ہے جو صرف انہی کا خاصہ ہے۔ ان اثرات کے زیر اثر ان کے خلفاء و تلامذہ اور ہم مسلک شعراء نے نعت گوئی کو ایک تحریک کی شکل دی بلکہ سچ تو یہ ہے کہ بریلوی مکتب فکر سے تعلق رکھنے والے سینکڑوں شعراء کے ذوق نعت کو جلا ان کی نعت گوئی سے ملی ہے''۹۰۔

مولانا احمد رضا خان کے مشہور سلام ''مصطفیٰ جان رحمت '' میں قصیدوں کا سا شکوہ، مثنوی کی سی روانی، ربط و تسلسل اور علمی وجاہت کے ساتھ ساتھ جذبۂ عشق و محبت کی فراوانی نے اسے اردو زبان کا سب سے مقبول قصیدۂ سلامیہ بنا دیا ہے۔ یہ ۱۲۷ اشعار پر مشتمل ہے اور محافل میلاد و نعت میں اس سلام کو اجتماعی شکل میں پڑھا جاتا ہے۔ اس کے پڑھنے کا ایک خاص انداز ہے جو کیف و تاثیر کا حامل ہے۔ اس سلام کو اس صدی میں بہت شہرت ملی ہے۔ اس کی تقلید میں کئی شاعروں نے سلام لکھے ہیں۔

اعجاز اشرف انجم نے اپنے مقالہ ''ثنائے مصطفیٰ ﷺ بہ انداز امام احمد رضا'' میں علامہ اختر الحامدی، ناصر زیدی، مولانا ضیاء القادری، ریاض سہروردی، سید حبیب احمد تلہری اور رفیق احمد کلام رضوی کے اس انداز پر لکھے گئے سلاموں کو شامل کیا ہے[۹۱]۔

یہ بات بالکل عیاں ہے کہ مولانا احمد رضا خان نے اردو نعت کی تاریخ میں عصر حاضر کے نعت گویوں پر سب سے گہرے اثرات مرتب کئے ہیں اور انہوں نے اپنے شغفِ نعت اور اجتہادی صلاحیت سے نعت کی ترویج و ارتقا میں عہد ساز کام کیا۔ انہوں نے اپنی خداداد صلاحیتوں، ذہانت اور علوم و فنون پر کامل دسترس کی بنا پر نہ صرف اپنی نعت گوئی کو باوقار بنایا ہے اور ساتھ ہی اردو نعت کے علمی و فکری دائرے کو بھی وسعت دی ہے۔

مولانا احمد رضا خان کی نعت گوئی داخلی کیفیات کے بیان اور اظہار شیفتگی کے بوصف فنی شکوہ سے عبارت ہے۔ ناقدین نعت نے مولانا کے جذبۂ حب رسول کا ذکر تو اکثر کیا ہے مگر ان کی نعت کے فنی محاسن، شعری پختگی اور قادر الکلامی کا تذکرہ بہت کم ہوا ہے۔ ''حدائق بخشش'' کا جوہر اگرچہ مولانا کی داخلی کیفیات اور محبت رسول کا والہانہ پن ہی ہے۔

> ''لیکن اگر فنی محاسن و صفات کے نقطہ نظر سے مولانا کی نعت گوئی کا تجزیہ کیا جائے تو ان کے تبحر علمی، شعری صلاحیت، تخلیقی استعداد، صنعت گری اور زور بیان کے متعدد نمونے ملتے ہیں''[۹۲]۔

مولانا احمد رضا کی نعت کا ایک مطلع ملاحظہ ہو!

واہ کیا جود و کرم ہے شہ بطحیٰ تیرا
نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا

خواجہ محمد اعجاز اشرف نے اپنے مقالہ میں اس نعت کے انداز پر کہی گئی تین حمدیں اور پچیس نعتیں جمع کی ہیں جو مولانا حسن رضا خان،

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



رند لکھنوی، حسرت حسین، عبدالرحمٰن فارغ، مولانا ضیاء القادری، احمد ندیم قاسمی، سید نصیر الدین نصیر گولڑوی، نظیر لدھیانوی، پروفیسر عارف عبدالمتین، خواجہ عابد نظامی، احسان دانش، وحید خیال، مقصود علی شاہ، عزیز حاصل پوری، ارم احسانی، محمد یعقوب حاکم، اقبال سحر، ساقی گجراتی، امامی بنگلوری، شبیر شاہد، قمر جلالوی، فدا الحسیم کرنی، عبدالستار نیازی، ہلال جعفری، عاصی کرنالی، حنیف رضا اور پیرزادہ انیس الرحمٰن کا منظوم ہدیۂ نعت ہے۔

اس کے علاوہ مندرجہ ذیل مطالع کے انداز پر کہی گئی نعتوں کو بھی انہوں نے اپنے اس مجموعے میں شامل کیا ہے[۹۳]۔

محمد مظہر کامل ہے حق کی شان عزت کا
نظر آتا ہے اس کثرت میں کچھ انداز وحدت کا

زہے عزت و اعتلائے محمد
کہ ہے عرش حق زیر پائے محمد

ہے کلام الٰہی میں شمس و ضحیٰ تیرے چہرۂ نور فزا کی قسم
قسم شب تار میں راز یہ تھا کہ حبیب کی زلف دوتا کی قسم

پاٹ وہ کچھ دھار یہ کچھ راز ہم
یا الٰہی کیونکہ اتریں پار ہم

رشک قمر ہوں، رنگ رخ آفتاب ہوں
ذرہ تیرا جو اے شہ گردوں جناب ہوں

ان کی مہک نے دل کے غنچے کھلا دیے ہیں
جس راہ چل گئے ہیں کوچے بسا دیے ہیں

ہے لب عیسیٰ سے جاں بخشی نرالی ہاتھ میں
سنگریزے پاتے ہیں شیریں مقالی ہاتھ میں

اٹھا دو پردہ دکھا دو چہرہ کہ نور باری حجاب میں ہے
زمانہ تاریک ہو رہا ہے کہ مہر کب سے نقاب میں ہے

تیرے ہی ماتھے رہا اے جان سہرا نور کا
بخت جاگا نور کا چمکا ستارہ نور کا

''مولانا احمد رضا خان کے متذکرہ بالا اشعار کے انداز پر جن شعراء کا نعتیہ کلام اس میں شامل ہے۔ ان میں مولانا حسن رضا خان، کامل جوگڑھی، اثر صہبائی، ذکی قریشی،

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عابد نظامی، مولانا غلام محمد ترنم، شائق دہلوی، نظیر لدھیانوی، انور فیروز پوری، راز کاشمیری، منیر قصوری، خواجہ اکبر وارثی میرٹھی، اعظم چشتی، محمد علی ظہوری، تبسم رضوانی، نعیم صدیقی، ممتاز العیشی، حافظ مظہر الدین، مسرور بدایونی، حفیظ تائب اور مولانا ضیاء القادری خاص طور پر قابل ذکر ہیں'' ۹۴۔

ان شعراء نے امام احمد رضا خان کی سنگلاخ زمینوں میں سخن تراشی کی اور ندرت کے جوہر دکھائے ہیں۔ نیز دبستانِ نعت میں تضمین کی صورت میں ایک بڑے وسیع اور وقیع سرمایہ کی تخلیق کے موجب بنے ہیں۔ جس سے نعت گوئی میں بلحاظ معیار و مقدار اضافہ ہوا ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



## حواشی باب ہشتم

۱) ناسخ، امام بخش شیخ، کلیات، جلد اول، مطبوعہ مطبع نامی نولکشور، لکھنؤ، سنہ ندارد، ص ۳۔
۲) حالی، الطاف حسین، خواجہ، کلیات، مرتبہ ڈاکٹر افتخار احمد صدیقی، مطبوعہ مجلس ترقی ادب، لاہور، ۱۹۶۷ء، ص ۶۰۔
۳) ایضاً، ص ۵۹۔
۴) ایضاً، ص ۶۲۔
۵) ایضاً، ص ۶۳۔
۶) داغ دہلوی، آفتابِ داغ، مطبوعہ نیا ادارہ، لاہور، ۱۹۶۱ء، ص ۸۸۔
۷) ایضاً، ۱۵۴۔
۸) داغ دہلوی، انتخاب عبدالحق، مطبوعہ اردو اکیڈمی، کراچی، ۱۹۶۱ء، ص ۱۹۔
۹) داغ دہلوی، کمالِ داغ، انتخاب از حامد حسن قادری، مطبوعہ اردو اکیڈمی، کراچی، ۱۹۸۵ء، ص ۱۲۶۔
۱۰) ایضاً، ص ۱۵۲۔
۱۱) داغ دہلوی، مہتاب داغ، مطبوعہ مجلس ترقی ادب، لاہور، ۱۹۶۲ء، ص ۲۳۲۔
۱۲) حدائقِ بخشش کامل، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی ۱۹۷۶ء، ص ۷۳،
۱۳) ایضاً۔
۱۴) ایضاً، ص ۷۴،
۱۵) امیر مینائی، مراۃ الغیب، دیوانِ اول، مکتبہ کلیاں، لکھنؤ، سنہ ندارد، ص ۹۶،
۱۶) امیر مینائی، مراۃ الغیب، دیوانِ اول، مکتبہ کلیاں لکھنؤ، سنہ ندارد، ص ۹۳۔
۱۷) ایضاً، ص ۲۰۳۔
۱۸) اکبر الہ آبادی، کلیات، حصہ اول، مطبوعہ پنجاب پبلشرز، کراچی، سنہ ندارد، ص ۸۳۔
۱۹) اکبر الہ آبادی، کلیات، حصہ اول، ص ۱۱۳۔
۲۰) اکبر الہ آبادی، کلیات، حصہ اول، ص ۱۴۰۔
۲۱) امیر مینائی، محامد خاتم النبیین، ص ۸۳، ۸۴۔
۲۲) اکبر الہ آبادی، کلیات، حصہ دوم، ص ۵۔
۲۳) حالی، کلیات، جلد اول، ص ۲۵۵۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۲۴) منیر الحق کعبی، پروفیسر، سلامِ رضا: تضمین و تفہیم و تجزیہ، مشمولہ معارفِ رضا، کراچی، شمارہ ۱۸، ۱۹۹۸ء، ص ۱۱۱۔

۲۵) ایضاً۔

۲۶) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ۱۹۷۶ء، ص ۸۷۔

۲۷) سرور اکبر آبادی، تفہیم البلاغت، مطبوعہ مکتبہ فریدی، کراچی، ۱۹۸۰ء، ص ۱۱۔

۲۸) ایضاً، ص ۱۲۔

۲۹) اسماعیل رضا، سید، ذبیح ترمذی، امام احمد رضا کی نعتیہ شاعری اور علم معانی و بیان، معارف رضا، کراچی، شمارہ ۸، ۱۹۸۸ء، ص ۱۲۶۔

۳۰) عابد علی عابد، سید، البدیع، مطبوعہ مجلس ترقی ادب، لاہور، ۱۹۸۵ء، ص ۵۲۔

۳۱) ایضاً۔

۳۲) ایضاً، ص ۵۸۔

۳۳) ایضاً، ص ۵۹۔

۳۴) ایضاً، ۷۰، ۷۱۔

۳۵) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، حیات مولانا احمد رضا خان، ص ۱۵۹

۳۶) حسن رضا خان، مولانا، ذوق نعت ۔

۳۷) ذوق نعت

۳۸) غلام مصطفیٰ خاں، ڈاکٹر، پروفیسر، امام احمد رضا اور اردو کی نعتیہ شاعری، مشمولہ معارف رضا، کراچی، شمارہ ۱۳، ۱۹۹۳ء، ص ۱۷۸۔

۳۹) سرور اکبر آبادی، تفہیم البلاغت، ص ۲۳۔

۴۰) ایضاً، ص ۲۴۔

۴۱) ایضاً، ص ۴۳۔

۴۲) ایضاً، ص ۲۷۔

۴۳) ایضاً، ص ۲۶۔

۴۴) ایضاً، ص ۲۴۔

۴۵) ایضاً، ص ۵۱۔

۴۶) ایضاً۔

۴۷) عابد علی عابد، سید، البدیع، ص ۲۹۸۔

۴۸) سرور اکبر آبادی، تفہیم البلاغت، ص ۵۴۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۴۹) قصیدۂ سلامیہ کے بہت سے اشعار میں یہ صنعت استعمال کی گئی ہے۔

۵۰) شمس بریلوی، حدائق بخشش کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ، کراچی، ۱۹۷۶ء، ص

۵۱) ان اشعار میں صنعتِ تنسیق الصفات بھی ہے۔

۵۲) احمد رضا خان، مولانا، حدائق بخشش، دیوانِ سوم، مطبوعہ کتب خانہ بریلی، ۱۳۲۵ھ، ص ۳۹، ۴۰۔

۵۳) سرور اکبر آبادی، تفہیم البلاغت، ص ۵۴

۵۴) ایضاً

۵۵) شمس بریلوی، حدائق بخشش، ص ۱۹۲۔

۵۶) غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر، پروفیسر، معارف رضا، ۱۹۹۳ء، ص ۱۷۸۔

۵۷) سرور اکبر آبادی، تفہیم البلاغت، ص ۵۵۔

۵۸) غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر، پروفیسر، معارف رضا، ۱۹۹۳ء، ص ۱۷۶۔

۵۹) اسماعیل رضا، سید، ڈاکٹر، ذبیح ترمذی، معارف رضا، ۱۹۸۸ء، ۱۳۲۔

۶۰) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۱۳۔

۶۱) ایضاً، ص ۸۶۔

۶۲) چوتھے باب میں ان کے نقطۂ نظر کے بارے میں تفصیلی گفتگو ہو چکی ہے۔

۶۳) احمد رضا خان، مولانا، الملفوظ، مرتبہ مصطفیٰ رضا خان، حصہ سوم، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی، سنہ ندارد، ص ۳۳

۶۴) معارف رضا، شمارہ نہم، ص ۲۱۲۔

۶۵) معارف رضا، شمارہ نہم، ص ۲۱۶، ۲۱۷۔

۶۶) ریاض مجید، ڈاکٹر، مولانا احمد رضا خان کی اردو نعت نگاری، مشمولہ معارف رضا، کراچی، ۱۹۹۶ء، ص ۱۲۲۔

۶۷) ابوالخیر زبیر، صاحبزادہ، عاشق صادق ۔ مشمولہ معارف رضا، ۱۹۹۶ء، ص ۱۲۶۔

۶۸) محمد امجد رضا خان، مولانا، غزلیات رضا بریلوی: اردو کلاسیک کا شاہکار، مشمولہ معارف رضا، ۱۹۹۸ء، ص ۱۰۹۔

۶۹) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، امام احمد رضا اور عالمی جامعات، مطبوعہ، رضا انٹرنیشنل اکیڈمی، صادق آباد، ۱۹۹۰ء، ص ۳۲۔

۷۰) محمد اسحٰق ابرو، ڈاکٹر، پروفیسر، رضا بریلوی کی شخصیت اور ان کا فارسی کلام، مشمولہ معارف رضا، ۱۹۹۵ء، ص ۱۳۵۔

۷۱) محمد مظفر عالم جاوید صدیقی، ڈاکٹر پروفیسر، حضرت رضا کی میلاد نگاری، مشمولہ معارف رضا، کراچی، ۱۹۹۵ء، ص ۲۱۔

۷۲) انوار احمد زئی، پروفیسر، آفتاب آمد دلیل آفتاب، مطبوعہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی، ۲۰۰۲ء، ص ۳۲۔

۷۳) نیاز فتح پوری، بحوالہ ماہنامہ ترجمان اہلسنت، مشمولہ معارف رضا، کراچی، ۱۹۹۵ء، ص ۲۳۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



۷۴) مقالات یوم رضا

۷۵) احمد رضا خان مولانا، الملفوظ، ص ۷۔

۷۶) معارف رضا، ۱۹۸۴ء، ص ۱۵۸ تا ۱۶۱ اور معارف رضا، ۱۹۸۶ء، ص ۵۰ تا ۶۶۔

۷۷) شمس بریلوی، شرح قصیدۂ رضا، مشمولہ معارف رضا، کراچی، ۱۹۸۷ء، ص ۲۶۔

۷۸) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، مطبوعہ اردو اکیڈمی، کراچی، ۱۹۷۶ء، ص ۳۸۵۔

۷۹) احمد رضا خان، مولانا، حدائق بخشش، دیوان سوم، ۲۸۔

۸۰) ایضاً، ص ۴۰۔

۸۱) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، ص ۳۸۶۔

۸۲) احمد رضا خان، مولانا، حدائق بخشش، دیوان سوم، ص ۴۰، ۴۱۔

۸۳) ایضاً، ص ۲۶۔

۸۴) ایضاً، ص ۲۷۔

۸۵) ریاض مجید، ڈاکٹر، اردو میں نعت گوئی، مطبوعہ اقبال اکیڈمی، لاہور، ۱۹۹۰ء، ص ۳۱۴۔

۸۶) نجیب جمال، ڈاکٹر، اردو نعت گوئی کے امام: احمد رضا بریلوی، مشمولہ ماہنامہ نور الحبیب، مطبوعہ لاہور، فروری ۲۰۰۰ء، ص ۶۲۔

۸۷) ایضاً، ۶۷۔

۸۸) محمد اقبال جاوید، پروفیسر، حضرت احمد رضا بریلوی کی نعت، مشمولہ ماہنامہ نعت، لاہور، شمارہ جولائی ۱۹۹۷ء، ص ۸، ۹۔

۸۹) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، ص ۸۶۔

۹۰) سراج احمد بستوی، ڈاکٹر، مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری: ایک تحقیقی مطالعہ، مطبوعہ کانپور، ۱۹۹۷ء، ص ۲۰۶، ۲۰۷۔

۹۱) ریاض مجید، ڈاکٹر، معارف رضا، ۱۹۹۶ء، ص ۱۲۴۔

۹۲) مظفر عالم جاوید صدیقی، معارف رضا، شمارہ ۱۹۹۶ء، ص ۱۲۶۔

۹۳) ایضاً، ص ۱۲۷۔

۹۴) ریاض مجید ڈاکٹر، معارف رضا، کراچی، ۱۹۹۶ء، ص ۱۲۰۔

۹۵) مظفر عالم جاوید صدیقی، معارف رضا، کراچی، ۱۹۹۶ء، ص ۹۶

۹۶) ایضاً

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



باب نہم

## اردو شاعری کی تاریخ میں مولانا احمد رضا خاں کی نعتیہ شاعری کی قدر و قیمت اورافادیت

اردو شاعری ایک ایسا آئینہ ہے جس میں نہ صرف شاعر کی زندگی اور شخصیت کا عکس نظر آتا ہے بلکہ زمانے کی نیرنگیاں اور معاشرے کی پرچھائیاں بھی دکھائی دیتی ہیں۔ آئینے کبھی جھوٹ نہیں بولتے، ہماری شاعری بھی جھوٹ نہیں بولتی۔ اس لئے اگر اس آئینے میں کچھ تصویریں ٹیڑھی، ترچھی یا بے ڈھنگی نظر آئیں تو آئینے کا قصور نہیں۔

بدقسمتی سے اردو شاعری جس زمانے میں پروان چڑھی وہ برصغیر کی تاریخ میں مسلمانوں کے سیاسی زوال اور معاشرتی انحطاط کا زمانہ ہے جو ڈیڑھ صدی پر پھیلا ہوا ہے۔ یعنی ۱۷۰۷ء میں اورنگزیب عالمگیر کی آنکھیں بند ہوئیں اور ٹھیک ڈیڑھ سو سال بعد ۱۸۵۷ء میں آخری مغل حکمران بہادر شاہ ظفر کو معزول کر کے جلاوطن کر دیا گیا، اور اس طرح سلطنت مغلیہ ان کے ساتھ ہی ہمیشہ کے لئے رخصت ہوگئی۔ اردو کی کلاسیکی شاعری کا بیشتر سرمایہ اسی ڈیڑھ صدی کی پیداوار ہے۔ اور حاتم، مظہر، خان آرزو اور میر و مرزا سے لے کر غالب و مومن تک کی شاعری کا رنگ و رخ اسی عرصے میں متعین ہوا۔ اس لئے ہمیں تاریخ و تہذیب کے آئینے میں ان عوامل کا مشاہدہ کرنا چاہئے جو شعراء کی زندگی پر اثر انداز ہوئے اور ان کی شاعری میں بھی کارفرما ہے۔ لیکن ظاہر ہے کہ ہمارے اس مقالے میں اس عنوان پر تفصیلی گفتگو کی گنجائش نہیں۔

شمالی ہندوستان میں ریختہ گوئی کا رواج تو بہت پہلے سے تھا۔ لیکن جب ولی کا دیوان دہلی پہنچا تو سب کو اس نئی ابھرتی ہوئی زبان کی شیرینی اور تاثیر کا اندازہ ہوا اور وہ اردو میں شعر کہنے لگے۔ ان میں ٹیک چند بہادر اور خان آرزو جیسے بزرگ بھی تھے جو اس سے پہلے صرف فارسی میں طبع آزمائی کرتے تھے اور نئے شعراء بھی مثلاً آبرو، ناجی، یکرنگ اور مضمون وغیرہ جنہوں نے اردو شاعری کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنا لیا اور انہیں تاریخی اعتبار سے دلی کے شعرائے اولین کی فہرست میں مستقل جگہ مل گئی۔

اردو کو نہ صرف غزل کا سانچہ فارسی سے ملا بلکہ وہ تمام روایات، علامات، مضامین اور خیالات بھی منتقل ہو گئے جو فارسی غزل میں مقبول تھے۔ دلی کا دیوان پہنچنے کے بعد جو شاعری شروع ہوئی اس میں ایہام گوئی، رعایت لفظی اور ذومعنویت کا خاص اہتمام کیا جاتا تھا، رفتہ رفتہ زبان و بیان کی صفائی اور سادگی کی طرف توجہ دی جانے لگی، اور ایک عرصہ کے بعد اردو شاعری کا اپنا ایک خاص مزاج بن گیا۔

دبستانِ دہلی کی کچھ نمایاں خصوصیت ہیں اور یہ خصوصیات وہاں کے مخصوص خارجی حالات، معاشرتی ماحول اور مستعار روایات کے زیر اثر پیدا ہوئیں۔ ڈاکٹر نورالحسن ہاشمی نے اپنی کتاب ''دلی کا دبستانِ شاعری'' میں لکھا ہے:

> ''دہلویت نام ہے ایک نقطۂ نظر، ایک افتادِ ذہنی، ایک مزاجِ شعری کا، جسے سمجھنے کے لئے لکھنویت سے قدم قدم پر مقابلہ کرنا ہوگا''[۱]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ظاہر ہے کہ لکھنؤ کی شاعری کو جو ماحول ملا وہ دلی سے خاصا مختلف تھا اس لئے دونوں دبستانوں کے رنگ و انداز الگ ہی ہوں گے۔ کہا جاتا ہے کہ دلی کی شاعری المیہ ہے اور لکھنؤ کی طربیہ۔ دلی کی شاعری میں جذبات کی گہرائی و گیرائی ہے اور لکھنؤ میں بیان کی رعنائی اور الفاظ کی صنعت گری۔ اس قسم کی باتیں کسی حد تک ضرور درست ہیں کیونکہ شاعری اپنے گردوپیش کے حالات اور عقائد اور خیالات سے بے نیاز نہیں رہ سکتا، لیکن یہ دونوں دبستان ایک دوسرے سے یکسر مختلف بھی نہیں۔ ''دہلویت'' اگر کوئی ادبی اصطلاح ہے تو اسے سمجھنے کے لئے ''لکھنویت'' کو سمجھنے کی اتنی ضرورت نہیں جتنی ان عوامل کو سمجھنے کی ہے جن کے زیراثر دلی کی شاعری ایک خاص نہج پر پروان چڑھی۔ دبستانِ دلی کی کچھ روایات اور کچھ خصوصیات ایسی ہیں جو کم و بیش تمام دہلوی شعراء میں مشترک ہیں۔ غزل میں یہ خصوصیات فارسی شاعری اور دکنی شاعری کے اثر سے اجاگر ہوئیں۔

اٹھارہویں صدی کے شروع میں جب اردو شاعری کے نقش و نگار اجاگر ہوئے تو اس سے پہلے کئی صدیوں سے پورے ملک میں فارسی زبان کا دور دورہ تھا اور فارسی شاعری لوگوں کے دلوں میں بسی ہوئی تھی اس لئے جب انہوں نے اردو میں شاعری شروع کی تو فارسی کی تمام مسلمات شاعری اردو غزل میں داخل ہوگئیں۔ وہی مضامین و موضوعات، وہی تشبیہات و تلمیحات، وہی لفظی و معنوی خوبیاں اور خامیاں جو فارسی شاعری کا نشانِ امتیاز تھیں، اردو میں راہ پا گئیں۔ شاعری کا جو منصب اور معیار حافظ اور سعدی اور عرفی و طالب کی نظر میں تھا وہی ہمارے شعرائے متقدمین نے بھی اختیار کیا۔ اردو غزل میں فارسی کے اثرات اتنے ہمہ گیر تھے کہ کم و بیش ہر دور میں قائم رہے، اس کی مثالیں تلاش کرنے میں کوئی دشواری نہیں، خان آرزو سے مرزا غالب تک ہر شاعر کے کلام میں فارسی کے اثرات نمایاں رہے۔ دکنی شاعری کے زیر اثر بہت سے دیسی الفاظ بھی ضرور داخل غزل ہوئے، مثلاً ساجن، پریتم، من، جگ، سنسار، نین، دکھ سکھ وغیرہ۔ لیکن ان کا تناسب بہت کم ہے۔ ایہام گوئی، فارسی کی تقلید، تصوف، ذہنی یکسانیت جس کی وجوہات میں انقلاباتِ زمانہ، کارِ جہاں ہیچ ہونے کا تصور، فقیرانہ لہجہ جیسی مشترک خصوصیات اور غم روزگار کے بعد شعرائے دلی کا سب سے بڑا موضوع غم عشق رہا ہے۔ خصوصاً غزلوں میں محبت کے غم اور سوز دروں کو مرکزی عنصر کہا جا سکتا ہے۔ گردشِ زمانہ کی چکی میں پسنے کے بعد ان کے دل خستہ و پامال ہوگئے اور ان میں سوز و گداز پیدا ہوا، جب انہیں محبت کا غم ملا تو یہ آبگینہ اور پگھل گیا۔ رفتہ رفتہ غم ان کے مزاجوں کو راس آگیا اور اس غم لازوال اور درد لادوا کو ایک دولت اور امانت تصور کرنے لگے۔ شعرائے دلی، دلی کے ساتھ دل کے مرثیے بھی لکھتے رہے۔ ان کے اظہار بیان میں سادگی، سچائی اور تاثیر ہے، انہیں عاشقوں کے لہجے میں بات کرنے کا سلیقہ ہے، جذبات کی یہی صداقت اور بیان کی یہی سادگی ان کا نشانِ امتیاز ہے۔

دبستانِ دلی کے شعراء نے نہ صرف دیدہ و دل کے خون سے غزل میں رنگ بھرا ہے بلکہ شاعری اور حسن کاری کے تقاضوں کو بھی پورا کرنے پر بڑی توجہ دی ہے۔ یعنی نہ صرف معنوی اعتبار سے بلکہ لفظی اور صوتی لحاظ سے بھی غزل کی آرائش کی اور اپنے ذوقِ جمال، حسن نظر اور سلیقۂ اظہار کو بروئے کار لا کر عروسِ غزل کے گیسو سنوارے۔ اگر کہیں کہیں لفظی صنعت گری ہے تو اس کے ساتھ ہی فصاحت و بلاغت اور سہل ممتنع کی ایسی مثالیں ملتی ہیں جن سے قدیم غزل کی آبرو قائم ہے۔ ان کی غزلوں میں سادگی، رعنائی اور معنویت ایک ساتھ جلوہ گر ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



دبستان دہلی کی طرح دبستان لکھنؤ کی بھی کچھ مخصوص اور منفرد خصوصیات ہیں، پھر بھی لکھنؤ اور دلی کی شاعری میں زمین اور آسمان کا فرق نہیں ہے بلکہ کئی خصوصیات مشترک ہیں جو دونوں دبستانوں کے شعراء کے کلام میں تلاش کی جاسکتی ہیں۔ لکھنؤ کے دبستان کی منفرد خصوصیت میں انوکھی زمینیں، رعایت لفظی، عدم تصوف، محبوب کی خارجی پیکر تراشی، آرائش جمال معاملہ بندی، شعریت و تغزل اور اخلاقی مضامین، خصوصیت کے ساتھ مرثیہ، نعتیہ قصائد اور رباعیات وغیرہ میں جن کے انبار بھی لگادیئے گئے ہیں۔

لکھنوی شاعری پر بہت سے الزامات عاید کئے جاتے ہیں اور بلا شبہ ان میں سے کچھ درست بھی ہیں کیونکہ بعض مکروہ عناصر شاعری میں نمایاں طور پر نظر آتے ہیں۔ لیکن ساتھ ہی جب اسی دبستان کے بعض شعراء مثلاً انیس، دبیر، امیر اور محسن پر نظر پڑتی ہے تو ان الزامات کی نوعیت انفرادی معلوم ہوتی ہے۔ کیونکہ اجتماعی طور پر ایسے الزامات پورے دبستان پر عائد نہیں کئے جاسکتے۔ یعنی دبستان لکھنؤ میں اگر بے راہ روی ہے تو صراط مستقیم بھی ہے۔ عریانی اور عیاشی ہے تو ایمان واخلاق بھی ہے۔ اگر کوئی معاملہ بندی کے سبب بدنام ہوا تو کسی نے نعت گوئی میں نیک نامی حاصل کی۔ چونکہ غزل کے دفاتر بہت زیدہ ہیں اور ان میں معیوب عناصر کی کثرت ہے اس لئے پورا دبستان خوانخواہ تنقید کی زد میں آجاتا ہے۔

انیسوی صدی کے وسط سے برصغیر میں سیاسی اور تہذیبی انقلاب رونما ہوا، شہروں کی ادبی مرکزیت ختم ہونے کے ساتھ ساتھ زبان بھی اپنے محور سے ہٹ گئی جس سے اس میں وسعتیں بھی پیدا ہوئیں اور بدعتیں بھی۔ بجلی کی روشنی اور مشینوں کے شور وشعب میں، زندگی کا سارا کارخانہ ہی بدل گیا۔ چھاپے خانے کھلے، مواصلات کا ترقی یافتہ نظام قائم ہوا، عوامی رابطے بڑھ گئے۔ جغرافیائی فاصلے سمٹنے لگے، اور تعلیم عام ہوئی تو علم وادب اور زبان کا خزانہ، جو بعض مخصوص علاقوں، شہروں، طبقوں اور گھرانوں تک محدود تھا، بکھر کر سارے برصغیر میں پھیل گیا اور حسب توفیق سب اس میں شریک ہو گئے۔ ان تغیرات کا کلاسیکی شاعری اور ٹکسالی زبان پر بھی گہرا اثر پڑا۔ اس کے بعد بیسویں صدی آتی ہے۔ اس کے آتے ہی زبان وادب کے بہت سے بت ٹوٹ گئے اور نئے صنم خانے قائم ہوئے۔ مشرق کی تہذیب پر مغربی تہذیب کی یلغار شروع ہوئی۔ کچھ لوگوں نے تہذیب کے نئے پیرہن کو جوں کا توں قبول کرلیا اور کچھ نے اس میں کتر بیونت اور کاٹ چھانٹ کر کے اسے اپنے جسم اور ذوق کے مطابق بنانا چاہا۔ اس تہذیبی رد وقبول کے اثرات شاعری اور ادب پر بھی مرتب ہوئے۔ نظموں کے عنوان اور افسانوں کے کردار بدل گئے۔ جدید شاعری جوان ہوئی، غزل گو شاعروں کو مردہ وافسردہ وبے ذوق کہا گیا اور غزل کو معتوب ومردود قرار دینے کے لئے نئے نئے فتوے صادر کئے گئے۔

نظم جدید کا جہاں تک سوال ہے اس کی کہانی انجمن پنجاب کے قیام سے شروع ہوتی ہے جس کے روح رواں مولانا محمد حسین آزاد اور مولانا حالی تھے اور یہ کہانی حلقۂ ارباب ذوق تک پہنچتی ہے۔ اس عرصے میں مغربی افکار واثرات کے تحت نظم کے مواد اور سانچے میں اہم تبدیلیاں رونما ہوئیں، نظم معرّیٰ اور آزاد نظم کی اصطلاحیں عام ہوئیں۔ انگریزی کی بے شمار نظمیں ترجمہ کی برکت سے اردو شاعری کا حصہ بن گئیں اور مغرب میں ''ازم'' کے لاحقہ کے ساتھ جو تحریکیں چلیں، وہ رفتہ رفتہ ہماری شاعری میں بھی جلوہ گر ہوئیں۔

انیسویں صدی کی آخری دہائی میں اور بیسویں صدی کی پہلی دہائی میں جدید طرز کی نظموں کو بے حد فروغ حاصل ہوا اور انگریزی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نظموں کے ترجمے کثرت سے ہوئے۔ اس کے ساتھ ہی ہیئت کے تجربے بھی شروع کئے گئے۔ ان ترجموں اور تجربوں میں رسالوں نے بڑھ چڑھ کر دلچسپی لی جن میں دلگداز، مخزن اور ہمایوں خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

جدید نظم مغربی افکار واثرات کے ساتھ شروع ہوئی تھی اور انگریزی تعلیم کے عام رواج کی وجہ سے یہ اثرات شدید تر ہو گئے۔ ترجمے کی راہ سے نہ صرف مغربی ادب کا مواد اردو میں داخل ہوتا رہا بلکہ تیکنیک اور ہیئت کے تجربے بھی کئے گئے۔ اس کے ساتھ ہی رومانی تحریک بھی چلی، سمبولزم یا علامت نگاری کا کاروبار بھی پھیلا اور نئے نئے اسالیب اختیار کئے گئے۔ ملک میں آزادی کی جو تحریک چل رہی تھی وہ بھی رفتہ رفتہ شاعری میں داخل ہونے لگی اور سیاسی اور انقلابی نظمیں لکھی جانے لگیں اور مناظر قدرت کے ساتھ مخلوق خدا کی حالت زار بھی نظموں میں بیان کی جانے لگی۔ ترقی پسند تحریک اور اس کے ردعمل کے نتیجے میں اردو شاعری نئے رجحانات اور رویوں سے آشنا ہوئی۔

اب اس نئے دور میں نظم و غزل کے شعراء کی تفریق باقی نہیں رہی۔ غزل والے نظم بھی لکھ رہے ہیں اور نظم والے غزل بھی ضرور کہتے ہیں۔ بلکہ یہ کہنا زیادہ درست ہوگا کہ غزل کی گرفت مضبوط تر ہو رہی ہے اور اس میں شعراء اپنی ذات اور اپنے شعور کو جلوہ گر کرنا چاہتے ہیں۔ ایک اور رجحان کلاسیکی غزل سے وابستگی کا ہے جو قدیم ادب کے ہوش مندانہ مطالعے سے آیا ہے۔

اردو شاعری کے اس پس منظر کے ساتھ جب ہم دینی اور اسلامی ادب کی تلاش شروع کرتے ہیں تو یہ دکھائی دیتا ہے کہ اسلامی ادب کی قندیل شمع قرآن کریم کی لمعات سے روشن ہوتی ہے اور قرآن کریم کا منبع نور سید الکونین محمد رسول اللہ ﷺ کی ذات گرامی ہے کیونکہ آپ ہی کی سیرت مطہرہ لمعہ ریز ہو کر قرآن کریم کے توسط سے ملت اسلامیہ کے دلوں کو نور معرفت اور قوی کو حسن عمل بخشتی ہے۔ قرآن کریم نے آپ کا اسوۂ مبارک تمام عالم انسانیت کے لئے نمونۂ عمل قرار دیا۔ ایک ایسی عظیم المرتبت ہستی جس کو ہر دور ہر عہد اور ہر منطقے کے لئے نمونۂ عمل بنا کر بھیجا گیا ہو اور جس کے لئے ''ورفعنا لک ذکرک'' کی بلندی عطا کر دی گئی ہو اس کا اقتضا یہی ہے کہ جس ذی نفس کو بھی قلم کے ذریعے علم سکھایا گیا ہے یا علم بیان کی دولت سے مالا مال کیا گیا ہے اس کے زبان و قلم سرکار دو عالم ﷺ کی مدح سرائی میں مصروف رہیں۔

چنانچہ محدثین کرام، سیرت نگار، مغازی نویس، مؤرخین اور شمائل نگاروں نے اپنے اپنے طور پر حضور ﷺ کے متعلق حقائق کو یکجا کر دیا۔ لیکن شاعری کا معاملہ ان سے جدا ہے کیونکہ قصر شعری کی خشت اول عشق کی بنیاد پر رکھی جاتی ہے۔ اسی لئے بقول عزیز احسن:

> ''محسن انسانیت، باعث تخلیق کائنات، رحمت بے کراں، محبوب رب دو جہاں کا وصف ''محبوبی'' اجاگر کرنے کے لئے شعر کی الہامی زبان ضروری سمجھی گئی اسی لئے شعراء کو اشارۂ غیبی ہوا کہ شمع رسالت کے پروانوں میں جوق در جوق شامل ہو کر آداب شیفتگی بجا لائیں اور سرمایۂ نطق میں جو کچھ ہے محبوب رب العالمین پر نچھاور کر دیں۔ اس طرح صف عشاق میں شعراء کی شمولیت سے جملہ اصناف ادب کے علی الرغم ایک صنف شاعری صورت پذیر ہوئی جس کو نعت کا نام دیا گیا''[۳]۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اسلام اور تاریخ اسلام سے متعلق اصناف ادب کا مطالعہ ہماری ادبی تاریخوں میں دینی ادب کے عنوان سے کیا جاتا ہے۔ خاص طور پر اس انداز کے ادب کی اہمیت اس وقت سامنے آئی جب بیسویں صدی کے آغاز میں نظریات کے تجدد، تصورات کے تصادم اور بعض نئے افکار کے اثبات کا جو سلسلہ شروع ہوا تھا اس میں مشرق اور مغرب کی آویزش کے علاوہ احیائے مذہب کی مختلف تحریکوں کا عمل دخل بھی تھا۔ اس دور میں چند ایسے مفکر پیدا ہوئے جنہوں نے علوم اسلامیہ کی توضیح اور علم الکلام کی تشریح عقلی استدلال سے کی۔ ایک طبقے نے ہندومت اور عیسائی مذہب کے سیلاب کو روکنے کے لئے دین اسلام کی عظمت کا چراغ روشن کیا۔ ایک اور طبقے نے تاریخ اسلام کا تجزیہ کیا اور اسلامی الٰہیات کی تشکیل جدید میں حصہ لیا۔ چنانچہ قرآن حکیم کے تراجم سے دینی ادب کا جو سلسلہ شروع ہوا تھا بیسویں صدی میں اسے متعدد جہات میں وسعت حاصل ہوئی۔

جہاں تک شاعری میں مذہبی اور اسلامی حوالوں کی بات ہے تو دور قدیم ہی سے اگر ان موضوعات کی جھلک اگر کہیں دکھائی دیتی ہے تو مرثیہ کی صنف میں دکھائی دیتی ہے۔ حکمران طبقے کے عقائد کی بناء پر دکنی دور ہی سے اردو زبان میں مرثیے کا قابل قدر سرمایہ جمع ہونے لگا جس نے وقت کے ساتھ اپنی مستقل حیثیت اردو شاعری کی تاریخ میں بنالی۔ انیسویں صدی تک اسلام اور تاریخ اسلام سے متعلق اصناف شاعری میں صرف مرثیے کا پرچم لہراتا دکھائی دیتا ہے۔ یا رسمی انداز کی نعت گوئی کا رجحان نظر آتا ہے۔ نعت گوئی کے ذیل میں اگر سیرت پاک پر شاعرانہ نگاہ ڈالی بھی گئی تو ولادت مبارکہ یا معراج مصطفیٰ ﷺ کے واقعات قلم بند کرنے پر اکتفا کیا گیا اور اس کا بیان بھی اکثر محض شاعرانہ اسلوب پر قدرت کے اظہار کے لئے کیا جاتا تھا (جیسا کہ پہلے بھی ذکر ہو چکا ہے)۔

۱۸۵۷ء کے بعد زندگی کی نئی کروٹ نے ادبی لحاظ سے سادگی اور حقیقت پسندی کو رواج دیا۔ لہٰذا اب اظہار خیال کے لئے آسان راستے تلاش کئے گئے اور مضامین کے لئے وہ موضوعات مرغوب رہے جو زندگی سے تعلق رکھتے تھے۔ غزل کا رنگ بھی بدلا، صحت مند اور صحت بخش تنوع نے اردو ادب میں جگہ پائی۔

یہ ایک انقلابی دور ہے، جس میں زندگی کی حقیقی قدروں کے شعور نے زندگی کو بے نقاب کیا۔ اب صداقت پسندی کی بیداری نے باطل جذبات اور رجحانات کا قلع قمع کرنے کا بیڑا اٹھایا۔ اس سے پہلے زیادہ تر معجزات کے بیان سے عظمت رسول ﷺ اجاگر کرنے کی کوشش کی جاتی تھی یا تصوف کی زبان میں ایسے مضامین باندھے جاتے تھے جن سے آپ ﷺ کی حقیقی عظمت یعنی عبدیت پر حرف آتا تھا۔ اس دور میں خلق محمدی ﷺ کی برکات کا چرچا ہوا۔ مسلمانوں کو ان کی گری ہوئی حالت سے ابھارنے کے لئے اسوۂ حسنہ کے مختلف پہلو بیان میں آنے لگے۔ اس طرح نعتیہ ادب میں سیاسی و معاشرتی مضامین بھی داخل ہوئے۔

مذہبی خصوصاً نعتیہ شاعری کے اس دور کے معمار مولانا حالیؔ اور مولانا شبلی اور نظم طباطبائی ہیں جنہوں نے ان موضوعات کو نئے ڈھنگ سے پیش کیا اور تاریخی واقعات کے بیان سے اسوۂ حسنہ کی تشریح کو اپنا شعار بنایا۔ اس دور کے اثرات آنے والے دور بلکہ عصر حاضر پر بھی دیکھے جا سکتے ہیں۔

حضور ﷺ عبدہٗ تھے۔ حضور ﷺ کی ذات اقدس میں عبدیت کا جمال منتہائے کمال پر تھا اور جب بھی کسی خاکی انسان

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



نے اس جمال کے انوار سمیٹنے اور بیان کرنے کی سعی کی تو اسے اپنی تمام فکری اور شعری صلاحیتوں کے باوجود یہ اعتراف کرنا پڑا!

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتیم

کاں ذات پاک مرتبہ دانِ محمد است

کیونکہ حضور ﷺ کے مقام کی یہی وہ شان ہے جہاں اپنی جملہ رسائیوں کے باوجود نارسا ہیں۔ کیونکہ عبدیت کا نقطۂ کمال اور عبودیت کا مقام آغاز دونوں اس قدر قریب قریب ہیں کہ ہردو کو ایک دوسرے سے الگ رکھنا مشکل ہوجاتا ہے۔ نعت نگار کی شان یہی ہے کہ حضور ﷺ کو خدا کے بعد بھی کچھ کہا جائے مگر خدا نہ کہا جائے۔ مولانا احمد رضا خان کی نعت گوئی کا مطالعہ کیا جائے تو یوں لگتا ہے کہ انہوں نے حتی الامکان سعی کی ہے کہ عبودیت اور عبدیت میں فرق رہے کیونکہ توحید وہ نازک مقام ہے کہ وہاں کسی نوع کی کوئی سی شراکت بھی گوارا نہیں ہے۔ اسی بارگاہ میں سرخم ہوتے ہیں۔ وہیں ہاتھ اٹھتے ہیں اور وہیں سے جذب و کیف کو بال و پر عطا ہوتے ہیں۔ احمد رضا خان اسی بارگاہ میں یوں سراپا دعا ہیں۔

تو ہی بندوں پہ کرتا ہے لطف و عطا ہے تجھی پہ بھروسا تجھی سے دعا

مجھے جلوۂ پاکِ رسول دکھا تجھے اپنے ہی عز و علا کی قسم

وہ مدینہ جاتے ہیں تو شوق دل کو ایسا سجدہ گزارنے کی تلقین کرتے ہیں کہ اس سجدے کی خبر سر کو بھی نہ ہونے پائے۔ وہ لحد کی تاریکیوں میں حب نبی کا چراغ لے کر اترنا چاہتے ہیں۔ ان کے نزدیک حضور باغِ خلیل کا گل زیبا بھی ہیں اور جانِ تمنا بھی۔ گلزارِ قدس کا گل رنگیں ادا بھی اور درمانِ دردِ بلبلِ شیدا بھی۔ وہ کہتے ہیں کہ حضور ﷺ کے کمالِ حسن میں گمانِ نقص نہیں ہے۔ یہی وہ پھول ہے جو بے خار ہے اور یہی وہ شمع ہے جو بے دود ہے۔ وہ دلِ حزیں کو تلقین کرتے ہیں کہ وہ آنسو بن کر چھکے اور خاک مدینہ میں گھل مل جائے اور ان کا یہ شعر تو حاصل نعت گوئی معلوم ہوتا ہے!

لیکن رضا نے ختم سخن اس پہ کردیا

خالق کا بندہ خلق کا آقا کہوں تجھے

آپ کے معروف طویل سلام "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام" کا ہر شعر مقام رسالت کے کسی نہ کسی رخ کی دلآویزی کا اظہار کررہا ہے۔ یہ سلام خود بولتا ہے کہ احمد رضا خان نعت گوئی کی اس اوگھٹ گھاٹی سے کس کامیابی کے ساتھ گزرے ہیں کہ نہ جبین شعر پر کوئی شکن آئی ہے اور نہ مدحت سرکار ﷺ کے شفاف آئینے میں کوئی بال آیا ہے۔

قدیم و جدید نعت گوئی میں امتیازی فرق یہ ہے کہ پہلے شاعر نعت میں زیادہ زور سراپائے رسالت مآب ﷺ کے کمال جمال پر دیتے تھے۔ حسن ذات میں اس قدر از خود رفتہ ہوجاتے تھے کہ جب یہ جمال جہاں تاب اپنی تمام تر رعنائیوں کے ساتھ نعت کے رنگ میں ان کے قلم کی نوک پر ضوفشاں ہوتا تھا تو ان الفاظ کا طواف خود جلوے کرتے تھے۔ وقت کے ساتھ ساتھ شاعری کا رخ بدلتا گیا۔ غم روزگار زیادہ دل قریب ہوگیا۔ غم جاناں اور غم دوراں کی اس آویزش کا اثر نعت پر بھی پڑا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ نعت میں حسن صورت کا بیان کم اور جمال

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سیرت کا ذکر زیادہ ہوتا چلا گیا۔ زمانے کی تلخیوں، غم کی شدتوں اور جنوں کی آبلہ پائیوں کو گنبدِ خضرا ہی کے خنک سائے میں آسودگی، راحت اور سکون نصیب ہوا۔ طائف کے اس عظیم و جلیل مسافر نے ہمارے لئے ستم سہنے کے سبھی مرحلے آسان کر دیئے۔ حق یہ ہے کہ آپ ﷺ کے غلام آپ ﷺ کے اسوۂ حسنہ سے لو لگا کر تخت و تاج کی رعونتوں کو نیزوں پر اچھالتے اور وقت کے فرعونوں کو حقارت کی ٹھوکروں سے اڑاتے رہے۔ آپ ہی نے زمین کے ذروں کو اڑنا سکھایا اور آپ ہی نے آسمان کی رفعتوں کو انسان کے پاؤں تلے بچھا دیا۔ اس تناظر میں رضا بریلوی کی نعت کا مطالعہ کیا جائے تو اس میں قرآن، حدیث، سیرت اور تاریخ اسلام کی صداقتیں اس آہنگ سے رقصاں و درخشاں ہیں کہ جہاں انوار کی یہ لپک نگاہوں سے لپٹتی ہیں وہاں نعت گوئی علمی وجاہتوں کے حضور میں دل جھک جھک جاتا ہے۔ مولانا احمد رضا بریلوی کے ہاں جمال ظاہری کے تذکرے بھی ہیں اور کمال معنوی کا دلنشین بیان بھی۔ آپ نے جہاں روایت کو سنبھالا دیا وہاں جدید دور کے لئے ایسی اساس بھی فراہم کی جس پر آج کا شاعر ناز کرتا اور خود کو منفرد گردانتا ہے۔ گویا وہ ان اولین شخصیات میں سے ہیں جنہوں نے اردو نعت کو ایک مستقل فن اور صنف کی حیثیت دی۔ نعت سرائی کے قدیم انداز اور جدید رخ کا ایسا خوبصورت امتزاج کسی اور نعت گو کے ہاں مشکل ہی سے ملے گا۔ افسوس کہ ان کے کلام کو جانبدارانہ تعصب سے دیکھا گیا۔ نتیجہ معلوم کہ محاسن کو نظر انداز کیا گیا۔ اور آج بقول ڈاکٹر محمد مسعود احمد:

> ''حضرت رضا بریلوی نعت گو شعراء کے امام اور مملکت نعت گوئی کے سلطان ہیں۔ اس حقیقت کو اگرچہ ماضی میں تسلیم نہیں کیا گیا مگر اب اہل نظر فراخ حوصلگی سے تسلیم کر رہے ہیں اور اس امر پر اظہار افسوس کر رہے ہیں کہ جو اَب جانا پہچانا گیا ہے، پہلے کیوں نہ جانا پہچانا گیا''[۴]۔

حضرت رضا بریلوی نے نعت کو مستقل صنف سخن کی حیثیت دی۔ نعت کے لئے غزل کی ہیئت کو اختیار کیا۔ یوں انہوں نے جدید دور کے شعراء کو نعت گوئی کے لئے ایک ترقی پذیر اور تاثر آفریں سانچہ فراہم کیا۔ دور حاضر کے سب سے بڑے مفکر شاعر علامہ اقبال نے مسلمانوں کے انحطاط کی بنیادی وجہ حضور ﷺ سے قلبی تعلق میں کمی یا فقدان کو قرار دیا ہے۔ ان کے خیال میں مسلمان اس لئے زار و خوار ہیں کہ وہ دل تو رکھتے ہیں مگر محبوب نہیں رکھتے اور محبوب کے تصور کے بغیر دل محض گوشت کا ایک لوتھڑا ہے۔ اور اس دل سے نکلنے والی آواز اور اس قلم سے ابھرنے والا شعر محض بے کیف لفظوں کا مجموعہ تو ہو سکتا ہے اس میں نشتر کی چبھن پیدا نہیں ہو سکتی۔ عقل سے لے کر حکمت تک، علم سے لے کر نظر تک اور خودی سے لے کر بے خودی تک، جتنی منزلیں ہیں ان تک پہنچنے کے لئے اقبال کے نزدیک اسوۂ حسنہ واحد راستہ ہے۔ یہی وہ تعلق ہے جسے اپنا کر انسانی زندگی پر مہر و ماہ رشک کرتے ہیں اور اس نسبت سے ہٹ کر زندگی بے آبروئی اور رسوائی کو اپنا مقصد بنا لیتی ہے۔ گو اقبال نے صرف نعت گوئی کو اپنا مقصود نہیں بنایا مگر جب بھی وہ حضور کا حوالہ دیتے ہیں (اور یہ حوالے جا بجا ہیں کہ انہی حوالوں سے ان کی شاعری پرنور ہے) تو اس اسم گرامی کے آتے ہی اقبال کا قلم انوار بکھیرنے لگ جاتا ہے۔ رضا بریلوی کی شعری کاوشوں کا تاثر، جمال اور دلآویزی بھی حب رسول ہی کی دین ہے کہ خیال میں رعنائی ہے تو اسی نام سے، دل میں نور ہے تو اسی تصور سے اور

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



قصیدہ میں بینائی ہے تو اسی ذکر سے۔ مولانا رضا کا سرمایہ نعت قدیم رنگ کا حامل ہے۔ جبکہ اقبال کے پیش نظر جدید دور اور امت مسلمہ کے سیاسی اور عمرانی مسائل تھے اس لئے انہوں نے تفہیم اور ابلاغ کے لئے بھی اظہار میں جدت پیدا کی کہ اظہار و بیان کا انداز وقت کے تقاضوں کے مطابق ہوا کرتا ہے۔ بہرکیف دونوں کے پیش نظر حب رسول کے جذبے کو برقرار، محکم اور استوار کرنا ہے۔ اس کے بغیر ہماری حیات، ممات، برزخ اور آخرت چاروں بے کیف و بے رنگ ہیں۔ فاضل بریلوی نے اگر کہا؛

لحد میں عشق رخ شہ کا داغ لے کے چلے
اندھیری رات سنی تھی چراغ لے کے چلے

تو اقبال نے کہا؛

لحد میں بھی یہی غیب و حضور رہتا ہے
اگر ہو زندہ تو دل میں ناصبور رہتا ہے
فرشتہ موت کا چھوتا ہے گو بدن تیرا
تیرے وجود کے مرکز سے دور رہتا ہے

مولانا موصوف نے ۱۷۱ اشعار پر مشتمل جو سلام تحریر کیا ہے اس کا قبول عام اس سلام کے بقائے دوام کی دلیل بھی ہے اور خود ان کے خلوص خاطر کا آئینہ بھی۔ یہ سلام جہاں شاعر کی وارفتگی شوق کا ایک مترنم اظہار ہے، وہاں سیرت و اخلاق نبوت کی جلوہ فرمائیوں کا ایک تاریخی مرقع بھی ہے۔ ہر شعر ایک نئی تاریخی صداقت لے کر ابھرتا، نشاط روح بن کر جلوے بکھیرتا اور جنت نگاہ ہو کر ظلمتوں کو اجالتا چلا جاتا ہے۔ مولانا کے تتبع میں بہت سے ممتاز شعراء نے سلام لکھے ہیں اور نعت میں سلام و درود کا یہ سلسلہ وقت کے ساتھ ساتھ پھیلتا جا رہا ہے۔ بعض سلام سادہ مترنم اور عام فہم بھی ہیں اور عوام الناس کی زبانوں پر رواں بھی رہے ہیں مگر مولانا کا یہ سلام قدیم ہونے کے باوجود اس جدید دور میں بھی اپنی قبولیت کے اعتبار سے روز بروز نکھرتا ہی جا رہا ہے۔ فنی اور شعری اعتبار سے بھی یہ کاوش بے حد رفیع و حسین ہے۔ بقول جناب نظیر لدھیانوی؛

''اگر مولانا قصیدہ شادی اسریٰ اور اس سلام کے سوا نعت میں اور کچھ نہ کہتے، تب بھی نعتیہ ادب میں ان کا پایہ بھاری رہتا''[۵]۔

یہ شعری کاوش جہاں جمال نبوت کا ایک کیف آور بیان ہے وہاں سخن آفرینی کے کمال کا ایک دلآویز اظہار بھی ہے۔ اس میں زور بیان کے ساتھ ساتھ بے پناہ روانی ہے۔

یہ حقیقت پیش نظر رہنی چاہئے کہ احمد رضا خان کی شاعرانہ صلاحیتیں کلیتاً خداداد تھیں۔ اس میدان میں انہوں نے کسی کے حضور میں زانوئے تلمذ بھی تہہ نہیں کیا بلکہ حضور ﷺ ہی کے فیض سے ان کے فکر کو برنائی اور ان کے قلم کو رعنائی ملی۔ البتہ وہ مولانا کفایت علی کافی کے رنگ نعت گوئی سے متاثر ضرور تھے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سچ تو یہ ہے کہ حضور ﷺ ہی کا اتباع، اللہ تعالیٰ کا اتباع ہے۔ آپ ﷺ کی محبت ہی میں حب الٰہی کا راز مضمر ہے۔ ایمان کا معیار حب رسول ہے۔ جب ہر دنیاوی محبت، حضور کی محبت کے سامنے بے وقر ہو کر رہ جائے تو مسلمان ایمان کی تکمیل کو چھونے لگ جاتا ہے۔ فاضل بریلوی کو حضور ﷺ سے جنون کی حد تک جو محبت تھی اس کا اعتراف ہر زبان اور ہر قلم کو ہے، محبت کی اسی وارفتگی نے انہیں اس قدر محتاط بنا دیا تھا کہ وہ کوئی ایسا خفیف سا کلمہ سننے کے لئے بھی تیار نہ ہوتے تھے جس سے محبت کے آبگینے پر زد پڑتی ہو۔

مولانا احمد رضا خان بیک وقت عظیم ریاضی دان، بے مثال سائنسدان، سحر بیان خطیب، بلند پایہ ادیب، عظیم محدث، عبقری فقیہہ، متبحر عالم، عظیم مفسر اور مفکر تھے۔ ان تمام صفات سے بھی بڑھ کر جس صفت سے آپ دنیا میں مقبول ہوئے وہ خاص صفت "عاشق رسول" کی ہے۔ ان کے قلب پر حب بھی واردات عشق نے ان مٹ نقوش چھوڑے تو آپ کی زبان پر فوراً نعتیہ اشعار جاری ہو گئے۔ یہی اشعار جب شعرائے کرام نے سنے تو "امام نعت گویاں" کا لقب دے دیا، حالانکہ آپ نے کبھی بھی نعت کی مشق نہیں کی۔ عام شعراء کی طرح اشعار میں کاٹ چھانٹ کی نوبت کبھی نہ آئی۔ بلکہ آپ کی تمام تر شاعری آمد پر مشتمل تھی۔ وہ فن نعت گوئی کے میدان کے نشیب و فراز سے بخوبی آگاہ تھے۔ اس لئے قرآن شریف کو اپنے نعتیہ کلام کا اولین ماخذ بناتے ہیں۔ اور اس فن میں کسی کی شاگردی اختیار نہیں کرتے بلکہ دربار رسالت کے شاعر خاص حضرت حسان کی پیروی کو خضر راہ بناتے ہیں۔

رہبر کی رہ نعت میں گر حاجت ہو
نقش قدم حضرت حساں بس ہے

اور حقیقت یہ ہے کہ نعت کے تقاضوں کو وہی پورا کر سکتا ہے جس کے دل میں عشق مصطفیٰ ﷺ، آنکھوں میں جمال مصطفیٰ ﷺ، ذہن میں خیال مصطفیٰ ﷺ اور لب پہ ذکر مصطفیٰ ﷺ ہو۔ یعنی جو کشتۂ عشق مصطفیٰ ﷺ ہو۔ اور آپ نے نہ صرف خود نعت گوئی کے تقاضوں کو پورا کیا بلکہ دوسرے شعراء کی رہنمائی بھی کی۔ مولانا کے یہاں قرآن ہی کا فیض ہے کہ ان کی نعت ایک فانوس کی طرح صد رنگ انوار بکھیرتی چلی جاتی ہے۔ جا بجا قرآنی آیات اور احادیث جبین شعر پر لو دیتی نظر آتی ہیں۔ صنعت تلمیح پر مشتمل اشعار دینی اور واقعاتی پس منظر لئے ہوئے ہیں۔ فلسفیانہ اور متصوفانہ اصطلاحات ان کی علمی وسعت کی آئینہ دار ہیں۔ چونکہ مولانا علمی تبحر، دینی بصیرت اور شعری صلاحیت کے اعتبار سے مستند ہونے کے ساتھ ساتھ عشق رسول کی نعمت عظمیٰ سے بھی بہرہ ور تھے۔ اس لئے ان کی شاعری میں اگر ایک طرف شعری خوبیاں اپنے کمال پر دکھائی دیتی ہیں تو دوسری طرف جذبے کی گہرائی نے علمی رسوخ کے ساتھ ہم آہنگ ہو کر ایک کہکشاں کو ابھار دیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی نعت ہر دل کی دھڑکن، ہر لب کی صدا اور ہر نگاہ کی آرزو بن کر شعری افق پر جگمگا رہی ہے۔ پروفیسر ڈاکٹر سید رفیع الدین اشفاق کے الفاظ میں:

> "مولانا کی نعتیہ شاعری میں حسن بیان، استعارات، تلمیحات اور علمی اوصاف اس کثرت سے موجود ہیں کہ حیرت ہوتی ہے کہ خشک علوم و فنون کے سمندر کا غواص اس قدر شگفتگی کس طرح پیدا کر سکتا ہے"۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



ڈاکٹر فرمان فتح پوری مولانا کی قادر الکلامی، اسرار حمیہ اور گل افشانی گفتار پر یوں تبصرہ کرتے ہیں :

''ان کی نعتیہ شاعری بنیادی طور پر فلسفیانہ موشگافیوں اور علم و فن کی بھول بھلیوں کی شاعری نہیں۔ بلکہ حضور اکرم ﷺ کی ذات و صفات سے گہری وابستگی اور شدید جذباتی لگاؤ کی شاعری ہے۔ ان کی نعتیہ شاعری پر معصومیت، شیفتگی، سادگی اور عاشقانہ سرمستی کی جو چاندنی چھٹکی ہوئی ہے وہ چاندنی قاری کے درونِ خانہ میں جس قسم کا مد و جزر پیش کرتی ہے وہ بے سبب نہیں''۔

حق یہ ہے کہ ان کی نعت ان کے بھرپور حمی اظہار کے باوجود فلسفیانہ انداز سے بچی ہوئی ہے مگر پھر بھی بیشتر مقام ایسے ہیں کہ ان کی تہہ تک عام فہم کی رسائی نہیں ہو سکتی، جب تک قاری ان علوم سے آشنا نہ ہو جن تک مولانا احمد رضا خان کی ماہرانہ دسترس ہے۔

مولانا کی نعت گوئی میں عشق کی وارفتگی احترام کا دامن تھام کر چلتی ہے۔ شعر کی جمالیاتی دلپذیری احتیاط کی انگلی پکڑ کر رواں دواں نظر آتی ہے۔ ان کا علمی تبحر، دینی آگہی، قرآنی بصیرت اور روحانی گداز ایک دلآویز سلیقہ کے ساتھ شعر کے سانچے میں ڈھلتا چلا جاتا ہے۔ ان کے یہاں علم و شعور اور جذب و جنوں کا ایک خوبصورت امتزاج ہے۔ الفاظ و تراکیب کی جلوہ گری بھی ہے۔ طویل بحروں میں عالمانہ افکار کا پر شکوہ اظہار بھی جا بجا ملتا ہے اور مختصر بحروں میں ایک والہانہ بے ساختگی بھی موجود ہے۔ وہ بطور شاعر قاری اور ناقد کو اس حد تک متاثر کرتے ہیں کہ اس کے لئے ان کی شاعرانہ اور ساحرانہ گرفت سے بچنا مشکل ہو جاتا ہے۔ ان کے یہاں لفظی برجستگی، فنی رعنائی اور سہل ممتنع کی مثالیں وافر تعداد میں جلوہ گر ہیں۔ قرآنی آیات اور عربی جملوں کی پیوندکاری ان کی فنکارانہ دسترس کا منہ بولتا شاہکار ہے۔ ٹکسالی زبان کو نعتیہ تغزل کی روح رواں بنا دینا ان کی ایک منفرد خصوصیت ہے۔ لفظی تکرار سے شعری آہنگ کو تاثر آفرین بنا دینا انہی کا کمال ہے۔ ان کے یہاں آمد کی ایک بے پناہ کیفیت ہے۔ یوں لگتا ہے کہ فکر و خیال کا ایک بحر بے کراں ہے کہ بے روک ٹوک شعر و سخن کی سنگلاخ گھاٹیوں میں رواں دواں ہے۔

نعت نگاری ہر صنف سخن میں ہوتی رہی ہے۔ نظم کی شکل میں، قصیدے کے رنگ میں، قطعات و رباعیات کے انداز میں اور آج کل غزل کی ہیئت مقبول ہے۔ غزل کی ہیئت طویل ہو جائے تو قصیدہ بن جاتی ہے۔ مولانا کی اکثر نعتیں غزل ہی کے رنگ و آہنگ میں ہیں۔ مگر انہوں نے بہت سے قصائد بھی کہے ہیں اور بسا اوقات خیالات کی طغیانی اور الفاظ کی روانی غزل ہی کو قصیدہ بناتی رہی ہے۔

اے رضاؔ یہ احمد نوری کا فیض نور ہے
ہو گئی میری غزل بڑھ کر قصیدہ نور کا

قصیدۂ نوریہ، قصیدۂ معراج، قصیدۂ مرصعہ، قصیدہ در صنعت علم ہیئت قابل ذکر ہیں۔ قصیدۂ نوریہ اٹھاسٹھ اشعار پر مشتمل ہے۔ اس میں ۷ مطلع ہیں۔ قصیدۂ معراج سرسٹھ اشعار پر مشتمل ہے۔ اس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ :

''محسن کاکوروی جب اپنا قصیدہ ''سمت کاشی سے چلا جانب متھرا بادل'' مولانا کو

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



سنانے کے لئے آئے تو ظہر کے وقت دو شعر سننے کے بعد مولانا نے فرمایا کہ مکمل قصیدہ بعد نماز عصر سنا جائے گا۔ اس دوران مولانا نے خود قصیدہ معراجیہ تحریر فرمایا اور وقت مقررہ پر محسن کاکوروی کو اپنا قصیدہ سنایا تو وہ سنانے میں آ گئے''۔[۸]

اسی طرح قصیدۂ مرصعہ میں یہ التزام ہے کہ اس کا ہر مصرع اولیٰ کا آخری رکن بالترتیب حروف تہجی پر ختم ہو جاتا ہے۔ اس قصیدے کے ساٹھ اشعار ہیں۔ اسی طرح ایک سو چھپن اشعار پر مشتمل نعتیہ قصیدہ در اصطلاحات علم ہیئت مولانا کے تبحر اور فکر و نظر کی ایک ایسی علمی مثال ہے جس کی نظیر ادب کی دنیا میں ڈھونڈے سے بھی نہ مل سکے گی۔ ان کے علاوہ مولانا کی نعتیہ رباعیات سے جہاں ان کے فنی کمال اور عروضی نظم کا پتہ چلتا ہے وہاں یہ حقیقت بھی کھل کر سامنے آجاتی ہے کہ قصیدہ میں بات کو از حد پھیلا کر بھی، بات کو سمیٹ لینے والا یہ نعت گو، مدحیہ افکار کے بحر ناپیدا کنار کو کامیابی کے ساتھ رباعی کے کوزے میں بند کرنا خوب جانتا ہے۔ اور ان کا یہ فخر حق معلوم ہوتا ہے؛

ملک سخن کی شاہی تم کو رضؔا مسلم
جس سمت آگئے ہو سکے بٹھا دیے ہیں

مولانا احمد رضا خاں نے غالب، داغ اور امیر کی شعری زمینوں میں نعتیں کہی ہیں۔ اگر فنی اعتبار سے ان شاعروں کی غزلوں اور مولانا کی ہم زمین نعتوں کو ملا کر پڑھا جائے تو مولانا کی قدرت شعر گوئی کو تسلیم کرنا پڑتا ہے۔ اور مولانا ان سب سے عظیم اس لئے معلوم ہوتے ہیں کہ ان کے پیش نظر نعت ایسی مشکل صنفِ سخن ہے، غزل یا نظم نہیں۔ ہماری کلاسیکی اردو غزل کو اپنے جس ایمائی تاثر پر فخر، جس فکری گداز پر ناز اور جس جمالیاتی کیف پر غرور ہے، اس فنی فخر و ناز کی بیشتر ادائیں احمد رضا خاں کے کلام میں جلوہ ریز ہیں۔

غزل گو، بالعموم تصورات کی بے نام وادیوں میں بھٹکتے رہتے ہیں، ان کے ہاں دیدہ کم اور شنیدہ زیادہ ہوتا ہے۔ وہ فرسودہ اور مستعمل موضوعات کو ادا کی خوبی سے تازگی عطا کیا کرتے ہیں۔ جبکہ نعت سراسر صداقتوں کا بیان ہے۔ اس میں جب تک قلبی شیفتگی، دینی شعور کے ساتھ ہم آہنگ نہ ہو بات نہیں بنتی۔ نعت گو کو صورت اور سیرت کے اعتبار سے مثالی یا دوسرے لفظوں میں اسلامی ہونا چاہئے۔ صرف لفظی حسن سے نعت میں رعنائی نہیں آیا کرتی۔ جب تک دل کا گداز اس میں شامل نہ ہو، وہ دل آویز نہیں بن سکتی۔ مولانا رضا اسی لئے نعت گوئی میں ایک ممتاز حیثیت کے حامل ہیں کہ آپ ایک بلند پایہ شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ شریعت و طریقت کی نکتہ آفرینیوں سے بھی کماحقہٗ واقف تھے۔ ایسی ہی شخصیت نعت سرائی کا حق ادا کر سکتی ہے۔ نعت ایک ایسی صنفِ سخن ہے جسے مشکل ترین کہا جا سکتا ہے۔ کیونکہ یہاں نہ انسان غزل کی مجازی فضا میں بھٹک سکتا ہے اور نہ قصیدہ نگاری کی طرح زمین کو آسمان بنا سکتا ہے۔ نعت کے حدود مقرر ہیں۔ ان سے نعت گو نہ بڑھ سکتا ہے، نہ گھٹ سکتا ہے۔ نعت گوئی کے لئے محبت ایک فطری شرط ہے، مگر جذبۂ محبت کی اس روانی کو طغیانی سے بچانا مقصود ہے۔

نعت میں نہ سوز مجازی ہے نہ تڑپ رسمی اور نہ آنسو روایتی۔ جذبات کی واقعیت، بیان کا گداز اور اظہار کا خلوص نعت گو تاثر اور تغزل کے منتہائے کمال پر لے جاتا اور غزل کی رسمی اور مجازی فضا کو بہت پیچھے چھوڑ جاتا ہے۔ احمد رضا خان کا دل حب رسول سے معمور، قلم اظہار بیان پر قادر اور فکر فرمودات الٰہی کا پیکر ہے اسی وجہ سے ان کی شاعری میں ایک نغماتی انبساط اور ایک صوتی حسن ہے اور آپ کی نعت

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



پڑھ کر یہ خیال ابھرتا ہے کہ یہی قلم اگر غزل کہتا تو زبان و بیان کی کیسی کیسی جدتیں ابھرتا اور فکر و خیال کی کیسی کیسی ندرتیں پیدا کرتا۔ دراصل لفظ و خیال کے حسن امتزاج ہی سے تاثر ابھرتا ہے اور یہ امتزاج ہمیں احمد رضا خان کی نعت گوئی میں جا بجا نظر آتا ہے۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی کی نعت نگاری کے خارجی اور داخلی پہلوؤں کے جائزے سے جو پہلا تاثر قائم ہوتا ہے وہ ہے عشق مصطفیٰ ﷺ میں مولانا موصوف کی وارفتگی اور ان کے عشق کی سرشاریوں اور سرمستیوں میں استغراق۔ مولانا احمد رضا خان کی شاعری عشق نبوی کے مرکز و محور پر گردش کرتی ہوئی سیرت طیبہ اور نبوی عظمت و رفعت کے مختلف پہلوؤں کا آئینہ اور رنگا رنگ جلوے دکھا رہی ہے۔ مولانا کے دیوان حدائق بخشش میں ان کا دل دھڑکتا ہوا محسوس ہوتا ہے اور ہر دھڑکن سے سرمدی نغمات ابلتے اور مچلتے سنائی پڑتے ہیں۔ رسول اکرم ﷺ سے ان کی محبت و عقیدت ان کی عملی محبتوں کی آئینہ دار ہے۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی رب کائنات کی سچی وحدانیت تک محبت رسول ہی میں پہنچتے ہیں۔ رسول اکرم ﷺ ہی بارگاہ الٰہی کے وسیلہ عظمیٰ ہیں۔ مولانا موصوف کا عقیدہ ہے کہ گمان سے یقین تک سارے امکانات سرور کونین کے ذریعے ہی کھلتے ہیں اور انہی کی محبت ایمان بھی ہے اور جان بھی ہے اور عبادت و بندگی بھی۔ خدا تک پہنچنا ان کی الفت اور اتباع کے بغیر ناممکن ہے اور سچ یہ ہے کہ یہی قرآنی فیصلہ ہے۔

نبی کریم ﷺ کی صفات کا ادراک اور اظہار اسی طرح امکان میں بھی نہیں ہے جس طرح اللہ کی عظمتوں کو مدرد عقلیت کے ساتھ سمجھنا اور بیان کرنا امکان میں نہیں ہے۔ البتہ ہر قدم پر مولانا نے عبد و معبود کے فرق کو ملحوظ رکھا ہے اور جوشِ محبت و عقیدت میں کہیں بھی ایسا لمحہ نہیں آنے پایا ہے جہاں یہ فاصلہ برقرار نہ رہا ہو۔

رضا بریلوی جلوۂ حبیب میں گم ہیں، دل سجدہ کے لئے مضطرب ہے لیکن ایسے عالم میں بھی سر کو سرمستی سے محفوظ رکھا ہے۔ آپ کی شاعری عشق کی وارفتگی اور فدائیت کی سرمستی سے معمور ہونے کے باوجود مبالغہ آرائی سے پاک ہے۔ بظاہر عالم جذب میں کہے ہوئے اشعار بھی شعری اور شعوری صداقت کا حسین امتزاج ہیں۔ انکی بیان کردہ صداقتیں قرآن و سنت اور اخبار و آثار سے مدلل اور مبرہن ہیں۔

حضور کی محبت تمام محبتوں کی سرتاج ہے اور دنیا کی ساری محبتیں اس محبت میں گم ہیں۔ یہی وہ محبت ہے کہ حسن ازل بھی جس کا طالب ہے۔ حسن و صداقت اور خیر و رحمت کے سارے جلوے اسی محبت میں مستور ہیں۔ مولانا نے ملت اسلامیہ اور عالم انسانیت کو حق کی پہچان، اخلاق و محبت و اخوت اور تہذیب و شرافت کا درس اور پیغام..... محبت رسول اور عظمتِ رسول کے حوالے سے دیا ہے۔ انہوں نے اپنے سینہ و دل میں عشق رسالتمآب ﷺ کے لہلہاتے ہوئے گلاب کی خوشبو انسانوں میں بے ساختہ تقسیم کر دی ہے۔ اس کے رنگ و رعنائی سے فکر و نظر کی کائنات کو نور بار کر دیا ہے۔

مولانا نے حضور ﷺ کے وسیلے سے کائنات سے رشتہ قائم کیا ہے اور انہیں کے واسطے سے تعلق پیدا کیا ہے۔ محسن انسانیت ﷺ کی سیرت و اسوہ، قیادت و ہدایت اور ان کی بشری عظمتوں کے جو مہر و ماہ چاور ریگتی سے لے کر عالم امکاں کی ہر فضا میں درخشاں ہیں انہیں کی روشنی نے ہر دور کے گم کردہ راہ مسافروں کو منزل سے ہمکنار کیا ہے اور تا قیامت انسانیت کا کارواں اپنا عملی اور فکری سفر اسی روشنی میں طے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



کرنا رہے گا۔

مولانا نے سرکار کی حیاتِ طیبہ، عظمت و رفعت اور ان کی رسالت و ہدایت و رحمت کی ہمہ گیری اور آفاقیت کو تخلیقی سطح پر جس طرح جذب کیا ہے وہ ان کی تخلیقی حرکیت، قوتِ شاعری اور سچی محبتوں کی پہچان ہے۔ مولانا احمد رضا خان صاحب نے قوم کا مرثیہ سنایا ہے اور نہ ہی اللہ اور رسول سے اپنی درماندگی کا شکوہ کیا ہے بلکہ قوم اور پوری انسانیت کو ہمیشہ یہی درس دیا ہے کہ دین و دنیا اور آخرت کی کامرانی اور سرخروئی صرف اور صرف غلامیٔ رسول سے وابستہ ہے لہٰذا ان کا ہو کر رہو، انہی کے در کے ہو جاؤ اور نعمتوں کے اسی قاسم سے رحمت و شفاعت بھی طلب کرو۔

مولانا موصوف نے سیرتِ نبوی کے مختلف اور متنوع پہلوؤں کا احاطہ کر کے اسلامی عقائد و تصورات اور تلمیحات کے سیاق سباق میں چراغِ مصطفوی کے نور کو بکھیر کر شرارِ بولہبی سے ستیزہ کار کر کے دل و نظر کو نور بار کیا ہے۔ گرد و غبار سے آئینوں کو جس طرح صاف کیا ہے اور اسے ایسی مرکزی جگہ پر نصب کر دیا ہے کہ سچی اور حسین صورتیں نظر آنے لگیں، یہ کام مولانا نے صرف زبان و بیان کے زور پر نہیں بلکہ جذبوں کو زندہ جسم و جان رکھنے والے پیکروں میں منقلب کر کے ان میں اپنے خونِ جگر سے لہو دوڑا دیا ہے۔ مولانا نے قطرہ میں دریا کا جلوہ دیکھا بھی ہے اور دکھایا بھی ہے۔

رضاؔ کی شاعری میں خود شناسی اور عرفانِ نفس کا عنصر بھی بدرجۂ اتم موجود ہے۔ وہ اپنی بے عملی اور فریبِ نفس کی اسیری کو تمثیل بنا کر انسانوں کو محاسبۂ نفس کی تلقین، فریبِ نفس سے خبردار رہ کر اللہ و رسول کا ہو جانے کا پیغام دیتے ہیں۔ وہ اپنے حبیب کی شریعت و سنت پر عمل پیرا ہو کر رنگِ حبیب میں رنگ کر دوسروں کو بھی اسی رنگ میں رنگ جانے کی تلقین کرتے ہیں۔ مولانا احمد رضا خان نے شیدائیانِ مصطفیٰ کو گستاخانِ مصطفیٰ کا چہرہ بھی دکھایا ہے اور حبیب کی محبت کی شدت کے ساتھ ساتھ گستاخانِ حبیب سے اسی شدت کے ساتھ بغض رکھنے اور ان کی شیریں باتوں کے دام میں الجھنے سے خبردار بھی کیا ہے۔ طنز و نشتر اور تردید کا یہ انداز انسانیت کی تذلیل نہیں بلکہ ناموسِ رسالت کے تحفظ کی شکل میں انسانیت کی سرخروئی کی ایک مستانہ ادا ہے۔ یہ سنتِ حق ہے اور غلامانِ رسول کے جذبۂ جانثاری کی آئینہ داری ہے۔ آپ کی شاعری میں دل اور فن ایک ہو گئے ہیں۔ انہوں نے محض علمی اور منطقی صداقت کے زور پر شاعری نہیں کی بلکہ جذباتی صداقت کے زور پر شاعری کی ہے۔ ان کی شاعری میں کہیں کہیں علوم و فنون کے رچاؤ، مشکل زمینوں اور مشکل مضامین کے باوجود بھی جو آمد، دل آویزی اور تاثیر ہے وہ بے سبب نہیں ہے۔ وہ جذبوں کے التہاب کی کرشمہ سازی ہے۔ مولانا نے شعر گڑھے ہیں نہ الفاظ جوڑے ہیں، قافیے تلاش کیے ہیں نہ ہی تشبیہات و استعارات اور کنایات و علامات! انہوں نے تراکیب و محاورے تراشے نہیں بلکہ شعر اپنے وجود کے ساتھ ذہنِ شاعر پر خود بخود نازل ہوتے ہیں۔ جس الہامی کیفیت کی ان کی شاعری ہے، اسے دیکھ کر ایسا لگتا ہے کہ یہ کسی انسان کا کلام ہی نہیں ہے۔ مولانا دراصل اپنے آقا کی مدح میں اپنی زبان پر وہی لائے ہیں جو ملہمِ غیبی نے انہیں سنایا ہے۔

زبان و بیان پر مولانا کا عبور، طرزِ ادا کی رنگینی، معنی آفرینی، نادرہ کاری، تشبیہات و استعارات، لطیف اشارے و کنایے، سیماب صفت الفاظ، رقصاں و تاباں صنعتیں، تجسیم و صورت گری، علامت نگاری وہ خوبیاں ہیں جو ایک سچی اور بڑی شاعری کی جان ہوتی ہیں۔ انہی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



اعلیٰ حضرت اور مولانا کی تبحر علمی نے ان کے جوہر عشق کو انگیز کر کے ان کی شاعری کو چار چاند لگا دیئے ہیں۔ نعت میں اس طرح کا رچاؤ اور تغزل کا رنگ پیش کرنا وہ بھی فن نعت کے تمام قیود و آداب کے دائرہ میں۔ مولانا کی تخلیقی استعداد اور قوت شاعری کا ہی ثمرہ ہے۔

مولانا نے اپنے خیالات و جذبات کی ترجمانی اپنے عہد کی زبان میں کی ہے۔ صنعت ملمع والی اپنی غزل میں عربی، فارسی اور ہندی زبانوں کی آمیزش اور رچاؤ سے زبان کو ایک نیا نکھار بھی بخشا ہے۔ ان کا قصیدۂ معراجیہ جو ان کے عہد کی زبان کا اعلیٰ نمونہ ہے، اس کی زبان کوثر و تسنیم میں دھلی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔

مولانا موصوف نے اپنے عہد سے آگے دیکھتے ہوئے جمالیات کا ایسا نمونہ بھی پیش کیا ہے جو آج کی نئی جمالیات کے ہجوم میں اپنا انفرادی جلوہ لئے ہوئے جگمگ جگمگ کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ اس نمونہ کی کئی غزلیں جو مثال میں پیش کی جاسکتی ہیں۔

مولانا نے اپنے غیر معمولی لسانی تبحر سے غیر سامعہ نواز لفظوں کو حسن صوت بخشا ہے اور متروک کے خانہ میں ڈال دیئے جانے والے لفظوں کو حیات نو عطا کی ہے۔ ان کے تبحر علمی نے مضمون آفرینی کے ایسے حسین مرقعے تیار کئے ہیں جو نعتیہ شاعری میں موجود نہیں تھے۔ سرور کونین ﷺ کی شان رفیع کے انہوں نے ایسے رخ پیش کئے ہیں جن سے نعتیہ شاعری کے صفحات خالی و عاری تھے۔ مولانا کے کلام میں موضوعات و مضامین کی جو وسعت اور رنگارنگی ہے اور جس کثرت سے محاورات و تلمیحات انہوں نے استعمال کئے ہیں، اس کی نظیر بھی کسی نعت گو کے کلام میں نہیں ملتی۔ مختلف نقلی و عقلی علوم و فنون کے مصطلحات و نظریات ان کے کلام میں موجود ہیں لیکن انہوں نے ان کو اپنے تخلیقی انداز میں جس طرح تحلیل کیا ہے اس کی بھی مثال کسی نعت گو کے یہاں نہیں ملتی۔ جذبہ کی شدت و پاکیزگی اور عشق نبی ﷺ کے خلوص کی تہ داریوں کے جو جلوے کلام رضا میں نظر آتے ہیں شاید ہی کسی نعت نگار کے کلام میں داخلیت کا ایسا حسن موجود ہو۔ ان کی شاعری جذبوں کی شاعری ہے اور اگر ان کی نعت گوئی کو عشق رسول کی مرکزیت کی بنیاد پر عشقیہ شاعری کہہ دیں تو بے جا نہ ہوگا یہ تو نعت کا تقاضہ اور اس کی فطرت ہے اور یہ فطرت غزل سے میل کھاتی ہے۔ اظہار عشق، گفتار محبت اور وصف حسن دونوں کا مزاج ہے۔ مولانا کی نعتیہ شاعری میں تغزل کی جلوہ سامانیاں موجود ہیں۔ بیسیوں ایسے اشعار ان کے کلام میں ملیں گے کہ اگر نعتیہ اشعار کہہ کر انہیں ظاہر نہ کیا جائے تو قاری انہیں کسی بڑے غزل گو کے اشعار سمجھے گا۔

غزل کو اردو شاعری کی آبرو، اس کے مزاج عشق ہی کی بناء پر کہا گیا ہے۔ اس لئے کہ اس کی آواز دل کی آواز اور جذبہ کی صدا ہوتی ہے۔ شعر و ادب کے جہان میں شاعرانِ غزل کی عظمت و اہمیت اسی لئے مسلم ہے۔ غزل اور نعت میں عشق قدر مشترک ہے۔ فرق یہ ہے کہ ایک عشقِ مجازی کی کہانی ہے اور دوسری داستانِ عشق حقیقی۔ اور غزل جب تطہیر کا لباس زیب تن کر لیتی ہے تو اس کے سارے زیور اور سنگھار، الفاظ تشبیہات اور استعارات، اشارے وکنایے نعت کی علامت بن جاتے ہیں۔ البتہ ان کا برمحل استعمال ہی فنکاری کی دلیل ہوتی ہے۔ نعت میں غزل کا یہ رنگ پیش کرنا رضا کی تخلیقی حرکیت اور قوت شاعری کا بے مثل نمونہ ہے۔

مولانا کی نعتیہ غزلیں اور قصائد، سلام، درود، قصیدۂ نور اور قصیدۂ معراجیہ وغیرہ محبت و فن کے آئینہ خانے ہیں۔ نجوم و ہیئت پر مبنی ان کا قصیدہ، اردو شاعری کا لاجواب اور بے مثل قصیدہ ہے۔ مومن کا نعتیہ قصیدہ:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



زبان لعل کہاں اور مدحِ تاجِ خروس
گرا ہے خاک پہ کیا لعلِ افسرِ کاؤس

بھی اس کے مدمقابل نہیں ہے۔ خشک اور بنجر زمین میں مولانا نے اشعار کے جو پھول کھلائے ہیں اور استعاروں کے حجاب میں رمزیت و اشاریت میں جس وضاحت اور وضاحت میں جس رمزیت و اشاریت کا مظاہرہ کیا ہے اس کا جواب نہیں۔ احمد رضا نے نعتیہ شاعری کے حوالے سے اردو زبان و ادب کو تکنیک، ہیئت سازی، لسانی تجربے، تراکیب، مصطلحات، تلمیحات اور محاورات میں جو وسعت دی ہے اور مضمون آفرینی و نزاکتِ خیال کا جو جلوہ بخشا ہے وہ ایک کارنامہ ہے۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی کے علم و فن کی وسعت و تنوع اور ان کی دینی عظمت و دینی کارناموں کو دیکھتے ہوئے ہم کہہ سکتے ہیں کہ شاعری کی حیثیت ان کے یہاں ثانوی ہے۔ انہوں نے اپنی ۶۵ سالہ زندگی میں لگ بھگ ۶۵ علوم و فنون میں تحقیقی انداز پیش کئے ہیں۔ اس حساب سے ان کی پوری شاعری، عربی، فارسی اور اردو صرف ایک سال کا ثمرہ ہے لیکن اس عالم میں بھی اس شاعری کے حسن اور اثر پذیری کا جو عالم ہے وہ سامنے ہے۔

رضا بریلوی کی شاعری کے سلسلے میں اگر یہ کہا جائے کہ یہ ان کے ۶۵ علوم و فنون کے گلہائے رنگارنگ کا عطر یا ان کا دیوان ''حدائق بخشش'' ان کے ۶۵ علوم و فنون کے گلزاروں کی تمام بہاروں کا جلوہ اور ان باغوں کے پھولوں کا ایک گلدستہ ہے تو شاید بے جا نہ ہوگا۔ اس عطر بیزی، بہار آرائی اور جلوہ سامانی کے ساتھ ساتھ یہ ان کی عملی محبت و عقیدت کا آئینہ ہے۔ مولانا بریلوی کی شاعری، ادب برائے ادب ادب برائے زندگی اور ادب برائے بندگی بھی ہے۔

مولانا کی نعتوں نے تصوف پر بھی بڑے گہرے اثرات چھوڑے ہیں۔ ان کی نعتیں ہمارا قومی، تہذیبی اور ادبی ورثہ ہیں۔ جذبہ و فن، مضامین و موضوعات کی وسعت اور مختلف ادبی و علمی اوصاف کے اعتبار سے اردو نعت گوئی کی تاریخ میں مولانا کا مقام سب سے زیادہ بلند و بالا ہے اور اگر کیفیت کے اعتبار سے ان کی نعت گوئی کے معیار پر کوئی نعتیہ شاعری اترتی ہے تو صرف محسن کاکوروی کی نعت گوئی اترتی ہے۔ مولانا احمد رضا خان فاضل بریلوی نے اردو شاعری کو ایک نئی راہ دکھائی ہے۔ تقدیس، جذبہ اور طہارت لفظی کی راہ۔

نعت کی ترویج و اشاعت میں مولانا بریلوی کا حصہ سب سے زیادہ ہے۔ ان کے زیر اثر نعت کے ایک منفرد دبستان کی تشکیل ہوئی ہے۔ ایک بڑا تخلیقی ذہن اپنے عہد کے تنقیدی معیاروں کو بے حقیقت بنانے کا (یا تبدیل کرنے کا) فن جانتا ہے۔ غیر شعوری طور پر ہی وہ کچھ ایسا کر جاتا ہے کہ تنقید اس کے فن سے آنکھ ملانے کی ہمت نہیں کر پاتی۔ اردو شاعری کے جملہ معتبر رویوں پر کھل کر بحثیں ہوئیں اور میر سے فراق تک سبھی کے قد ناپے گئے۔ مگر اردو کے بہترین پارکھ نے بھی یہ ہمت نہیں کی کہ احمد رضا خان صاحب کی نعت کے منفرد رکھ رکھاؤ سے بحث کر سکتا۔ اردو کے بڑے شاعروں کا سارا بڑا پن شاعرانہ سحر کاریوں کے گرد گھومتا ہے۔ ان سب کا جلوہ ایک جگہ اور پورے فکری و فنی التزام کے ساتھ اگر دیکھنا ہو تو فاضل بریلوی کی ''حدائق بخشش'' دیکھیں۔

بقول وسیم بریلوی:

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



''یہاں میرؔ کی دردمندی بھی ہے، غالبؔ کا تفکر بھی، مومنؔ کی شائستہ نظری بھی ہے، سوداؔ کی خلاق ذہنی بھی۔ دردؔ کی عارفانہ سادگی بھی ہے، ذوقؔ کی زبان دانی بھی۔ جگرؔ کی والہانہ ربودگی بھی ہے اور اصغرؔ کی معرفت بھی''۹۔

مختصراً یہ کہ اردو شاعری کی دوسوسالہ تاریخ میں جوطرزِ فکر کا اعتبار رونما ہوا ہے اس کی اعلیٰ ترین عکاسی کا بہترین نمونہ احمد رضا خان کی نعت نگاری ہے۔ یہ اور بات ہے کہ وہ ایک رنگ کی تلاش میں ہزار رنگوں سے ہوکر نہیں گزرے۔ قدرت کا یہ ان پر احسان تھا کہ ان کی نگہ حقیقت شناس اٹھی تو محبوب حق پر، رکی تو محبوب حق پر۔ ایک ہی رنگ میں آنکھ ایسی رنگی کہ جملہ مظاہر کائنات حسن نگاہ ہوکر رہ گئے۔ عشق رسول میں غرق ہوکر انہیں شاید خود نہ اندازہ ہوکہ وہ اردو کی اعلیٰ ترین شاعری کے کن کن مقامات کو چھو گئے ہیں۔ وہ تو عشق سرکار دو عالم میں غلطاں رہے ہے۔ انہیں کیا پتہ کہ ان کے عشق میں وہ جو کچھ کہہ رہے ہیں وہ ان کا کہا ہوا نہیں لگتا۔ ایسا لگتا ہے کہ جیسے کوئی کہلوا رہا ہے اور وہ کہہ رہے ہیں۔

مولانا احمد رضا خان کا دورِ زبان کی صحت مندانہ شگفتگی اور بیان کی غزل آمیز اثر آفرینی کے اعتبار سے ایک ایسا مثالی دور تھا جو ہر رنگ معاصرین کے لئے ایک ادبی چیلنج اور بعد والوں کے لئے قابل استفادہ ٹھہرتا ہے۔ مگر یہ ایک عیاں حقیقت ہے کہ حالیؔ، امیرؔ مینائی، اکبرؔ الہ آبادی ایسے کاملین فن، جب غزل سے ہٹ کر اور مجاز سے کٹ کر نعت کے میدان میں وارد ہوتے ہیں تو ان کے لئے وہاں اپنے خاص معیار تغزل کو قائم رکھنا مشکل نظر آتا ہے۔ کیونکہ نعت میں ہر مقام، مقام احتیاط ہے۔ یہاں نہ اشہب قلم بگٹٹ دوڑ سکتا ہے اور نہ سمند قلم بے باک و بے پرواہ ہوسکتا ہے۔ ایسے نازک مقام پر جہاں سانس بھی ہولے سے لینا پڑے اور جہاں سکوت ہی تکلم بلیغ کی حیثیت رکھتا ہو، وہاں زبان کی نفاستوں، شعر کی لطافتوں، فکر کی نظافتوں اور اسلوب و ادا کی صداقتوں کی نبھانا کسی کسی کا کام ہے۔ یہ توفیق ہر ایک کو نہیں ملتی۔ اور اس اعتبار سے مولانا رضاؔ فی الواقع خوش نصیب ہیں۔

سچا شاعر تلمیذ فطرت ہوتا ہے۔ خیال کے مطابق لفظ بھی اسے عطا ہوتے ہیں۔ حضرت رضا کا نعتیہ کلام اپنے اندر فکری پاکیزگی کے ساتھ ساتھ ادا کی سادگی بھی لئے ہوئے ہے۔ بدیع و بیان کی بوقلموں رعنائیاں بھی جلوہ گر ہیں۔ تراکیب کا حسن بھی لودے رہا ہے۔ خوبی یہ ہے کہ ان کے ہاں زبان و بیان دونوں خیال کے ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔ جہاں نبوت کے جمال کا ذکر ہے، وہاں الفاظ بھی دلکش اور دلآرا ہیں۔ جہاں سیرت کے کمال کا بیان ہے وہاں اظہار و بیان کی بلاغتیں بھی منتہائے کمال پر نظر آتی ہیں۔ جہاں خصائص نبوت کا ذکر ہے، وہاں لب ولہجہ کی ادائیں بھی تخصیص کے سانچے میں ڈھلی ہوئی ہیں۔ گویا ان کے نعتیہ کلام سے ایک سخن شناس کے ذوق کو بھی آسودگی ملتی ہے۔ ایک فلسفی کی سرگرداں عقل کو منزل کا احساس بھی نصیب ہوتا ہے اور ایک دل درد آشنا کو سوز کی وہ لذت اور نشاط و کیف کے وہ لمحے بھی میسر آتے ہیں، جنہیں کوئی سا قلم بھی بیان نہیں کرسکتا۔ یہی وہ لحاتی کیف ہے جس کے طفیل روز و شب اس کہکشاں میں گزرتے ہیں جس کی تمنا میں عمریں تمام ہو جاتی ہیں۔

مولانا احمد رضا خان کی جدت آفرین طبیعت اور فنی نزاکتوں پر ماہرانہ دسترس کا انداز مطلوب ہو تو ان کی وہ معروف نعت دیکھئے

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



جس میں عربی کی بلاغت بھی ہے، فارسی کی حلاوت بھی، ہندی کا گداز بھی اور اردو کی لطافت بھی۔ چار مختلف زبانوں کے اس امتزاج کے باوجود نہ کہیں بیان کا لطف مجروح ہوا ہے، نہ کہیں ادا کے حسن میں فرق پڑا ہے۔ کہیں کہیں مشکل پسندی کا احساس ہوتا ہے مگر بحیثیت مجموعی زبانِ شعر شگفتہ اور رواں دواں ہے۔

شاعری ایک ایسا ملکہ ہے، جس کا تعلق علم و فضل سے ذرا دور کا ہے۔ یہ ملکہ کسبی نہیں کہ جو چاہے سیکھ لے اور شاعر بن جائے بلکہ یہ سراسر وہبی اور فطری ہے۔ کہا جاتا ہے کہ شاعر پیدا ہوتا ہے اور عالم بنتا ہے۔ شاعری میں جہاں تک موزونیٔ طبع اور فکر کی رسائی کا سوال ہے، یہ قول بالکل درست ہے، مگر فن پر نکھار علم سے ہی آتا ہے۔ کم علم شعراء کے یہاں شدتِ احساس، فکر کی بلندی اور نازک خیالی کے ساتھ ساتھ فن کی غلطیاں بھی نظر آجاتی ہیں جو اہلِ علم کو انگشت نمائی پر مجبور کرتی ہیں۔

رضا بریلوی کے لئے نہ شاعری ذریعۂ عزت تھی اور نہ ذریعۂ شہرت۔ حتیٰ کہ ان کے پاس کثرتِ کار کے سبب اس دماغ سوزی کے لئے وقت بھی نہیں تھا۔ ان کے تصنیفی کارناموں کی کیفیت اور کمیت جن لوگوں کو معلوم ہے وہ اس بات پر انگشت بدنداں رہتے ہیں کہ ان کو اس کام کے لئے وقت کس طرح مل جاتا تھا۔ لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ جذبۂ حبِ رسول جو ان کے دل میں کارفرما تھا وہ اظہار بھی چاہتا تھا اور اس اظہار کا سب سے بہتر طریقہ شاعری تھا۔ نعت گوئی کو انہوں نے ذریعۂ عزت یا شہرت کے بجائے ذریعۂ نجات تصور کیا اور زندگی بھر اپنے جذباتِ محبت و عظمت کو الفاظ کی صورت میں صفحۂ قرطاس پر منتقل کرتے رہے۔

مولانا کی نعتیہ شاعری کا ادب میں مقام کے حوالے سے لکھتے ہوئے ڈاکٹر صابر سنبھلی لکھتے ہیں؛

> ''فکری اعتبار سے فاضل بریلوی کی نعتیہ شاعری اب تک برصغیر میں اپنے پیش رووں اور پس رووں میں سب سے بلند مقام پر ہے۔ نعت کے مضامین میں جیسی گونا گونی ان کے یہاں ملتی ہے اور مضامینِ نعت کو انہوں نے جس وسعت کے ساتھ برتا ہے، ابھی تک کوئی بھی نہیں برت سکا۔ آج بھی ہمارا نعت گو جس مضمون کو اچھوتا سمجھ کر نظم کرتا ہے اگر اس کو تلاش کیا جائے تو موصوف کے اشعار میں کسی نہ کسی پہلو سے بہار دکھاتا ہوا نظر آجائے گا۔ اس لئے نوے سال سے زائد کا عرصہ بھی ان کی تازگی کو ماند نہ کر سکا ہے اور کیوں نہ ہو کہ ان کی نعت گوئی سچائی کا اظہار ہے اور سچائی میں تاثیر کا ہونا مسلّم ہے''[۱۰]۔

اپنے اسی مضمون میں آگے چل کر ڈاکٹر صاحب حدائقِ بخشش کا عروضی تجزیہ پیش کرتے ہوئے لکھتے ہیں؛

> ''عربی، فارسی اور اردو شاعری میں صرف ۱۹ بحریں مروج ہیں۔ تقریباً اتنی ہی تعداد میں اور بحریں وجود میں آئیں مگر مروج نہ رہ سکیں۔ ان ۱۹ مروجہ بحروں میں سے بھی کچھ اردو کے مزاج سے میل نہیں کھاتیں تو کچھ فارسی کے مزاج کے خلاف ہیں۔ کچھ نہایت مترنم ہیں تو کچھ اردو اور فارسی کے لئے ثقیل ہیں۔ فاضل بریلوی نے ہر طرح کی

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



بحروں میں طبع آزمائی کی ہے اور یہ بات تعجب سے خالی نہیں کہ ایک ایسا شخص جس کو شب و روز فتاوی لکھنے اور عبادت وریاضت کے ساتھ ساتھ دین اور مذہب کے مسائل کو حل کرنے کے لئے جتنا وقت بھی میسر تھا، وہ ۱۹ مروجہ بحروں میں سے ۱۱ بحروں میں طبع آزمائی کر لیتا ہے۔ بحروں کی یہ تعداد اتنی زیادہ ہے کہ بعض وہ شاعر بھی جن کا کام صرف شاعری کرنا تھا، اس تعداد کو نہ چھو سکے۔ چہ جائیکہ وہ شخص اس میں کمال پیدا کرے جس کی شاعری کی حیثیت اس کے دوسرے کاموں کے مقابلے میں ثانوی ہے''[۱۱]۔

ڈاکٹر خضر نوشاہی اپنے ایک مضمون میں رقم طراز ہیں؛

''جن علوم وفنون کی ایجاد و ترویج و اشاعت کا سہرا مسلمانوں کے سر ہے ان میں ایک فن تاریخ گوئی بھی ہے۔ امام احمد رضا خان قدس سرہ العزیز کو تاریخ گوئی میں جو ملکہ حاصل تھا اس کی نظیر شاید کہیں اور نہ مل سکے۔ امام احمد رضا کی تاریخ گوئی ایک ایسا موضوع ہے جس پر باقاعدہ تحقیقی کام ہونا ضروری ہے''[۱۲]۔

تاریخ گوئی ایک مشکل فن ہے جس کا ریاضی سے بڑا گہرا ربط ہے۔ اس فن کا اہتمام شعراء وادبا کے یہاں خصوصیت سے پایا جاتا ہے۔ تمام ہی زبانوں میں اس فن کی کوئی نہ کوئی روایت ضرور پائی جاتی ہے۔ دیگر صاحبان کمال کے علاوہ اردو شعراء کو اس فن سے کافی دلچسپی رہی ہے۔ ناسخ، مومن اور انشاء وذوق تو ایسے تاریخ گو گزرے ہیں جن کی مثال تاریخ میں نہیں ملتی۔ مولانا احمد رضا خان کے کمالات اس دقیق اور وقت طلب فن میں بھی دکھائی دیتے ہیں۔ ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم ایک مضمون میں لکھتے ہیں؛

''تاریخ گوئی کا فن دقت طلب ہونے کے ساتھ وقت طلب بھی ہے۔ بعض ناموں کی تاریخ نکالنے کے لئے گھنٹوں درکار ہوتے ہیں۔ یہ تو فاضل بریلوی ہی کی ذات ستودہ صفات تھی کہ عربی، اردو، فارسی کوئی زبان ہو سب میں منٹوں میں اپنی عالمانہ بصیرت کے ساتھ بامعنی اور موقع و محل کی مناسبت سے تاریخ نکال دیتے تھے۔ بعض دفعہ تو ایسا بھی ہوا ہے کہ اشعار کہہ گئے یا کوئی جملہ فرما دیا، جب اس کے اعداد نکالے گئے تو واقعہ کے عین مطابق نکلے اور سن مطلوب حاصل ہو گیا''[۱۳]۔

اس ضمن میں تفصیلی گفتگو ہو چکی ہے کہ مولانا احمد رضا خان ایک پرگو شاعر تھے۔ انہیں اصناف سخن کی حدود وقیود کا بھی احساس تھا اور ہر شعر کی اثر آفرینی کا بھی، اردو، فارسی اور عربی میں انکی شعری کاوشیں دنیائے ادب میں خراج عقیدت وصول کر چکی ہیں۔ آپ نے شعری ذوق اور ادبی عظمت کو ہر صاحب فن نے سراہا ہے۔

شاعری کو دو حوالوں سے ناپا جاسکتا ہے۔ کمیت کے پیمانے سے یا کیفیت کے پیمانے سے۔ فاضل بریلوی کی عربی شاعری

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



برصغیر کے بہت سے بزرگوں سے تعداد شعر کے لحاظ سے زیادہ ہے۔ اگرچہ آپ کی عربی شاعری پر کوئی مستقل تالیف سامنے نہیں آئی مگر پھر بھی جو کچھ ان کی تحریروں میں بکھرا ہوا ملتا ہے، وہ ایک مستقل دیوان کا حجم ضرور رکھتا ہے۔ اب تک جو اشعار دستیاب ہو چکے ہیں ان کے مطابق مراثی، تقاریظ، مدحیہ کلام اور مناظرانہ انداز شعر کا مجموعہ چار سو شعر کے قریب ہے۔ جبکہ نعتیہ شاعری کی مناسبت سے ۳۵۳ اشعار موجود ہیں۔ اس طرح آپ کے عربی اشعار کی مجموعی تعداد ۷۵۱ اشعار ہے اور یہ تعداد ایک عربی دیوان کے عمومی حجم سے بھی زیادہ ہے۔

آپ کی عربی نعتیہ شاعری کی کیفیت کے حوالے سے گفتگو کرتے ہوئے ڈاکٹر محمد اسحاق قریشی لکھتے ہیں:

''فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ کے کلام کا داخلی مطالعہ یہ حقیقت واضح کرتا ہے کہ اس میں جا بجا قدیم عربی شاعری سے مولانا کا شغف نمایاں ہے۔ مولانا کی نعتیہ شاعری کا مرکزی نقطہ توسل و استغاثہ ہے۔ آپ کے ہاں شعری حکایت کا تصور نہیں ہے، آپ جو کچھ کہتے ہیں اسے اپنے دل کی آواز اور روح کی پکار بناتے ہیں۔ ان کا رجحان طبعی خود سپردگی اور جان دادگی کا غماز ہے۔ کیف آمیز وجدانی احساسات نے ان کی شاعری کو والہانہ پن عطا کیا ہے''[۱۴]۔

جامعہ ازہر میں شیخ رزق امر ابوالعباس کی نگرانی میں ایک طالبعلم نے اس عنوان پر ایم۔فل کیا ہے ''الشیخ احمد رضا خان البریلوی شاعراً عربیاً''۔

ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم کے مطابق:

''اس میں مقالہ نگار لکھتے ہیں کہ عربی زبان میں نعتیہ شاعری جس شیریں لب و لہجہ اور پسندیدہ اسلوب میں مولانا احمد رضا خان نے لکھی ہے اس کی مثال دوسرے عجمی شعراء جنہوں نے عربی میں نعتیں لکھی ہیں، نہیں پائی جاتیں۔ علاوہ اس کے نگرانِ مقالہ کی رائے یہ ہے کہ لب ولہجہ کی متانت، زبان و بیان کی چاشنی، جذبہ کی فراوانی، احساس کی ندرت سے ان کی شاعری پوری طرح مملو ہے۔ انہوں نے اپنی شاعری میں ہمارے اجداد کے ورثہ کی بھرپور نمائندگی کی ہے اور قدیم شعراء کی روایت سے سرِمو انحراف نہیں کیا ہے''[۱۵]۔

محمد اسحاق ابڑو اپنے ایک مضمون میں رقمطراز ہیں:

''امام احمد رضا خان کی امتیازی خصوصیت یہ بھی ہے کہ انہوں نے نظم و نثر کی ہر صنف سے کام لیا اور ہر صنف میں ان کا پایہ سب سے برتر نہیں تو کسی سے کمتر بھی نہ رہا۔ لیکن ان کی نعتیہ شاعری بے مثال ہے اور اس ضمن میں ان کا پایہ بہت بلند ہے۔ جس فصاحت و بلاغت کے ساتھ آپ نے اردو، فارسی اور عربی میں شاعری کی وہ حقیقت میں

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



عشق رسول، تصوف، اخلاق، حرکت وعمل کی دعوت، اسلامی تعلیمات، حقائق حیات، منظر نگاری، سیاست اور اپنے جذبات واحساسات کا ذکر ہے"۱۲۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی کے نعتیہ دیوان حدائق بخشش ہر سہ حصص کے مطالعہ سے سب سے پہلا تاثر جو قاری کے ذہن پر مرتسم ہوتا ہے وہ ہے ان کے جذبے کی پاکیزگی اور شدت جیسا کہ کلیہ ہے شاعری، اس کا موضوع خواہ کوئی بھی ہو وہ شاعر سے جذبے کی شدت اور پاکیزگی کی طالب ہوتی ہے اور اسی شدت و پاکیزگی سے جسد شاعری کو روح اور دھڑکتا ہوا دل ملتا ہے اور چہرۂ سخن پر تب وتاب اور نکھار برپا ہو جاتا ہے۔

جس نسبت سے شاعر کے جذبات سچے، ملتہب اور گہرے ہوں گے اسی نسبت سے اس کی شاعری سچی، موثر اور گہری ہوگی۔ نعتیہ شاعری تو خاص طور سے علم وفکر کے ساتھ ساتھ شاعر کے جذبات محبت کے ارتعاش والتہاب کی متقاضی ہوتی ہے۔ مولانا احمد رضا خان صاحب کی شاعری میں ان کے جذبے کے خلوص وصداقت کا رچاؤ شروع سے آخر تک اپنی تمام تک آب وتاب کے ساتھ جلوہ گر نظر آتا ہے۔ ان کی نعت عاشقان مصطفیٰ کی عملی محبتوں کا آئینہ ہے۔ اس میں ان سوختہ جانوں کے سوز وگداز اور عقیدت ونیاز کی نکہتیں بسی ہیں اور خود مولانا موصوف کے دل کی دھڑکنیں سنائی دیتی ہیں۔ ان کے اشعار جذبوں کی اکائیاں ہیں جو لفظوں کے روپ میں لودے رہی ہیں۔

مولانا احمد رضا خان کی شاعری اکتسابی نہیں وہبی ہے۔ لفظوں کی نہیں جذبوں کی شاعری ہے۔ ان کے یہاں تخلیقی شان پائی جاتی ہے۔ ان کی نعت جن خارجی اوصاف سے مزین ہے وہ کہیں بھی ان کے اظہار جذبات یا ترسیل فکر میں حارج نہیں ہوتیں۔ ان کی صنعت گری اور پیکر آرائی نعت کے مضامین کو اور موثر انداز میں پیش کرتی ہے۔ ان کے یہاں شعری اور شعوری صداقت کا خوبصورت توازن پایا جاتا ہے۔ ان کی شاعری پر سادگی، معصومیت، شیفتگی اور عاشقانہ سرمستی کی ایک ایسی چاندنی چھٹکی ہوئی ہے جو قاری کے درونِ خانہ میں ایک مدوجذر برپا کر دیتی ہے۔

مولانا موصوف کے یہاں غزل کے پیرائے میں لمبی لمبی نعتیں ہیں اور بعض نعتیں بڑی مشکل زمینوں اور ردیفوں میں لکھی گئی ہیں۔ لیکن حضور ختمی مرتبت ﷺ کی محبت کا تیز دھارا سنگلاخ زمینوں کو چیرتا ہوا اس طرح گزر گیا ہے کہ شادابی اور زرخیزی کے جو آثار ان کی نعتوں میں پیدا ہو گئے ہیں وہ دوسروں کے یہاں نرم اور ہموار زمینوں میں بھی نظر نہیں آتے۔

دراصل مولانا احمد رضا خان کی خصوصیاتِ نعت اور فنی محاسن میں جو چیز روح کی طرح جاری وساری ہے وہ ان کا جذبۂ عشق رسول ہے۔ مولانا کے مسلک سے اختلاف رکھنے والے بھی سرکار رسالتمآب ﷺ سے ان کی محبت وشیفتگی کے معترف ہیں۔ ان کے نعتیہ کلام کی جان دراصل ان کا یہی سرمایۂ عشق رسول ہے۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



## حواشی باب نہم

۱) نورالحسن ہاشمی، ڈاکٹر، دلی کا دبستان شاعری، مطبوعہ اردو اکیڈمی، سندھ، کراچی، ۱۹۸۹ء، ص ۳۱۶۔

۲) عزیز احسن، اردو نعت اور جدید اسالیب، مطبوعہ فضلی سنز، کراچی، ۱۹۹۸ء، ص ۱۲۔

۳) محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر، آئینہ رضویات، ۱۹۹۳ء، ص ۱۵۳۔

۴) ریاض مجید، ڈاکٹر، امام احمد رضا کی اردو نعت گوئی، مشمولہ معارف رضا، کراچی، شمارہ ۱۶، ۱۹۹۶ء، ص ۱۲۳۔

۵) رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر، اردو میں نعتیہ شاعری، مطبوعہ اردو اکیڈمی، سندھ، کراچی، ۱۹۷۶ء، ص ۳۸۶۔

۶) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، پروفیسر، مولانا احمد رضا خان بریلوی کی نعتیہ شاعری، مشمولہ نگار، پاکستان، کراچی، اپریل ۱۹۹۶ء، ص ۴۷۔

۷) محمد اکرم رضا، پروفیسر، احمد رضا خان فاضل بریلوی کی نعتیہ شاعری ۔ فنی و تحقیقی جائزہ، مشمولہ ماہنامہ جہانِ رضا، لاہور، مارچ ۲۰۰۲ء، ص ۱۶۔

۸) نجیب جمال، ڈاکٹر، اردو نعت گوئی کے امام، مشمولہ ماہنامہ نور الحبیب، اوکاڑہ، فروری ۲۰۰۰ء، ص ۶۷۔

۹) صابر سنبھلی، ڈاکٹر، حدائق بخشش کا عروضی جائزہ، مشمولہ معارف رضا، کراچی، شمارہ ۱۹، ۱۹۹۹ء، ص ۱۲۶۔

۱۰) ایضاً، ص ۱۶۷۔

۱۱) خضر نوشاہی، ڈاکٹر، اعلیٰ حضرت اور فن تاریخ گوئی، مشمولہ معارف رضا، کراچی، شمارہ ۱۵، ۱۹۹۵ء، ص ۱۷۔

۱۲) غلام یحییٰ انجم، ڈاکٹر، امام احمد رضا اور فن تاریخ گوئی، مشمولہ معارف رضا، کراچی، شمارہ ۷، ۱۹۸۷ء، ص ۹۲۔

۱۳) محمد اسحاق قریشی، ڈاکٹر، فاضل بریلوی عربی شاعر کی حیثیت سے، مشمولہ معارف رضا، کراچی، شمارہ ۱۷، ۱۹۹۷ء، ص ۱۲۸۔

۱۴) غلام یحییٰ انجم، ڈاکٹر، مولانا احمد رضا قادری کی عربی نعتیہ شاعری، مشمولہ سہ ماہی افکار رضا، ممبئی، جولائی تا ستمبر ۲۰۰۱ء، ص ۲۰۔

۱۵) محمد اسحاق ابرو، رضا بریلوی کی شخصیت اور ان کا فارسی کلام، مشمولہ معارف رضا، کراچی، شمارہ ۱۶، ۱۹۹۶ء، ص ۱۳۲۔

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



# کتابیات


| نمبر شمار | مصنف | کتاب | مطبوعہ | سال اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | احمد رضا خان | کنز الایمان (ترجمہ قرآن) | | |
| ۲ | ایضاً | فتاویٰ رضویہ | مطبوعہ سنی دارالاشاعت، علویہ رضویہ، فیصل آباد | |
| ۳ | ایضاً | حدائق بخشش، حصہ اول | جاری کردہ از ہر کب ڈپو، کراچی | سنہ ندارد |
| ۴ | ایضاً | حدائق بخشش، حصہ دوم | باہتمام مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی | سنہ ندارد |
| ۵ | ایضاً | حدائق بخشش، حصہ سوم | مطبوعہ بریلی | ۱۳۲۵ھ |
| ۶ | ایضاً | الملفوظ (چار حصے) | مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی | |
| ۷ | آزاد محمد حسین، مولانا | آب حیات | مطبوعہ سنگ میل پبلی کیشنز | ۱۹۸۵ء |
| ۸ | انور سدید، ڈاکٹر | اردو ادب کی تحریکیں | مطبوعہ انجمن ترقی اردو، پاکستان، کراچی | ۱۹۸۳ء |
| ۹ | اکرام، شیخ محمد | ارمغان پاک | ادارہ مطبوعات پاکستان، کراچی | ۱۹۵۹ء |
| ۱۰ | ایضاً | آب کوثر | فیروز سنز، لاہور | |
| ۱۱ | ایضاً | موج کوثر | ایضاً | |
| ۱۲ | ایضاً | رود کوثر | ایضاً | |
| ۱۳ | احمد حسین زیارت | تاریخ ادب عربی (ترجمہ طاہر سورتی) | غلام علی اینڈ سنز، لاہور | |
| ۱۴ | انیس، میر | انتخاب میر انیس | بزم انیس، کراچی، طبع دوم | ۱۹۶۳ء |
| ۱۵ | امداد امام اثر | کاشف الحقائق | مکتبہ معین ادب، لاہور | ۱۹۵۶ء |
| ۱۶ | ادیب رائے پوری | مشکوٰۃ نعت | مطبوعہ مشہور آفسٹ پریس، کراچی | ۱۹۹۳ء |
| ۱۷ | ابو محمد سحر، ڈاکٹر | اردو میں قصیدہ نگاری | مطبوعہ لکھنؤ | |
| ۱۸ | اسماعیل شہید، مولانا | تقویۃ الایمان (مقدمہ غلام رسول مہر) | اہل حدیث اکادمی، لاہور | ۱۹۷۱ء |
| ۱۹ | اختر، سید اختر حسین | ترتیل | مدینۂ ارباب چشت | ۱۳۸۴ھ |
| ۲۰ | اسماعیل میرٹھی | کلیات | مرتبہ محمد اسلم سیفی، مطبوعہ دہلی | ۱۹۳۹ء |


Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/




| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۱ | انشاء، انشاء اللہ خان | کلیات، جلد اول | مرتبہ ڈاکٹر شمس الحق، مطبوعہ مجلس ترقی ادب، لاہور | ۱۹۶۹ء |
| ۲۲ | امیر مینائی | محامد خاتم النبیین | مطبوعہ امیر المطابع، حیدرآباد دکن | ۱۸۷۶ء |
| ۲۳ | ارشاد شاکر اعوان | عہد رسالت میں نعت | مطبوعہ مجلس ترقی ادب، لاہور | ۱۹۹۳ء |
| ۲۴ | ابواللیث صدیقی، ڈاکٹر | لکھنؤ کا دبستانِ شاعری | مطبوعہ غضنفر اکیڈمی، پاکستان، کراچی | ۱۹۸۷ء |
| ۲۵ | اکبر وارثی | میلادِ اکبر | ناشر گابا سنز، کراچی | |
| ۲۶ | اختر الحامدی، سید محمد مرغوب | نعت محل | مکتبہ الرضا، لاہور | ۱۹۷۴ء |
| ۲۷ | ایضاً | امام نعت گویاں | مکتبہ فریدیہ، ساہیوال | ۱۳۹۷ھ |
| ۲۸ | ایضاً | انوار عقیدت | مکتبہ رضائے مصطفیٰ، گوجرانوالہ | ۱۳۹۲ھ |
| ۲۹ | ابوالخیر، محمد کشفی، سید | نعت اور تنقید نعت | مطبوعہ الخیر کارپوریشن، لاہور | ۲۰۰۱ء |
| ۳۰ | انوار احمد زئی، پروفیسر | آفتاب آمد دلیل آفتاب | مطبوعہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا | ۲۰۰۲ء |
| ۳۱ | برج موہن دتاتریہ کیفی، پنڈت | کیفیہ | مطبوعہ ترقی اردو بیورو، نئی دہلی | ۱۹۰۹ء |
| ۳۲ | بیدم وارثی | دیوان بیدم | امین برادرز، کراچی | |
| ۳۳ | ایضاً | مصحف بیدم | خورشید بک ڈپو لکھنؤ | |
| ۳۴ | بوصیری، امام | قصیدہ بردہ، اردو ترجمہ | مطبوعہ تاج کمپنی لمیٹڈ، کراچی | ۱۹۵۷ء |
| ۳۵ | تاراچند، ڈاکٹر | تمدن ہند پر اسلامی اثرات (ترجمہ) | مطبوعہ مجلس ترقی ادب، لاہور | ۱۹۶۴ء |
| ۳۶ | توکلی، علامہ نور بخش | قصیدہ بردہ (شرح) | نوری بک ڈپو، لاہور، مجلس ترقی ادب، لاہور | ۱۹۸۴ء |
| ۳۷ | جامی | دیوان کامل، مرتبہ ہاشم رضی | انتشارات، پیروز، تہران | ۱۳۴۱ھ |
| ۳۸ | جعفری، رئیس احمد | اقبال اور عشق رسول | کتاب منزل، لاہور | ۱۹۵۰ء |
| ۳۹ | حفیظ جالندھری | شاہنامہ اسلام | ایوان اردو، لاہور | |
| ۴۰ | حالی، الطاف حسین، مولانا | کلیات نظم حالی، جلد اول و دوم، مقدمہ از افتخار احمد صدیقی | مطبوعہ مجلس ترقی ادب، لاہور | ۱۹۶۸ء<br>۱۹۷۰ء |


Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/




| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۱ | ایضاً | مقدمہ شعر و شاعری، مرتبہ ڈاکٹر وحید قریشی | لاہور | |
| ۴۲ | حالی، الطاف حسین، مولانا | مسدس مدوجزر اسلام، صدی ایڈیشن | حالی پبلشنگ ہاؤس (دہلی) | ۱۹۳۵ء |
| ۴۳ | حسن رضا خان، مولانا | ذوق نعت | مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی | |
| ۴۴ | حامد حسن قادری | داستان تاریخ اردو | مطبوعہ اردو اکیڈمی، سندھ، کراچی | ۱۹۶۶ء |
| ۴۵ | حمید صدیقی لکھنوی | کلیاتِ حرم | نامی پریس لکھنؤ | |
| ۴۶ | دیا شنکر نسیم | مثنوی گلزار نسیم، مرتبہ ڈاکٹر ظہیر احمد صدیقی | مطبوعہ علی گڑھ | ۱۹۸۴ء |
| ۴۷ | ایضاً | ایضاً، مرتبہ رشید حسن خان | مطبوعہ انجمن ترقی اردو، کراچی | |
| ۴۸ | رضا، کالی داس گپتا | متعلقاتِ غالب | ول پبلکیشنز، بمبئی | |
| ۴۹ | ریاض مجید، ڈاکٹر | اردو میں نعت گوئی | مطبوعہ اقبال اکادمی، لاہور | ۱۹۹۰ء |
| ۵۰ | رحمن علی | تذکرہ علمائے ہند، مترجم محمد ایوب قادری | مطبوعہ مشہور آفسٹ پریس، کراچی | ۱۹۶۱ء |
| ۵۱ | رفیع الدین اشفاق، سید، ڈاکٹر | اردو میں نعتیہ شاعری | مطبوعہ اردو اکیڈمی، سندھ، کراچی | ۱۹۷۶ء |
| ۵۲ | سرور، عبدالقادر، پروفیسر | جدید اردو شاعری | مکتبہ ابراہیمیہ، حیدرآباد دکن | ۱۹۳۳ء |
| ۵۳ | سہاروی، اسرار احمد خان | ادب اور اسلامی قدریں | مکتبہ چراغ، کراچی | ۱۹۶۰ء |
| ۵۴ | ساجد صدیقی | مقبول سلام (مرتبہ) | مکتبہ دینی ادب لکھنؤ | |
| ۵۵ | سراج احمد بستوی، ڈاکٹر | مولانا احمد رضا خان بریلوی کی نعتیہ شاعری | مطبوعہ دہلی | ۱۹۹۷ء |
| ۵۶ | ایضاً | نعتیہ روایت کا عروج و ارتقا | مطبوعہ بستی، بھارت | ۲۰۰۲ء |
| ۵۷ | سودا | کلیات، جلد اول، مرتبہ عبدالباری آسی | مطبوعہ نولکشور لکھنؤ | ۱۹۳۲ء |
| ۵۸ | شہیدی، کرامت علی خان | دیوان | مطبوعہ نولکشور لکھنؤ | |


**Click For More Books**
**https://archive.org/details/@zohaibhasanattari**

https://ataunnabi.blogspot.com/




| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵۹ | شیر محمد خان اعوان | مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری | مطبوعہ وفاق پرنٹنگ پریس، لاہور | ۱۳۹۶ھ |
| ۶۰ | شاعر لکھنوی | تاریخ نعت گوئی میں حضرت رضا بریلوی کا منصب | مطبوعہ مرکزی مجلس رضا، لاہور | ۱۹۷۷ء |
| ۶۱ | شفیق بریلوی | (مرتبہ) ارمغان نعت | مطبوعہ نفیس اکیڈمی، کراچی | ۱۹۷۹ء |
| ۶۲ | شمس بریلوی | امام احمد رضا خان کی حاشیہ نگاری (ترجمہ) | مطبوعہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی | |
| ۶۳ | شاہ نیاز بریلوی | دیوان شاہ نیاز، مرتبہ شفیق بریلوی | تنظیم خدام سلسلہ عالیہ، نیازیہ، کراچی | |
| ۶۴ | شمیم احمد | ۵=۲+۲ | مطبوعہ قلات پریس، کوئٹہ | ۱۹۷۷ء |
| ۶۵ | ایضاً | زاویۂ نظر | مطبوعہ روبی پرنٹرز، کوئٹہ | ۱۹۸۷ء |
| ۶۶ | ایضاً | سوال یہ ہے | مطبوعہ کوئٹہ | ۱۹۹۰ء |
| ۶۷ | شبلی نعمانی | شعر العجم، جلد سوم | مطبوعہ لاہور | ۱۹۳۶ء |
| ۶۸ | ایضاً | کلیات | مطبوعہ کراچی | ۱۹۸۵ء |
| ۶۹ | شفقت رضوی، پروفیسر | اردو میں نعت گوئی چند گوشے | مطبوعہ جہان حمد پبلیکیشنز | ۲۰۰۲ء |
| ۷۰ | شمس بریلوی | کلام حضرت رضا کا تحقیقی اور ادبی جائزہ مع حدائق بخشش (کامل) | مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی | ۱۹۷۶ء |
| ۷۱ | صباح الدین عبد الرحمن، سید | ہندوستان کے سلاطین، علماء و مشائخ کے تعلقات پر ایک نظر | دار المصنفین، اعظم گڑھ | ۱۹۶۴ء |
| ۷۲ | صفی حیدر دانش | تصوف اور اردو شاعری | مطبوعہ سندھ ساگر اکیڈمی | ۱۹۳۸ء |
| ۷۳ | صابر حسین شاہ، سید | اقلیم نعت کا بادشاہ | مطبوعہ بزم عاشقان مصطفیٰ، لاہور | ۱۹۹۷ء |
| ۷۴ | ضیاء الدین دہشیری | نعت رسول اکرم ﷺ در شعری فارسی | مطبوعہ تہران | ۱۳۹۰ھ |


Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷۵ | طلحہ رضوی برق، ڈاکٹر | اردو کی نعتیہ شاعری | مطبوعہ پٹنہ | ۱۹۷۴ء |
| ۷۶ | طفیل احمد بدر، سید، امروہوی | مرثیہ، سلام قدس | مطبوعہ تاج کمپنی لمیٹڈ، لاہور | |
| ۷۷ | ظفرالدین بہاری، مولانا | حیات اعلیٰ حضرت جلد اول | مطبوعہ مکتبۂ رضویہ آرام باغ، کراچی | ۱۹۵۵ء |
| ۷۸ | ظفر علی خان، مولانا | بہارستان | مطبوعہ اردو اکیڈمی، پنجاب | ۱۹۳۷ء |
| ۷۹ | ایضاً | چمنستان | مطبوعہ لاہور | ۱۹۶۶ء |
| ۸۰ | ایضاً | حبسیات | مطبوعہ مکتبۂ کارواں، لاہور | |
| ۸۱ | عبدالسلام ندوی | شعرالہند جلد اول و دوم | مطبوعہ مطبع معارف، اعظم گڑھ | |
| ۸۲ | علامہ اقبال | کلیات | مطبوعہ شیخ غلام علی پبلشرز | ۱۹۷۵ء |
| ۸۳ | ایضاً | اسرار و رموز | ایضاً | ۱۹۷۶ء |
| ۸۴ | ایضاً | پیام مشرق | ایضاً | ۱۹۷۵ء |
| ۸۵ | عبدالنعیم عزیزی | کلام رضا کے جنے تنقیدی زاویے | مطبوعہ الرضا اسلامک اکیڈمی، بریلی | ۱۹۹۰ء |
| ۸۶ | عبداللہ عباس ندوی، ڈاکٹر | عربی میں نعتیہ کلام | مطبوعہ اردو اکیڈمی، سندھ، کراچی | ۱۹۸۲ء |
| ۸۷ | عبادت بریلوی | اردو تنقید کا ارتقاء | مطبوعہ انجمن ترقی اردو، پاکستان، کراچی | ۸۰-۱۹۷۹ء |
| ۸۸ | عبدالحق، مولوی | اردو کی نشو و نما میں صوفیاء کرام کا حصہ | مطبوعہ انجمن ترقی اردو، کراچی | ۱۹۷۷ء |
| ۸۹ | عبدالحکیم شرف قادری | تقدیم شرح سلام رضا از مفتی محمد خان قادری | مطبوعہ مرکزی تحقیقات اسلامیہ، لاہور | |
| ۹۰ | عبدالعزیز عرفی | سیرت نگاری | مطبوعہ ایجوکیشنل پریس، کراچی | ۱۹۹۰ء |
| ۹۱ | عبدالستار ہمدانی معروف برکاتی نوری، علامہ | فن شاعری اور حسان الہند | ناشر: مرکز اہلسنت، برکات، گجرات، بھارت | |

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/



| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۹۲ | غالب، مرزا اسد اللہ خان | قطعات و رباعیات مرتبہ غلام رسول مہر | مطبوعہ مجلس یادگار غالب، لاہور | ۱۹۶۹ء |
| ۹۳ | ایضاً | قصائد و مثنویات | ایضاً | |
| ۹۴ | ایضاً | غزلیات فارسی مرتبہ سید وزیر الحسن عابدی | ایضاً | |
| ۹۵ | غلام حسین ذوالفقار | اردو شاعری کا سیاسی و سماجی پس منظر | جامعہ پنجاب، لاہور | ۱۹۶۶ء |
| ۹۶ | غلام امام شہید | کلیات | مطبوعہ مطبع نظام المطابع (مدراس) | |
| ۹۷ | غلام رسول مہر، مولانا | ۱۸۵۷ء کے مجاہد | مطبوعہ لاہور | ۱۹۷۱ء |
| ۹۸ | غلام یحییٰ مصباحی، ڈاکٹر | مولانا احمد رضا خان اور ان کے معاصر علماء اہلسنت کی علمی و ادبی خدمات | مطبوعہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی | ۱۹۹۹ء |
| ۹۹ | غلام مصطفیٰ خان، ڈاکٹر | حالی کا ذہنی ارتقاء | کراچی | ۱۹۶۶ء |
| ۱۰۰ | غلام یحییٰ انجم، ڈاکٹر و پروفیسر ڈاکٹر سید جمال الدین | مرتبہ مقالات امام احمد رضا اور مولانا ابوالکلام آزاد کے افکار | مطبوعہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی | ۱۹۹۱ء |
| ۱۰۱ | فرمان فتح پوری، ڈاکٹر | اردو کی نعتیہ شاعری | مطبوعہ آئینۂ ادب، لاہور | ۱۹۷۴ء |
| ۱۰۲ | فیض محمد اویسی، رضوی | شرح حدائق بخشش جلد اول دوم | مطبوعہ اختر پبلیکیشنز | ۱۹۹۵ء |
| ۱۰۳ | قاری سید نور محمد | اعلیٰ حضرت کی شاعری پر ایک نظر | مطبوعہ مرکزی مجلس رضا، لاہور | ۱۳۹۵ھ |
| ۱۰۴ | کوثر نیازی، مولانا | امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمۃ ایک ہمہ جہت شخصیت | مطبوعہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی | ۱۹۹۳ء |
| ۱۰۵ | کوکب عبد النبی، قاضی | (مرتبہ) مقالات یوم رضا | دائرۃ المصنفین، لاہور | |
| ۱۰۶ | کوکب نورانی، اوکاڑوی | نعت اور آداب نعت | مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز | بار اول ۲۰۰۳ء |

Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

https://ataunnabi.blogspot.com/




| نمبر | مصنف | کتاب | مطبع | سال |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰۷ | گوہر نوشاہی ڈاکٹر | منتخب مقالات اردو املاء و رموز واوقاف | مطبوعہ مقتدرہ قومی زبان، اسلام آباد | ۱۹۸۶ء |
| ۱۰۸ | لالہ لچھمی نارائن شفیق اورنگ آبادی | چمنستانِ شعراء | مطبوعہ انجمن ترقی اردو | |
| ۱۰۹ | مظفر وارثی | بابِ حرم | آئینۂ ادب، لاہور | ۱۹۷۶ء |
| ۱۱۰ | محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر | حیات مولانا احمد رضا خان، بریلوی | مطبوعہ اسلامی کتب خانہ، سیالکوٹ | ۱۹۸۱ء |
| ۱۱۱ | ایضاً | فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں | مطبوعہ ضیاء القرآن پبلیکیشنز، لاہور | ۱۹۸۸ء |
| ۱۱۲ | ایضاً | آئینۂ رضویات، جلد اول مرتبہ وجاہت رسول قادری/ پروفیسر مجید اللہ قادری | مطبوعہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی | ۱۹۸۹ء |
| ۱۱۳ | ایضاً | ایضاً عبدالستار طاہر | مطبوعہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی | ۱۹۹۳ء |
| ۱۱۴ | محمد مسعود احمد، ڈاکٹر، پروفیسر | امام احمد رضا اور عالمی جامعات | مطبوعہ رضا انٹرنیشنل اکیڈمی، صادق آباد | ۱۹۹۰ء |
| ۱۱۵ | میر حسن | مثنوی سحر البیان، مرتبہ ڈاکٹر ظہیر احمد صدیقی | مطبوعہ علی گڑھ | ۱۹۳۸ء |
| ۱۱۶ | مولوی محمد محسن | کلیات، مرتبہ مولوی محمد نور الحسن صاحب | مطبوعہ النا ظر پریس لکھنؤ | ۱۹۱۵ء |
| ۱۱۷ | محمد عبدالرحمٰن خان، مولانا | قرون وسطیٰ کے مسلمانوں کی ادبی خدمات | ندوۃ المصنفین، دہلی | ۱۹۵۰ء |
| ۱۱۸ | محمود احمد قادری | تذکرۂ علمائے اہلسنت | مطبوعہ کانپور | ۱۹۷۱ء |
| ۱۱۹ | ماہر القادری | ذکرِ جمیل | مطبوعہ نفیس اکیڈمی | |
| ۱۲۰ | محمد طاہر فاروقی | سیرت اقبال | مطبوعہ تعمیر پرنٹنگ پریس لاہور | ۱۹۷۸ء |
| ۱۲۱ | مومن | کلیات | مطبوعہ مکتبہ شعر وادب، لاہور | |


Click For More Books
https://archive.org/details/@zohaibhasanattari

